

# برج حمل

## پیدائش 21 مارچ تا 19 اپریل

### نمایاں رجحانات

2011ء کے بعد سے جب سے یورینس آپ کے برج میں داخل ہوا ہے، آپ کی زندگی ہنگاموں سے بھرپور رہی ہے۔ آپ کو بہت سی تبدیلیوں کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ ایسی باتیں وقوع پذیر ہوئی ہیں جو آپ کے گمان میں بھی نہ تھیں۔ بظاہر تو یہ ساری شورشیں خاصی چکرا دینے والی نظر آتی تھیں لیکن پس پردہ کچھ اور قوتیں کارفرما تھیں۔ ان ہنگامہ آرائیوں کا مقصد آپ کو بہت سی دیدہ و نادیدہ بندشوں سے نجات دلانا تھا۔ یہ عمل اب بھی جاری ہے اور شاید آپ کو بھی احساس ہو گیا ہو کہ آپ کے راستے کی رکاوٹیں ایک ایک کر کے ہٹتی جا رہی ہیں۔ ایک روز آپ کے خوابوں کی منزل کی طرف جانے والی راہ بھی کھل جائیگی۔ ممکن ہے اب تک کھل بھی چکی ہو۔

یہ رجحان 2014ء میں بھی جاری رہیگا۔ گزشتہ سالوں میں حمل کے ابتدائی ایام میں پیدا ہونے والوں نے ان تبدیلیوں کو زیادہ محسوس کیا تھا لیکن اب آخری ایام میں پیدا ہونے والے بھی ان کا ادراک کرنا شروع کر دیں گے۔ یہ تبدیلی سے بھاگنے کا نہیں، اسے گلے لگانے اور ہر طرح کی اکھاڑ پچھاڑ کے دوران پُرسکون رہنے کا وقت ہے۔ روزمرہ زندگی کی ڈرامائی صورت حال سے گھبرانے کی بجائے، اس شخصی آزادی کا لطف اٹھایئے جو آپ کو عطا ہو رہی ہے۔

سیاروں میں روحانیت کا علمبردار نپ چون، فروری 2012ء میں برج حوت میں داخل ہو گیا تھا جو کہ آپکا بارھواں یعنی روحانیت کا گھر ہے۔ اس سے بالعموم سب پر لیکن بالخصوص حمل افراد پر گہرے روحانی اثرات مرتب ہوئے تھے۔ روحانی معاملات پر آپکی توجہ مرکوز ہو رہی ہے اور آپ کے فہم و ادراک میں بھی تیزی سے اضافہ ہو رہا ہے۔ آپ کی زندگی میں آنے والی بے شمار تبدیلیوں کا تعلق اسی پہلو سے ہے اور یہ رجحان مزید بارہ سال تک جاری رہے گا۔

پلوٹو گزشتہ کئی سال سے برج جدی یعنی آپکی پیشہ ورانہ زندگی کے گھر میں ہے اور آئندہ کئی

سال تک وہیں رہے گا۔ آپ کا کریئر اور آپ کے پیشہ ورانہ رویے تطہیر کے عمل سے گزر رہے ہیں۔ کئی حمل افراد اپنا کریئر بدل چکے ہیں اور جنہوں نے نہیں بدلا ان کا کام کے بارے میں رویہ پہلے سے یکسر تبدیل ہو چکا ہے۔

آنے والا سال بنیادی طور پر خوشی اور خوشحالی سے عبارت نظر آتا ہے، خصوصاً سال کا دوسرا نصف یعنی 16 جولائی کے بعد کا وقت۔ اس تاریخ کو مشتری برج اسد میں داخل ہوگا اور آپ کے شمس کے ساتھ نہایت سعد نظرات قائم کرے گا۔ آپ کی جسمانی و ذہنی زرخیزی گزشتہ سال بھی عروج پر تھی اور اس سال بھی یہی سلسلہ جاری رہے گا۔

سال کے پہلے نصف میں آپ کی زیادہ تر توجہ اپنی جسمانی صحت، شخصی تاثر اور ذاتی تلذذ پر مرکوز رہے گی اور دوسرے نصف میں بچے، تخلیقی سرگرمیاں، ہلہ گلہ، پیشہ ورانہ زندگی، رومان، سماجی سرگرمیاں اور روحانیت آپ کی توجہ کھینچیں گے۔

## صحت

(یاد رہے کہ ہم علم طب کے حوالہ سے نہیں بلکہ علم نجوم کے حوالہ سے بات کر رہے ہیں۔ ماضی قدیم میں یہ دونوں نکات ہائے نظر ایک ہی تھے مگر اب ان میں خاصا فرق پیدا ہو گیا ہے۔ لہٰذا طبی نکتہ نظر حاصل کرنے کیلئے اپنے ڈاکٹر سے رجوع کیجئے۔)

2011ء اور 2012ء میں آپ کو صحت کے حوالے سے کئی مسائل کا سامنا رہا۔ اگر آپ ان سالوں کو بہ خیر و خوبی گزار چکے تو نیا سال چنداں دشوار نہ ہوگا۔ 2011ء سے آپکی صحت و توانائی میں بہتری آنیکا جو عمل شروع ہوا تھا، اب ہر گزرتے سال اس میں اضافہ ہوگا۔ لیکن اس کا مطلب یہ نہیں کہ آپ اپنی صحت کی طرف سے غافل ہو جائیں۔ تین طویل المدت سیارے سال کے پہلے نصف میں آپ پر نحس نظرات ڈالیں گے جنکے بد اثرات سے بچاؤ کیلئے احتیاط نہایت ضروری ہے۔ سال کے دوسرے نصف میں حالات انشاء اللہ مزید بہتر ہونگے۔

آپ کا چھٹا یعنی صحت کا گھر چونکہ سال کے زیادہ تر حصے میں خالی رہے گا (صرف قلیل المدت سیارے اس میں سے گزریں گے) اس لئے خدشہ ہے کہ آپ اپنی صحت کی طرف سے بے توجہی برتیں گے۔ آپ کو اس رویئے سے ہر قیمت پر بچنا چاہیے، چاہے دل پر کتنا ہی جبر کیوں نہ کرنا پڑے، صحت کے حوالے سے اپنے معمولات کو بہتر بنایئے اور ان پر سختی سے کاربند رہیے۔

یورینس 2011ء سے آپ کے برج میں ہے۔ اس کے اثرات آپ کو آمادہ کرتے ہیں کہ آپ اپنی جسمانی و ذہنی استعداد کو آزمائیں۔ ایک طرح سے یہ اچھی بات ہے کیونکہ آزمائے بغیر آپ کو معلوم ہی نہیں ہوگا کہ آپ کی قوت کی حد کہاں تک ہے تاہم ایسا کرنے میں بھی احتیاط لازم ہے۔ خواہ مخواہ جان کو جوکھم میں ڈالنے کے بجائے یوگا اور مارشل آرٹس جیسی سرگرمیوں میں حصہ لیں کیونکہ ان میں ڈسپلن بھی ہے اور تحفظ بھی۔

اپنی توانائی کی حفاظت کیجئے۔ تھکن محسوس ہو تو آرام کر لیجئے۔ کام اور آرام میں توازن بہت ضروری ہے۔ اگر کسی پُر فضا مقام پر جانے کے اسباب مہیا ہو سکیں تو کیا ہی بات ہو!

اس سال آپ کے پھیپھڑوں، بازوؤں، کندھوں اور چھوٹی آنت کے ساتھ ساتھ آپ کے دل کو بھی توجہ کی ضرورت ہے۔ کندھوں اور بازوؤں کی باقاعدگی سے مالش کروا کر خون کی روانی قائم رکھیں۔ فکر و تشویش سے بچیں کیونکہ دل کی سب سے گہری دشمنی انہی سے ہوتی ہے۔

آپ کی صحت کا سیارہ عطارد بڑا تیز رفتار ہے۔ جیسا کہ ہمارے باقاعدہ قاری جانتے ہیں، ایک سال کے دوران عطارد آپ کے زائچے کے تمام گھروں اور بروج سے گزر جاتا ہے جس کی بدولت صحت کے حوالے سے کئی مختصر المدت رجحانات پیدا ہوتے ہیں جن کا تذکرہ ماہ بہ ماہ رپورٹ میں ہوگا۔ عطارد اس سال تین مرتبہ تنزلی کا شکار ہوگا۔ 6 فروری تا 28 فروری، 7 جون تا 2 جولائی اور 14 اکتوبر تا 25 اکتوبر تک۔ ان ایام میں خصوصی احتیاط برتیں، صحت کے معمولات میں کوئی بڑی تبدیلی نہ لائیں اور صحت کے حوالے سے کوئی بڑا فیصلہ بھی نہ کریں۔

## گھر اور گھرانہ

آپ کا چوتھا یعنی گھر اور خاندان کا خانہ اس سال قوت میں ہے، چنانچہ آپ اس طرف بھرپور توجہ دیں گے۔ 26 جون 2013ء سے مشتری بھی یہیں ہے، لہٰذا آپ اس حوالے سے خاصی آسودگی اور اطمینان محسوس کر رہے ہیں۔

مشتری کی یہاں موجودگی آپ کے خاندانی حلقے کو بڑھانے کی موجب بھی ہوگی۔ عموماً خاندان میں نئے بچے کی آمد اس کا سبب بنتی ہے لیکن ایسے لوگوں سے ملاقات بھی ہوسکتی ہے جو آپ کے لئے گھر والوں جیسی حیثیت اختیار کر جائیں۔ بعض اوقات ایسے مجازی گھر والے حقیقی گھر والوں سے زیادہ مددگار اور حوصلہ بڑھانے والے ثابت ہوتے ہیں۔

اس سال بلوغت کی عمر کو پہنچنے والے حمل افراد کی زرخیزی عروج پر ہوگی۔ 16 جولائی کو مشتری کے پانچویں گھر میں داخل ہونیکے بعد بھی اس صورتِ حال میں کوئی تبدیلی نہیں آئیگی۔ تب آپ کی توجہ مجموعی طور پر گھر والوں سے ہٹ کر خصوصی طور پر بچوں پر مرکوز ہو جائے گی۔

چوتھے گھر میں مشتری کی موجودگی بتاتی ہے کہ آپکا خاندان بہ حیثیت مجموعی آسودہ حال اور ترقی پذیر ہے۔ ایسے میں آپ کیلئے انکی سپورٹ فطری طور پر بڑھ جائے گی۔ اگر آپ کو کسی کی طرف سے، خصوصاً کسی بڑے کی طرف سے، کسی اعانت کی ضرورت ہوئی تو ضرور ملے گی۔

مشتری مذہب اور اعلیٰ تعلیم کا سیارہ ہے لہٰذا گھر والوں کے مذہبی رجحان کے ساتھ ساتھ تعلیمی رجحان میں بھی اضافہ دیکھنے میں نظر آئے گا۔ ضروری نہیں کہ اس تعلیم کا تعلق سکول کالج کی پڑھائی سے ہو بلکہ ''سیلف ایجوکیشن'' بھی اس دائرے میں شامل ہو سکتی ہے۔

## کریئر اور مالی معاملات

آنے والا سال خوشحالی سے عبارت ہے۔ معاملات کی ابتدا سست روی سے ہوگی لیکن دن گزرنے کے ساتھ ساتھ رفتار میں اضافہ ہوتا جائے گا، خصوصاً سال کے نصفِ ثانی میں۔

آپ کا دوسرا یعنی مالی معاملات کا گھر اس سال طاقتور نہیں ہوگا اس لئے اس طرف آپ زیادہ توجہ نہیں دیں گے اور غالباً یہی بات سب سے زیادہ نقصان دہ ہوگی۔ گھر، خاندان، شخصی آزادی اور لطف اندوزی سب ضروری ہیں مگر مالی معاملات بھی آپ کی توجہ کے حقدار ہیں۔ توجہ دیجئے خواہ خود پر جبر ہی کیوں نا کرنا پڑے۔

چونکہ یورینس آپ کے ذاتی برج میں ہوگا، اس لئے آپ نئے تجربات کرنے اور نئے منصوبے شروع کرنے پر آمادہ ہوں گے۔ خطرات مول لینا ویسے ہی آپ کے مزاج میں شامل ہے اور یورینس کی موجودی اس میلان کو اور بھی ہوا دے گی۔ جب آپ کو کامیابی ملے گی تو بڑی کامیابی ملے گی لیکن اگر ناکامی ہوئی تو وہ بھی چھوٹی موٹی نہیں ہوگی۔ خیال رہے کہ اس سال چند ناکامیوں کا امکان موجود ہے۔ خطرات مول لینا ہوں تو سال کے دوسرے نصف میں لیجئے گا، تب کامیابی کے امکانات زیادہ ہوں گے۔

زہرہ آپ کا مالیاتی سیارہ ہے۔ آپ خوب جانتے ہیں کہ یہ بھی ایک تیز رفتار سیارہ ہے اور سال بھر میں تمام گھروں اور بروج سے گزر جاتا ہے۔ اس کا نتیجہ یہ کہ مالی معاملات میں قلیل المدتی

رجحان نمودار ہوتے رہتے ہیں جن کا انحصار اس کی نظرات پر ہوتا ہے۔ بہتر ہوگا کہ ان پر تفصیلی بات ماہ بہ ماہ رپورٹ میں کی جائے۔

جن کا مالیاتی سیارہ زہرہ ہو، ان کی کمائی کا بڑا انحصار سماجی تعلقات میں ان کی ہنرمندی پر ہوتا ہے، اور حمل افراد کو ایسی ہنرمندی حاصل کرنے کی دوسروں سے زیادہ ضرورت ہوتی ہے۔ آپ کی قدرتی اہلیت اور استحقاق سے انکار نہیں کیا جا سکتا لیکن یہ بھی ضروری ہے کہ لوگ آپ کو پسند کریں۔ دوسروں سے اچھے اور خوشگوار تعلقات بنانا سیکھئے۔ ایک بار یہ ہنر آپ کے ہاتھ میں آ گیا تو آپ کو روکنے والا کوئی نہیں ہوگا۔

آپ کے شریک حیات کو اس سال مالی مشکلات کا سامنا ہوگا اور اس کی شکایت ہوگی کہ اس پر حد سے زیادہ بوجھ ڈال دیا گیا ہے۔ اسے سمجھائیں کہ وہ اپنے مالی معاملات کو ازسرنو ترتیب دے، مسائل کے حل کے لئے وسائل خود بخود سامنے آ جائیں گے۔ ویسے بھی یہ سال گزرنے کے بعد ان کے مالی امور میں استحکام آنا شروع ہو جائے گا۔

اگر آپ جائیداد یا ٹیکس وغیرہ کے معاملات میں پھنسے ہوئے ہیں تو ان کے حل کا ایک ہی طریقہ ہے۔ صبر و تحمل سے کام لیجئے۔ یہ معاملات اپنے وقت پر ہی حل ہوں گے۔ اس سال قرض لینا آپ کے لئے دشوار ہوگا اور یہاں آپ کو صبر و استقامت کی ضرورت پیش آئے گی۔

اگرچہ دولت بہت بڑا مسئلہ نہیں لیکن کریئر یعنی پیشہ ورانہ زندگی بڑی اہمیت رکھتی ہے۔ جو بات آپ کے حق میں جاتی ہے، وہ یہ ہے کہ آپ کے اندر کامیابی حاصل کرنے کی شدید خواہش اور لگن پائی جاتی ہے اور آپ کی توجہ اس منزل کو پانے پر مرکوز رہتی ہے۔ کامیابی ایسے ہی لوگوں کو ملا کرتی ہے۔ لیکن اس میں یہ خطرہ بھی ہوتا ہے کہ آپ کریئر بنانے کے چکر میں باقی سب کو نظرانداز کر دیتے ہیں۔ نتیجہ یہ کہ لوگ پہلے آپ کو ناگواری سے دیکھتے ہیں پھر آپ سے چڑنے لگتے ہیں اس کے بعد مخالفت اور آخر میں دشمنی۔ ایسی دشمنیاں بہت خطرناک بھی ثابت ہو سکتی ہیں، اس لئے خیال رکھئے کہ آگے بڑھنے کی دھن میں آپ کہیں کسی کا پیر نہ کچل ڈالیں۔

کریئر کے گھر میں پلوٹو کی موجودگی سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کے پیشہ ورانہ میدان میں وسیع پیمانے پر گہری اور بنیادی تبدیلیاں رونما ہو رہی ہیں۔ کھیل کے اصول اتنے بدل سکتے ہیں کہ آپ کو محسوس ہوگا کہ جیسے کہ آپ کا پیشہ ہی تبدیل ہو گیا ہے۔ پلوٹو کا اثر آپ کے کریئر کو موت کے قریب بھی لے جا سکتا ہے لیکن یاد رکھئے کہ کائناتی قانون کے مطابق موت کے قریب پہنچ کر پلٹنے والے

ہی نئی زندگی اور نئی توانائی پاتے ہیں۔

## محبت اور معاشرت

محبت، رومان اور سماجی سرگرمیوں سے تعلق رکھنے والا ساتواں گھر 26 جولائی تک طاقتور رہے گا لہٰذا آپ ان معاملات پر خوب توجہ دیں گے اور کامیابی حاصل کریں گے۔ تاہم معاملات محبت اس سال پیچیدگیوں کے شکار رہیں گے۔ 2011ء اور 2012ء کے دوران آپ محبت کے حوالے سے خاصے دباؤ کے شکار رہے ہیں۔ کئی حمل افراد کو طلاق کی تلخی بھی سہنا پڑی ہے۔ جو تعلقات ان ایام سے بچ نکلے ہیں، وہ غالباً ہمیشہ قائم رہیں گے۔ 2013ء میں حالات کسی قدر بہتر ہوئے تھے مگر کوئی خاص تبدیلی نہیں آئی تھی۔

اگر آپ ان افراد میں شامل ہیں جنہیں طلاق یا تعلقات کے خاتمے کا صدمہ سہنا پڑا تو اب کچھ وقت خاموشی سے گزاریئے۔ فوراً سے کسی نئے تعلق میں کود پڑنے کی ضرورت نہیں بھلے دل کتنا ہی بے تاب کیوں نہ ہو رہا ہو۔ آپ کے برج میں یورینس کی موجودی ازدواجی زندگی یا مستقل تعلق کیلئے کوئی اچھی علامت نہیں۔ یورینس شخصی آزادی کا طالب ہوتا ہے، اور یہ طلب تعلقات کی خوگر نہیں ہوتی کیونکہ تعلقات بندشیں لگاتے ہیں۔ حمل افراد کے ساتھ رومانی یا ازدواجی تعلق میں منسلک ہونے والوں کو بھی اس بات کا خیال رکھنا چاہئے۔ انہیں جس قدر ممکن ہو آزادی فراہم کیجئے، بس اتنا خیال رکھئے کہ آزادی کے چکر میں وہ اپنا بیڑا غرق نہ کرلیں۔

26 جولائی تک سماجی اعتبار سے آپ خوب سرگرم رہیں گے۔ مزاجی جارحیت آپ کا وصف ہے اور جس چیز (یا ہستی) پر دل آ جائے، اسے حاصل کرنے میں پورا زور لگا دینا آپ کی عادت۔ اب آپ اپنے لئے ایسی سماجی زندگی تشکیل دے رہے ہیں جو آپ پسند کرتے ہیں۔ آپ احباب میں مقبول اور محبوب ہیں اور خود زحمت اٹھا کر بھی دوسروں کے کام آتے ہیں۔ یہ اچھی بات ہے لیکن کیا اس کا نتیجہ شادی وغیرہ کی صورت میں نکل سکتا ہے؟ غالباً نہیں۔

اس سال رومانی تعلقات کا آپکی زندگی میں در آنا کوئی بڑی بات نہیں لیکن ان کا سنجیدہ نوعیت اختیار کرنا خاصا مشکل ہے۔ ہمارا مشورہ ہے کہ ایسے تعلقات سے لطف اٹھایئے لیکن بہت زیادہ توقعات وابستہ نہ کیجئے۔

زہرہ آپ کا محبت کا سیارہ بھی ہے۔ اس کی تیز رفتار سال بھر میں آپ کیلئے کئی چھوٹے

چھوٹے رجحانات پیدا کرے گی جن کا خاطر خواہ تذکرہ ماہ بہ ماہ رپورٹ میں مناسب رہے گا۔

## شخصی اصلاح

نپ چون سے خارج ہونے والی قوت ہمیشہ جلا بخشنے، نگاہ بلند کرنے اور روحانی وسعت عطا کرنے والی ہوتی ہے لیکن اب جبکہ نپ چون آپ کے بارہویں گھر اور اپنے ذاتی برج حوت میں ہے، اس کی قوت میں کئی گنا اضافہ ہو جائے گا۔ اس کا احساس آپ کو ہونا شروع ہو چکا ہے۔ بہت سی چیزیں جو ماضی میں آپ کو پُرکشش لگتی تھیں، اب اپنی کشش کھو چکی ہیں۔ جو باتیں آپ کو بڑی اہم لگتی تھیں، اب ان کی کوئی اہمیت نہیں رہی۔ آپ کی ذات میں ایک نئی زبردست قوت داخل ہو رہی ہے۔ اگر آپ پہلے ہی روحانیت کی راہ پر گامزن ہیں تو آپ کی پیش رفت میں تیزی آ گئی ہے۔ آپ پر چونکا دینے والے روحانی تجربات اور انکشافات نازل ہو رہے ہیں۔ آپ کی روحانی صلاحیتیں بیدار ہو کے قوت پکڑ رہی ہیں۔

جن لوگوں نے ابھی روحانیت کی راہ پر قدم نہیں رکھا، وہ اس سال یا آنے والے سالوں میں اس طرف چل پڑیں گے۔ نپ چون گیارہ سال کے لگ بھگ عرصہ حوت میں گزارے گا۔ قدرت آپ کو اپنی طرف بلانا خوب جانتی ہے۔ بعض افراد کو نہایت واضح خواب دکھائی دیتے ہیں لیکن منطق کی کسوٹی پر پرکھا جائے تو ان کا کوئی مطلب نہیں نکلتا بعض افراد کو اپنی دنیاوی زندگی لاتعلق سی محسوس ہونے لگتی ہے جس کی وجوہات کا تعین کرنے سے وہ قاصر رہتے ہیں۔ جن چیزوں کو پا کر انہیں خوشی کی توقع ہوتی ہے وہ ملنے کے بعد بھی خوشی نہیں ملتی۔ انہیں ایسا لگتا ہے کہ ابتک وہ ایک خواب کے عالم میں زندگی گزار رہے تھے اور یہ احساس انہیں اپنے روحانی پہلو کی طرف متوجہ ہونے پر مجبور کر دیتا ہے۔ بعض اوقات اولاد کی مشکلات انسان کو اس راہ پر لے آتی ہیں یا زندگی کا کوئی الم ناک واقعہ۔ ہر شخص کی راہ مختلف ہوتی ہے لیکن منزل ایک۔

جب نیپچون متحرک ہوتا ہے تو دنیاوی مال و متاع گھٹیا اور سطحی لگتا ہے۔ جیسے کہ ہمیں جو ملا ہے وہ تو اصل کی محض سستی سی نقل ہے۔ یہ احساس اس بے اطمینانی کو جنم دیتا ہے جس کا سامنا کئی افراد کو کرنا پڑتا ہے۔ اگر آپ کو بھی ایسی ہی بے اطمینانی ستائے تو جان لیجیے کہ آپ کو قدرت اپنی طرف بلا رہی ہے، نشے اور دیگر قباحتوں میں اس احساس کو غرق کرنے کی کوشش نہ کیجیے گا۔

ان ایام میں سب کے تجربات ایک دوسرے سے ہم آہنگ ہوں گے۔ جو لوگ روحانیت کی راہ

پر گامزن ہیں، وہ اپنے تجربات کو پوری طرح سمجھنے میں کامیاب رہیں گے اور جو ابھی اس طرف نہیں آئے، وہ کم از کم سوچنے پر مجبور ہوں گے۔ ممکن ہے کہ آپ کسی کے بارے میں سوچ رہے ہوں اور وہ آپ سے ملنے چلا آئے یا شائد فون ہی کر دے۔ ممکن ہے کہ کبھی آپ کو ایسا لگے کہ آپکی جیب میں فون بج رہا ہے جبکہ اتفاق سے اس روز فون گھر پر رہ گیا تھا اور جب آپ گھر پہنچیں تو فون پر عین اسی وقت کوئی پیغام موصول ہوا ہوگا جب آپ کو فون بجنے کا احساس ہوا تھا۔

زحل اب بھی آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر میں ہے جس کا تعلق قلب ماہیت یعنی مکمل تبدیلی اور نئی نمو سے ہے اور تقریباً پورا سال یہیں گزارے گا۔ اس سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کو اپنی جنسی زندگی کی تنظیم نو کرنی چاہئے اور جنسی توانائی کو منضبط کرنا چاہئے۔ یاد رکھئے کہ ایک دفعہ کا اچھا معیاری تجربہ چار دفعہ کے سطحی اور کمتر تجربوں سے بدرجہا بہتر ہوتا ہے۔

## ماہ بہ ماہ پیش گوئیاں

### جنوری

سعد تواریخ: 7,8,17,18,26,27

دشوار تواریخ: 1,2,14,15,22,23,28,29

محبت کے لئے بہترین دن: 1,2,9,10,19,20,22,23,28,29

مالیات کیلئے بہترین دن: 1,2,5,6,9,10,14,15,19,20,24,25,28,29

کریئر کے لئے بہترین دن: 1,2,5,6,14,15,24,25,28,29

جنوری کا مہینہ ہنگاموں سے بھرپور اور تیز رفتار ہونے کے ساتھ ساتھ کامیابی کا پیغام بھی لائے گا۔ گزشتہ سال آپ کے کریئر کا سالانہ عروج شروع ہوا تھا جو کہ اب تک جاری ہے۔ یوں سمجھئے کہ آپکا سال نصف النہار پر ہے۔ یہ وقت ہے کہ آپ کریئر کے حوالے سے اپنے اہداف اور حاصل کرنے کی جدوجہد کریں۔ اپنے سال کی شب میں آپ نے جو خواب دیکھے تھے، یہ انہیں عملی شکل دینے کا وقت ہے۔ اس مہینے اسی فیصد سے زائد سیارے عروج کی جانب گامزن ہوں گے جو کہ معاملات میں تیز رفتاری پیدا ہونے کی ایک اور نشانی ہے۔

خاندان آپ کے لئے اہم ہے کیونکہ گزشتہ کئی مہینوں سے مشتری آپ کے چوتھے یعنی گھر اور خاندان کے خانے میں مقیم ہے اور مزید کئی مہینوں تک رہے گا، تاہم اس وقت آپ اپنی توجہ کریئر اور

دنیاوی اہداف کی طرف مرکوز کرسکتے ہیں اور آپ کو کرنی بھی چاہیے۔ اپنے گھر والوں کے لئے کچھ کرنے کا سب سے بہتر طریقہ اس وقت یہی ہے۔

اس مہینے آپ کو بڑا چیلنج صحت کے حوالے سے درپیش ہوگا۔ آپکی حد سے بڑھی ہوئی تیزی طراری آپ کو نقصان پہنچا سکتی ہے، اسلئے کام ضرور کیجئے لیکن آرام کیلئے بھی وقت رکھئے۔ کیم تا 8 تاریخ آپ کا صحت کا سیارہ عطارد ''بے قابو'' نظر آتا ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ بھی اپنی صحت کے معمولات کو برقرار رکھنے کے حوالے سے ذرا بے قابو ہو جائیں گے یعنی کوئی نئی چیز، کوئی نیا ''ٹول'' آزمائیں گے۔ یہ ایک اچھی بات ہے لیکن احتیاط ملحوظ خاطر رہے۔

گیارہ تاریخ سے پہلے آپ کی ریڑھ کی ہڈی، گھٹنے، دانت، ہڈیاں، جلد اور جوڑ وغیرہ آپ کی توجہ کے طالب ہوں گے۔ کمر اور گھٹنوں کا باقاعدگی سے مساج آپ کے لئے فائدہ مند ہوگا اور جب بھی آپ ورزش کر رہے ہوں تو گھٹنوں کو بینڈ وغیرہ کی شکل میں سپورٹ فراہم کیجئے۔ گیارہ تاریخ کے بعد ٹخنوں اور پنڈلیوں کا خیال رکھئے، ان کا مساج کیجئے اور ورزش کے دوران ٹخنوں کو سپورٹ فراہم کیجئے۔

آپ کا محبت کا سیارہ زہرہ سارا مہینہ تنزلی میں رہے گا اور اگرچہ سماجی طور پر آپ کی سرگرمیاں بھرپور ہوں گی مگر معاملاتِ محبت وقت اور احتیاط کے طالب نظر آئیں گے۔ ان ایام میں محبت کے حوالے سے کوئی اہم فیصلہ کرنے سے گریز کریں۔ یہی رویہ مالی معاملات میں بھی اپنایئے کیونکہ زہرہ آپ کا مالیات کا سیارہ بھی ہے۔ جب یہ تنزل کا شکار ہوگا تو محبت اور دولت کے معاملے میں آپ کی سوچ حقیقت پسندانہ نہیں رہے گی۔ کوئی بھی فیصلہ کرنے سے پہلے اچھی طرح سوچ سمجھ لیجئے۔

## فروری

سعد تواریخ: 3, 4, 13, 14, 22, 23

دشوار تواریخ: 10, 11, 12, 18, 19, 24, 25

محبت کے لئے بہترین دن: 5, 6, 7, 16, 17, 18, 19, 24, 25

مالیات کیلئے بہتر دن: 1,2,5,6,7,10,11,12,16,17,20,2124,25,26

کریئر کے لئے بہترین دن: 2, 11, 12, 21, 24, 25, 28

31 جنوری سے آپ کا محبت اور مالیات کا سیارہ زہرہ حالتِ عروج میں آ گیا تھا یعنی ترقی پر تھا لہٰذا ان دونوں شعبوں میں بہتری آئے گی۔ اب آپ کی سوچ ان معاملات میں زیادہ واضح ہو

جائے گی اور آپ کے فیصلے پہلے سے بہتر ہوں گے۔

اچھی خبریں اور بھی ہیں۔ گزشتہ ماہ سے آپکی صحت میں بہتری آئی ہے جبکہ احتیاط کی ضرورت اب بھی ہے لیکن توانائی مجموعی طور پر بہتر ہے (بہتری کے عمل کا آغاز 20 جنوری سے ہوا تھا) جیسا کہ پہلے مشورہ دیا گیا، ٹخنوں اور پنڈلیوں کو زیادہ توجہ دیتے رہیے تاکہ بہتری کا یہ عمل جاری رہے۔ یکم تا 13 تاریخ تک پاؤں آپکی توجہ چاہیں گے۔ 6 تاریخ سے لے کر مہینے کے اواخر تک عطارد تنزل کا شکار ہوگا، اسلئے ان ایام میں صحت کے معمولات میں کوئی بھی تبدیلی لانے سے گریز کیجئے۔ وقت آنے پر خود ہی پتہ چل جائے گا کہ کس جگہ تبدیلی کی ضرورت ہے۔

گزشتہ ماہ کی طرح اس ماہ بھی محبت اور دولت کو آپ کے ایجنڈے پر بلند مقام حاصل رہے گا۔ یہ بھی اچھی بات ہے کہ آپ ان شعبوں پر توجہ دے رہے ہیں۔ آپ کے اندر طلب موجود ہے اور آپ کا فوکس بھی اس طرف ہے، یوں سمجھ لیجئے کہ بازی آپ کے ہاتھ میں ہے۔

پیسے کا حصول آپ کی پیشہ ورانہ سرگرمیوں سے ہوگا۔ آمدنی میں اضافہ اور ملازمت میں ترقی متوقع ہے۔ اعلیٰ حکام آپ کے حق میں ہیں اور آپ کی اچھی پیشہ ورانہ ساکھ آپ کی یافت بڑھانے میں معاون ہوگی۔ آپ کا مالیاتی سیارہ زہرہ برج جدی میں ہے اور یہ بھی ایک مثبت اشارہ ہے۔ جدی کے اثرات کی بدولت آپ کے مالیاتی فہم میں معقولیت کا عنصر نمایاں ہوگا اور آپ عملیت پسندی کی طرف راغب ہوں گے۔ آپ کا رجحان طویل المدت سرمایہ کاری کی طرف بڑھ رہا ہے جو آپ کے مستقبل کو محفوظ بنانے میں مددگار ہوگا۔ یاد رکھیے کہ شارٹ کٹ سے حاصل کی ہوئی دولت شارٹ کٹ سے ہی واپس بھی نکل جاتی ہے لیکن روایتی انداز میں طویل راستے سے حاصل ہونے والی دولت کی عمر زیادہ ہوتی ہے۔ آپ کا بڑا مسئلہ یہی ہے کہ آپ بے صبرے ہو جاتے ہیں اور دلچسپی کھو بیٹھتے ہیں۔

ہر اچھے برے کا حساب کتاب لگا کے آگے بڑھنا مالی معاملات میں تو بڑی اچھی بات ہے لیکن دل کے معاملات میں اس سے احتراز ہی کرنا چاہئے ورنہ خواہ مخواہ آپ کو سردمہر اور کٹھور سمجھ لیا جائے گا۔ گرمجوشی اور محبت آپ کی فطرت میں ہے لیکن کوشش کیجئے کہ آپ کے رویئے سے بھی ان کا اظہار ہوتا رہے۔ محبت کوئی ''کریئر چوائس'' نہیں ہے مگر ممکن ہے ان ایام میں آپ کو ایسا ہی محسوس ہو رہا ہو۔ بہرحال یہ کیفیت عارضی ہے، اسے زیادہ سنجیدگی سے نہ لیجئے۔

آپ کا کریئر اس وقت بھی توانائی سے بھرپور، باقوت ہے اور 80 فیصد سے زیادہ سیارے

کسی قدر سرد ہوگا۔ تاہم اب یہ صورتحال بدلنے والی ہے۔ 6 مارچ کو زہرہ برج دلو میں داخل ہوگا اور آپ کے معاملاتِ محبت میں دوڑتی توانائی کی نوعیت تبدیل ہو جائے گی۔ اختیار اور عہدے کی اہمیت گھٹ جائے گی اور دوستی کی اہمیت بڑھ جائے گی۔ آپ کی خواہش ہوگی کہ آپ کا محبوب آپ کا دوست بھی ہو۔ رومانی تعلقات میں پہلے سے زیادہ ہم آہنگی آ جائے گی۔

17 تا 19 مارچ کے درمیان زہرہ ایک پرانے گرہن کے اثرات کو زندہ کرے گا۔ ایسے میں آپ کا محبوب تنک مزاجی اور چڑچڑے پن کا شکار ہوسکتا ہے، چنانچہ ضرورت ہوگی کہ آپ صبر وتحمل سے کام لیں۔ اس گرہن کا اثر آپ کے مالی معاملات پر بھی پڑے گا اور شائد مختصر مدت کیلئے کوئی ہنگامہ اٹھ کھڑا ہو۔ آپ کو چند معاملات میں تبدیلی لانے کی ضرورت پیش آ سکتی ہے۔

بہ حیثیت مجموعی اس ماہ مالیاتی صورتِ حال اچھی رہے گی۔ آن لائن دنیا آپ کو سماجی تعلقات کے ساتھ ساتھ مالی مواقع بھی فراہم کرسکتی ہے۔ آپ تکنیکی چیزوں میں سرمایہ کاری کریں گے جس کا آپ کو فائدہ ہوگا جبکہ دوست احباب بھی آپ کے کام آئیں گے۔

11 تا 18 مارچ کے درمیان مریخ ایک پرانے گرہن کے اثرات کو زندہ کرے گا۔ ان ایام میں خطرات مول لینے سے گریز کریں اور معمول سے زیادہ محتاط رہیں۔

## اپریل

سعد تواریخ: 8, 9, 10, 18, 19, 26, 27

دشوار تواریخ: 6, 7, 13, 14, 15, 20, 21

محبت کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 13, 14, 15, 16, 17, 24, 25

مالی معاملات کیلئے بہتر دن: 1, 2, 4, 5, 6, 7, 16, 17, 24, 25, 29, 30

کریئر کے لئے بہترین دن: 6, 7, 16, 17, 20, 21, 24, 25

اس مہینے کی سب سے بڑی خبر یہ ہے کہ اس میں دو گرہن لگیں گے۔ ان کے اثرات کے تحت تبدیلی اور اکھاڑ پچھاڑ کا پیدا ہونا لازم ہے۔ ایسے حالات ہم پر کٹھن گزرتے ہیں لیکن آخری نتیجہ عموماً اچھا ہوتا ہے۔ 15 تاریخ کو آپ کے ساتویں گھر میں چاند گرہن لگے گا۔ اس گھر کا تعلق محبت اور شادی سے ہے لہٰذا آپ کی رومانی زندگی اور ازدواجی تعلقات آزمائش سے دوچار ہوں گے۔ بعض شرمناک حقائق ایسے میں ابھر کر سامنے آ جاتے ہیں اور ان کا سامنا کئے بغیر ان سے جان نہیں چھڑائی جاسکتی۔ جیون ساتھی کی طرف سے تنک مزاجی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے، اور اس تنک مزاجی کی

کوئی ٹھوس وجہ بھی ہو سکتی ہے۔ کچھ اسی صورتِ حال کا سامنا گھر والوں کی طرف سے بھی ہوگا۔ سب معاملات میں آپ کو صبر و تحمل کا مظاہرہ کرنا ہوگا۔

29 اپریل کو آپ کے دولت کے گھر میں سورج گرہن لگے گا۔ یہ مالی معاملات میں تغیرات ابھرنے کی نشانی ہے۔ چونکہ اس مہینے میں آپ کے مالی حالات اچھے ہوں گے، لہٰذا یہ تبدیلیاں اشارہ دیتی ہیں کہ آپ کو اپنی سوچ مزید مثبت بنانے کی ضرورت ہے۔ غالباً آپ اپنے معاملات میں ضرورت سے زیادہ احتیاط یا منفی سوچ سے کام لے رہے ہیں۔ تاہم گرہن کے ایام میں قیاس آرائی پر پیسہ لگانے سے گریز کیجئے۔ اپنے خاندان کے بچوں کا خصوصی خیال رکھئے۔ بہتر ہوگا کہ ان ایام میں وہ زیادہ سے زیادہ وقت گھر پر گزاریں۔

آپ کی شخصی آزادی کا دور اب بھی برقرار ہے، اور اب بھی آپ معاملات کو اپنی مرضی کے مطابق ترتیب دے سکتے ہیں۔ مسئلہ صرف اتنا ہے کہ اس وقت آپ کو خود معلوم نہیں کہ آپ کی مرضی کیا ہے کیونکہ آپ کا حکمران سیارہ مریخ اب بھی تنزلی کے عالم میں ہے۔

آپ کے بارھویں گھر یعنی حوت میں زہرہ کی موجودگی معاملاتِ محبت کے لئے اچھا شگون ہے۔ زہرہ اس وقت ممتاز مقام پر ہے اور اس کی بدولت محبت کی قوت کا بہترین اظہار ممکن ہے۔ سماجی اعتبار سے آپ کی شخصی مقناطیسیت غیر معمولی طور پر طاقتور ہے اور معاملاتِ محبت میں آپ کا رویہ بڑا کومل اور مثالیت پسندانہ ہے۔ اس وقت آپ کو محبت میں روحانی ہم آہنگی کی طلب ہے۔ ممکن ہے کہ آپ کی ملاقات کسی ایسے فرد سے ہو جس میں ہر مطلوبہ وصف موجود ہو لیکن پھر بھی آپ کو کسی چیز کی کمی محسوس ہو۔ اگر ایسا ہو تو پیچھے ہٹ جایئے ورنہ بعد میں مسئلہ ہوگا۔ آپ کو ایک ایسے تعلق کی ضرورت ہے جو روحانی نشوونما کے مراحل طے کرنے میں آپ کا معاون ہو سکے (اور بدلے میں یہی معاونت آپ بھی فراہم کر سکیں)۔

اس ماہ مالی معاملات بہتر رہینگے۔ اس شعبے میں آپ کا وجدان نہایت عمدہ رہے گا خصوصاً 10 تا 13 تاریخ کے درمیان۔ ملازمت کے متلاشیوں کو بھی اچھے مواقع میسر آئیں گے۔

## مئی

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 6, 7, 15, 16, 24, 25 |
| دشوار تواریخ: | 3, 4, 5, 11, 12, 17, 18, 31 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 6, 11, 12, 13, 14, 24, 25 |

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 3, 4, 5, 6, 13, 14, 21, 22, 26, 27, 31

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 5, 13, 14, 17, 18, 21, 22, 31

اس سال اب تک آپ کے زائچے کا بالائی حصہ باقوت رہا ہے، اور یہی کیفیت سارا سال رہے گی۔ ہر وقت کم از کم چار سیارے افق سے اوپر نظر آئیں گے لیکن گزشتہ ماہ کی 7 تاریخ کو سیارگان کی قوت زیریں حصے میں منتقل ہونا شروع ہو گئی تھی۔ 3 مئی کو اس سال پہلی مرتبہ زیریں حصہ، بالائی حصے سے زیادہ طاقتور ہو جائے گا۔ آپ کے کریئر کی اہمیت اپنی جگہ برقرار ہے لیکن اب آپ اپنی توجہ اپنے گھر اور اپنی جذباتی ضروریات کی طرف بھی مبذول کر سکتے ہیں۔

علم نجوم اسی اتار چڑھاؤ کے مطالعہ کا نام ہے۔ جو باتیں ایک وقت میں مناسب اور موزوں ہوتی ہیں، وہ آگے چل کر غیر مناسب اور غیر موزوں بن جاتی ہیں۔ بات کسی چیز کے اچھے یا برے ہونے کی نہیں ہوتی بلکہ یہ ہوتی ہے کہ اس کے لئے یہ وقت درست ہے یا نہیں۔ اس وقت سے پہلے خواب دیکھنا اور اہداف مقرر کرنا مناسب نہ تھا۔ تب ضرورت تھی کہ آپ عملی اقدامات کریں لیکن اب آپ ذہنی مشق کی طرف متوجہ ہو سکتے ہیں۔

معاملات محبت اس ماہ بڑے خوشگوار نظر آتے ہیں۔ 3 تاریخ کو زہرہ آپ کے طالع سے گزر کر پہلے گھر میں داخل ہو جائے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ محبت آپ کے تعاقب میں ہے (اس سے پہلے تعاقب کا کام آپ کو کرنا پڑ رہا تھا)۔ اگرچہ آپ کی سماجی مصروفیات بہت ہیں لیکن محبت آپ کو آ پکڑے گی۔ اس محبت میں ہم آہنگی بھی زیادہ ہوگی کیونکہ زہرہ یعنی محبت کا سیارہ اور مریخ یعنی آپ کا حکمران سیارہ ایک دوسرے کے خانے میں قیام پذیر ہوں گے۔ اس سے آپ کے اور محبوب کے درمیان عمدہ معاونت اور باہم وفاداری کا پتہ ملتا ہے۔

حمل افراد کو عموماً پہلی نگاہ میں محبت ہو جاتی ہے۔ اس سال یہ اصول مزید ابھر کر سامنے آئے گا اور اس مہینے اور بھی بڑھ کر۔ ہمارا مشورہ یہ ہے کہ کودنے سے پہلے دیکھ ضرور لیجئے گا۔ اس ماہ ان لوگوں سے بھی آپکی ہم آہنگی بہترین ہوگی جن کے ساتھ آپ کے مالی معاملات وابستہ ہیں۔ وہ آپ کو سپورٹ کریں گے اور آپ انہیں معاونت فراہم کریں گے۔

زہرہ کے آپ کے پہلے گھر میں آنے سے پتہ چلتا ہے کہ دولت اور دولت کمانے کے مواقع بھی آپ کے تعاقب میں ہیں۔ آپ کو کچھ زیادہ محنت کرنے کی ضرورت نہیں کیونکہ نصیب آپ پر مہربان ہے۔ گزشتہ ماہ کی 20 تاریخ کو آپ مالی حوالہ سے سالانہ دورِ عروج میں داخل ہوئے تھے

اور یہ دور اس ماہ بھی جاری رہے گا۔ موجودہ ماہ کے دوسرے نصف میں مریخ، یورینس کے بالمقابل ہوگا، لہٰذا ان ایام میں کسی قسم کے خطرات مول لینے سے حتی الامکان گریز کیجئے۔

## جون

سعد تواریخ: 2, 3, 12, 13, 20, 21, 29, 30

دشوار تواریخ: 1, 7, 8, 14, 15, 27, 28

محبت کے لئے بہترین دن: 5, 6, 7, 8, 14, 15, 27, 28

مالیات کیلئے بہترین دن: 1,5,6,10,11,14,15,18,19,22,24,27,28

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 9, 10, 14, 15, 18, 19, 27, 28

گزشتہ چند ماہ سے آپکی صحت خاصی بہتر ہے لیکن 21 جون کے بعد سے آپ کو اسطرف پہلے سے زیادہ توجہ دینا پڑے گی۔ آپ کی توانائی کا لیول نیچے آ رہا ہے۔ جو کام آپ پہلے بڑی آسانی سے کرلیا کرتے تھے، اب شاید اتنے آسان نہ رہیں۔ اپنی توانائی کو برقرار رکھنے کی ہر ممکن کوشش کیجئے۔ 18 تاریخ تک اپنی خوراک اور اس کے بعد سے اپنے پھیپھڑوں، بازوؤں، کندھوں اور نظامِ تنفس پر خصوصی توجہ دے کر آپ اپنی صحت بہتر بنا سکتے ہیں۔ کندھوں کا باقاعدگی سے مساج آپ کو ہمیشہ فائدہ دیتا ہے لیکن 18 تاریخ کے بعد اس کی افادیت میں اور بھی اضافہ ہو جائے گا۔ جذباتی ہم آہنگی کا خیال رکھنا بھی بہت ضروری ہے۔

7 تاریخ کو آپ کی صحت کا سیارہ عطارد تنزلی کا شکار ہو جائے گا لہٰذا اس وقت صحت کے حوالے سے کوئی بڑا فیصلہ کرنے سے گریز کیجئے۔ یہ وقت ہے اپنے معاملات کا جائزہ لینے اور مطالعہ کرنے کا۔ 18 تاریخ تک گھر کے افراد کی صحت بھی تشویش پیدا کرسکتی ہے۔

اس ماہ اور اگلے ماہ آپ کے زائچے کا زیریں حصہ سال بھر کی سب سے طاقتور پوزیشن میں ہوگا۔ لہٰذا جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، اپنے گھر اور اپنی جذباتی ضروریات کو زیادہ توجہ دیجئے۔ آپ کے کریئر پر اثرانداز ہونے والے دونوں سیارے یعنی زحل اور پلوٹو اس ماہ تنزلی کا شکار رہیں گے چنانچہ آپ کریئر سے تھوڑی بہت توجہ ہٹا بھی لیں گے تو کوئی فرق نہیں پڑے گا۔

اس ماہ تنزلی کی سرگرمیاں بڑھیں گی۔ 9 جون کے بعد %40 سیارے اس کیفیت کا شکار ہوں گے جو کہ اس سال کیلئے سب سے بڑی شرح ہوگی۔ زندگی کی رفتار مدہم پڑ جائے گی۔ اگرچہ آپ کو تیزی پسند ہے لیکن اس وقت ہلکی رفتاری بہتر ہے خصوصاً 21 تاریخ کے بعد۔

29 مئی کے بعد زہرہ آپ کے دولت کے گھر میں داخل ہو جائے گا جو کہ مالی معاملات کے لئے اچھا شگون ہے۔ 23 جون تک وہ یہیں رہے گا۔ ثور زہرہ کا گھر بھی ہے اور یہاں اس کا قیام اسے طاقت ور بھی بنا دیتا ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کی کمائی کی صلاحیت میں اضافہ ہوگا اور مالی حوالے سے آپ کے فیصلے بھی درست اور عملی ہوں گے۔ 5 اور 6 جون کو زہرہ 29 اپریل کے سورج گرہن کو پھر سے متحرک کرے گا۔ اس سے مالی معاملات میں تھوڑی اتھل پتھل رونما ہوگی۔ شاید کوئی غیر متوقع خرچہ نکل آئے۔ بہرحال، یہ کیفیت زیادہ عرصے تک نہیں رہے گی۔ جو تبدیلی ضروری ہو، کر ڈالیئے۔ حالات پُرسکون ہوں گے تو خوشحالی کا دور پھر سے شروع ہو جائے گا۔ 5 اور 6 جون کو اپنے جیون ساتھی کے معاملے میں بھی صبر وتحمل سے زیادہ کام لیجیے، اور اسے خطرات مول لینے سے روکنے کی کوشش کیجیے۔ اس مہینے خصوصاً 23 جون تک محبت کے معاملہ میں آپکی سوچ بڑی عملی ہوگی۔ کنوارے ایسے افراد کی طرف راغب ہونگے جو انہیں مالی امداف کے حصول میں بھی مدد دے سکتے ہیں۔ تحائف کا تبادلہ معمول سے زیادہ ملے گا۔ 23 جون کو جب زہرہ برج جوزا میں داخل ہوگا تو آپکا رویہ تبدیل ہو جائیگا۔ تب آپ کو ذہنی ہم آہنگی کی ضرورت محسوس ہوگی اور دولت کی اہمیت معمول سے گھٹ جائے گی۔

## جولائی

سعد تواریخ: 1, 9, 10, 17, 18, 27, 28

دشوار تواریخ: 4, 5, 6, 11, 12, 24, 25

محبت کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 13, 14, 24

مالیات کیلئے بہتر دن: 4,5,6,7,8,11,12,16,17,19,20,21,24,25,27

کریئر کے لئے بہترین دن: 7, 8, 11, 12, 15, 16, 24, 25

اس سال اب تک منطقۃ البروج میں مختلف سیارے ایک وقت میں ایک دوسرے کے مقابل رہے ہیں۔ اس مہینے کا زیادہ تر حصہ بھی اسی عالم میں گزرے گا۔ آپ خوب محنت کر رہے ہیں۔ کوئی بڑا منصوبہ، جو پیچیدہ بھی ہے اور نازک بھی، آپ کے ہاتھ میں ہے۔ اس ماہ کے آخر تک یہ حتمی مراحل میں داخل ہو جائے گا اور آپ کو سکون کا سانس لینے کا موقع مل سکے گا۔

17 تاریخ کو مشتری چوتھے گھر سے نکل کر پانچویں گھر میں داخل ہوگا جس کا تعلق تفریح اور تخلیق سے ہے اور باقی سال یہیں پر گزارے گا۔ آپ نے بہت محنت کی ہے، اب آرام اور تفریح

کا وقت ہے۔ 22 تاریخ کو سورج بھی پانچویں گھر میں آ جائے گا اور یوں آپ کے ذاتی تلذذ و تفریح کے سالانہ دورِ عروج کا آغاز ہو جائے گا۔

اس دوران اپنی صحت کی طرف سے کبھی غافل نہ ہوں۔ اپنی ذمہ داریوں اور فرائض کو بھی بجا لاتے رہئے لیکن تفریح اور آرام کے وقفے بھی ضرور ہونے چاہئیں۔ آپ کو معلوم ہونا چاہئے کہ آپ کے حقیقی فرائض کیا ہیں اور کن کاموں کو آپ نے خواہ مخواہ ہی اپنا فرض سمجھ رکھا ہے۔

13 تاریخ تک پھیپھڑوں، بازوؤں، کندھوں اور نظامِ تنفس کو آپ کی توجہ کی ضرورت ہے اور اس کے بعد معدے کو بھی اس فہرست میں شامل کر لیجئے۔ خواتین کو اپنے سینے کا بھی خیال رکھنا چاہئے۔ چونکہ زیادہ تر سیارے زائچہ کے زیریں حصے میں ہیں، اس لئے ان ایام میں جذباتی ہم آہنگی کی ضرورت ہمہ وقت ہوگی لیکن اس مہینے تو یہ آپ کی صحت کے لئے بھی ضروری ہے۔ اگر ڈپریشن، غصہ یا ناچاقی سر اٹھائیں تو جان لیجئے کہ آپ کی صحت ضرور خراب ہوگی۔ ان سے بچ کر رہئے اگر کبھی ایسی کیفیت طاری ہو بھی تو کوشش کر کے اسے جھٹک دیجئے۔

22 تاریخ تک آپ کی صحت اور توانائی کی صورت حال بہت بہتر ہو جائے گی۔ مریخ، مشتری اور سورج کے درمیان جو نحس نظرات قائم ہو رہی تھیں، وہ ختم ہو کر سعد نظرات میں تبدیل ہو جائیں گی، اور آپ کو ایسا لگے گا جیسے آپ کے کندھوں سے بڑا بھاری بوجھ اتر گیا ہے۔

اس ماہ مریخ آپ کے آٹھویں گھر یعنی برج عقرب میں داخل ہوگا جس کا تعلق افزائش نسل اور تعمیر نو سے ہے۔ اسکے زیرِ اثر آپکی جسمانی خواہشات پہلے کے مقابلے میں بڑھ جائیں گی۔

مالی صورتحال اس ماہ بہتر ہوگی لیکن اسکی اہمیت کم ہوگی۔ آپ کا مالیاتی سیارہ زہرہ 18 تاریخ تک تیسرے گھر میں رہے گا جس سے آپ کو اپنے قریبی حلقے میں ہی مالیاتی مواقع میسر آ سکیں گے۔ اچھی مارکیٹنگ آپکی آمدنی کیلئے بڑی اہم ہوگی۔ 18 تاریخ کو زہرہ آپ کے چوتھے گھر یعنی برج سرطان میں داخل ہوگا۔ اس سے آپ کو گھر والوں کی طرف سے بھرپور سپورٹ میسر آئے گی بلکہ سچی بات تو یہ ہے کہ یہ سپورٹ آپ کو گزشتہ سال سے میسر ہے۔

## اگست

سعد تواریخ: 5, 6, 13, 14, 23, 24

دشوار تواریخ: 1, 2, 8, 20, 21, 22, 28, 29

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 3, 4, 12, 13, 23, 24, 28, 29

مالی معاملات کیلئے بہتر دن: 3, 4, 5, 12, 13, 14, 16, 17, 23, 24

کریئر کیلئے بہتر دن: 3, 4, 7, 8, 11, 12, 20, 21, 22, 30, 31

بہ حیثیت مجموعی یہ مہینہ خوشی و مسرت کا مہینہ ہے۔ تفریح و تلذذ سے تعلق رکھنے والا آپ کا پانچواں گھر طاقتور ہے اور اس حوالے سے آپ کا سالانہ دور عروج بھی جاری ہے تاہم راہ میں چند گڑھے بھی ہیں۔ ویسے تو اس مہینے میں کوئی گرہن نہیں ہے لیکن کئی سیارے اپریل کے گرہن کو دوبارہ متحرک کر رہے ہیں گویا اس مہینے میں کئی "ننھے" گرہن لگ رہے ہیں۔ جن معاملات کو گرہن کے حقیقی ایام میں توجہ نہیں دی گئی تھی، اب وہ زیر توجہ آ رہے ہیں۔ اچھی بات یہ ہے کہ آپ کے زائچے میں سیاروں کی پوزیشن اور نظرات زیادہ تر آپ کے حق میں ہیں چنانچہ آپ کو ان معاملات سے نبٹنے کی قوت بھی میسر ہو گی۔

اس ماہ کی پہلی اور دوسری تاریخ کو شمس ایک گرہن کے مقام سے گزرے گا۔ اس کے زیر اثر بچے تنگ مزاجی میں خطرات مول لینے کی کوشش کریں گے۔ اگر آپ کاروباری قیاس آرائی یعنی سٹہ بازی کا رجحان رکھتے ہیں تو بہتر ہو گا کہ ان ایام میں اس سے گریز کریں۔

5 اور 6 تاریخ کو عطارد بھی اسی مقام سے گزرے گا۔ ایسے میں آپ کو ڈرائیونگ کے دوران محتاط رہنا ہو گا۔ مواصلاتی ذرائع میں فنی خرابیاں پیدا ہونے، ملازمت میں مسائل جنم لینے کے علاوہ صحت کے خدشات بھی ابھر سکتے ہیں لیکن اس مہینے بنیادی طور پر صحت اچھی رہے گی۔

مریخ 10 سے 14 تاریخ کے درمیان اس مقام سے گزرے گا چنانچہ آپ ذاتی طور پر اثرات کی زد میں آئیں گے۔ ان ایام میں خطرات مول لینے، لڑائی جھگڑے اور عجلت وغیرہ سے گریز کیجئے اور زیادہ تر وقت گھر پر گزاریے۔

18 سے 20 تاریخ کے درمیان عطارد اس مقام سے گزرے گا۔ اس کے اثرات کے تحت آپ کے مالی اور قلبی معاملات میں وقتی اتار چڑھاؤ پیدا ہو گا۔ اپنے محبوب کے معاملے میں صبر و تحمل سے کام لیجئے۔ ان دونوں شعبوں میں آسودہ حالی تو یقیناً میسر ہے لیکن دباؤ بھی معمول سے زیادہ ہو گا۔ یاد رکھیے کہ بری چیزوں کی طرح اچھی چیزوں کا بھی اپنا ایک دباؤ ہوتا ہے۔

مشتری 24 تا 31 تاریخ کے درمیان اس مقام سے گزریگا۔ ان ایام میں غیر ضروری سفر سے گریز کریں۔ اگر کوئی سفر ناگزیر ہو تو کوشش کیجئے کہ یہ سفر کچھ پہلے یا پھر بعد میں کیا جائے

حمل افراد کو ایڈونچر پسند ہوتا ہے اور ایڈونچر تو خطرات مول لینے کا ہی نام ہے لہٰذا اس ماہ کے

نشیب و فراز سے آپ خوب لطف اندوز ہونگے۔ آپکا کوئی لمحہ بیکار اور بوجھل نہیں گزریگا۔

گزشتہ ماہ سیارگان کی قوت زائچے کے مشرقی سے مغربی حصے کی طرف یعنی شخصی آزادی و خودمختاری کی بجائے تعلقات اور احباب کے حصے میں منتقل ہوگئی۔ آپ کی شخصی آزادی میں کمی آگئی ہے۔ اب اپنی ذات سے ہٹ کر دوسروں پر توجہ مرکوز کیجئے۔ اپنی ملنساری، خوش خلقی اور عاجزی کو بیدار کیجئے۔ اب آپ کی مرضی پس منظر میں جانے سے دوسروں کی مرضی کو فوقیت حاصل ہوگئی ہے۔ ضروری نہیں کہ یہ دونوں باتیں ایک دوسرے کے مخالف ہوں۔ جو لوگ ان میں ایک عمدہ توازن پیدا کر لیتے ہیں وہ ہمیشہ خوش رہتے ہیں۔ جیسے کہ پہلے آپ کو ہر چیز حاصل کرنے کے لئے خود زور لگانا پڑتا تھا، اب دوسروں کا تعاون بھی آپ کو میسر ہو سکے گا۔

## ستمبر

سعد تواریخ: 2, 3, 10, 11, 19, 20, 29, 30

دشوار تواریخ: 4, 5, 17, 18, 24, 25

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 12, 13, 23, 24, 25

مالیات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,10,11,12,13,19,20,23,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 5, 8, 9, 17, 18, 27, 28

اس ماہ سیارگان کی قوت ایکبار پھر زیریں حصہ سے بالائی حصہ کی طرف منتقل ہونا شروع ہو جائیگی۔ آپ کے سال کی صبح کا آغاز ہو رہا ہے۔ وقت ہے کہ نیند جھاڑ کر اٹھ بیٹھئے، خواب دیکھنا موقوف اور انہیں حقیقی شکل میں لانے کیلئے عملی جدوجہد کا آغاز کیجئے۔ دن کے وقت یہی کام کیا جاتا ہے۔ اگر گزشتہ چند ماہ کو آپ نے بہتر طریقے سے استعمال کر کے اپنے اہداف کو اچھی طرح واضح کر لیا ہے تو ان تک پہنچنے کے اقدامات بغیر کسی دشواری کے طے ہونا شروع ہو جائیں گے۔

یہ مہینہ اور اس سے اگلا بھی، اس انداز میں گزرے گا کہ سیارگان کی قوت زیادہ تر مغربی حصے میں مرکوز ہوگی یعنی کہ آپکی سماجی زندگی بہت بھرپور اور مصروف ہو جائے گی۔ سماجی فراست اور خوش تدبیری کو بہتر بنانے پر ہم بار بار زور دیتے رہے ہیں۔ اگر آپ نے ہمارے مشوروں پر عمل کیا ہے تو اس دور سے عہدہ برآ ہونے میں آپ کو کوئی مشکل پیش نہیں آئے گی۔ آپ کے ذاتی اوصاف اور صلاحیتیں اپنی جگہ، لیکن آگے بڑھنے کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ دوسرے آپ کو پسند کریں۔ حالات کو تبدیل کرنا آپ کے اختیار میں نہیں تو خود کو ان کے مطابق ڈھالیں۔ دسمبر کے اواخر میں

شخصی آزادی کا ایک اور دور شروع ہوگا۔ اس وقت جو تبدیلی کرنا چاہیں، کر لیجئے گا۔

23 تاریخ کے بعد صحت کے معاملات احتیاط طلب ہوں گے۔ سب سے ضروری کام یہ ہوگا کہ آپ اپنی توانائی کو گرنے نہ دیں۔ کسی بھی بیماری سے بچاؤ کے لئے سب سے پہلی تدبیر یہی ہونی چاہئے۔ اگر آپ میں توانائی کی سطح کم ہوگی تو بیماریوں کے لئے آپ آسان شکار ثابت ہوں گے۔ 28 تاریخ تک اپنے گردوں اور کولہوں، اور اس کے بعد بڑی آنت، مثانے اور اعضائے تولید پر توجہ دے کر آپ اپنی صحت کو بہتر بنا سکتے ہیں۔

معاملاتِ محبت اس ماہ خوشگوار رہیں گے۔ یورینس کئی سال تک آپ کے پہلے گھر میں قیام پذیر رہے گا اسلئے شادی وغیرہ کرنے کا مشورہ تو ہم نہیں دینگے لیکن اگر آپ پھنس ہی جائیں تو آپ کی قسمت البتہ مواقع ضرور میسر آئیں گے۔ اس مہینے آپ کا محبت کا سیارہ زہرہ بڑی تیزی سے سفر کرتا ہوا تین برجوں اور گھروں سے گزریگا۔ نتیجے میں آپکی سماجی زندگی میں بھی تیزی آئے گی۔ 5 ستمبر تک معاملاتِ محبت میں زیادہ سنجیدگی آنے کا امکان نہیں۔ اس کے بعد زہرہ برج سنبلہ میں داخل ہوگا جو کہ آپکا چھٹا گھر ہے اور صحت / کام سے تعلق رکھتا ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کو اپنے کام کی جگہ اور صحت کے معمولات کے دوران بھی رومانی مواقع مل سکتے ہیں

اس ماہ مالی پوزیشن اچھی رہیگی۔ اس شعبے میں آپکا اعتماد بڑھا ہوا ہے اور آپ ترقی بھی کرینگے۔ تاہم 5 تاریخ تک خرچ کے معاملے میں محتاط رہیں کیونکہ اسراف سرزد ہوسکتا ہے۔

## اکتوبر

سعد تواریخ: 7, 8, 16, 17, 18, 26, 27

دشوار تواریخ: 1, 2, 14, 15, 21, 22, 23, 28, 29

محبت کے لئے بہترین دن: 3, 12, 13, 21, 22, 23

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 3,7,8,9,10,12,13,17,18,22,23,26,27

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 5, 6, 14, 15, 24, 25, 28, 29

یہ مہینہ خوب ہنگامہ خیز مگر کامیابی سے بھرپور ہوگا۔ آپکی ذاتی زندگی اور بالعموم پوری دنیا میں بڑے پیمانے پر تبدیلیاں رونما ہونگی۔ اس ماہ دو گرہن رونما ہوکر ان تبدیلیوں کو بڑھائیں گے

8 تاریخ کو آپ کے اپنے برج میں چاند گرہن ہوگا جو یورینس اور پلوٹو پر اثرات ڈالے گا جو کہ خاصے طاقتور ہوں گے۔ اس دوران اپنی مصروفیات گھٹا دیں اور زیادہ تر وقت خاموشی سے

گزاریں۔ آپ کو خود ہی اس بات کا احساس ہو جائے گا کہ کب آپ کو دبک کر بیٹھنا ہے اور کب پھر سے اٹھ کھڑے ہونا ہے۔ یہ گرہن آپ کے پہلے گھر میں لگ رہا ہے، اس لئے اپنی ذات اور شخصیت کے بارے میں آپ کے تصور اور خیالات میں تبدیلی واقع ہو سکتی ہے۔ آپ خود کو بہتر بنائیں گے اور دنیا کے سامنے آپ کا ایک نیا روپ آئے گا، یہ عمل اگلے چھ ماہ کے دوران مکمل ہو گا۔
23 تاریخ تک کا وقت ویسے بھی آرام وسکون سے زندگی گزارنے کا ہے لیکن گرہن کے ایام میں خاص طور پر۔ یہ گرہن دوستیوں کی آزمائش کرے گا اور آپ کے دوستوں کی دنیا میں زندگی بدل دینے والے واقعات رونما ہوں گے۔ پیشہ ورانہ زندگی بھی اتھل پتھل کی زد میں آئے گی اور خانگی حیات بھی۔ ہر دو جگہ پر صبر وتحمل کا دامن ہمیشہ تھامے رکھئے۔

23 اکتوبر کو آپ کے آٹھویں گھر کے عین راس پر سورج گرہن لگے گا۔ اس گھر کا تعلق قلب ماہیئت اور تبدیلی سے ہے۔ ان ایام میں آپ کو موت سے نظریں ملانے کا تجربہ ہو سکتا ہے، ضروری نہیں کہ یہ موت جسمانی نوعیت کی ہو۔ گھر کے بچوں کو خطرات اور خطرناک جگہوں سے دور رکھیں اور قسمت آزمائی کے کھیلوں سے گریز کریں۔ آپ کے اور آپ کے دوستوں کے ازدواجی و رومانی تعلقات کشاکش کی زد میں آئیں گے۔

گرہن کو قدرت کی طرف سے کوئی سزا نہیں سمجھنا چاہئے۔ ان سے جو ہلچل پیدا ہوتی ہے، وہ آپ کی راہ میں حائل رکاوٹیں صاف کر دیتی ہے۔ اگر آپ کا رویہ مثبت اور سوچ آگے بڑھنے کی ہو تو یہ کشمکش آپ کے لئے بڑی مفید ثابت ہوتی ہے۔ وقتی سختی سے گھبرایئے مت۔

کریئر پر آپ کی توجہ مرکوز رہے گی۔ 25 تاریخ کو مریخ نصف النہار سے گزر کر آپ کے دسویں گھر میں داخل ہو جائے گا۔ یہ ایک اہم تبدیلی ہے اور آپ کو پیشہ ورانہ کامیابی ملنے کا اشارہ دیتی ہے۔ آپ محنت بھی کریں گے اور اطمینان بخش نتائج بھی حاصل کریں گے۔

مریخ سارا مہینہ اپنی حد سے ''باہر'' رہے گا۔ اسکے معنی یہ ہوئے کہ آپ بھی اپنے نارمل حلقے سے باہر گردش کرتے نظر آئیں گے اور نئے تجربات، طریقوں اور منصوبوں میں شریک ہوں گے جس سے آپ کے کریئر کو مدد ملے گی۔ 23 تاریخ تک صحت کے معاملات توجہ طلب رہیں گے۔ اس حوالے سے گزشتہ مہینے میں کی جانے والی گفتگو پر ایک بار پھر نظر دوڑا لیجئے۔

## نومبر

سعد تواریخ: 4, 5, 13, 14, 22, 23

دشوار تواریخ: 10, 11, 18, 19, 25, 26

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 11, 12, 18, 19, 22, 23

مالی معاملات کیلئے بہتر دن: 2, 3, 4, 5, 6, 7, 11, 12, 14, 22, 23

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 11, 12, 21, 25, 26, 30

چوٹی پر ہونے کے کئی فوائد ہیں۔ آپ مضبوط اور طاقت ور ہوتے ہیں، معاملات کی باگ ڈور آپ کے ہاتھ میں ہوتی ہے، لوگ آپکی کامیابی کی بنا پر آپ کی عزت کرتے ہیں اور آپ کو رشک کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ لیکن اس بلندی کے نقصانات بھی ہیں۔ مثلاً یہ کہ آپ کو کسی طرف سے کوئی آڑ میسر نہیں ہوتی۔ آپ کی ایک ایک حرکت سب کی نگاہ میں ہوتی ہے۔ جہاں چند لوگ آپکی عزت کرتے ہیں، وہیں لوگ آپ سے حسد بھی کرتے ہیں اور ان کی ریشہ دوانیاں آپ کے لئے خواہ مخواہ کی مشکلات پیدا کرتی ہیں۔ آپ کو ان تمام چیزوں کو قبول کرنا پڑتا ہے۔ اس ماہ ضرورت اس امر کی ہے کہ آپ لڑائی جھگڑے سے گریز کریں خصوصاً 8 تا 16 تاریخ کے درمیان۔ خطرات مول لینے سے بچیں اور گاڑی احتیاط سے چلائیں۔

اس مہینے، گزشتہ ماہ کی طرح، آپکا آٹھواں گھر توانائی سے بھرپور ہوگا اور مریخ، پلوٹو کے ساتھ سفر کر رہا ہوگا۔ ممکن ہے آپکا ڈاکٹر آپ کو سرجری کروانے کا مشورہ دے لیکن اسکے مشورے پر عمل کرنے سے قبل کسی دوسرے ڈاکٹر کی رائے لینے میں کوئی ہرج نہیں۔ موت سے آمنا سامنا بھی ہوگا لیکن پھر وہی بات کہ یہ ٹکراؤ جسمانی سطح سے زیادہ نفسیاتی سطح پر ہوگا۔ اللہ سے عافیت کے طالب رہئے لیکن یہ بھی یاد رکھئے کہ زندگی مختصر اور ناپائیدار ہے۔ جتنا وقت ملے، اس سے فائدہ اٹھانا چاہئے اور ان مقاصد کو پورا کرنا چاہئے جن کیلئے اللہ نے ہمیں اس دنیا میں بھیجا ہے

اس مہینے ویسے تو کوئی گرہن نہیں لیکن گزشتہ گرہن کے مقامات کو کئی سیارے ازسرنو متحرک ضرور کریں گے، اس لئے پرانے تجربات سے ایک بار پھر سامنا ہو سکتا ہے۔ یورینس ایسے ہی ایک مقام کے نزدیک تقریباً پورا مہینہ رہے گا۔ اس کے اثرات کے تحت دوستیوں کی آزمائش ہوگی اور دوست طرح طرح کی پیچیدگیوں سے دوچار ہوں گے۔

6 اور 7 تاریخ کو سورج ایک گرہن کے مقام کو متحرک کریگا جسکے اثرات آپکی زندگی اور گھر میں شامل بچوں کو متاثر کرینگے۔ ان ایام میں قسمت آزمائی کے کاموں سے بھی گریز کیجئے۔

اسی مقام سے (یعنی جہاں 8 اکتوبر کو چاند گرہن لگا تھا) 8 سے 10 تاریخ کے درمیان عطارد گزرے گا۔ اس کے اثرات مواصلات اور نقل و حمل کے معاملات کو متاثر کریں گے۔ پیشہ ورانہ زندگی میں اتھل پتھل ہوگی۔ آپ کا حکمران سیارہ مریخ اس مقام سے 15 اور 16 تاریخ کو گزرے گا۔ اس کے بارے میں ہم پہلے بھی گفتگو کر چکے ہیں۔

## دسمبر

سعد تواریخ: 1, 2, 10, 11, 20, 21, 28, 29

دشوار تواریخ: 8, 9, 15, 16, 22, 23

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 12, 13, 15, 16, 21, 22, 30, 31

مالیات کیلیے بہتر دن: 1,2,3.4,10,11,13,20,21,22,28,29,30,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 8, 9, 19, 22, 23, 28

جولائی سے آپ کی مجموعی صحت و توانائی میں بہتری کا آغاز ہوگیا تھا۔ مشتری اور مریخ کے نحس اثرات سے آپ کو نجات مل گئی تھی۔ اس مہینے 24 تاریخ سے زحل کی طرف سے آپ کو سعد نظرات موصول ہوں گی۔ 22 تاریخ کے بعد سے صحت کے معاملات احتیاط طلب ضرور ہوں گے مگر پہلے سے بہت کم۔ اگر آپ گزشتہ مہینوں کو پار کر آئے ہیں تو یہ مہینہ تو باد بہاری کی طرح گزر جائے گا۔ اگر کوئی دباؤ پڑا تو قلیل المدتی سیاروں کی طرف سے پڑے گا۔ 17 تاریخ تک جگر اور رانوں اور اس کے بعد ریڑھ کی ہڈی، گھٹنوں، دانتوں، ہڈیوں اور جلد کو توجہ دے کر آپ اپنی صحت مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ رانوں، گھٹنوں اور کمر کا مساج بہت مفید ثابت ہوگا۔

اس ماہ میں سب سے زیادہ اہمیت کریئر کو حاصل رہے گی۔ 22 تاریخ کو آپ کے کریئر کا ایک اور دور عروج شروع ہوگا۔ آپ کا دسواں گھر پورا مہینہ بھرپور قوت میں رہے گا لہٰذا کریئر میں مسلسل کامیابی حاصل ہوگی۔

4 تا 7 تاریخ کے درمیان مریخ ایک پرانے گرہن کے مقام کو پھر سے متحرک کر دے گا۔ ان ایام میں خطرات مول لینے سے گریز کریں، گاڑی احتیاط سے چلائیں اور عجلت اور لاپرواہی سے بچیں۔ 5 تاریخ کو مریخ آپ کے دسویں گھر سے نکل کر گیارہویں گھر میں داخل ہو جائے گا جس کا

تعلق دوستوں اور دوستانہ تعلقات سے ہے۔ اب آپ اپنے دوستوں کو بھی وہ توجہ دیں گے جس کی انہیں ضرورت بھی ہے اور جوان کا حق بھی ہے۔

معاملاتِ محبت خوشگوار نظر آتے ہیں۔ 10 تاریخ کو زہرہ نصف النہار سے گزر کر آپ کے دسویں گھر میں داخل ہو جائے گا مطلب یہ کہ پیشہ ورانہ سرگرمیوں کے دوران رومانی مواقع میسر آنے کا امکان بڑھ جائے گا۔

22 تاریخ کو سیارگان کی قوت ایک بار پھر زائچے کے مغربی حصے سے مشرقی حصے کی طرف منتقل ہو جائیگی۔ شخصی آزادی کا رنگ ایک بار پھر گہرا ہو سکے گا۔ آپ معاملات کو زیادہ آسانی اور سہولت سے نمٹا سکیں گے۔ اب اگلے چھ ماہ تک جو تبدیلی لانا چاہیں، لے آئیں۔

24 تاریخ کے بعد سے آپ کا کریئر کا سیارہ آپ کے نویں گھر میں ہوگا جس کی بدولت کاروباری سفر کے مواقع میں اضافہ ہوگا۔ اگلے سال اس کے اثرات اور بھی ابھر کر سامنے آئیں گے۔ چونکہ آپ سفر کرنے پر آمادہ رہتے ہیں، اس لئے آپ کے کریئر میں فائدہ ہوگا۔





# برج ثور

## پیدائش 20 اپریل تا 20 مئی

### نمایاں رجحانات

گزشتہ چند سال خوشحالی کے گزرے ہیں اور اس وقت آپ خاصے مطمئن دور سے گزر رہے ہیں۔ آسودگی کا ثمر فرصت یعنی فارغ وقت ہے جسے ذہنی و روحانی نشو ونما کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔ اس سال آپ کو اس کے مواقع میسر آئیں گے: ان سے فائدہ اٹھانا نہ اٹھانا آپ کے ہاتھ میں ہے۔

آپ کی رومانی اور سماجی زندگی عدم استحکام اور دباؤ کی شکار رہی ہے۔ تعلقات، خواہ وہ رومانی ہوں یا کاروبار، شدید آزمائش سے گزرے ہیں۔ آئندہ سال بھی صورت حال یہی رہے گی تاہم اب تک آپ ان معاملات کو بہتر انداز میں ہینڈل کرنے کے قابل ہو چکے ہیں۔

ثور ایک حقیقت و عملیت پسند برج ہے۔ روحانیت کے حوالے سے بھی ان کا مزاج اور رویہ ایسا ہی ہوتا ہے۔ آپ کے لئے روحانیت کے معنی ہیں، اپنے گھر والوں کا خیال رکھا جائے، ازدواجی ذمہ داریاں اچھے طریقے سے نبھائی جائیں، بچوں کا خیال رکھا جائے وغیرہ۔ لیکن چونکہ اب آنے والے کئی سال تک یورینس آپ کے بارہویں گھر میں قیام پذیر رہے گا، اس لئے آپ کی روحانی زندگی میں وسعت پیدا ہوگی اور آپ کو کئی تبدیلیاں اور اتار چڑھاؤ دیکھنے کو ملیں گے۔ نیپچون آپ کے گیارہویں یعنی دوستی کے گھر میں ہوگا لہذا روحانی حوالے سے آپ کو زیادہ دوست میسر آئیں گے۔

پلوٹو جو کہ قلب ماہیئت اور تجدید کا سیارہ ہے، چند سال سے آپ کے نویں یعنی مذہب، فلسفہ اور اعلیٰ تعلیم کے گھر میں ہے اور مزید کئی سال وہیں رہے گا۔ اس کے اثرات آپ کے مذہبی اور فلسفیانہ عقائد یعنی آپ کے تصور حیات کی تطہیر کر رہے ہیں۔ یہ روحانی نشو ونما کا ایک لازمی جزو

ہے۔ پرانے عقائد میں تبدیلی لانا یا انہیں یکسر ترک کر دینا آسان نہیں ہوتا۔ بعض اوقات اس کے لئے ڈرامائی تبدیلیوں کی ضرورت ہوتی ہے اور قدرت ان تبدیلیوں کی راہ ہموار کر رہی ہے۔

16 جولائی تک ابلاغ و مواصلات اور ذہنی مشاغل آپ کی مصروفیات میں نمایاں رہیں گے اور 26 جولائی تک صحت بھی اس فہرست میں ممتاز نظر آئے گی۔ 16 جولائی کے بعد آپ کی توجہ گھر اور خاندان، محبت، سماجی مصروفیات، دین و مذہب، اعلیٰ تعلیم وغیرہ کی طرف مبذول رہے گی۔

## صحت

(یاد رہے کہ ہم علم طب کے حوالہ سے نہیں بلکہ علم نجوم کے حوالہ سے بات کر رہے ہیں۔ ماضی قدیم میں یہ دونوں نکات ہائے نظر ایک ہی تھے مگر اب ان میں خاصا فرق پیدا ہو گیا ہے۔ لہٰذا طبی نکتہ نظر حاصل کرنے کیلئے اپنے ڈاکٹر سے رجوع کیجئے۔)

اس سال 26 جولائی تک آپ کا چھٹا یعنی صحت کا گھر قوت میں رہے گا جو کہ آپ کے صحت کے لئے ایک مثبت اشارہ ہے۔ آپ چھوٹے چھوٹے مسائل کو بڑا نہیں بننے دیں گے اور صحت کے خیال رکھنے کے لئے ضروری وقت اور کوشش صرف کریں گے۔

بنیادی طور پر آپ کی صحت اچھی رہے گی تاہم احتیاط کی ضرورت پھر بھی ہے۔ بڑا مسئلہ یہ ہے کہ زحل آپ کے سورج کے ساتھ نحس نظرات قائم کر رہا ہے۔ اس سال 16 جولائی کے بعد مشتری بھی ایسی ہی نظرات کی زد میں آئے گا۔ ایسی باتیں بجائے خود تو بیماری کا باعث نہیں بنتیں لیکن آپ کی صحت و توانائی پر اثر ضرور ڈالتی ہیں۔ سال میں ایسے ادوار بھی آئیں گے جب قلیل المدت سیارے ان دونوں کے ساتھ شامل ہو کر آپ کو تنگ کریں گے۔ ایسے میں آپ کو خصوصی احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ اس سال یہ ادوار 20 جنوری سے 18 فروری تک، 23 جولائی سے 23 اگست تک اور 23 اکتوبر سے 21 نومبر تک محیط ہوں گے۔

اپنی صحت کو بہتر بنانے کے لئے فکر و تشویش سے بچیے، اپنے دل گردوں اور کولہوں، سر، چہرے اور تالو (باقاعدہ مساج نہایت مفید ہوگا)، گردن اور حلق (ثور کو اس طرف سے ہمیشہ مسائل کا سامنا رہتا ہے، گردن کا مساج کرتے رہئے۔) کا خاص خیال رکھئے۔ خوف اور غصے سے بچیے تاکہ آپ کے ایڈرینل گلینڈ پر کوئی منفی اثر نہ پڑے۔

مریخ کم و بیش سات ماہ آپ کے چھٹے گھر میں گزارے گا۔ یہ اس کے لئے ایک غیر معمولی طور پر طویل عرصہ ہے کیونکہ عموماً مریخ کسی گھر میں ڈیڑھ سے دو ماہ ہی گزرتا ہے۔ 26 جولائی تک

باقاعدہ ورزش کا معمول اپنائیے تاکہ آپ کے عضلات میں کمزوری پیدا نہ ہو۔

آپ کا صحت کا سیارہ زہرہ ہے اس لئے معاملات محبت میں صحت بھی ایک رول ادا کرتی ہے۔ اگر ان تعلقات میں کوئی بگاڑ پیدا ہو تو آپ کی جسمانی صحت بھی متاثر ہوگی۔ گزشتہ چند سالوں سے آپ کی زندگی کا یہ حصہ اکھاڑ پچھاڑ کا شکار ہے لہٰذا یقیناً آپ کی صحت کے مسائل میں ایک بڑا ہاتھ ان کا بھی ہوگا۔ رومانی مسائل کو حل کیجئے، صحت کے خود بخود حل ہو جائیں گے۔

زہرہ تیزی سے سفر کرتا ہے اور ایک سال میں آپ کے برج کے تمام گھروں سے گزر جاتا ہے لہٰذا صحت کے حوالے سے کئی قلیل المدت رجحانات نمودار ہوں گے جن کا تذکرہ متعلقہ مہینوں میں مناسب رہے گا۔

## گھر اور گھرانہ

16 جولائی کو مشتری کی آمد کے بعد آپ کا چوتھا یعنی گھر اور خاندان کا خانہ فعال ہو جائے گا۔ مشتری بقیہ سال یہیں پر گزارے گا۔ یہ آپ کی خانگی زندگی کیلئے نیک شگون ہے۔

عموماً مشتری کی ایسی آمد گھر کی تبدیلی بلکہ مثبت تبدیلی کا پتہ دیتی ہے۔ تاہم ضرور نہیں کہ آپ واقعتاً اپنا گھر ہی تبدیل کر لیں گے۔ پرانے گھر کی نئی تزئین و آرائش بھی اس میں شامل ہو سکتی ہے اور ایک نیا گھر بھی۔

مشتری کی یہاں موجودی سے یہ بھی اشارہ ملتا ہے کہ آپ کو گھر والوں کی عمدہ سپورٹ میسر آئے گی، مالی حوالے سے بھی اور دیگر حوالوں سے بھی۔ خاندان میں اضافے کا امکان بھی موجود ہے جو پیدائش کی شکل میں بھی ہو سکتا ہے اور شادی کی شکل میں بھی۔ اور ایسا نئے دوستوں کی شکل میں بھی ہو سکتا ہے جو گھر والوں جیسی حیثیت اختیار کر جائیں۔

مشتری کے یہاں قیام سے نفسیاتی سطح پر آپ کی بلوغت میں اضافہ ہوگا۔ آپ اپنے اور دوسروں کے مزاج کو بہتر انداز میں سمجھ سکیں گے۔ 16 جولائی کے بعد آپ کا موڈ زیادہ تر مثبت رہے گا اور آپ کی سوچ بھی جس سے آپ کی مجموعی زندگی پر بہتر اثرات پڑیں گے۔

خاندان کے بزرگوں کو مشورہ دیجئے کہ وہ اپنے دل کا خاص خیال رکھیں۔ اگر ایک ڈاکٹر کی طرف سے سرجری کا مشورہ ملے تو بہتر ہوگا کہ کسی دوسرے ڈاکٹر کی رائے بھی لے لیں۔ ایسے معاملات میں جلد بازی کی کوئی ضرورت نہیں۔

## کریئر اور مالی معاملات

جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، آپ خوشحالی کے ایک دور سے نکل رہے ہیں۔ آپ کے مالی اہداف غالباً حاصل ہو چکے ہیں۔ آپ کا دولت کا گھر اس سال بنیادی طور پر خالی رہے گا، اس لئے آپ کو اس طرف کوئی زیادہ توجہ دینے یا بڑے فیصلے کرنے کی ضرورت نہیں۔ مالی اعتبار سے یہ سال غیر معمولی نہیں ہوگا، نہ کوئی آفت ٹوٹے گی اور نہ کوئی بڑی مثبت تبدیلی آئے گی۔

16 جولائی تک مشتری آپ کے تیسرے یعنی ابلاغ و مواصلات کے گھر سے گزر رہا ہوگا۔ آپ کو نئی سواری میسر آسکتی ہے۔ اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ کے بہن بھائیوں کی زندگی میں آسودگی آئے گی اور اپنی سرمایہ کاریوں سے آپ زیادہ آمدن حاصل کریں گے۔ تدریس اور تصنیف کے پیشوں سے وابستہ افراد کے لئے بھی یہ اچھا دور ہوگا۔ ان کی تخلیقی صلاحیتیں جوبن پہ ہوں گی۔ تیسرا گھر خرید وفروخت اور تجارت کے معاملات کا حکمران بھی ہے، لہٰذا یہاں بھی صورت حال اچھی رہے گی۔

جائیداد کی خرید و فروخت سے ثور افراد کو ایک خاص ربط ہوتا ہے کیونکہ زمین سے ان کا خاص تعلق ہے۔ 16 جولائی تک مشتری برج سرطان میں ہوگا جو کہ رہائشی جائیداد کا حکمران برج ہے، اور اس کے بعد آپ کے چوتھے گھر میں داخل ہو جائے گا جو کہ رہائشی جائیداد کا حکمران گھر ہے لہٰذا اس شعبے میں سرمایہ کاری خصوصی طور پر منافع بخش ہو سکتی ہے۔

آپ کے مالی معاملات کا سیارہ عطارد ہے اور ہمارے باقاعدہ قاری جانتے ہیں کہ یہ ایک تیزی سے سفر کرنے والا سیارہ ہے۔ ایک سال میں یہ آپ کے زائچے کے تمام گھروں اور برجوں سے گزر جاتا ہے لہٰذا آپ کے مالی معاملات میں کئی قلیل المدت رجحانات نمودار ہوں گے۔ بہتر ہوگا کہ ان کا تذکرہ ماہانہ بنیادوں پر نبیڑ لیا جائے۔

اس سال مالی معاملات میں آپ کے لئے سعد اعداد 1، 3، 6، 8 اور 9 ہوں گے۔

اگرچہ آپ کا دسواں یعنی کریئر کا گھر اس سال زیادہ تر خالی رہے گا، صرف قلیل المدت سیارے ہی یہاں سے گزریں گے، تاہم کریئر کو اہمیت حاصل رہے گی اور کامیابی بھی حاصل ہوگی۔ چار طویل المدت سیارے زائچے کے افق سے اوپر نظر آ رہے ہیں، مطلب یہ کہ 40 فیصد سیارے ہمیشہ افق سے اوپر رہیں گے۔ یہ پوزیشن آرزومندی اور دلچسپی کا پتہ دیتی ہے جس کے تحت آپ کریئر میں بھرپور توانائی صرف کریں گے اور کامیابی حاصل کریں گے۔ علاوہ ازیں جب مشتری 16

## کریئر اور مالی معاملات

جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، آپ خوشحالی کے ایک دور سے نکل رہے ہیں۔ آپ کے مالی اہداف غالباً حاصل ہو چکے ہیں۔ آپ کا دولت کا گھر اس سال بنیادی طور پر خالی رہے گا، اس لئے آپ کو اس طرف کوئی زیادہ توجہ دینے یا بڑے فیصلے کرنے کی ضرورت نہیں۔ مالی اعتبار سے یہ سال غیر معمولی نہیں ہوگا، نہ کوئی آفت ٹوٹے گی اور نہ کوئی بڑی مثبت تبدیلی آئے گی۔

16 جولائی تک مشتری آپ کے تیسرے یعنی ابلاغ و مواصلات کے گھر سے گزر رہا ہوگا۔ آپ کو نئی سواری میسر آ سکتی ہے۔ اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ کے بہن بھائیوں کی زندگی میں آسودگی آئے گی اور اپنی سرمایہ کاریوں سے آپ زیادہ آمدن حاصل کریں گے۔ تدریس اور تصنیف کے پیشوں سے وابستہ افراد کے لئے بھی یہ اچھا دور ہوگا۔ ان کی تخلیقی صلاحیتیں جوبن پر ہوں گی۔ تیسرا گھر خرید وفروخت اور تجارت کے معاملات کا حکمران بھی ہے، لہٰذا یہاں بھی صورت حال اچھی رہے گی۔

جائیداد کی خرید و فروخت سے ثور افراد کو ایک خاص ربط ہوتا ہے کیونکہ زمین سے ان کا خاص تعلق ہے۔ 16 جولائی تک مشتری برج سرطان میں ہوگا جو کہ رہائشی جائیداد کا حکمران برج ہے، اور اس کے بعد آپ کے چوتھے گھر میں داخل ہو جائے گا جو کہ رہائشی جائیداد کا حکمران گھر ہے لہٰذا اس شعبے میں سرمایہ کاری خصوصی طور پر منافع بخش ہو سکتی ہے۔

آپ کے مالی معاملات کا سیارہ عطارد ہے اور ہمارے باقاعدہ قاری جانتے ہیں کہ یہ ایک تیزی سے سفر کرنے والا سیارہ ہے۔ ایک سال میں یہ آپ کے زائچے کے تمام گھروں اور برجوں سے گزر جاتا ہے لہٰذا آپ کے مالی معاملات میں کئی قلیل المدت رجحانات نمودار ہوں گے۔ بہتر ہوگا کہ ان کا تذکرہ ماہانہ بنیادوں پر نبیڑ لیا جائے۔

اس سال مالی معاملات میں آپ کے لئے سعد اعداد 1، 3، 6، 8 اور 9 ہوں گے۔

اگرچہ آپ کا دسواں یعنی کریئر کا گھر اس سال زیادہ تر خالی رہے گا، صرف قلیل المدت سیارے ہی یہاں سے گزریں گے، تاہم کریئر کو اہمیت حاصل رہے گی اور کامیابی بھی حاصل ہوگی۔ چار طویل المدت سیارے زائچے کے افق سے اوپر نظر آ رہے ہیں، مطلب یہ کہ 40 فیصد سیارے ہمیشہ افق سے اوپر رہیں گے۔ یہ پوزیشن آرزومندی اور دلچسپی کا پتہ دیتی ہے جس کے تحت آپ کریئر میں بھرپور توانائی صرف کریں گے اور کامیابی حاصل کریں گے۔ علاوہ ازیں جب مشتری 16

غیر شادی شدہ افراد کو مشورہ ہے کہ فی الحال شادی سے گریز کریں۔ اگر کوئی شادی کے قابل مل جائے تو پہلے تعلق کو بڑھنے اور مضبوط ہونے کا وقت دیں۔ جلدی نہ مچائیں۔ عمومی سطح پر ثور افراد کو اس سال دوسروں کے لئے اپنے پیار اور گرم جوشی کا اظہار کرنے میں زیادہ کوشش سے کام لینا پڑے گا کیونکہ لاشعوری سطح پر لوگ آپ کو سرد مہر اور روکھا سمجھ رہے ہیں۔ یہ تاثر زائل کرنے کی کوشش کیجیے کیونکہ آپ کا حکمران سیارہ زہرہ ہے اور اس ناطے آپ ایک نہایت گرم جوش اور محبت کرنے والے انسان ہیں۔ اگر لوگ آپ کی طرف سے بدگمان ہو جائیں تو یہ بڑی بدقسمتی کی بات ہوگی۔

## شخصی اصلاح

گزشتہ سال کی طرح اس سال بھی آپ کو بڑے چیلنج سماجی اور رومانی حوالے سے ہی پیش آئیں گے۔ محبت کے مسائل روحانی طور پر خاصے پُرخطر ثابت ہو سکتے ہیں۔ تاہم حقیقی مسئلہ مجموعی مسائل کا محض چھوٹا سا حصہ ہوگا۔ محبت کے مسئلے زندگی کے دیگر شعبوں میں مسائل پیدا کر سکتے ہیں۔ آپ کی عزتِ نفس، وقعتِ نفس، صحت اور مالیات، سب اس کی زد میں آ سکتے ہیں۔ محبت میں بگاڑ روحانی معاملات میں بھی بگاڑ پیدا کر سکتا ہے کیونکہ روحانی توانائی کا دھارا بہتے بہتے رک جاتا ہے۔ قدرت چاہتی ہے کہ آپ ایسی چیزوں کو ہینڈل کرنے کی صلاحیت خود میں پیدا کریں۔

جب کوئی رومانی تعلق یا کاروباری رشتہ خراب ہوتا ہے تو منفی توانائی کا پیدا ہونا ناگزیر ہوتا ہے۔ تاہم یہ آپ کے ہاتھ میں ہے کہ آپ اس منفی توانائی کو خود پر کتنا اثر انداز ہونے دیتے ہیں۔ اکثر لوگ اس کا بہت زیادہ اثر لے لیتے ہیں جس کا فائدہ کچھ نہیں ہوتا۔ ایک چھوٹی سی چیز بہت بڑی بن جاتی ہے اور بہت طول بھی کھینچ جاتی ہے، نتیجتاً تکلیف بھی زیادہ پہنچاتی ہے۔ پھر لوگ حیران ہوتے ہیں کہ آخر ہم بیمار کیوں ہو گئے۔ انہیں اپنی جذباتی تکلیف اور اپنے جسمانی عارضے کا باہمی تعلق نظر نہیں آتا۔

روحانی موضوعات کے مشہور مصنف ایکہارٹ ٹولے نے بالکل درست لکھا ہے کہ "تکلیف ہونے" اور "تکلیف سے گزرنے" میں فرق ہوتا ہے۔ تکلیف کسی منفی چیز کے خلاف جسم کے ردِ عمل کا نام ہے۔ آپ کی انگلی پر زخم لگ جائے تو ٹیس اٹھے گی۔ یہ قدرتی بات ہے۔ مگر تکلیف سے گزرنے کا عمل ذہن میں انجام پاتا ہے۔ انگلی کا چھوٹا سا زخم نوحہ خوانی کا بہانہ بن جاتا ہے۔ "ایسا ہمیشہ میرے ساتھ ہی کیوں ہوتا ہے!"، "مجھ پر اللہ کا عذاب نازل ہو رہا ہے کیونکہ میں ایک برا انسان ہوں!"، "میری قسمت ہی خراب ہے!" وغیرہ وغیرہ وغیرہ۔ ایسے میں روحانی قوت سے

آپ کا رابطہ ختم ہو جاتا ہے۔ انگلی کا ایک چھوٹا سا زخم بہت بڑی چیز بن جاتا ہے۔ معاملات محبت پر بھی یہی مثال صادق آتی ہے۔

یہ ذہنی اذیت روحانی سفر پر گامزن افراد کے لئے مفید ثابت ہو سکتی ہے۔ اس سے آپ اپنے تحت الشعور میں پائی جانے والی میل کچیل سے واقف ہوتے ہیں اور اسے صاف کرنے کے عمل کا آغاز کرتے ہیں۔ محبت اور دیگر تعلقات میں نہایت اہم ہے کہ آپ معاف کر دینا سیکھ لیں۔ لیکن منہ دیکھے کی معافی سے کام نہیں چلے گا۔ آپ جس کسی کو بھی معاف کریں، دل سے کریں اور منفی جذبات کو اپنے شعور سے جھٹک دیں۔ اس قابل ہونے کے لئے ضروری ہے کہ ہم یہ سمجھ لیں کہ ہم ایک فرد کو معاف کر رہے ہیں مگر اس کی بری حرکت کو نہیں۔ وہ بری حرکت غلط تھی اور اس پر سفیدی کا پوچا پھیرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ یہ دانشورانہ بد دیانتی بلکہ "دانشورانہ تشدد" ہوگا۔ فرد کو معاف کر دینا ایک الگ معاملہ ہے۔ جب آپ اس کی پوزیشن، اس کی ذہنی کیفیت اور اس کے محرکات کو سمجھ جاتے ہیں تو معاف کر دینا بہت آسان ہو جاتا ہے۔

## ماہ بہ ماہ پیش گوئیاں

### جنوری

سعد تواریخ: 1, 2, 9, 10, 19, 20, 28, 29

دشوار تواریخ: 3, 4, 17, 18, 24, 25, 30, 31

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 9, 10, 19, 20, 24, 25, 28, 29

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 2, 5, 6, 10, 11, 12, 13, 14, 15, 22, 23, 24, 25, 30, 31

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 7, 8, 17, 18, 26, 27, 30, 31

آپ کے سال کا آغاز کچھ یوں ہوگا کہ 70 فیصد اور بعض اوقات 80 فیصد سیارے افق سے اوپر ہوں گے اور 20 تاریخ کو آپ کریئر کے حوالے سے عروج کے سالانہ ادوار میں سے ایک میں داخل ہو جائیں گے۔ چنانچہ اس مہینے آپ کا فوکس یہاں پر ہی رہے گا۔ گھر اور خاندان کے معاملات سے توجہ ہٹا لینے سے نہ صرف یہ کہ کوئی نقصان نہیں ہوگا بلکہ گھر والے بھی آپ کے کریئر کے اہداف کو سپورٹ کرتے ہوئے نظر آئیں گے۔

اہداف حاصل کرنے کے دو راستے ہیں: باطنی راستہ (مراقبہ، تصورِ ہدف اور شعوری اختیار کے تحت خواب بینی) اور خارجی جس کا تعلق معروضی جسمانی کارگزاری سے ہوتا ہے۔ مختلف اوقات میں دونوں اہم ہوتے ہیں۔ اس وقت آپ کو خارجی راہ پر چلنا ہے۔ اپنے کریئر کے اہداف حاصل کرنے کے لئے ضروری عملی اقدامات کیجئے۔ یہ ایک کامیاب مہینہ ہے۔

سیارے اس ماہ تیزی سے آگے بڑھ رہے ہیں۔ 80 فیصد سیارے اس حالت میں ہیں، اس لئے آپ کو تیز رفتار ترقی حاصل ہوگی۔ تاہم، تنزل کا شکار ہونے والے دو سیاروں میں سے ایک زہرہ ہے جو کہ آپ کے زائچے کا حکمران ہے۔ ممکن ہے آپ کو زندگی میں کچھ بے سمتی کا احساس ہو اور ذاتی اہداف کا تعین کرنے میں مشکل پیش آئے۔ گھبرانے کی کوئی بات نہیں۔ آپ کو محض اپنا ذہن واضح کرنے کی ضرورت ہے۔ یہ بہترین وقت ہے کہ آپ اپنے شخصی معاملات پر نگاہ ڈالیں اور دیکھیں کہ کس جگہ بہتری کی گنجائش موجود ہے۔ بہتری لانے کا وقت بھی جلد ہی شروع ہوگا لیکن اس وقت یہ فیصلہ کر لیجئے کہ آپ کو کیا کرنا ہے۔

ملازمت کے متلاشیوں کو اس ماہ احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ کوئی بھی ملازمت قبول کرنے سے پہلے تمام چیزوں کا اچھی طرح جائزہ لے لیجئے گا۔ ہیں کوا کب کچھ نظر آتے ہیں کچھ۔

20 تاریخ تک صحت کے معاملات شاندار رہیں گے۔ اس کے بعد آپ کو آرام وسکون کے لئے زیادہ وقت نکالنا ہوگا۔ اپنی توانائی کو محفوظ رکھیں اور فضول چیزوں میں ضائع نہ کریں۔ سالانہ رپورٹ میں جن عضویات کی طرف اشارہ کیا گیا ہے، ان کی مناسب نگہداشت کر کے آپ اپنی صحت کو برقرار رکھ سکتے ہیں۔ اس ماہ ریڑھ کی ہڈی، گھٹنے، دانت، ہڈیاں اور جلد آپ کی توجہ کے طالب ہوں گے۔ کمر اور گھٹنوں کا مساج بہت فائدہ مند ہوگا۔ زہرہ جو کہ آپ کی صحت کا سیارہ بھی ہے، یہ پورا مہینہ تنزل کے عالم میں گزارے گا، اس لئے صحت کے معمولات میں کوئی بڑی تبدیلی لانے سے گریز کیجئے۔

مالی معاملات اس ماہ بہت اچھے نظر آتے ہیں۔ 11 تاریخ تک آپ کا مالی سیارہ عطارد نویں گھر میں رہے گا۔ آمدن میں اضافہ ہوگا اور بیرون ملک سرمایہ کاری نفع بخش ثابت ہوگی۔ 11 تاریخ کو عطارد آپ کے دسویں گھر میں داخل ہو جائے گا۔ مالی حوالے سے اچھا دور اب بھی جاری رہے گا۔

## فروری

سعد تواریخ: 5, 6, 7, 15, 16, 17, 24, 25

دشوار تواریخ: 13, 14, 20, 21, 26, 27

محبت کے لئے بہترین دن: 5, 6, 7, 15, 16, 17, 20, 21, 24, 25

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 2, 8, 9, 10, 11, 12, 19, 20, 21, 26, 27, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 13, 14, 22, 23, 26, 27

آپ کا حکمران سیارہ زہرہ 31 جنوری کو آگے بڑھنا شروع ہو گیا تھا اور اب پورا سال اسی کیفیت میں رہے گا۔ امید ہے کہ ذاتی وشخصی معاملات میں درکار تبدیلیوں کے حوالے سے آپ اپنا ذہن واضح کر چکے ہوں گے اور اب جبکہ سیارے آپ کے زائچے کے مشرقی حصے کی طرف منتقلی کا آغاز کر چکے ہیں (یہ عمل اگلے ماہ مکمل ہوگا) تو آپ کے پاس ضروری تبدیلیاں لانے کی قوت آ گئی ہے۔ اب آپ شخصی آزادی کے ایک دور میں داخل ہو رہے ہیں اور معاملات اپنی مرضی کے مطابق ترتیب دے سکتے ہیں۔ دوسرے لوگ اور ان کی آراء ہمیشہ اہم ہوتی ہیں لیکن اگر وہ آپ کے ساتھ ہم قدم نہیں ہوتے تو آپ تنہا بھی سفر کر سکتے ہیں۔

کریئر کے حوالے سے آپ ایک سالانہ دورِ عروج میں ہیں جو کہ 18 تاریخ تک جاری رہے گا۔ ممکن ہے کہ پچھلے ماہ آپ کو آمدنی میں اضافہ اور درجے میں ترقی حاصل ہو چکی ہو، لیکن اگر نہیں ہوئی تو اس ماہ اور اس سے اگلے ماہ میں بھی، اس کا قوی امکان موجود ہے۔

6 تاریخ کو آپ کا مالیاتی سیارہ عطارد تنزل کا شکار ہو جائے گا، اس لئے کوشش کیجئے کہ اہم معاملات اس تاریخ سے پہلے نمٹ جائیں۔ اس تاریخ کے بعد سے بہتر ہوگا کہ آپ اپنے مالی معاملات کا جائزہ لیں اور دیکھیں کہ کس کس جگہ بہتری کی گنجائش موجود ہے۔ یہ اپنے فیصلوں کو عملی جامہ پہنانے کا وقت نہیں بلکہ شکوک وشبہات کو دور کرنے اور منصوبہ بندی کرنے کا وقت ہے۔ عملی اقدامات کا وقت اگلے ماہ آئے گا۔

صحت کے معاملات 18 تاریخ تک احتیاط طلب رہیں گے۔ اس حوالے سے گزشتہ ماہ کی گفتگو پر ایک نگاہ ڈال لیجئے۔ وہی رجحانات اب بھی برقرار ہیں۔ اس تاریخ کے بعد سے آپ کی صحت وتوانائی میں بہتری آنا شروع ہو جائے گی۔

معاملاتِ محبت اب بھی آزمائش سے گزر رہے ہیں لیکن اس وقت آزمائش کی شدت پہلے سے کم ہے۔ زہرہ، آپ کے محبت کے سیارے، پلوٹو کے ساتھ مل کر سفر کر رہا ہے اور کم و بیش پورا مہینہ اس سے متصل رہے گا چنانچہ رومانی معاملات میں تھوڑی بہت آسانی حاصل ہوگی۔ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں کوئی نیا فرد داخل ہوسکتا ہے لیکن شادی کے بارے میں سوچنے کا ابھی وقت نہیں۔

22 سے 24 فروری تک شمس نپ چون کے ساتھ متصل رہے گا۔ اس کے اثرات کے تحت آپ کے اور آپ کے گھر والوں کے خوابوں کی دنیا فعال ہو جائے گی۔ روحانی تفہیم کی مدد سے آپ خاندانی مسائل کو سلجھانے میں کامیاب ہوسکیں گے۔ 9 سے 12 تاریخ کے درمیان اپنے گھر والوں کے مزاج پر نگاہ رکھئے۔ ان دنوں ان میں معمول سے زیادہ چڑچڑاہٹ آسکتی ہے، اس لئے تحمل کا مظاہرہ کیجئے۔

18 تاریخ کے بعد سے آپ کا گیارہواں یعنی دوستی کا گھر طاقتور ہو جائے گا جس سے آپ کی سماجی زندگی میں تیزی آئے گی۔ یہ دوسروں کے ساتھ مل کر کام کرنے کے لئے اچھا وقت ہوگا۔

## مارچ

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 5, 6, 15, 16, 24, 25 |
| دشوار تواریخ: | 12, 13, 19, 20, 26, 27 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 5, 6, 7, 15, 16, 17, 18, 19, 20, 24, 25, 26, 27 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 1, 2, 7, 8, 10, 11, 19, 20, 28, 29 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 3, 4, 12, 13, 22, 23, 26, 27, 30, 31 |

گزشتہ ماہ آپ کے زائچے میں آبی بروج بہت طاقتور تھے۔ یہ صورت حال اس ماہ بھی جاری رہے گی اور 40 فیصد اور کسی وقت 50 فیصد سیارے آبی بروج میں قیام پذیر نظر آئیں گے۔ پانی کا اثر حساسیت کو بڑھا دیتا ہے۔ اس کے مثبت پہلو بھی ہیں۔ مثال کے طور پر لوگ اپنے محسوسات کو بہتر انداز میں سمجھتے اور کھل کر شیئر کرتے ہیں۔ جذباتی قرب حاصل کرنا آسان ہو جاتا ہے۔ دوسری طرف ضرورت سے زیادہ حساسیت والی صورتِ حال بھی پیدا ہوسکتی ہے۔ ایسے میں چھوٹی چھوٹی باتوں پر لوگ بھڑک اٹھتے ہیں، اس لئے محتاط رہئے۔

6 تاریخ کو زہرہ نصف النہار سے گزرے گا اور آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں داخل ہو جائے گا۔ یہ سارا مہینہ یہیں گزارے گا، نتیجتاً آپ کے کریئر میں ہلکا سا ابھار پیدا ہوگا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ اس وقت آپ کو اپنی دنیا میں سب پر برتری حاصل ہے (یا آپ برتری حاصل کرنے کی کوشش کر رہے ہیں)۔ آپ کا نمبر ون ہے اور اس سے کم کوئی پوزیشن آپ کو گوارا نہیں ہوگی، خواہ وہ کتنی ہی باوقار کیوں نہ ہو۔ دوسرے بھی آپ کی کامیابی کو تسلیم کریں گے۔ آپ کی ذاتی وضع قطع بھی اس میں اہم کردار ادا کرے گی۔

اب آپ کا مالیاتی سیارہ آگے بڑھ رہا ہے۔ امید ہے کہ آپ نے اپنے مالیاتی اہداف واضح کر لئے ہوں گے اور بہتری کے لئے منصوبہ بندی کر لی ہوگی کیونکہ اب آپ ان منصوبوں کو عملی جامہ پہنا سکتے ہیں۔ عطارد 17 تاریخ تک آپ کے دسویں گھر میں رہے گا جس سے پتہ چلتا ہے کہ آمدن اور مراتب میں اضافے اور بزرگوں اور بڑوں کی طرف سے اعانت میسر آنے کے امکانات روشن ہیں۔

17 تاریخ کے بعد آپ کی آمدن کا انحصار آپ کے سماجی تعلقات پر ہوگا۔ اس تاریخ کے بعد سے عطارد برج حوت میں ہوگا جس کے اثرات کے تحت آپ کے مالیاتی وجدان میں بہتری آئے گی۔

معاملاتِ محبت اب بھی آزمائش سے دوچار اور غیر یقینی صورتِ حال میں مبتلا ہیں۔ 30 تاریخ کو نئے چاند کے طلوع کے بعد غیر یقینی کیفیت میں اور بھی اضافہ ہوگا۔ ضروری نہیں کہ تعلقات ختم ہی ہو جائیں لیکن انہیں بنائے رکھنے کے لئے پہلے سے زیادہ کوشش کرنا پڑے گی۔ یہی نیا چاند آپ کے کریئر پر مثبت اثرات مرتب کرے گا۔

گزشتہ مہینے میں آپ کی صحت خاصی بہتر ہوگئی ہے۔ سالانہ رپورٹ میں ہم نے جن حصوں کا ذکر کیا، ان کے علاوہ اپنے ٹخنوں اور پنڈلیوں کو خصوصی توجہ دیجئے۔ 17 سے 19 تاریخ کے درمیان کوئی خطرہ مول لینے سے گریز کیجئے اور دفتر میں بھی احتیاط برتئے۔

## اپریل

سعد تواریخ: 1, 2, 11, 12, 20, 21, 29, 30

دشوار تواریخ: 8, 9, 10, 16, 17, 22, 23

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 4, 5,6,11,12, 16,17,20,21,24,25, 29, 30

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3, 4, 5, 6, 7, 8, 16, 17, 18, 19, 24, 25, 29, 30

کریئر کے لئے بہترین دن: 9, 10, 18, 19, 22, 23, 26, 27

زائچے کے مشرقی حصے میں اب سیارگان کی قوت اپنے عروج کو پہنچ رہی ہے یعنی یہ کہ آپ کی شخصی آزادی بھی عروج کو پہنچ رہی ہے۔ آپ کو دوسروں کی ضرورت بہت کم پڑے گی۔ آپ اپنے اہداف اور اپنی مرضی کی تبدیلیاں اپنے ہاتھوں حاصل کر سکتے ہیں۔ جن تبدیلیوں کی آپ نے منصوبہ بندی کی تھی، ان کے لئے یہ وقت بہت موزوں ہے۔ ویسے بھی دو گرہن لگنے والے ہیں اور تبدیلیاں تو ہونی ہی ہونی ہیں۔

15 تاریخ کو چاند گرہن آپ کے چھٹے گھر میں لگے گا جس کا تعلق صحت اور کام سے ہے۔ اس کے نتیجے میں آپ کو صحت کے حوالے سے کوئی پریشانی لاحق ہو سکتی ہے اور اس حوالے سے آپ کے معمولات میں غیر معمولی اور دیرپا تبدیلیاں رونما ہو سکتی ہیں۔ جائے کار پر بھی حالات غیر مستحکم ہوں گے۔ چاند گرہن عموماً ابلاغ و مواصلات پر بھی اثر انداز ہوتے ہیں یعنی یہ کہ آپ کی سواری کو مسئلہ درپیش ہو سکتا ہے اور دوسروں کو آپ کی بات سمجھنے میں دشواری پیش آ سکتی ہے۔ اچھی خبر یہ ہے کہ 10 سے 13 تاریخ تک زہرہ، نیپ چون کے ساتھ متصل ہوگا، نتیجتاً معاملات کو سدھارنے کے لئے آپ کو روحانی رہنمائی میسر آئے گی۔ ان ایام میں ڈرائیونگ کے دوران محتاط رہیے۔

29 تاریخ کو لگنے والے سورج گرہن کا اثر اس سے کہیں زیادہ ہوگا۔ یہ گرہن آپ کے اپنے برج میں اور آپ کے پہلے گھر میں لگے گا۔ ان ایام میں زیادہ وقت گھر پر گزارنے اور آرام کرنے کی کوشش کیجئے۔ اس گرہن کے نتیجے میں چھ ماہ پر محیط ایک ایسے عمل کا آغاز ہوگا جو آپ کی شخصیت کا نیا رنگ روپ متعین کرے گا۔ اپنے بارے میں آپ کی سوچ بدل جائے گی اور آپ دوسروں پر ایک مختلف تاثر چھوڑنا چاہیں گے۔ کبھی کبھار خود ہی ایسا کر لینا مفید ہوتا ہے تاہم اس مرتبہ گرہن کی قوت اس عمل کا آغاز کرے گی۔ آپ کے زائچے میں ہر سورج گرہن آپ کے گھر اور خاندان کو متاثر کرتا ہے۔ سورج آپ کا خاندان کا سیارہ ہے۔ اس لئے گھر میں غیر معمولی تبدیلیاں دیکھنے کو مل سکتی ہیں۔ جذباتی زندگی بھی عدم استحکام کی شکار ہوگی۔ گھر کی تعمیر میں موجود نقائص اب آپ کے سامنے آئیں گے اور آپ کو ان کی اصلاح کا موقع ملے گا۔

اس ماہ مالی معاملات میں اہم تبدیلیاں رونما ہوں گی تاہم ضروری نہیں کہ ان کا تعلق گرہن کے اثرات سے ہو۔ 13 سے 15 تاریخ تک آپ کا مالیاتی سیارہ یورینس سے متصل ہوگا۔ اس کے نتیجے میں آمدن میں اچانک اور غیر متوقع اضافہ ہو سکتا ہے، اور ممکن ہے کہ آپ کو کسی غیر متوقع خرچے کا سامنا بھی کرنا پڑے۔

معاملاتِ محبت گزشتہ ماہ کی نسبت قدرے بہتر ہوں گے لیکن بہت زیادہ نہیں۔ آپ کا محبت کا سیارہ پلوٹو 14 تاریخ سے تنزل میں چلا جائے گا، اس لئے اس تاریخ کے بعد بڑے فیصلے کرنے سے گریز کیجئے۔

## مئی

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 8, 9, 10, 17, 18, 26, 27 |
| دشوار تواریخ: | 5, 6, 13, 14, 19, 20 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 6, 8, 9, 13, 14, 17, 18, 24, 25, 26, 27 |
| مالیات کیلئے بہترین دن: | 1,2,3,4,5,11,12,13,14,19,20,21,22,28,29,30,31 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 6, 7, 15, 16, 19, 20, 24, 25 |

گزشتہ مہینے آپ میں سے کچھ کی سالگرہ ہوگی جبکہ دیگر افراد کی اس ماہ آئے گی۔ سالگرہ کا تعلق محض تحائف اور دعوت سے نہیں ہوتا، اس کی اپنی ایک مقدس حیثیت ہے۔ اس روز سورج آپ کی پیدائش کے وقت کے اپنے اصلی مقام پر واپس آتا ہے اور سال کے لئے ایک نئے دور کا آغاز کرتا ہے۔ یہ ذاتی حیثیت میں آپ کے نئے سال کا آغاز ہوتا ہے۔ پرانا سال ختم ہوگیا اور یہ ایک نیا آغاز ہے۔ زندگی میں نئے آغاز بہت آتے ہیں لیکن ہمیں ان کا احساس بہت کم ہوتا ہے۔ گزشتہ سال پر غور و فکر کرنے کے لئے کچھ وقت نکالئے۔ ماضی کی غلطیوں کی اصلاح کیجئے اور آنے والے سال کے لئے نئے اہداف متعین کیجئے۔ اپنا نیا سال صاف تختی یعنی کلین سلیٹ کے ساتھ شروع کیجئے۔

زیادہ تر سیارے اب بھی افق سے اوپر ہیں، لہٰذا کریئر اور خارجی سرگرمیاں اب بھی غالب اہمیت رکھتی ہیں۔ تاہم صورتِ حال تبدیل ہونے والی ہے۔ اس مہینے کے اواخر تک زائچے کا زیریں حصہ، بالائی حصے سے زیادہ قوت حاصل کر جائے گا۔ آپ کے سال میں اب سورج غروب ہو رہا ہے۔ رات آنے والی ہے اور آپ کو دن کے کام نمٹا کر رات کے کاموں کی تیاری شروع کر دینی چاہئے۔ تب تک اپنے کریئر کی کامیابیوں کا لطف اٹھائیے۔ اس مہینے کے وسط تک آپ گزشتہ سال کے اہداف تقریباً حاصل کر چکے ہوں گے اور کریئر کے اگلے دور کی تیاری شروع کر دیں گے جو کہ قریباً چھ ماہ بعد شروع ہوگا۔

20 اپریل کو آپ ذاتی لطف و تلذذ کے ایک ذاتی دور میں داخل ہوئے تھے جو کہ اس ماہ بھی جاری رہے گا۔ خود پر توجہ دیجئے۔ اپنے آپ کو نکھاریئے۔ زندگی کی مسرتوں کا لطف اٹھایئے۔ آپ کا

شخصی اعتماد اور احترام الذات آسمان کو چھو رہے ہیں۔ موجودہ رومانی تعلقات میں شاید اکھاڑ پچھاڑ ہو لیکن صنف مخالف کے لئے آپ کی ذات اب بھی پُرکشش ہے۔ معاملاتِ محبت میں اس وقت بہتری ہے اور اگلے ماہ اس میں اور بھی اضافہ ہوگا۔ تاہم شادی کا وقت اب بھی نہیں آیا۔

23 اپریل کو آپ کا مالیاتی سیارہ آپ کے اپنے برج میں داخل ہو گیا اور 7 مئی تک قیام پذیر رہا۔ مالی اعتبار سے یہ نہایت خوش آئند امر ہے۔ دولت خود چل کر آپ تک آئے گی۔ آپ باعزت روزی کمائیں گے اور آسودہ و سرشار رہیں۔ تاریخ کو سورج، عطارد کے ساتھ آپ کے دولت کے گھر میں آ جائے گا اور مالی حوالے سے آپ کے سالانہ دورِ عروج کا آغاز ہو جائے گا۔

12 تاریخ کو عطارد حدود "توڑ" دے گا اور سارا مہینہ اسی کیفیت میں گزارے گا۔ اس کے اثرات کے تحت آپ اپنی متعینہ حدود سے باہر نکل کر اجنبی راستوں سے دولت تک پہنچیں گے۔ گھر والے شاید ایک مرتبہ چونک جائیں لیکن آپ فائدے میں رہیں گے۔

## جون

سعد تواریخ: 5, 6, 14, 15, 22, 23

دشوار تواریخ: 2, 3, 9, 10, 16, 17, 29, 30

محبت کے لئے بہترین دن: 5, 6, 9, 10, 14, 15, 22, 23, 24

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 9, 10, 11, 17, 18, 19, 24, 25, 26, 27, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 2, 3, 12, 13, 16, 17, 20, 21, 29, 30

آپ کا سالانہ مالیاتی دورِ عروج اب بھی جاری ہے اور یہ مہینہ بھی آسودہ گزرے گا۔ آپ کا مالیاتی سیارہ اب بھی حدود سے باہر ہے اور 5 تاریخ تک واپس نہیں آئے گا۔ اپنی حدود کو جو خلاف ورزی آپ کرتے چلے آ رہے ہیں، وہ تب تک کامیاب رہے گی۔ 7 تاریخ کو عطارد تنزل کا شکار ہوگا، آپ کی آسودگی پر کوئی خاص اثر تو نہیں پڑے گی لیکن معاملات کسی قدر سست روی کے شکار ہو جائیں گے۔ یہ مالی معاملات کا جائزہ لینے اور اصلاحات کی منصوبہ بندی کرنے کا وقت ہے تاہم اس سے پہلے آپ کو اپنا ذہن واضح کرنا ہوگا۔ شکوک کا ازالہ بہت ضروری ہے۔ اگر آپ کسی بڑی سرمایہ کاری یا کسی بڑے سودے کا ارادہ کر رہے ہیں تو بہتر ہوگا کہ 7 تاریخ سے پہلے اسے نمٹا لیجئے۔ اگر بات اس تاریخ کے بعد چلی جائے تو پھر کوئی بھی قدم اٹھانے سے پہلے اچھی طرح ہوم ورک کر لیجئے اور اپنی حفاظت کا بندوبست بھی کر چھوڑیے۔ جب مالیاتی سیارہ تنزل کا شکار ہو تو مالیاتی سوچ اکثر

ابہام کی شکار ہو جاتی ہے اور غلطیوں کا امکان بڑھ جاتا ہے۔ معاملات تاخیر کے شکار ہو سکتے ہیں لیکن آسودگی میں فرق نہیں پڑے گا۔

23 تاریخ کے بعد آپ کی ظاہری وضع قطع آپ کے مالی معاملات میں بڑا اہم کردار ادا کرے گی، اس پر توجہ دیجئے۔

معاملات محبت اس ماہ نسبتاً بہتر ہوں گے (زندگی میں ہر چیز کا انحصار نسبت پر ہی ہے)۔ آپ کے برج میں زہرہ کی موجودی کے اثرات آپ کو آمادہ کریں گے کہ آپ خود کو سنواریں اور دوسروں کو خوبصورت لگیں۔ 8 سے 12 تاریخ تک زہرہ اور آپ کے محبت کے سیارے پلوٹو کے درمیان نہایت سعد نظرات قائم ہوں گی۔ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں کسی کے آنے کے امکانات ہیں۔ تاہم پلوٹو چونکہ ابھی تک تنزل کا شکار ہے، اس لئے محبت کے معاملات میں عجلت دکھانے کے بجائے ہر چیز کو اپنی رفتار پر آگے بڑھنے دیجئے۔ اس وقت کوئی اہم فیصلہ کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ آپ کو اب بھی محبت کے معاملے میں سوچ واضح کرنے کی ضرورت ہے۔ ثور کے لئے سب سے مشکل کام عدم استحکام کو ہینڈل کرنا ہوتا ہے اور آج کل محبت کے معاملات اسی عارضے میں مبتلا ہیں۔

گزشتہ ماہ کی طرح، اس ماہ بھی صحت اچھی رہے گی۔ گردن، بازوؤں اور کندھوں کے مساج کے ذریعے آپ اسے اور بھی بہتر بنا سکتے ہیں۔

5 اور 6 تاریخ کو آپ کا حکمران سیارہ زہرہ 29 اپریل کے سورج گرہن کو پھر سے متحرک کرے گا۔ ان ایام میں خطرات مول لینے سے گریز کریں اور زیادہ وقت گھر پر گزارنے کی کوشش کریں۔ یہی ہدایت آپ کے بچوں کے لئے بھی ہے۔

22 سے 26 تاریخ کے درمیان مریخ، یورینس کے ساتھ مخالف نظرات قائم کرے گا۔ ان ایام میں لڑائی جھگڑے سے گریز کریں، اور گاڑی بھی احتیاط سے چلائیں۔ آپ کی پیشہ ورانہ زندگی میں قلیل المدت اتار چڑھاؤ آ سکتے ہیں، اس لئے یہاں بھی خطرات مول لینے سے بچیں۔ اب اپنے وجدان پر آنکھیں بند کر کے عمل کرنے کے بجائے اچھی طرح سوچ سمجھ کر ہی کوئی قدم اٹھائیں۔

## جولائی

سعد تواریخ: 2, 3, 11, 12, 19, 20, 21, 29, 30, 31

دشوار تواریخ: 1, 7, 8, 13, 14, 27, 28

محبت کے لئے بہترین دن: 2,3,4,5,6,7,8,11,12,13,14,19,20,24,29,30

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 27 ,25 ,24 ,23 ,22 ,17 ,16 ,14 ,13 ,8 ,7 ,6 ,5

کریئر کے لئے بہترین دن: 28 ,27 ,18 ,17 ,14 ,13 ,10 ,9 ,1

اس ماہ چند دلچسپ مظاہر سامنے آئیں گے۔ ایک طرف قلیل المدت سیارے آپ کے زائچے میں اپنے پست ترین مقام کی طرف بڑھ رہے ہوں گے اور کہنے کو آپ اپنے ذاتی سال کی نیم شب کے نزدیک پہنچ رہے ہوں گے مگر دوسری طرف 18 تاریخ کو مریخ برج عقرب میں داخل ہو جائے گا جس کے نتیجے میں زائچے کے بالائی حصے کی قوت زیریں حصے کے برابر ہو جائے گی۔ اب ''رات کی سرگرمیوں'' کو نمٹانا اتنا آسان نہیں رہے گا۔ یہ ایسے ہی ہوگا جیسے کہ آپ کو آدھی رات کے وقت اٹھا کر کہا جائے کہ فلاں کام کر آؤ۔ آپ کے کرنے کا کام یہ ہوگا کہ آپ اپنے کریئر کو بھی سنبھالیں اور اپنے گھر، خاندان اور جذباتی ضروریات کا بھی خیال رکھیں۔ کریئر کو جتنا چاہے وقت دیں لیکن اس کے ساتھ ساتھ جہاں موقع ملے، آرام بھی ضرور کریں۔ ہر وقت متحرک رہنا بھی سود مند نہیں ہوتا لیکن بعض اوقات اس کے بغیر کوئی چارہ بھی نہیں ہوتا۔

اس ماہ 17 تاریخ کو مشتری سرطان سے اسد یعنی تیسرے سے چوتھے گھر میں داخل ہو جائے گا۔ اس سال کا بقیہ حصہ اور اگلے سال کا بیشتر حصہ یہیں گزارے گا۔ اس سے عموماً گھر کی تبدیلی یا تزئین و آرائش کے امکانات پیدا ہوتے ہیں۔ گھریلو زندگی عمومی طور پر خوشگوار رہے گی اور گھر والوں کی سپورٹ میسر آئے گی۔

18 تاریخ کو مریخ آپ کے ساتویں یعنی محبت کے گھر میں داخل ہو جائے گا، نتیجتاً آپ کے پہلے سے کشیدہ معاملات اور بھی پیچیدہ ہو جائیں گے۔ اگر آپ نے احتیاط نہ برتی تو رائی کا پہاڑ بنتے دیر نہیں لگے گی۔ منفی توانائی ضرور پیدا ہوگی لیکن اسے بڑھانا یا گھٹانا آپ کے اختیار میں ہوگا۔ یہ کہنے کی تو غالباً کوئی ضرورت نہیں کہ جہاں تک ممکن ہو سکے، اسے گھٹانے کی کوشش کیجئے۔ مریخ کا تعلق آپ کے روحانی معاملات سے ہے۔ یہاں اس کا مطلب یہ ہے کہ اپنے معاملات محبت کو اللہ پر چھوڑ دیجئے۔ وہ جو بھی کرتا ہے، بہتر ہی کرتا ہے۔

مالی معاملات اب بھی شاندار ہیں۔ شاید گزشتہ ماہ جیسی صورت حال نہ ہو لیکن پھر بھی اچھی ہوگی۔ دوسری تاریخ کو آپ کا مالیاتی سیارہ آگے بڑھنا شروع ہوگا اور آپ کی مالیاتی سمجھ بحال ہو جائے گی۔ دولت کا گھر 18 تاریخ تک طاقتور رہے گا۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ کا فوکس اس طرف ہوگا اور یہ تو طے ہے کہ انسان جس چیز پر فوکس کرتا ہے، اسے حاصل کر لیتا ہے۔ 13 تاریخ

تک آپ کا مالیاتی سیارہ برج جوزا میں رہے گا اور پھر آپ کے تیسرے یعنی ابلاغ و مواصلات کے گھر میں داخل ہو جائے گا۔ اس ماہ آپ کا تیسرا گھر بہت طاقتور ہوگا۔ طالب علموں کے لئے یہ ایک اچھا وقت ہے۔

## اگست

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 8, 16, 17, 25, 26, 27 |
| دشوار تواریخ: | 3, 4, 10, 23, 24, 30, 31 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 3, 4, 12, 13, 23, 24, 30, 31 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 5, 6, 13, 14, 15, 18, 19, 23, 24, 25, 26 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 5, 6, 9, 10, 13, 14, 23, 24 |

گزشتہ ماہ کی طرح اب بھی آپ گھر اور کریئر میں ایک محتاط توازن قائم رکھنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ دونوں اطراف بہت زیادہ توجہ کی متقاضی ہیں، اور دونوں کو درست انداز میں ہینڈل کیا جانا چاہئے۔ عام طور پر سال کے اس حصے میں آپ کریئر سے توجہ ہٹا کر گھر اور خاندان کی طرف متوجہ ہو جاتے ہیں، اور کریئر کے اگلے دور کے لئے قوتیں مجتمع کرتے ہیں لیکن اس سال ایسا نہیں ہوگا۔ کریئر کے حوالے سے اس ماہ کئی مسرت بھرے اور ولولہ انگیز امکانات پیدا ہو رہے ہیں۔ وہی بات کہ جیسے کوئی آپ کو آدھی رات کے وقت نیند سے اٹھا کر کہے، آفس جاؤ تمہاری ترقی ہو رہی ہے۔ آپ خوشی خوشی اٹھ تو جائیں گے لیکن رات کی نیند سے بھی ہاتھ دھو بیٹھیں گے۔ ہر چیز کی ایک قیمت تو ہوتی ہے۔ اچھی خبر یہ ہے کہ گھر والے آپ کی پوزیشن کو سمجھیں گے اور آپ کو سپورٹ کریں گے۔

صحت کو اس ماہ زیادہ توجہ کی ضرورت ہے۔ کئی سیارے آپ پر نحس نظرات ڈال رہے ہیں۔ کرنے کے کام ضرور کیجئے لیکن آرام کے وقفے بھی لازماً پہلے سے زیادہ رکھئے۔ سالانہ رپورٹ میں صحت کو بہتر بنانے کے لئے بتائے گئے طریقوں پر عمل کیجئے۔ آپ کی صحت کا سیارہ زہرہ اس ماہ 12 تاریخ تک سرطان میں اور اس کے بعد چوتھے گھر میں رہے گا۔ ایسے میں جذباتی ہم آہنگی اور توازن کی اہمیت بہت بڑھ جائے گی۔ اسے ہر قیمت پر برقرار رکھئے۔

یہ مہینہ خاصا ہنگامہ خیز رہے گا۔ غیر متوقع طور پر کئی اچھی باتیں اور کئی بری باتیں رونما ہو سکتی ہیں اور دونوں کا اپنا اپنا دباؤ ہوگا۔ اس ماہ 29 اپریل کے سورج گرہن کو کئی سیارے پھر سے متحرک کریں گے۔ یوں سمجھ لیجئے کہ کئی ننھے ننھے گرہن لگیں گے۔ آپ کے لئے زیادہ اہمیت اس گرہن کی

ہے جو 18 سے 20 تاریخ کے درمیان زہرہ کے سفر کے دوران متحرک ہوگا۔ اپنے لئے آرام کا وقت حتی الوسع بڑھانے کی کوشش کیجئے۔ پانچ اور چھ تاریخ کو عطارد کی گھر بدلی آپ کے مالی معاملات اور بچوں کو متاثر کرے گی، تاہم یہ قلیل المدت ہوگا۔

جہاں تک محبت کی بات ہے تو کیا کہا جا سکتا ہے۔ بس اتنا ہی کہ معاملات پہلے ہی جتنے خراب ہیں، کوشش کریں کہ اس سے زیادہ خراب نہ ہوں۔ امید ہے کہ تاریخ کے بعد حالات بہتر ہوں گے۔

## ستمبر

سعد تواریخ: 4, 5, 12, 13, 22, 23

دشوار تواریخ: 6, 7, 19, 20, 27, 28

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 4, 5, 12, 13, 22, 23, 27, 28

مالیات کیلئے بہتر دن: 1,2,3,4,10,11,12,13,14,15,19,20,21,28,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 2, 3, 6, 7, 10, 11, 19, 20, 29, 30

23 اگست سے آپ کی صحت و توانائی میں بہتری آنا شروع ہوگئی تھی اور یہ سلسلہ اس ماہ بھی جاری رہے گا۔ 14 تاریخ کو مریخ آپ پر نحس نظرات ڈالنا ختم کر دے گا۔ قلیل المدت سیاروں میں سے زیادہ تر کا منفی اثر پہلے ہی ختم ہو چکا ہے۔ اگر آپ کو صحت کے مسائل درپیش رہے ہیں تو اس ماہ آپ کو بہتری کی نوید ملے گی۔ سالانہ رپورٹ میں بتائی گئی تراکیب کو مدنظر رکھئے۔ اپنی خوراک کا خیال رکھئے۔ آپ کا صحت کا سیارہ زہرہ یہ ماہ برج اسد اور آپ کے پانچویں گھر میں گزارے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ خوشی اور لطف آپ کی صحت کو بہتر بنانے میں اہم کردار ادا کریں گے۔ خوش رہئے اور ڈپریشن سے بچئے۔

اس ماہ صحت پر ہی آپ کا زیادہ فوکس رہے گا کیونکہ بہت سے سیارے برج سنبلہ میں ہیں جو کہ صحت کا برج ہے اور چھٹے گھر میں ہیں جو کہ صحت کا حکمران ہے۔ یہ ایک اچھی خبر ہے۔ آپ ہر چیز پر نگاہ رکھیں گے اور صحت کے چھوٹے مسئلوں کو بڑا نہیں بننے دیں گے۔ سنبلہ اور چھٹے گھر کی یہ قوت ملازمت کے متلاشیوں کے لئے بھی اچھی خبر ہے۔

گزشتہ ماہ سیارگان کی قوت مشرق سے مغرب کی طرف منتقل ہوگئی۔ کم از کم 70 فیصد (اور بعض اوقات پر 80 فیصد) سیارے مغربی حصے میں ہوں گے۔ آپ کی شخصی آزادی کا دور فی الوقت ختم ہو چکا ہے۔ حالات کو تبدیل کرنا اب بھی ممکن ہے لیکن اس کے لئے بہت زور لگانا پڑے گا لہٰذا

بہتر ہوگا کہ اب آپ خود کو نئے حالات کے مطابق ڈھال لیں اور نوٹ کرتے جائیں کہ کون کون سی چیز آپ کو تنگ کرتی ہے تاکہ شخصی آزادی کے اگلے دور میں اس کی اصلاح کی جا سکے۔ اس وقت آپ ان ہی حالات میں رہ رہے ہیں جو آپ نے خود تشکیل دیئے تھے۔ اب یہ اچھے ہیں برے، اس کا انحصار آپ کی اپنی کارکردگی پر ہے۔ چھ ماہ تک آپ نے دوسروں کی پروا نہیں کی، اب منشائے فطرت ہے کہ آپ اس کا ازالہ کریں اور اپنی سماجی ہنرمندی کو صیقل کریں۔ ثور افراد سماجی معاملات میں عموماً ماہر ہوتے ہیں لیکن بہتری کی گنجائش ہمیشہ باقی رہتی ہے۔

23 اگست کو سورج آپ کے پانچویں گھر میں داخل ہوا جس کا تعلق تلذذ اور تخلیق سے ہے۔ اس وقت آپ کے لئے لطف و تفریح کے ایک اور دور کا آغاز ہو گیا۔ یہ دور اس ماہ کی 23 تاریخ تک جاری رہے گا۔ آپ ہلہ گلہ بھی کریں گے اور آپ کی تخلیقی صلاحیت بھی عروج پر ہوگی۔ بچوں کی طرف آپ کے طبعی میلان میں بھی ابھار پیدا ہوگا۔

## اکتوبر

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 1, 2, 9, 10, 19, 20, 28, 29 |
| دشوار تواریخ: | 3, 4, 16, 17, 18, 24, 25, 31 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 1,2,3,9,10,12,13,19,20,22,23,24,25,28,29 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 5, 6, 7, 8, 12, 13, 17, 18, 22, 23, 26, 27, 31 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 3, 4, 7, 8, 16, 17, 18, 26, 27, 31 |

گزشتہ ماہ کی 14 تاریخ کو جب مریخ آپ کے ساتویں گھر سے رخصت ہوا تو آپ کے معاملاتِ محبت میں غالباً تھوڑی بہت بہتری آ گئی ہوگی، تاہم اس ماہ کے دو گرہن آپ کے تعلق کی مزید آزمائش کریں گے (گویا ابھی کوئی کسر باقی ہے!) جو تعلق پچھلے دو سال کی سختی سہہ آئے ہیں، وہ غالباً اب ہر آزمائش میں کھرے اتریں گے لیکن جن تعلقات میں کمزوریاں ہوں گی، ان کی سلامتی کی ضمانت دینا مشکل ہے۔ ثور افراد تبدیلی پسند نہیں کرتے خواہ اس کا نتیجہ اچھا ہی کیوں نہ ہو۔ ان میں چپکے رہنے کی عادت ہوتی ہے اور بعض اوقات انہیں کھینچ اتارنے کے لئے قدرت کو زور کا جھٹکا استعمال کرنا پڑتا ہے۔ ڈٹے رہنے میں ثور کا کوئی ثانی نہیں ہوتا۔

پہلا گرہن 8 تاریخ کو لگے گا اور دوسرا 23 تاریخ کو۔ اس ماہ کی بڑی خبریں یہی ہیں۔

8 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ پر نسبتاً کم اثرات ڈالے گا تاہم بہتر ہوگا کہ ان دنوں

میں آپ اپنی مصروفیات ذرا کم کر دیں۔ یہ گرہن آپ کے بارھویں یعنی روحانیت کے گھر میں لگے گا جس کے تحت آپ کے روحانی معمولات اور معاملات میں دیرپا تبدیلیاں واقع ہوں گی (آپ کا روحانیت کا سیارہ مریخ سارا مہینہ حدود سے باہر رہے گا جس کے معنی یہ ہیں کہ آپ بھی روحانی حوالے سے حدود سے باہر نکل کر نئی زمینوں کو کھنگالنے پر کمر باندھیں گے)۔ ہر چاند گرہن آپ کے ذرائع مواصلات یعنی سواری وغیرہ پر اثر انداز ہوتا ہے لہٰذا ڈرائیونگ کے دوران محتاط رہیں۔ یہ گرہن آپ کے کریئر کے سیارے یورینس کے عین اوپر وقوع پذیر ہوگا یعنی کریئر میں بھی اہم تبدیلیاں رونما ہوں گی۔ یہ گرہن آپ کے محبت کے سیارے پلوٹو کو بھی ہلکی سی "ٹکر" مارے گا جس کے نتیجے میں رومانی تعلقات کی مزید آزمائش ہوگی اور دوستیاں بھی اس آزمائش کی زد میں آئیں گی۔

23 تاریخ کو لگنے والا سورج گرہن آپ پر زیادہ اثرات ڈالے گا لہٰذا ان ایام میں اپنی مصروفیات کم کریں اور آرام کے لئے وقت باقاعدگی سے نکالیں۔ خطرات مول لینے یا دباؤ والے کام کرنے سے گریز ہی بہتر ہوگا۔ یہ گرہن آپ کے ساتویں یعنی محبت اور ازدواجی تعلقات کے گھر میں لگے گا۔ لہٰذا، جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، آپ کے تعلقات آزمائش کی زد میں پھر آئیں گے۔ ہر سورج گرہن گھر اور خاندان پر اثر انداز ہوتا ہے اور اس بار بھی ہوگا۔ گھر والوں کے مزاج میں چڑچڑاپن در آئے گا لہٰذا صبر و تحمل کا دامن تھامے رہیں۔

23 تاریخ کے بعد آپ کو اپنی صحت کا بھی خاص خیال رکھنا پڑے گا۔ ہمیشہ کی طرح، اس بار بھی ہر چیز سے پہلے اپنی توانائی کو محفوظ رکھنے کی کوشش کریں۔ آرام کریں، خود کو سکون دیں۔ سالانہ رپورٹ میں بتائے گئے طریقوں پر عمل کرتے رہیں، اور اس کے علاوہ گردوں، کولہوں اور بڑی آنت، مثانے اور اعضائے تولید کا خیال رکھیں۔

## نومبر

سعد تواریخ: 6, 7, 15, 16, 17, 25, 26

دشوار تواریخ: 13, 14, 20, 21, 27, 28

محبت کے لئے بہترین دن: 2,3,6,7,11,12,15,16,17,20,21,22,23,25,26

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 4, 5, 8, 9, 10, 11, 14, 20, 21, 23

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 5, 13, 14, 22, 23, 27, 28

کا جائزہ لیں اور جس چیز کی آپ کو ضرورت نہیں، اسے نکال دیں۔ اسے خیرات میں دے دیں یا بیچ دیں۔ گھر کو کاٹھ کباڑ سے پاک کریں۔ دیانتدارانہ ذرائع سے چیزیں حاصل کرنے میں کوئی برائی نہیں لیکن بعض اوقات ان سے ہاتھ اٹھا بھی لینا چاہیے۔ سانس ہمیشہ اندر کو نہیں کھینچا جاتا، باہر کو چھوڑنا بھی ضروری ہے۔

ہماری سمجھ کے مطابق، ملکیت کے بارے میں قدرت کا قانون، یا یوں کہہ لیجئے کہ روحانی قانون کچھ یوں ہے: جس چیز کو آپ استعمال کر سکیں اور اس سے لطف اٹھا سکیں، اس پر آپ کا حق ہے۔ آپ ان چیزوں کے لئے اللہ کے آگے دعا کر سکتے ہیں۔ جو آپ کا ہے، آپ کو مل جائے گا۔ قیمت کی کوئی اہمیت نہیں ہوگی اور حصول کا طریقہ بھی جائز اور قانونی ہوگا لیکن جن چیزوں کو آپ استعمال نہیں کر سکتے یا جن سے لطف نہیں اٹھا سکتے، وہ آپ کا اثاثہ نہیں، بوجھ ہوتی ہیں۔ ان سے پیچھا چھڑا لینا ہی بہتر ہے۔





# برج جوزا

## پیدائش 21 مئی تا 20 جون

## نمایاں رجحانات

جون 2012ء سے آپ خوش حالی کے ایک دور سے گزر رہے ہیں جو کہ اس سال بھی جاری رہے گا، خصوصاً سال کے پہلے نصف حصے میں۔

پلوٹو گزشتہ چند سال سے آپ کے آٹھویں گھر میں مقیم ہے اور مزید کئی سال یہیں رہے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ موت اور اس سے ملحقہ ایشوز سے نمٹ رہے ہیں۔ ممکن ہے خود آپ کو بھی موت چھو کر گزر گئی ہو یا یہ کہ آپ کے کسی قریبی عزیز کا انتقال ہو گیا ہو۔ موت کو سمجھنا شاید اتنا ہی ضروری ہے جتنا کہ زندگی کو سمجھنا، اور قدرت کو بھی آپ کیلئے یہی مقصود ہے۔

2012ء میں نپ چون آپ کے نویں گھر سے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں منتقل ہو گیا جو کہ ایک اہم اور طویل المدت عمل ہے۔ اس کے اثرات کے تحت کریئر کے حوالے سے آپ کی مثالیت پسندی اور جوش وخروش میں اضافہ ہوگا۔ محض دولت کمانا اور دنیاوی اعتبار سے کامیاب ٹھہرنا آپ کے اطمینان کے لئے کافی نہیں۔ آپ چاہتے ہیں کہ اس کا کوئی اخروی فائدہ بھی ہو۔

یورینس 2011ء سے آپ کے گیارہویں یعنی دوستی کے گھر میں ہے اور اس کے اثرات کے تحت میں آپ کی دوستیوں میں خاصی اتھل پتھل ہو رہی ہے۔ دوستانہ تعلقات کی آزمائش ہو رہی ہے اور کئی تعلقات تو ختم بھی ہو چکے ہیں۔ یورینس کے اثرات ختم ہونے تک آپ کے دوستوں کا ایک بالکل نیا حلقہ وجود میں آ چکا ہوگا۔

صحت بنیادی طور پر اچھی ہے لیکن ماضی قریب میں آپ چند برے تجربات سے گزر چکے ہیں۔ اس سال بھی صورتِ حال کچھ زیادہ مستحکم نہیں ہوگی لہٰذا احتیاط رہے۔

16 جولائی کو مشتری آپ کے تیسرے یعنی ابلاغ و مواصلات اور ذہنی مشاغل کے گھر میں داخل ہو جائے گا۔ آپ کی ابلاغی صلاحیت ہمیشہ سے اچھی رہی ہے لیکن اب اس میں غیر معمولی

اضافہ ہو جائے گا، شاید دنیا بھی اسے تسلیم کرنے لگے گی۔ آپ کی ذہانت و فطانت میں بھی مزید اضافہ دیکھنے میں آئے گا۔ اس تاریخ کے بعد غیر ملکی سفر بھی ممکن ہے۔

آنے والے سال آپ کی زیادہ تر دلچسپیوں کا محور مالیات (16 جولائی تک)، ابلاغ و مواصلات اور ذہنی مشاغل (16 جولائی کے بعد)، لطف اندوزی، تخلیق، بچے (26 جولائی تک)، صحت اور کام (تقریباً پورا سال)، قلب ماہیت، شخصی تجدید، زندگی و موت، کریئر اور دوستوں کے گرد گھومے گا۔

## صحت

(یاد رہے کہ ہم علم طب کے حوالہ سے نہیں بلکہ علم نجوم کے حوالہ سے بات کر رہے ہیں۔ ماضی قدیم میں یہ دونوں نکات ہائے نظر ایک ہی تھے مگر اب ان میں خاصا فرق پیدا ہو گیا ہے۔ لہٰذا طبی نکتہ نظر حاصل کرنے کیلئے اپنے ڈاکٹر سے رجوع کیجئے۔)

اس سال صحت و توانائی کی صورت حال مجموعی طور پر اچھی رہے گی۔ سوائے نپ چون کے اور کوئی طویل المدت سیارہ آپ پر نحس نظرات نہیں ڈال رہا۔ یہ ضرور ہے کہ آپ میں سے چند ایک کو صحت کے مسائل سے نمٹنے کے لئے سرجری کرانا پڑ سکتی ہے لیکن اگر ایسا ہوا تو سرجری کامیاب رہے گی، اور آپ کی صحت اچھے طریقے سے بحال ہو جائے گی۔

آپ کا چھٹا یعنی صحت کا گھر اس سال قوت میں ہوگا لہٰذا آپ اس طرف خوب توجہ دیں گے۔ آپ کی صحت کا سیارہ پلوٹو آپ کو علاج کے تیز رفتار طریقوں یعنی آپریشن وغیرہ کی طرف مائل ہونے پر آمادہ کرتا ہے لیکن یہ بھی یاد رکھئے کہ پلوٹو تطہیر کا حکمران بھی ہے۔ کئی دفعہ سرجری سے اتنا فائدہ نہیں ہوتا جتنا جسم سے زہریلے مادوں کی تطہیر کر دینے سے ہوتا ہے، اگرچہ اس میں وقت زیادہ لگ جاتا ہے۔ سرجری کرانے کا ارادہ ہو تو کسی دوسرے ڈاکٹر کی رائے ضرور لیجیے۔

اپنی صحت کو مزید بہتر بنانے کے لئے مندرجہ ذیل اعضاء پر زیادہ توجہ دیجئے:

بڑی آنت، مثانہ اور اعضائے تولید۔ یہ آپ کے لئے ہمیشہ پریشانی کھڑی کرتے ہیں۔ بڑی آنت کو صاف رہنا چاہئے، اس لئے غذا کا خیال رکھا کیجئے۔ ریڑھ کی ہڈی، گھٹنے، دانت اور ہڈیاں۔ ان کا خیال ہمیشہ رکھئے۔ باقاعدگی سے کمر کا مساج بہت فائدہ مند ہوگا۔ گھٹنوں کا مساج بھی کیجئے اور ورزش کرتے وقت انہیں سپورٹ فراہم کیجئے۔ اس سال پتہ بھی آپ کے لئے تشویش کا باعث بن سکتا ہے۔ کمر اور ریڑھ کی ہڈی کا مساج اس کے لئے بھی مفید ہوگا۔ ان ہدایات پر عمل کر

کے آپ کئی مسائل کو پیدا ہونے سے پہلے ہی ختم کر سکتے ہیں۔

آپ کا صحت کا سیارہ پلوٹو برج جدی کے نزدیک ہے جو کہ ریڑھ کی ہڈی، گھٹنوں، جلد، دانتوں اور ہڈیوں کا حکمران ہے، اسی لئے آپ کو ان حصوں کا زیادہ خیال رکھنا ہوگا۔ ان حصوں کا حکمران سیارہ زحل آپ کے چھٹے یعنی صحت کے ہی گھر میں ہے، یہ ہمارے مشورے پر عمل کرنے کی ایک اور ٹھوس وجہ ہے۔

گزشتہ چند سالوں میں آپ نے اپنے صحت کے معمولات میں کئی بڑی تبدیلیاں کی ہیں اور یہ رجحان اس سال بھی جاری رہے گا۔ یہ تبدیلیاں بنیادی طور پر آپ کے لئے مفید ہوں گی۔ صحت کے لئے سعد اعداد 8، 11، 13 اور 20 ہیں۔ اگر آپ کسی طرح سے انہیں اپنی صحت کے معمولات میں شامل کر سکیں تو بہت اچھا ہوگا۔

## گھر اور گھرانہ

گھر اور خاندان آپ کے لئے ہمیشہ اہم رہے ہیں۔ آپ کے زائچے کا حکمران عطارد، آپ کے چوتھے یعنی گھر اور خاندان کے گھر کا حکمران بھی ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ یہ شعبہ آپ کے دل کے کتنا قریب ہے۔ اس سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ اپنے والدین اور بزرگوں کے ساتھ آپ ایک خاص دلی تعلق رکھتے ہیں۔

تاہم اس سال گھر اور خاندان کے معاملات کم و بیش معتدل نظر آتے ہیں کیونکہ آپ کے زائچے کا چوتھا گھر زیادہ تر خالی رہے گا۔ قلیل المدت سیارے یہاں سے گزریں گے اور ان کے اثرات عارضی ہوں گے۔ یوں سمجھئے کہ قدرت کی طرف سے اس شعبے میں آپ کو پورا اختیار دیا جا رہا ہے۔ آپ جو چاہیں کر سکتے ہیں لیکن چونکہ آپ کی توجہ چونکہ اس طرف سے ہٹی ہوئی ہوگی اس لئے غالباً آپ ''سٹیٹس کو'' کو برقرار رکھنے کو ترجیح دیں گے۔ ممکن ہے کہ حالات ویسے ہی آپ کے مرضی کے مطابق ہوں یعنی کسی تبدیلی کی ضرورت ہی نہ ہو۔

## کریئر اور مالی معاملات

جیسا کہ ذکر ہوا، 2012ء سے آپ خوشحالی کے ایک دور میں ہیں۔ دولت کمانے کے مواقع میں اور بھی اضافہ ہوگا اور آپ کے اثاثوں میں بھی۔ قسمت آپ پر مہربان ہے۔

آپ کا محبت کا سیارہ مشتری 16 جولائی تک آپ کے دولت کے گھر میں ہے۔ اس سے

کاروباری شراکتوں کے آغاز کا اشارہ ملتا ہے۔ گزشتہ سال بھی یہی صورت حال تھی اور یہ رجحان اس سال کے پہلے نصف تک جاری رہے گا۔ اس سے یہ بھی اشارہ ملتا ہے کہ پیسہ کمانے میں سماجی تعلقات کی اہمیت کتنی زیادہ ہے۔ آپ کے تعلقات آپ کے اثاثے کی حیثیت رکھتے ہیں، بلکہ یوں کہا جائے تو غلط نہ ہوگا کہ آپ کی حقیقی دولت مادی نہیں بلکہ آپ کے سماجی تعلقات ہی ہیں۔ اس سال بھی آپ کی سماجی سرگرمیوں کا زیادہ تر محور کاروباری ہی ہوگا۔

مشتری عموماً اشاعت، سفر اور اعلیٰ تعلیم پر حکمرانی کرتا ہے۔ کئی جوزا افراد لکھاری بھی ہوتے ہیں، اور گزشتہ سال کی طرح یہ سال بھی ان کے لئے اچھا ہوگا۔ کاروباری جوزا افراد اگر اشاعت اور تعلیم کے شعبے میں سرمایہ کاری کریں تو فائدے میں رہیں گے۔

پلوٹو گزشتہ چند سالوں آپ کے آٹھویں یعنی قلب ماہیت کے گھر میں قیام پذیر ہے۔ آپ کے آٹھویں گھر کا حکمران زحل، پلوٹو کے زیر حکومت گھر میں ہے یعنی دونوں سیاروں کے درمیان نہایت سعد نظرات کا تبادلہ ہو رہا ہے کیونکہ دونوں ایک دوسرے کے ہاں "مہمان" ہیں۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کو اپنے کاروباری منصوبوں کے لئے باہر سے سرمایہ کاری ملنے کے امکانات خاصے روشن ہیں۔ قرضے حاصل کرنے اور اتارنے میں آپ کو آسانی ہوگی۔ اس کے علاوہ آپ "بیمار" کاروباروں اور اداروں میں رقم لگا کر ان میں نئی جان ڈالنے کا بیڑا اٹھائیں تو انشاء اللہ کامیابی ملے گی۔

کہتے ہیں کہ ایک غریب اور ایک امیر کے درمیان بڑا فرق یہی ہوتا ہے کہ امیر کو قرض آسانی سے مل جاتا ہے۔ کاروبار کریڈٹ پر ہی چلتے ہیں۔ تاجر ذاتی رقم بہت کم استعمال کرتے ہیں۔ چونکہ اس سال آپ کو کریڈٹ تک آسان رسائی مل رہی ہے، اس لئے اسے بھی مالی کامیابی کے کھاتے میں ہی ڈالا جائے گا۔ بس اتنا خیال رکھیے کہ کریڈٹ کو استعمال کیجیے، پامال نہ کیجیے۔ اس وقت آپ ایسے دور میں ہیں کہ آپ کو تعمیری اور تباہ کن قرض کا فرق اچھی طرح سمجھ میں آ رہا ہوگا۔

16 جولائی کو مشتری آپ کے دولت کے گھر سے نکل جائے گا۔ امید ہے کہ تب تک آپ اپنے زیادہ تر مالی اہداف حاصل کر چکے ہوں گے (کیونکہ تمام مالی اہداف کبھی بھی حاصل نہیں کئے جا سکتے) اور اپنی کارگزاری سے مطمئن ہوں گے۔ اس کے بعد آپ کی توجہ آپ کے حقیقی شوق کی طرف مڑ جائے گی یعنی ابلاغ اور ذہنی (یا دانشورانہ) مشاغل۔

قمر یعنی چاند آپ کا مالیاتی سیارہ ہے۔ جیسا کہ ہمارے باقاعدہ قاری جانتے ہیں، قمر کی رفتار

سب سے تیز ہوتی ہے۔ عطارد جہاں ایک سال میں آپ کے تمام گھروں اور بروج سے گزرتا ہے، وہاں قمر یہ سارے مقامات ایک ہی ماہ میں طے کر جاتا ہے۔ نتیجتاً ہر ماہ آپ کے مالی معاملات میں کئی قلیل المدت رجحانات پیدا ہوتے ہیں۔

مالیات کے حوالے سے آپ کے لئے سعد اعداد 2، 4، 7 اور 9 ہیں۔

## محبت اور معاشرت

آپ کی رومانی اور سماجی زندگی کے حوالے سے 2012ء اور 2013ء بے حد بھرپور سال تھے۔ آپ میں سے کئی ایک کی شادیاں ہوگئیں اور کئی شادی کے نزدیک آ پہنچے ہیں۔ اس سال آپ کا ساتواں یعنی محبت اور شادی کا گھر قوت میں نہیں ہوگا۔ حالات سے آپ بنیادی طور پر مطمئن رہیں گے۔ کوئی ڈرامائی تبدیلی لانے کی ضرورت نہیں۔ شادی شدہ افراد کی شادیاں قائم رہیں گی اور غیر شادی شدہ افراد بھی غیر شادی شدہ ہی رہیں گے۔

آپ کا محبت کا سیارہ مشتری ہے اس لئے دولتمند اور اعلیٰ طبقے سے تعلق رکھنے والے افراد کی طرف آپ ایک فطری میلان رکھتے ہیں، اس سال یہ میلان معمول سے بڑھا ہوا نظر آئے گا۔ مشتری سال کا پہلا نصف حصہ آپ کے دولت کے گھر میں گزارے گا لہٰذا دولت آپ کی محبت پر خاصی حد تک اثر انداز ہوگی۔

تاہم محض دولت کافی نہیں۔ برج سرطان میں مشتری کی موجودگی سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کے محبوب کی گھریلو اقدار بہت مضبوط ہونی چاہئیں۔ محبت میں جذباتی قربت کی یعنی جذبات میں شراکت اور ان کی نگہداری، کی بڑی اہمیت ہے، شاید جسمانی قربت سے بھی کچھ بڑھ کر۔

گزشتہ سال کی طرح اس سال بھی آپ اپنی محبت کا اظہار مادی وسائل سے کریں گے، آپ اپنے لئے بھی محبت کے ایسے ہی اظہار کو پسند کرتے ہیں۔ 16 جولائی تک غیر شادی شدہ جوزا افراد کو اپنے کام اور کاروبار کے دوران رومانی مواقع میسر آنے کے امکانات زیادہ ہیں۔ اس تاریخ کے بعد محبت کے رویے بدلنا شروع ہو جائیں گے کیونکہ محبت کا سیارہ آپ کے تیسرے گھر یعنی برج اسد میں داخل ہو جائے گا۔ تب ذہنی تعلق محبت میں بڑی اہمیت اختیار کر جائے گا۔ اظہار جذبات و خیالات آپ کے لئے ہمیشہ اہم رہا ہے لیکن اب یہ محبت کا ایشو بن جائے گا۔ آپ کو ذہنی مطابقت و ہم آہنگی کی ضرورت محسوس ہوگی۔

جب مشتری اسد میں داخل ہوگا تو محبت آپ کے گھر کے نزدیک چلی آئے گی۔ زائچہ صرف

یہی نہیں بتاتا کہ محبت میں ضرورت کس چیز کی ہوتی ہے بلکہ یہ بھی دکھاتا ہے کہ اگر کوئی مسئلہ کھڑا ہو جائے تو اسے کیسے حل کرنا ہے۔ 16 جولائی سے پہلے آپ محبوب کی زیادہ تر ناراضیوں کو ایک اچھے سے تحفے کی مدد سے ختم کر سکتے ہیں (اور آپ کو منانے کے لئے وہ بھی یہی حربہ آزما سکتا ہے)۔ اس تاریخ کے بعد صورتِ حال بدل جائے گی۔ تب ذہنی مطابقت و موافقت زیادہ اہم ہوگی یعنی خیالات کا ملنا، نظریات کا ایک جیسا ہونا، نکتہ نظر پر اتفاق ہونا۔

محبت کے حوالے سے سعد اعداد 4، 9، 10 اور 14 ہیں۔

## شخصی اصلاح

زحل اکتوبر 2012ء سے آپ کے چھٹے یعنی صحت کے گھر میں قیام پذیر ہے اور اس سال بھی تقریباً تمام عرصہ یہیں رہے گا۔ صحت کے جسمانی پہلوؤں پر تو ہم گفتگو کر چکے ہیں اور بتا چکے ہیں کہ ان میں کیا تبدیلیاں واقع ہوں گی، زحل کے اثرات کے تحت صحت کے حوالے سے آپ کے رویے بھی تبدیل ہو جائیں گے۔ آپ تیز رفتار علاج کروانے کے بجائے صحت کے مسائل کا ایسا حل ڈھونڈنا چاہیں گے جو بھلے وقت زیادہ لے لیکن دیرپا نتائج دے۔ عموماً ایسے حل میں طرزِ حیات میں تبدیلی کو اہم مقام حاصل ہوتا ہے۔ آپ اپنی صحت کے معمولات میں زیادہ ڈسپلن اور باقاعدگی لائیں گے۔ لیکن خیال رہے کہ صحت کے حوالے سے زیادہ وہمی ہونے کی ضرورت نہیں، اگر کوئی نئی چیز فائدہ مند معلوم ہو تو اسے استعمال کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں۔

جیسا کہ پہلے ذکر ہوا نپ چون اب آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں طویل عرصہ تک رہے گا (تقریباً آئندہ بارہ سال)۔ ہم یہ بھی بتا چکے ہیں کہ اس کے اثرات کے تحت کریئر میں آپ کا رویہ مثالیت پسندانہ ہو جائے گا۔ آپ فلاحی کاموں میں زیادہ دلچسپی لیں گے۔ پیسے شاید زیادہ نہ کمائیں لیکن دل کا اطمینان ضرور حاصل ہوگا۔ یہ وہ چیز ہے جو خریدی نہیں جا سکتی۔

اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ کا حقیقی مشن اپنی روح کو بالیدہ کرنا ہے، دولت کمانا نہیں۔ یہ سفر بظاہر نظر نہیں آتا لیکن اندر خانے ایسی تبدیلیاں ہو رہی ہوتی ہیں کہ ہوتے ہوتے دنیا ہی بدل جاتی ہے۔ پہلے آپ بدلتے ہیں، پھر آپ کے آس پاس کے لوگ، اور تبدیلی کا یہ دائرہ نہ جانے کہاں کہاں تک پھیل جاتا ہے۔ لوگ سمجھتے ہیں کہ دنیا میں آنے والی تبدیلیوں کے فیصلے بڑے بڑے ایوانوں میں ہوتے ہیں، وال سٹریٹ پر ہوتے ہیں، وائٹ ہاؤس میں ہوتے ہیں، اقوامِ متحدہ میں ہوتے ہیں۔ نہیں جناب، ان اداروں کے فیصلے محض ان تبدیلیوں کا آخری نتیجہ ہوتے ہیں، ان

تبدیلیوں کا جو ایک فرد کی ذات سے شروع ہوتی ہیں۔

آپس میں بہت سے اب یہ سوال کر رہے ہیں کہ زندگی کو کس مصرف میں لایا جائے، کس راستے پر چلا جائے۔ یہ سوچ دسویں گھر میں نپ چون کی موجودی کا نتیجہ ہے۔ آنے والے دنوں میں آپ پر اس حوالے سے بہت سے انکشافات ہوں گے۔

## ماہ بہ ماہ پیش گوئیاں

### جنوری

سعد تواریخ: 3, 4, 12, 13, 22, 23, 30, 31

دشوار تواریخ: 5, 6, 19, 20, 26, 27

محبت کے لئے بہترین دن: 1,2,5,6,9,10,14,15,19,20,24,25,26,27,28,29

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,2,5,6,9,10,14,15,21,22,24,25,30,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 5, 6, 14, 24

آپ کے سال کا آغاز کچھ یوں ہوگا کہ سیارگان کی زیادہ تر قوت زائچے کے بالائی حصے میں مرکوز ہوگی۔ یوں سمجھئے کہ آپ کے سال کی صبح ابھی گزری ہی ہے۔ یہ جسمانی طور پر متحرک ہونے اور اپنے اہداف کے تعاقب میں بھاگنے کا وقت ہے، یعنی یہ دن میں کرنے کے کاموں کا وقت ہے۔ اگر آپ کچھ عرصہ کے لئے گھریلو اور جذباتی ایشوز سے نظر ہٹا بھی لیں تو کوئی نقصان نہیں ہوگا۔ اگلے چند ماہ تک آپ کریئر کی کامیابی کے دور میں رہیں گے۔

سیارگان کی زیادہ تر قوت زائچے کے مغربی حصے میں ہے جس کا تعلق معاشرت سے ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ آپ کی شخصی آزادی ویسی نہیں جیسی ہونی چاہئے۔ اس وقت حالات میں اپنی مرضی کی تبدیلی لانا وقت طلب ہوگا، اس لئے خود کو ان کے مطابق ڈھالنے کی کوشش کیجئے۔ نوٹ کرتے جائیے کہ کون سی چیزیں آپ کو ناخوش کر رہی ہیں اور جب شخصی آزادی کا وقت آئے تو ان کی اصلاح کر ڈالئے۔ تب ایسا کرنا آسان ہوگا۔ فی الوقت اپنی معاشرتی ہنر مندی کو آزمائیے۔ ہر کام میں اپنی مرضی چلانے کی کوشش نہ کیجئے۔ دوسروں سے مشورہ کیجئے، مشورہ لیجئے اور عمومی اتفاق رائے کے تحت چلنے کی کوشش کیجئے۔

اس سال مالی حالت بہت اچھی رہے گی۔ آپ کی آمدن اور اثاثوں میں معقول اضافہ ہوگا۔

اگر آپ کے مالی اہداف بہت بلند ہیں تو شاید آپ انہیں پوری طرح حاصل نہ کر پائیں لیکن حاصل کرنے کے نزدیک ضرور پہنچ سکتے ہیں۔ یہ بھی ایک طرح کی کامیابی ہے۔ آپ کا مالیاتی سیارہ قمر ہے، اس لئے نئے چاند اور پورے چاند کے دن مالی حوالے سے خصوصی اہمیت رکھتے ہیں۔ اس مہینے دو نئے چاند ہوں گے، اس لئے آپ کے لئے یہ مہینہ بہت اچھا ہے۔ یوں لگتا ہے جیسے قدرت آپ کو بونس دینا چاہتی ہے۔ اسی طرح 16 تاریخ کو ایک پورا چاند بھی ہوگا جو کہ آپ کے دولت کے گھر میں نمودار ہوگا۔ سونے پر سہاگہ کا محاورہ ایسے ہی مواقع کے لئے بولا گیا تھا۔ چاند کے بڑھنے کے دنوں میں مالی صورتِ حال بہت اچھی رہے گی البتہ گھٹنے کے دنوں میں تھوڑا بہت فرق ضرور پڑے گا۔

معاملاتِ محبت ذرا پیچیدہ رہیں گے کیونکہ آپ کا محبت کا سیارہ مشتری پورا مہینہ تنزل کے عالم میں ہوگا۔ آپ کسی قدر بے سمتی کے شکار ہوں گے۔ بہتر ہوگا کہ ایسے میں اپنی رومانی زندگی کا جائزہ لیجئے اور کسی بڑے فیصلے سے گریز کیجئے۔ 20 تاریخ کے بعد صورتِ حال میں بہتری آنا شروع ہو جائے گی۔

صحت مجموعی طور پر اچھی رہے گی۔ آپ سالانہ رپورٹ میں کی گئی گفتگو کی روشنی میں اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔

## فروری

سعد تواریخ: 8, 9, 18, 19, 26, 27

دشوار تواریخ: 1, 2, 15, 16, 17, 22, 23, 28

محبت کے لئے بہترین دن: 1,2,5,6,7,10,11,16,17,20,21,22,23,24,25,28

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 2, 8, 9, 10, 11, 12, 20, 21, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 10, 20, 28

قدرت کی طرف سے جو بونس پچھلے مہینے ملا تھا، وہ اس مہینے واپس ہو جائے گا کیونکہ اس مہینے میں کوئی نیا چاند طلوع نہیں ہوگا۔ ایک مہینے کے دو چاندوں کی طرح یہ بھی ایک غیر معمولی مظہر ہے۔ آپ کی مجموعی خوشحالی پر بہر حال کوئی اثر نہیں پڑے گا۔ مشتری اب بھی آپ کے دولت کے گھر میں ہے۔ آمدن آ رہی ہے لیکن گزشتہ ماہ جتنی نہیں۔ 14 تاریخ کو پورا چاند ہوگا جو کہ مالی معاملات کے لئے ایک سعد چیز ہے۔

گزشتہ ماہ دین و مذہب، سفر اور حصولِ علم سے تعلق رکھنے والا آپ کا نواں گھر قوت میں تھا،

اور 18 تاریخ تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ سفر کے مواقع میسر آئیں گے۔ طلبہ کے لئے بھی یہ ایک اچھا وقت ہے۔ مذہبی رجحان رکھنے والے بھی اہم تجربات سے گزریں گے۔

18 تاریخ کو کریئر کے حوالے سے آپ ایک سالانہ دورِ عروج میں داخل ہوں گے جس کے اثرات آپ کو اس تاریخ سے پہلے ہی محسوس ہونا شروع ہو جائیں گے۔ آپ کے زائچے کا حکمران سیارہ عطارد نصف النہار سے گزر کر پہلی تاریخ کو آپ کے دسویں گھر میں داخل ہو جائے گا۔ 13 تاریخ تک یہ آپ کے کریئر کے سیارے نپ چون کے ساتھ متصل رہے گا۔ اس سے کریئر میں ترقی اور بڑھوتری کا اشارہ ملتا ہے۔ کچھ وقت کے لئے حالات کا کنٹرول آپ کے ہاتھ میں آ جائے گا۔ تاہم 6 تاریخ کو عطارد تنزل میں چلا جائے گا اور حالات پھر پہلے جیسے ہو جائیں گے۔ 28 تاریخ تک عطارد اسی کیفیت میں رہے گا۔ ایسے میں بہتر ہوگا کہ آپ کریئر کے حوالے سے اپنے عزائم کا اچھی طرح جائزہ لے لیں۔ عطارد کے تنزل کے باوجود کریئر میں آپ کو کامیابی نصیب ہوگی۔ اگلا مہینہ شاید اس سے بھی بہتر ہو۔

فیملی سے زیادہ آپ کی توجہ کریئر پر مرکوز رہے گی اور یہ ایک اچھی چیز ہے۔ فیملی کو آپ کی توجہ کی اتنی ضرورت بھی نہیں اور جب عطارد تنزل کے عالم میں ہے تو فیملی کے ایشوز سلجھانے کے لئے کچھ کر بھی نہیں سکتے۔ ان کا حل وقت ہی بتائے گا۔ عطارد اور نپ چون کا اتصال نہ صرف کریئر کے لئے سعد ہے بلکہ روحانی معاملات میں بھی مددگار ہے۔

صحت کی صورتِ حال مجموعی طور پر اچھی رہے گی تاہم 18 تاریخ کے بعد کچھ وقت کے لئے معاملات احتیاط کے طلب گار ہوں گے۔ ایسے میں آرام و سکون کے لئے پہلے سے زیادہ وقت نکالیں اور خود کو زیادہ تھکائیں مت۔ صحت کو بہتر بنانے کے لئے سالانہ رپورٹ میں متذکرہ تراکیب کو آزمائیں۔

## مارچ

سعد تواریخ: 7, 8, 17, 18, 26, 27

دشوار تواریخ: 1, 2, 15, 16, 22, 23, 28, 29

محبت کے لئے بہترین دن: 1,2,7,10,11,17,18,19,20,22,23,26,27,28,29

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 19, 20, 21, 22, 28, 29, 30, 31

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 10, 19, 28, 29

اس ماہ کی 20 تاریخ تک صحت کو آپ کی توجہ کی ضرورت رہے گی۔ کامیابی بھی اتنی ہی کشیدگی انگیز ثابت ہوسکتی ہے جتنی کہ ناکامی۔ اس حوالے سے گزشتہ ماہ کی گفتگو پر ایک نگاہ ڈال لیجئے۔ 20 تاریخ کے بعد صحت وتوانائی میں بہتری آ جائے گی۔

صحت سے قطع نظر، دیگر محاذوں پر حالات اچھے نظر آ رہے ہیں۔ کریئر کا سالانہ دورِ عروج اب بھی جاری ہے اور 20 تاریخ تک چلتا رہے گا۔ 17 تاریخ کو عطارد نصف النہار سے گزرے گا اور دوبارہ آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں داخل ہو جائے گا۔ اس سے اشارہ ملتا ہے کہ ایک بار پھر آپ کے کام کو سراہا جائے گا اور آپ کی عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔ اس تاریخ کے بعد سے آپ کی ظاہری وضع قطع آپ کے کریئر میں بڑا اہم کردار ادا کرے گی، لہٰذا اس طرف توجہ دیجئے۔ 17 سے 19 تاریخ تک عطارد آپ کے کریئر کے سیارے نپ چون کے ساتھ متصل ہوگا جو کہ کریئر پر مزید خوشگوار اثرات ڈالے گا۔ ایسا ہی کچھ پچھلے ماہ بھی ہوا تھا مگر فرق یہ ہے کہ اس مرتبہ عطارد تنزل کے عالم میں نہیں ہوگا۔ عطارد کی تنزلی ختم ہونے سے آپ کے شخصی اعتماد اور احترام الذات میں بھی اضافہ ہوگا۔

گزشتہ ماہ معاملاتِ محبت ٹھیک ہی تھے لیکن مشتری کا تنزل حالات کو پیچیدہ کر رہا تھا۔ اس ماہ 6 تاریخ کو مشتری پھر سے آگے بڑھنا شروع کر دے گا جسے اس محاذ پر بہتری آئے گی۔ سماجی اعتبار سے آپ زیادہ خوداعتماد ہوں گے۔ عطارد آپ کے محبت کے سیارے کے ساتھ 17 تاریخ کے بعد نہایت سعد نظرات قائم کرے گا خصوصاً 24 سے 27 تاریخ تک جو کہ رومانی ومعاشرتی تعلقات کے لئے ایک اچھی چیز ہے۔

جو بونس قدرت نے پچھلے ماہ واپس لے لیا تھا، وہ اس ماہ میں واپس مل جائے گا یعنی ایک مرتبہ دو نئے چاند ایک ہی ماہ میں ہوں گے۔ پہلا یکم تاریخ کو اور دوسرا 30 تاریخ کو۔ 16 تاریخ کو پورا چاند بھی ہوگا۔ یعنی یکم سے 16 تک آمدن نہایت معقول ہوگی، اس کے بعد تھوڑا سا فرق آئے گا اور 30 اور 31 تاریخ کو ایک مرتبہ پھر معمول پر آ جائے گی۔

زہرہ 21 سے 23 تاریخ تک ایک پرانے گرہن کے مقام کو متحرک کرے گا۔ ایسے میں اپنے بچوں کا خاص خیال رکھیے اور انہیں خود بھی محتاط رہنے کی تلقین کیجیے۔

اسی طرح 11 سے 18 تاریخ تک مریخ بھی ایک پرانے گرہن کو دوبارہ متحرک کرے گا، ایسے میں آپ کے کمپیوٹر وغیرہ کو کوئی مسئلہ درپیش ہوسکتا ہے۔ دوستوں سے کہیے کہ وہ گاڑی احتیاط سے

چلائیں اور لڑائی جھگڑے سے گریز کریں۔

## اپریل

سعد تواریخ: 3, 4, 5, 13, 14, 15, 22, 23

دشوار تواریخ: 11, 12, 18, 19, 24, 25

محبت کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 7, 16, 17, 18, 19, 24, 25

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 6, 7, 9, 10, 16, 17, 19, 20, 24, 25, 29, 30

کریئر کے لئے بہترین دن: 6, 7, 16, 17, 24, 25

گزشتہ ماہ کی 17 تاریخ کو سیارگان کی قوت مغرب سے مشرق کی طرف منتقل ہونا شروع ہو گئی۔ اس ماہ کی 6 تاریخ کو یہ عمل مکمل ہو جائے گا۔ زائچے کا مشرقی حصہ طاقتور ہو جائے گا اور آپ کی شخصی آزادی کا دور شروع ہو جائے گا۔ اب آپ کی دنیا کا اختیار آپ کے ہاتھ میں ہے۔ جن چیزوں سے آپ تنگ ہو رہے تھے، ان کی اصلاح کیجئے اور اپنی دل بستگی کا سامان کیجئے (مگر خیال رکھئے کہ اس میں کسی دوسرے کی دلآزاری نہ ہو جائے)۔ اگلے قریباً پانچ ماہ تک یہ دور جاری رہے گا۔

اس ماہ دو گرہن لگیں گے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ ڈرامائی تبدیلیوں کا وقت ہے۔ جو کام یا منصوبے قدرت کے منصوبے سے متصادم ہوں گے، ان پر جھاڑو پھر جائے گا۔ اس کے برعکس، قدرت کے منصوبوں سے ہم آہنگ کام اور منصوبے غیر متاثر رہیں گے۔

15 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ کے پانچویں گھر میں وقوع پذیر ہوگا جس کا تعلق لطف اندوزی اور تخلیق سے ہے۔ اس کے اثرات آپ کے رومانی تعلق کی آزمائش کر سکتے ہیں تاہم مضبوط تعلق والوں کو گھبرانے کی کوئی ضرورت نہیں۔ دوستیوں کا بھی یہی عالم ہوگا۔ بچوں کی زندگی میں بھی ڈرامائی تبدیلیاں رونما ہو سکتی ہیں۔ ہر چاند گرہن مالی تبدیلیاں لے کر آتا ہے۔ اچھی بات ہے کہ سال میں دو مرتبہ آپ کو معاملات کو درست کرنے اور ضروری تبدیلیاں کرنے کا موقع ملے گا۔

29 تاریخ کا سورج گرہن آپ کے بارہویں یعنی روحانیت کے گھر میں لگے گا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کے روحانی معمولات و اعتقادات میں کوئی دیرپا تبدیلی آ سکتی ہے، تاہم یہ تبدیلی راتوں رات نہیں ہوگی بلکہ یہ لگ بھگ چھ ماہ پر محیط عمل ہوگا۔ وہ لوگ روحانیت کی طرف متوجہ ہو سکتے ہیں جو پہلے اس راہ کے مسافر نہیں تھے۔ جو پہلے ہی اس پر چل رہے ہیں، وہ اپنے معمولات میں اہم تبدیلیاں لائیں گے۔ ہر سورج گرہن آپ کے بہن بھائیوں اور اڑوس پڑوس پر

اثر ضرور ڈالتا ہے۔ سفر اور مواصلات کے ذرائع بھی متاثر ہوتے ہیں۔ ان ایام میں گاڑی چلاتے وقت محتاط رہیں۔

صحت مجموعی طور پر اچھی رہے گی تاہم گرہن کے ایام میں آرام کیلئے زیادہ وقت نکالیں۔

## مئی

سعد تواریخ: 1, 2, 11, 12, 19, 20, 28, 29

دشوار تواریخ: 8, 9, 10, 15, 16, 21, 22

محبت کے لئے بہترین دن: 3, 4, 5, 6, 13, 14, 15, 16, 21, 22, 24, 25, 31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3,4,5,8,9,10,13,14,17,18,21,22,28,29,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 13, 14, 21, 22, 31

گزشتہ ماہ کی 20 تاریخ کو آپ روحانی حوالے سے ایک اہم دور میں داخل ہوئے تھے جو اس ماہ کی 21 تاریخ تک جاری رہے گا۔ اگر ان ایام میں آپ کا جی تنہا رہنے کو چاہے تو گھبرائیے مت، یہ بالکل نارمل بات ہے۔ روحانی مطالعات اور فلاحی کاموں کے لئے یہ بہت اچھا وقت ہے۔ یہ روحانی دور اس اعتبار سے بھی اچھا ہے کہ آپ کی سالگرہ آنے والی ہے جو کہ آپ کے ذاتی نئے سال کا نکتہ آغاز ہوگی۔ یہ بہترین وقت ہے کہ آپ گزشتہ سال پر نگاہ دوڑائیں اور دیکھئے کہ آپ نے کیا حاصل کیا اور کیا حاصل نہیں کر پائے۔ کون سا کام زیادہ بہتر انداز میں کیا جا سکتا تھا؟ آپ سے کہاں غلطی ہوئی؟ کہیں کوئی پچھتاوا تو نہیں؟ وہ جو مذہب میں "کفارہ" کا ایک تصور ہے، اسے عملی شکل دینے کا ایک طریقہ یہ بھی ہے۔ یہ کام کر لینے کے بعد اگلے سال کے اہداف متعین کیجئے، ایک صاف تختی یعنی کلین سلیٹ کے ساتھ۔

21 تاریخ کو شمس یعنی سورج آپ کے اپنے برج میں داخل ہوگا، اور آپ کے ذاتی لطف و تلذذ کا سالانہ دور عروج شروع ہو جائے گا۔ یہ اپنی ناز برداری کرنے کا وقت ہوگا۔ سورج کی آمد آپ کی صحت و توانائی پر نہایت عمدہ اثر ڈالے گی۔ آپ کے رگ و پے میں دوڑنے والی زندگی کا احساس آپ کو بھی ہوگا اور آپ کے آس پاس کے لوگوں کو بھی۔ آپ کی شخصی کشش اور مقناطیسیت میں اضافہ ہو جائے گا۔ آپ پہلے سے زیادہ خود اعتماد ہوں گے۔

اپنے والدین اور بزرگوں کے معاملے میں نرمی اور صبر سے کام لیجئے خصوصاً 11، 28 اور 29 تاریخ کو۔ اگر ان سے کوئی چیز مانگنا ہو تو کسی اور دن کے لئے اٹھا رکھئے۔

اس ماہ عطارد کی رفتار تیز ہوگی جس کے نتیجے میں آپ بھی نہایت سرعت سے آگے بڑھیں گے۔ یہ آپ کے اعتماد کی نشانی ہے۔ 12 تاریخ کے بعد عطارد حدوں سے تجاوز کر جائے گا لہٰذا آپ بھی پرانے طور طریقوں سے ہٹ کر کسی نئی حکمت عملی پر عمل پیرا ہوں گے۔

کریئر کی اہمیت اب بھی برقرار ہے لیکن اس میں کمی آنا شروع ہوگئی ہے۔ سیارگان زائچے کے بالائی حصے سے زیریں حصے کی طرف منتقل ہو رہے ہیں۔ اگرچہ اس ماہ یہ عمل مکمل نہیں ہوگا تاہم اس کا آغاز ہو جائے گا۔ اب آپ جھٹ پٹے کے عالم میں ہیں اور اپنی توجہ کو گھر اور کام کے درمیان بانٹ رہے ہیں۔

مالی صورتِ حال اس ماہ اچھی ہے لیکن اگلے ماہ اس سے بھی بہتر ہوگی۔

## جون

سعد تواریخ: 7, 8, 16, 17, 24, 25, 26

دشوار تواریخ: 5, 6, 12, 13, 18, 19

محبت کے لئے بہترین دن: 1,5,6,10,11,12,13,14,15,18,19,23,24,27,28

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 7, 8, 10, 11, 16, 17, 18, 19, 27, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 9, 10, 18, 19, 27, 28

اس ماہ کی 23 تاریخ کو آپ کے زائچے کا زیریں حصہ قوت میں آ جائے گا۔ تب وقت ہوگا کہ آپ کریئر اور بیرونی اہداف سے ہٹ کر توجہ گھر، خاندان اور اپنی جذباتی صحت کی طرف مبذول کریں۔ یہ وہ وقت ہوتا ہے جب ہم اپنی توانائیاں مجتمع کر کے خود کو کریئر کے اگلے دورِ عروج کے لئے تیار کرتے ہیں۔ بالکل ویسے ہی جیسے رات کا آرام ہمیں اگلے دن کے کام کے لئے تازہ دم کر دیتا ہے۔

گزشتہ ماہ کی طرح اس ماہ بھی زائچے کے مشرقی حصے میں سیارگان کی قوت عروج پر ہوگی۔ آپ کی شخصی آزادی کا دور جاری ہے۔ جہاں اصلاح کی ضرورت ہے کیجئے اور جو چیز آپ کو تنگ کر رہی ہے، اسے بدل دیجئے۔ ابھی سب آپ کے ہاتھ میں ہے۔

بنیادی طور پر یہ مہینہ پُرمسرت کہا جا سکتا ہے۔ اپنے کریئر کے اہداف آپ کم وبیش حاصل کر چکے ہیں اور یا ان کے نزدیک پہنچ چکے ہیں۔ صحت اچھی ہے۔ شخصی کشش پہلے سے بھی بڑھی ہوئی ہے۔ 23 تاریخ کو زہرہ آپ کے برج میں داخل ہوگا جس سے آپ سٹائل اور امیج کے بارے میں

اور زیادہ شعوری احساس حاصل کریں گے۔ 21 تاریخ کو آپ کا سالانہ مالیاتی دور عروج شروع ہوگا۔ آپ کی آمدن اور اثاثوں میں اضافہ ہوگا۔ معاملاتِ محبت میں بھی بہتری آئے گی۔

واحد مسئلہ یہ ہے کہ 7 تاریخ سے عطارد تنزل میں چلا جائے گا۔ اس سے آپ کے اعتماد اور احترام الذات پر تھوڑا بہت فرق ضرور آئے گا۔ اس پر مستزاد یہ کہ زائچے کے کم از کم 40 فیصد سیارے 9 تاریخ کے بعد سے تنزل کے عالم میں ہوں گے جو کہ اس سال کے لئے تنزلی کی سب سے زیادہ شرح ہوگی۔ زندگی کی رفتار مدہم پڑ جائے گی اور معاملات سست ہو جائیں گے۔ ایسے میں صبر و تحمل آپ کی بہترین ڈھال ثابت ہوں گے۔

جیسا کہ ذکر ہوا، مالی حالات اچھے رہیں گے تاہم 13 تاریخ کا نیا چاند اور 27 کا پورا چاند خصوصی طور پر سعد ہیں۔

## جولائی

سعد تواریخ: 4, 5, 6, 13, 14, 22, 23

دشوار تواریخ: 2, 3, 9, 10, 15, 16, 29, 30, 31

محبت کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 7, 8, 9, 10, 13, 14, 16, 17, 24, 27

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 7, 8, 15, 16, 17, 24, 25, 27

کریئر کے لئے بہترین دن: 7, 8, 15, 16, 24, 25

اس ماہ کی بڑی خبر مالیات کے حوالے سے ہے۔ آپ اس حوالے سے سالانہ دور عروج میں ہیں جو کہ 22 تاریخ تک جاری رہے گا۔ آپ کا دولت گھر اس وقت زائچے میں سب سے طاقتور ہے، کم از کم نصف سیارے یا اس میں سے گزر رہے ہیں یا اس میں مقیم ہیں۔ آپ کی آمدن میں غیر معمولی اضافہ ہوگا اور اس کے لئے آپ کو کوئی نیا کام کرنے کی ضرورت بھی پیش نہیں آئے گی۔ مواقع خود آپ کی طرف کھنچے چلے آئیں گے۔

22 تاریخ تک آپ اپنے قلیل المدت مالیاتی اہداف حاصل کر چکے ہوں گے اور اب آپ کے پاس اپنی پہلی محبت یعنی دانشورانہ مشاغل کو وقت دینے کی فرصت ہوگی۔ پڑھیے، سیکھیے اور اپنے ذہن کو وسعت دیجیے۔

17 تاریخ کو مشتری دولت کے گھر سے تیسرے یعنی ابلاغ و مواصلات کے گھر میں منتقل ہوگا، اور یہ سال اور اگلے سال کا بیشتر حصہ یہیں گزارے گا۔ 22 کو سورج بھی اس کے ساتھ شامل ہو

جائے گا۔ جوزا افراد کے لئے یہ بہت اچھا وقت ہوگا۔ آپ کو نئی کتابیں اور تازہ معلومات ملیں گی۔ آپ ہمیشہ پڑھنے اور سیکھنے کے موڈ میں ہوتے ہیں لیکن اب اس میں اور بھی اضافہ ہو جائے گا۔ طلبہ کے لئے یہ بہت اچھا وقت ہے۔ اسی طرح مصنفوں، اساتذہ اور سیلز اور مارکیٹنگ کے شعبے سے تعلق رکھنے والے بھی خوب مستفید ہوں گے۔

صحت اچھی رہے گی اور سالانہ رپورٹ کے مشوروں پر عمل کر کے آپ اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔

سرطان سے اسد میں مشتری کی منتقلی سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کے معاملات محبت اور اس حوالے سے آپ کے رویوں میں تبدیلی آئے گی۔ اب دولت آپ کے لئے زیادہ اہم نہیں رہی (غالباً اس لئے کہ آپ اپنے زیادہ تر مالی اہداف حاصل کر چکے ہیں)۔ اس کے بجائے آپ ذہنی مطابقت و موافقت کے متلاشی ہوں گے۔ آپ کو کسی ایسے فرد کی تلاش ہوگی جس سے بات کی جا سکے، جسے بات سننا آتا ہو، جس کے ساتھ خیالات شیئر کیے جا سکیں۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ جو زندگی سے لطف اٹھانے کی صلاحیت بھی رکھتا ہو، جسے خوش رہنا آتا ہو۔

## اگست

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 1, 2, 10, 18, 19, 28, 29 |
| دشوار تواریخ: | 5, 6, 11, 12, 25, 26, 27 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 3, 4, 5, 6, 12, 13, 14, 23, 24 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 5, 6, 13, 14, 20, 21, 22, 23, 24, 25 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 3, 4, 11, 12, 20, 21, 30, 31 |

اب آپ اپنے سال کی نیم شب کی طرف بڑھ رہے ہیں۔ خارجی سرگرمیاں کم ہو گئی ہیں لیکن داخلی سرگرمیاں بڑھ گئی ہیں۔ ان دنوں کریئر کی اہمیت پہلے جیسی نہیں رہی۔ یہ اپنی بیٹریوں کی ری چارجنگ کا وقت ہے، گھر اور خاندان پر توجہ دینے کا وقت ہے، اور جذباتی زندگی کو منظم کرنے کا وقت ہے۔ اس وقت میں آپ مستقبل میں کریئر کی کامیابیوں کے لئے درکار نفسیاتی توانائی مجتمع کریں گے۔ اس وقت آپ خواب دیکھیے۔ جو آپ حاصل کرنا چاہتے ہیں اسے اپنے تصور کے پردے پر راسخ کیجیے۔ وقت آنے پر یہی تصویریں نہایت فطری انداز میں عملی شکل اختیار کریں گی۔ آپ کے کریئر کا سیارہ نپ چون گزشتہ چند ماہ سے تنزل میں ہے، اس لئے اس وقت اگر آپ کریئر سے توجہ ہٹا کر گھر کی طرف متوجہ ہو جائیں تو کوئی خطرے کی بات نہیں۔

یہ خارجی ترقی کا نہیں، باطنی ترقی کا وقت ہے۔ یہ دونوں ایک دوسرے سے منسلک ہیں۔ خارجی ترقی، داخلی ترقی کو جنم دیتی ہے اور داخلی ترقی، خارجی ترقی کا سبب بنتی ہے۔ آپ کو صرف یہ جاننا ہوتا ہے کہ کون سا وقت کس کے لئے مخصوص ہے۔

آپ کے ذہنی مشاغل 23 اگست تک شد و مد سے جاری رہیں گے۔ لکھنے والے اپنی تحریر میں نئی جان اور روانی محسوس کریں گے۔ اسی طرح سیلز اور مارکیٹنگ سے وابستہ لوگوں کو لگے گا جیسے ان کی مہارت میں کچھ اور اضافہ ہو گیا ہے۔

شخصی آزادی کا دور ابھی جاری ہے لیکن جلد ہی ختم ہونے والا ہے۔ اگر کوئی کرنے کا کام ہے تو ابھی کر ڈالئے ورنہ پھر حد سے زیادہ زور لگانا پڑے گا یا اگلے دور کا انتظار کرنا ہو گا۔

معاملات محبت خوشگوار رہیں گے۔ صحت بھی اچھی ہو گی تاہم 23 تاریخ کے بعد اسے زیادہ توجہ کی ضرورت ہو گی۔

اس ماہ کوئی گرہن نہیں لگے گا لیکن چونکہ کوئی سیارے گزشتہ گرہنوں کو دوبارہ متحرک کر رہے ہیں، اس لئے آپ کو گرہن جیسے اثرات ہی محسوس ہوں گے۔ کئی غیر متوقع اور ڈرامائی واقعات ہوں گے۔ پہلی اور دوسری تاریخ کو سورج ایک گرہن کے مقام سے گزرے گا۔ ان ایام میں گاڑی احتیاط سے چلائیے۔ پانچ اور چھ تاریخ کو عطارد ایک گرہن کے مقام سے گزرے گا۔ ایسے میں آرام کے لئے زیادہ وقت نکالئے۔ اسی طرح مشتری 24 سے 31 تاریخ تک ایک گرہن کے مقام کو متحرک کرے گا۔ ایسے میں اپنے پیاروں کے ساتھ معاملت میں صبر و تحمل سے کام لیجئے۔

## ستمبر

سعد تواریخ: 6, 7, 14, 15, 24, 25

دشوار تواریخ: 2, 3, 8, 9, 22, 23, 29, 30

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 3, 10, 11, 12, 13, 19, 20, 23, 29, 30

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,4,5,10,11,12,13,17,18,19,20,23,24,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 8, 9, 16, 17, 26, 27

اس ماہ سیارگان کی قوت مشرق سے مغرب کی طرف منتقل ہو گی۔ 5 تاریخ تک مغربی یعنی سماجیات کا حصہ زیادہ طاقتور ہو جائے گا۔ اب آپ کی شخصی آزادی کا دور ختم ہوا، اب آپ کو دوسروں کو بھی ساتھ لے کر چلنا پڑے گا۔ آزادی کے دنوں میں جو حالات اور معاملات آپ نے

ترتیب دیئے تھے، ان کے اچھے یا برے ہونے کے بارے میں اب صحیح معنوں میں پتہ چلے گا۔ اگر کوئی غلطی ہوئی ہے تو اس کی تکلیف ہوگی، اور اگر سب کچھ اپنی اپنی جگہ پر ہے تو آپ کے دن سہولت سے گزریں گے۔ خیر، گھبرانے کی کوئی بات نہیں۔ غلطیوں کی اصلاح کے مواقع پھر بھی آئیں گے بشرطیکہ آپ انہیں بار بار دہرانے کی کوشش نہ کریں۔

23 تاریخ کو آپ کا تیسرا یعنی گھر اور خاندان کا خانہ طاقتور ہو جائے گا اور اگلے ماہ کی 23 تاریخ تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ جوزا افراد ذہن کے لوگ ہوتے ہیں۔ احساسات کا اظہار ان سے بہتر کوئی نہیں کر سکتا، لیکن کسی چیز کو حقیقی معنوں میں محسوس کرنا ان کے لئے ذرا مشکل ہوتا ہے۔ بہر حال، اس ماہ انہیں اپنی اس خامی پر قابو پانا ہوگا۔

صحت کے حالات گزشتہ ماہ کی 23 تاریخ سے احتیاط طلب چلے آ رہے ہیں۔ کوئی پریشانی کی بات تو نہیں لیکن پھر بھی یہ دن کچھ اچھے نہیں ہیں۔ آپ کی توانائی میں کمی آئی ہے جس کے نتیجے میں معمولی عوارض بڑے ہو سکتے ہیں۔ اس لئے آرام و سکون کے لئے زیادہ وقت نکالئے۔ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں کو مدنظر رکھئے۔

مالی حوالے سے اس ماہ کوئی بڑی خبر نہیں ہے۔ آپ اپنے حالات سے مطمئن ہیں۔ 8 تاریخ کا پورا چاند اور 24 تاریخ کا نیا چاند آپ کی آمدن پر صحت مندانہ اثرات ڈالیں گے۔

معاملاتِ محبت میں بھی ایسی ہی صورتِ حال ہوگی۔ کوئی بہت بڑا واقعہ، اچھا یا برا، آپ کی راہ نہیں روکے گا۔

## اکتوبر

سعد تواریخ: 3, 4, 12, 13, 21, 22, 23, 31

دشوار تواریخ: 5, 6, 19, 20, 26, 27

محبت کے لئے بہترین دن: 3, 7, 8, 12, 13, 17, 18, 22, 23, 26, 27

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3,4,7,8,12,13,14,15,17,18,22,23,26,27

کریئر کے لئے بہترین دن: 5, 6, 14, 23, 24

23 ستمبر کو آپ لطف و تلذذ کے ایک اور سالانہ دور میں داخل ہوئے جو کہ اس ماہ کی 23 تاریخ تک جاری رہے گا۔ یہ مہینہ ملے گلے کا نظر آتا ہے۔ اس مہینے لگنے والے دو گرہن دنیا میں خاصی اتھل پتھل مچائیں گے لیکن آپ پھر بھی خوش رہیں گے۔

8 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ گیارہویں گھر میں وقوع پذیر ہوگا۔ اس کے اثرات کے تحت دوستیوں کی آزمائش ہوگی۔ عموماً اس آزمائش کی وجہ دوستوں کی اپنی زندگی میں رونما ہونے والے واقعات وحادثات بنتے ہیں اور آپ کے تعلق سے بجائے خود اس کا کوئی تعلق نہیں ہوتا لیکن اگر اس تعلق کی بنیاد کمزور ہو تو اس کے ٹوٹنے کے امکانات بہت زیادہ ہو جاتے ہیں۔ یہ گرہن یورینس کے بہت نزدیک لگے گا جو کہ آپ کے نویں گھر کا حکمران ہے۔ اس گھر کا تعلق دین و مذہب، سفر اور حصول علم سے ہے۔ ان ایام میں غیر ضروری سفر سے گریز کریں۔ آپ کے مذہبی و فلسفیانہ عقائد کی بھی آزمائش ہوگی اور اگلے چھ ماہ کے دوران ان میں کئی تبدیلیاں واقع ہو سکتی ہیں۔ آپ کا صحت اور کام کا سیارہ پلوٹو بھی اس گرہن کی زد میں آئے گا لہٰذا پیشہ ورانہ مسائل پیش آ سکتے ہیں۔ اگلے چھ ماہ کے دوران صحت کے معمولات میں بھی تبدیلیاں آئیں گی۔ ہر چاند گرہن کی طرح اس گرہن کے تحت بھی مالی معاملات میں تبدیلیاں واقع ہوں گی۔ عام طور پر جب تک کوئی بحران واقع نہ ہو جائے، ہم ضروری تبدیلی عمل میں نہیں لاتے اور بحران کا مقصد آپ کو اسی کام پر مجبور کرنا ہوتا ہے۔

23 تاریخ کا سورج گرہن آپ کے صحت اور کام کے چھٹے گھر کی عین دہلیز پر لگے گا۔ ایک بار پھر پیشہ ورانہ مسائل پیش آئیں گے۔ صحت کے معمولات میں آنے والی تبدیلیوں کو مزید تقویت ملے گی۔ ایسے گرہن کے اثرات بعض اوقات صحت کے حوالے سے خدشات پیدا کر دیتے ہیں، لیکن چونکہ آپ کی صحت مجموعی طور پر اچھی ہے، اس لئے یہ خدشات حقیقت کا روپ نہیں دھار سکیں گے۔ سورج گرہن کے دوران مواصلات کے ذرائع اکثر متاثر ہوتے ہیں۔ اس کے لئے ذہنی طور پر تیار رہیے۔

ملازمت کے متلاشیوں کے لئے 23 تاریخ کے بعد اچھے مواقع پیدا ہوں گے۔ آپ کا چھٹا گھر بہت طاقتور ہو جائے گا۔ آپ کام پر توجہ مرکوز کریں گے اور یہی آپ کی کامیابی کی وجہ ہوگی کیونکہ جنہیں ملازمت دینا ہوتی ہے، وہ ایسی باتیں دیکھا کرتے ہیں۔

مریخ مہینے کا زیادہ حصہ ساتویں یعنی محبت کے گھر میں گزارے گا چنانچہ محبت اور معاشرے کے حوالے سے آپ کے رویے میں زیادہ شدت نظر آئے گی۔ البتہ محبوب کے سر چڑھنے کی کوشش نہ کیجئے گا ورنہ قلابازی لگ جائے گی۔

## نومبر

سعد تواریخ: 8, 9, 18, 19, 27, 28

دشوار تواریخ: 2, 3, 15, 16, 17, 22, 23, 29, 30

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 4, 5, 11, 12, 14, 22, 23

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 2, 3, 4, 5, 10, 11, 12, 14, 21, 22, 23

کریئر کے لئے بہترین دن: 2, 3, 10, 11, 20, 29, 30

اس مہینے سیارگان کی قوت میں ایک اہم منتقلی ہوگی مطلب یہ کہ سیارے زائچے کے زیریں حصے سے بالائی حصے کی طرف منتقل ہونا شروع ہو جائیں گے۔ اس کا آغاز 22 تاریخ سے ہوگا اور 28 تاریخ کو اس میں مزید شدت آ جائے گی۔ آپ کے سال کی صبح طلوع ہو رہی ہے۔ اب بیدار ہونے اور دن کی مصروفیات کا آغاز کرنے کا وقت ہے۔ خارجی زندگی پر توجہ دینے اور اپنے کریئر کو آگے بڑھانے کا وقت ہے۔ اگر آپ نے گزشتہ شب اچھی طرح سے گزاری ہے تو دن بھی اچھا گزرے گا۔ اب آپ گھر اور خاندان سے توجہ کم کر سکتے ہیں (آپ کی زندگی میں ان کی اہمیت البتہ ہمیشہ برقرار رہے گی) اور زیادہ توجہ اپنے کریئر کو دے سکتے ہیں۔ 16 تاریخ کو آپ کے کریئر کا سیارہ آگے بڑھنا شروع کر دے گا لہٰذا آپ کی قوتِ فہم پہلے سے کہیں بہتر ہوگی۔

یہ مہینہ بھی ملازمت کے متلاشیوں کے لئے بہت اچھا ہے۔ ملازمت کے کئی مواقع موجود ہیں۔ آپ کا مسئلہ ملازمت حاصل کرنا نہیں بلکہ درست ملازمت کا انتخاب کرنا ہے۔

جو لوگ پہلے ہی ملازمت کر رہے ہیں، وہ اپنے کام میں زیادہ کامیاب اور مفید ثابت ہوں گے۔ ان کی کارکردگی حکام کی نگاہوں سے چھپی نہیں رہے گی۔

22 تاریخ تک صحت اچھی رہے گی لیکن اس کے بعد آپ کی توجہ کی طلب گار ہوگی۔ بہ حیثیت مجموعی آپ کی صحت اچھی ہے لیکن توانائی کی کمی درپیش ہے۔ اپنی نیند ضرور پوری کریں۔ مساج باقاعدگی

سے کروائیں تو کیا ہی بات ہے۔ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں کو بھی ذہن نشین رکھیں۔

22 تاریخ کو آپ محبت اور معاشرت کے حوالے سے سالانہ دورِ عروج میں داخل ہو جائیں گے۔ سماجی مصروفیات بہت بڑھ جائیں گی۔ اس کے ساتھ آپ کے محبت کے سیارے مشتری کو دوسرے سیاروں کی طرف سے سعد نظرات موصول ہو رہی ہوں گی۔ 17 تاریخ سے وہ ایک بڑی آتشیں تثلیث کا حصہ ہوگا۔ اگر آپ غیر شادی شدہ ہیں تو کسی خاص ہستی سے آپ کی ملاقات ہو سکتی ہے۔ اگر آپ پہلے ہی کسی ڈوری میں بندھے ہوئے ہیں تو اس تعلق میں زیادہ ہم آہنگی اور موافقت پیدا ہوگی۔ کئی جوزا افراد ان ایام میں شادی کا فیصلہ کر سکتے ہیں۔

دوستیوں کے معاملات اب بھی نازک ہیں اس لئے اپنے دوستوں کے معاملے میں صبر و تحمل کا دامن تھامے رہیے۔

آپ کے مالی معاملات کم و بیش تسلی بخش حالت میں ہیں۔ چاند کے بڑھنے کے دنوں میں یعنی یکم سے 6 تاریخ تک اور 22 سے 30 تاریخ تک آپ کے کمانے کی صلاحیت بڑھ جائے گی۔

## دسمبر

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 5, 6, 15, 16, 24, 25 |
| دشوار تواریخ: | 13, 14, 20, 21, 26, 27 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 1, 2, 10, 11, 12, 13, 20, 21, 22, 28, 29, 30, 31 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 1, 2, 8, 9, 10, 11, 20, 21, 28, 29, 30, 31 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 8, 18, 26, 27 |

آپ کے سال کا اختتام کم و بیش اسی انداز میں ہوگا، جس انداز میں آغاز ہوا تھا (اگرچہ تب سے اب تک آپ کی دولت اور دانش میں معتدبہ اضافہ ہو چکا ہے)۔ سیارگان کی قوت زائچے کے مغربی اور بالائی حصے میں مرکوز ہے۔ فوکس کریئر اور سماجی زندگی پر ہے۔ اب آپ لوگوں سے معاملت کرنے کے ہنر کو آبدار کر رہے ہیں۔ محض اپنی فہم پر تکیہ کرنے کے بجائے دوسروں سے مشاورت کر کے آگے بڑھیے۔ اپنے اہداف اتفاقِ رائے اور تعاون کے ساتھ حاصل کیجئے۔ آپ کی ذاتی اہلیت کی اہمیت میں تو کوئی شبہ نہیں لیکن ان دنوں یہ بھی اہم ہے کہ دوسرے آپ کو پسند کریں۔ اگر حالات آپ کے حسبِ منشاء نہیں تو خود کو ان کے مطابق ڈھالنے کی کوشش کیجئے۔ تبدیلیاں لانے کا وقت اگلے چند ماہ کے دوران آئے گا۔

22 تاریخ تک صحت کو آپ کی توجہ کی ضرورت ہوگی۔ آرام وسکون کے لئے وقت نکالئے اور سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں کی روشنی میں اپنی صحت کا خیال رکھئے۔ 24 تاریخ کو زحل برج قوس میں داخل ہوگا تو اگلے دو سال کے لئے صحت و توانائی کے معاملات اور بھی اہمیت اختیار کر جائیں گے۔ ابھی آپ کو اس منتقلی کے اثرات محسوس ہونا شروع ہوئے ہیں، خصوصاً ان افراد کو جو جوزا کے ابتدائی دنوں (21 سے 23 مئی) میں پیدا ہوئے تھے۔

معاملاتِ محبت خوشگوار ہیں۔ آپ اس وقت محبت اور معاشرت کے سالانہ دورِ عروج سے گزر رہے ہیں اور مشتری کو اب بھی سعد نظرات حاصل ہو رہی ہیں۔ تاہم 8 تاریخ کو مشتری تنزل میں چلا جائے گا اور اگر آپ شادی کی یا کسی دعوت کی منصوبہ بندی کر رہے ہیں تو اس تاریخ سے پہلے اسے نمٹا لیجئے۔ قوس میں زحل کی منتقلی آپ کی رومانی زندگی کو بھی متاثر کرے گی۔ گزشتہ چند سالوں میں آپ نے اپنا سماجی حلقہ کافی بڑھا لیا ہے لیکن زحل اس کی آزمائش کا آغاز کرے گا۔ یوں سمجھئے کہ گندم سے بھوسہ الگ ہو جائے گا۔ اگلے سال میں آپ کو اس کے اثرات زیادہ شدت سے محسوس ہوں گے تاہم آغاز ہو چکا ہے۔

آپ کا آٹھواں یعنی قلب ماہیئت اور تشکیلِ نو کا گھر 22 تاریخ سے طاقت میں آ جائے گا، اور اس بار اس کی قوت پہلے سے کہیں زیادہ ہوگی۔ 60 فیصد سیارے اس میں سے گزریں گے یا اس میں مقیم ہوں گے۔ اس سے جہاں جنسی سرگرمی میں اضافے کا اشارہ ملتا ہے (عمر کی کوئی قید نہیں)، وہیں موت اور اس سے وابستہ ایشوز سے واسطہ پڑنے کی نشاندہی بھی ہوتی ہے۔ شاید آپ کو معمول سے زیادہ جنازوں میں شرکت کرنا پڑے۔ یہ وقت ہوگا کہ آپ زندگی کے اس حصے کے بارے میں زیادہ گہری تفہیم حاصل کریں۔ جب ہم موت کو سمجھ لیتے ہیں تو زندگی کو بھی سمجھنے لگتے ہیں جس سے ہمارے طرزِ حیات میں ایک خاص تبدیلی آ جاتی ہے۔

اپنے اثاثوں کا جائزہ لینے اور غیر ضروری اسباب سے پیچھا چھڑا لینے کے لئے یہ بہت اچھا وقت ہے۔ جوزا افراد کی ملکیت میں دانشورانہ چیزیں مثلاً کتابیں، رسائل، کتابچے وغیرہ بہت زیادہ ہوتے ہیں۔ بہتر ہوگا کہ ان کی چھانٹی کر لی جائے۔ اسی طرح اپنے خیالات کی بھی تطہیر کیجئے۔ غور کریں گے تو آپ کو اندازہ ہوگا کہ آپ کے افکار و تصورات کا نوے فیصد حصہ بالکل فالتو ہے۔ یہ دلچسپ تو ہو سکتا ہے مگر مفید نہیں۔





# برج سرطان

## پیدائش 21 جون تا 22 جولائی

### نمایاں رجحانات

آپ نے 2011ء چیلنجز سے نمٹتے ہوئے گزارا۔ 2012ء میں بھی مسائل درپیش ہوئے لیکن پہلے سے کم، اور 2013ء میں راستے ہموار ہونا شروع ہو گئے، جیسے آپ ایک طویل تاریک سرنگ میں سفر کرنے کے بعد روشنی میں آ گئے ہیں۔ گزشتہ چند سالوں میں آپ کی صحت خاصی بہتر ہوئی لیکن اسے اب بھی توجہ کی ضرورت ہے۔

تمام تر درپیش چیلنجز کے باوجود کئی اچھی باتیں بھی وقوع پذیر ہو رہی ہیں۔ 2013ء میں 26 جون کے روز مشتری آپ کے اپنے برج میں داخل ہوا جس کے نتیجے میں کئی سالوں پر محیط خوشحالی کا ایک دور شروع ہوا۔ 2014ء میں یہ حقیقت نمایاں ہو کر سامنے آئے گی۔

2014ء کے پہلے سات ماہ کے دوران (26 جولائی تک) سیاروں میں ایک بڑی ترتیب قائم ہوگی جس کے آپ پر گہرے اثرات پڑیں گے۔ معلوم ہوتا ہے کہ آپ کسی بڑے کام میں ہاتھ ڈال بیٹھے ہیں۔ اتنا بڑا کام جتنا کہ آپ نے زندگی میں پہلے کبھی نہیں کیا۔ شاید آپ کوئی نیا کاروبار شروع کر رہے ہیں یا پھر کوئی نیا ادارہ۔ شاید آپ کسی اور کی طرف سے اس منصوبے میں مرکزی نمائندگی کا کردار ادا کر رہے ہیں۔ ایسے کام ولولہ خیز تو ہوتے ہیں لیکن اس کے ساتھ ساتھ نازک اور پریشان کن بھی ہوتے ہیں، لیکن چونکہ مشتری آپ کے اپنے برج میں ہے، اس لئے آپ کی کامیابی کے امکانات روشن ہیں۔

2013ء میں محبت کے معاملات اچھے چلے اور اس سال بھی یہی عالم رہے گا۔ آپ میں سے کئیوں کی ملاقات کسی ''خاص'' ہستی سے ہوئی اور گہرے قلبی تعلقات استوار ہوئے۔ رومانی مواقع پہلے بھی موجود تھے اور اب بھی رہیں گے۔

یورینس 2011ء سے آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں ہے۔ اس کے معنی یہ ہوئے کہ

اس محاذ پر آپ کو خاصے عدم استحکام اور اتار چڑھاؤ کا سامنا ہے۔ یہ اتار چڑھاؤ محض ذاتی سطح پر نہیں بلکہ آپ کے پورے پروفیشن کو متاثر کر رہا ہے۔ اچھی خبر یہ ہے کہ آپ کا کریئر نہایت ہیجان انگیز بلکہ دلفریب ہے۔ آپ کو کسی بھی لمحے بھی اکتاہٹ کا احساس نہیں ہوگا۔ کسی بھی وقت کچھ بھی ہو سکتا ہے۔ اس سال یہی رجحان جاری رہے گا۔

اس سال آپ کی دلچسپی کے محور جسم، شخصی تاثر اور ذاتی تلذذ (16 جولائی تک)، مالیات (16 جولائی کے بعد)، گھر اور خاندان (26 جولائی تک)، بچے، لطف اندوزی اور تخلیق، محبت، رومان اور سماجی سرگرمیاں، مذہب، فلسفہ، اعلیٰ تعلیم، سفر اور کریئر کے گرد گھومیں گے۔

## صحت

(یاد رہے کہ ہم علم طب کے حوالہ سے نہیں بلکہ علم نجوم کے حوالہ سے بات کر رہے ہیں۔ ماضی قدیم میں یہ دونوں نکات ہائے نظر ایک ہی تھے مگر اب ان میں خاصا فرق پیدا ہوگیا ہے۔ لہٰذا طبی نکتہ نظر حاصل کرنے کیلئے اپنے ڈاکٹر سے رجوع کیجئے۔)

اس سال آپ کا چھٹا یعنی صحت کا گھر قوت میں نہیں ہوگا۔ 24 دسمبر کو اس میں جان پیدا ہونا شروع ہوگی لیکن تب تک تو سال کے صرف چھ ہی دن باقی رہ گئے ہوں گے۔ عام طور پر ہم اسے صحت کے لئے ایک خوش آئند بات سمجھتے ہیں لیکن اس سال معاملات تھوڑے مختلف ہیں۔ جس تربیع کا پہلے تذکرہ ہوا وہ 26 جولائی تک باقی رہے گی۔ ایسی نقل وحمل کے اثرات ضرور ہوا کرتے ہیں۔ بہت امکان اس بات کا ہے کہ آپ حد سے محنت کرنے لگیں۔ ایسے میں خالی چھٹا گھر یہ ظاہر کرتا ہے کہ آپ اپنے کام میں اتنے مگن ہو گئے ہیں کہ اپنی صحت کو بھلا بیٹھے ہیں۔ بعد میں اس کی قیمت چکانا پڑ سکتی ہے۔ بلکہ سال کے آخر میں زحل کی چھٹے گھر میں آمد اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کو صحت کی طرف توجہ دینی چاہیے۔

جیسا کہ ہمارے باقاعدہ قاری جانتے ہیں، اچھی صحت کے لئے سب سے ضروری امر یہ ہے کہ اپنی توانائی بچا کر رکھی جائے۔ جب تھکان ہو تو آرام کیجئے۔ لیکن اس سال آپ کا شیڈول چونکہ خاصا تلاطم خیز رہے گا، اس لئے آرام کے لئے وقت نکالنا آسان نہیں ہوگا۔ آپ کو فیصلہ کرنا ہوگا کہ کون سا کام آپ کے کرنے کا ہے اور کون سا غیر ضروری ہے۔ اپنے بوجھ کو عقل کے ساتھ ہینڈل کیجئے تاکہ اپنی صحت کی حفاظت کر سکیں۔ سخت فیصلے کرنا پڑیں گے اور ہر کوئی ان سے خوش نہیں ہوگا۔ اگر ہو سکے تو کسی پرفضا مقام پر جانے کے لئے وقت ضرور نکالئے اور باقاعدگی سے مساج کروائیے۔

اس سے توانائی میں اضافہ ہوگا۔

اپنی صحت کو بہتر بنانے اور مسائل کا تدارک کرنے کے لئے آپ بہت کچھ کر سکتے ہیں۔ جیسا کہ ہم نے ذکر کیا، سب سے اہم بات توانائی کا زیاں روکنا ہے۔ اس کے علاوہ اپنے دل، معدے، رانوں، جگر اور سینے پر خصوصی توجہ رکھئے۔

تشویش اور تناؤ سے بچئے۔ دل کے عوارض انہی سے پیدا ہوتے ہیں۔ اگر کوئی مثبت قدم اٹھا کر کسی مسئلے سے نمٹا جا سکتا ہے تو ضرور اٹھایئے، لیکن اگر کچھ نہیں کیا جا سکتا تو پھر پریشان ہونے سے کوئی فائدہ نہیں۔ ایسے مسئلے کو ایک طرف کر دیجئے۔ وقت آنے پر اس کا بھی کوئی حل نکل ہی آئے گا۔ اپنے آپ کو پریشان مت کیجئے۔

معدہ اور چھاتیاں ہمیشہ آپ کے لئے اہم حصے رہے ہیں۔ اپنی خوراک کا خیال رکھئے اور عجلت کے عالم میں کبھی کھانا مت کھایئے۔ رانوں کا مساج باقاعدگی سے کیجئے۔ اس سال کے سب سے غیر محفوظ اعضاء یہی ہیں۔ ان کی حفاظت کر کے اور ان کی توانائی میں اضافہ کر کے آپ بہت سے مسائل کو پیدا ہونے سے روک سکتے ہیں یا ان کا حجم کم کر سکتے ہیں۔

مشتری 16 جولائی تک آپ کے برج میں رہے گا۔ یہ بنیادی طور پر ایک سعد نظر ہے لیکن اس کا ایک منفی پہلو بھی ہے۔ اس کے اثرات کے تحت ممکن ہے آپ عیش کوشی میں حد سے تجاوز کر جائیں اور بعد ازاں اس کی قیمت چکانا پڑے۔ اپنے وزن کا خیال رکھئے۔

اس وقت تین طویل المدت سیارے آپ پر مخالف نظرات ڈال رہے ہیں۔ پریشان کرنے کو اتنی ہی بات کافی ہے لیکن ان کے علاوہ کئی قلیل المدت سیارے سال کے مختلف ادوار میں آپ کی مخالفت پر کمربستہ ہوں گے۔ ان ادوار میں آپ کو اپنی صحت اور آرام کا پہلے سے زیادہ خیال رکھنا پڑے گا۔ یہ ادوار یکم جنوری سے 20 جنوری اور 21 مارچ سے 19 اپریل تک ہوں گے۔ 23 ستمبر سے 23 اکتوبر تک کا وقت بھی حساس ہے مگر پہلے دو جتنا نہیں۔ اس پر مزید گفتگو آگے چل کر ہوگی۔

## گھر اور گھرانہ

گھر اور گھرانہ سرطان افراد کے لئے ہمیشہ اہم ہوتا ہے لیکن اس سال، خصوصاً پہلے نصف حصے میں، آپ اس طرف معمول سے کہیں زیادہ توجہ دیں گے۔ مریخ چھ ماہ سے زیادہ کا عرصہ آپ کا چوتھے گھر میں گزارے گا جو کہ ایک غیر معمولی بات ہے۔ عموماً مریخ کسی گھر میں ڈیڑھ دو ماہ سے زیادہ نہیں ٹکتا۔

آپ کے گھر کے خانے میں مریخ کے قیام کو کئی طرح سے دیکھا جا سکتا ہے۔ عموماً اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کے گھر کو تعمیر یا بڑی مرمت کی ضرورت ہے۔ یہ بھی کہ گھر والوں کے مزاج میں چڑچڑا پن بڑھ جائے گا اور آپس میں جھگڑا بھی ہو سکتا ہے۔ اپنے غصے پر قابو رکھنا آپ کے لئے ایک چیلنج ہوگا۔

مریخ کے یہاں قیام کے دوران اس کا سامنا یورینس سے ہوگا اور پلوٹو کے ساتھ اس کی تربیع بنے گی۔ اس سے گھر کو مزید محفوظ بنانے کی ضرورت کا اشارہ ملتا ہے۔ بچوں کا خاص خیال رکھیں اور خطرناک اشیاء کو ان کی پہنچ سے دور رکھیں۔ اگر گھر میں تعمیر و مرمت کا کام ہو رہا ہو تو سیفٹی کا خاص خیال رکھنا ہوگا۔

مریخ آپ کا کریئر کا سیارہ ہے۔ اس کے قیام سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان دنوں گھر اور خاندان آپ کا حقیقی کریئر ہوں گے، خواہ آپ کا پیشہ کچھ ہی ہو۔ اس سے یہ بھی اشارہ ملتا ہے کہ آپ زیادہ تر پیشہ ورانہ مصروفیات گھر بیٹھ کر انجام دیں گے۔

خاندان کی مجموعی صورتِ حال غیر مستحکم نظر آتی ہے، اس لئے یہاں آپ کی کامل توجہ درکار ہے۔ کئی بحران پیدا ہوں گے اور کئی ''ڈرامے'' ہوں گے۔ ان سے نمٹنے کے لئے آپ کا ''ایٹ ہینڈ'' ہونا ضروری ہے۔

آپ کا خاندان کا سیارہ زہرہ بڑی تیزی سے سفر کرتا ہے۔ ایک سال میں یہ آپ کے زائچے کے تمام بروج اور گھروں سے گزر جاتا ہے۔ اس وجہ سے گھر اور گھرانے کے معاملات میں کئی قلیل المدت رجحانات پیدا ہوتے ہیں جن کا تذکرہ ماہ بہ ماہ رپورٹ میں زیادہ مناسب معلوم ہوگا۔

15 اپریل کو آپ کے چوتھے گھر میں چاند گرہن لگے گا جو آپ پر اور آپ کے خاندان پر گہرے اثرات ڈالے گا۔ ایسے میں اپنے خاندان کو خطرات سے دور رکھنے کی پوری کوشش کیجئے، اور ان سے کہئے کہ وہ زیادہ تر وقت گھر پر گزاریں اور آرام کریں۔

## کریئر اور مالی معاملات

گزشتہ کئی سال سے مالی مسائل آپ کو تنگ کر رہے ہیں۔ آپ کماتے تو رہے ہیں لیکن خوش نہیں تھے۔ شاید اپنے کام سے یا شاید دیگر حالات سے۔ اب حالات میں تبدیلی آ رہی ہے۔ جیسا کہ ہم نے پہلے ذکر کیا، 2013ء میں آپ خوشحالی کے ایک دور میں داخل ہوئے اور اس سال اس میں اور بھی بہتری آئے گی۔

16 جولائی تک مشتری آپ کے اپنے برج میں ہوگا یعنی آپ کے پہلے گھر میں۔ یہ عمومی سطح پر ایک اچھی بات ہے کیونکہ اس سے خوشی اور کامیابی کی آمد کا اشارہ ملتا ہے، خصوصی طور پر مالیاتی حوالے سے۔ آپ کروڑ پتیوں والی زندگی تو شاید نہ گزاریں لیکن اپنے طرزِ زندگی سے مطمئن ہوں گے۔ اچھا کھانا، پہننا، سفر اور دیگر چھوٹی چھوٹی خوشیاں۔ بات دولت کی نہیں، آپ کی زندگی کی ہے۔ آپ دھن کے امیر بھلے نہ ہوں لیکن اپنی زندگی سے مطمئن ہوں تو آپ جیسا امیر اور کوئی نہیں۔

آپ اپنی زندگی سے مطمئن اور مثبت سوچ کے حامل ہوں گے۔ آپ کا یہ رویہ دولت کو آپ کی طرف لائے گا اور دولتمند افراد بھی آپ کی طرف متوجہ ہوں گے۔

مشتری آپ کے چھٹے یعنی صحت اور کام کے گھر کا حکمران ہے۔ یہ ملازمت کے متلاشیوں کے لئے ایک اچھی خبر ہے۔ ان کے لئے ویسے پچھلا سال بھی اچھا تھا۔ امید واثق ہے کہ اب تک آپ ایک اچھی ملازمت حاصل کر چکے ہوں گے لیکن اگر اب تک ایسا نہیں ہوا تو اس سال بھی اس کے روشن امکانات ہیں۔ اس کے لئے آپ کو کوئی خاص کوشش بھی نہیں کرنا پڑے گی۔ ملازمت خود آپ کی دہلیز پر آئے گی، اور اگر آپ خود کوئی ادارہ چلاتے ہیں اور اچھے ملازمین کی تلاش میں ہیں تو یہ خواہش بھی پوری ہوگی۔

آپ کے اپنے برج میں مشتری کا ہونا خوش قسمتی کی ایک علامت ہے۔ آپ چاہیں تو کاروباری حوالے سے چھوٹے موٹے رسک لے سکتے ہیں لیکن یاد رکھئے کہ آنکھیں بند کر کے داؤ لگانے والے کو کھلاڑی نہیں بے وقوف کہا جاتا ہے۔ احتیاط ہر حال میں لازم ہے۔

16 جولائی کو مشتری آپ کے دولت کے گھر میں داخل ہو جائے گا اور بقیہ سال اور اگلے سال کا خاصا حصہ یہیں گزارے گا۔ یہ خوشحالی کی ایک روایتی نشانی ہے۔ آپ کے اثاثوں کی مالیت میں اضافہ ہوگا اور کچھ نئی چیزیں ہاتھ آنے کا امکان بھی ہے۔

دولت کے گھر میں مشتری کی موجودی کا مطلب یہ ہے کہ آپ پر چھپر پھاڑ کر دھن نہیں برسے گا بلکہ آپ جو کمائیں گے، اپنی محنت سے کمائیں گے (مشتری آپ کا کام کا سیارہ ہے)۔ آپ کام اچھا کریں گے تو قسمت بھی آپ کا ساتھ دے گی۔

مشتری آپ کے دولت کے گھر میں داخل ہو کر یورینس کے ساتھ نہایت سعد نظرات قائم کرے گا جو کہ آپ کے آٹھویں یعنی قلب ماہیت کے گھر کا حکمران ہے۔ اس سے عموماً ترکے میں

دولت ملنے کا اشارہ ملتا ہے لیکن امید ہے کہ آپ کو امیر کرنے کے لئے کسی کو مرنا نہیں پڑے گا۔ ترکہ ملنے کے اور بھی راستے ہو سکتے ہیں۔ اس کا مطلب یہ بھی ہوتا ہے کہ آپ پہلے سے زیادہ ٹیکس ادا کریں گے، مطلب یہ کہ آپ پہلے سے زیادہ کمائیں گے (زیادہ کمائی پر ہی زیادہ ٹیکس لگتا ہے)۔ یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ کو قرضہ اتارنے اور حاصل کرنے میں سہولت حاصل ہوگی۔

خوشحالی کے اس دھارے میں اتار چڑھاؤ آتے رہیں گے جن کا انحصار آپ کے دولت کے سیارے یعنی سورج کی پوزیشن اور دوسرے سیاروں کے ساتھ اس کی نظرات پر ہوگا۔ ان پر تفصیلی بات تو ماہ بہ ماہ رپورٹس میں ہوگی تاہم عمومی سطح پر پیسہ اس سال آپ کے لئے مسئلہ نہیں بنے گا۔

5،6،8 اور 19 دولت کے حوالے سے سعد اعداد ہیں۔

کریئر کے محاذ پر بہت سی تبدیلیاں آئیں گی اور عدم استحکام کا دور دورہ رہے گا۔ جدید ٹیکنالوجی کے بارے میں خود کو باخبر رکھیں۔ یہ علم آپ کے بہت کام آئے گا۔

## محبت اور معاشرت

گزشتہ سال 26 جون سے آپ کے معاملات محبت بہت اچھے انداز میں چل رہے ہیں۔ اس سال بھی یہی کیفیت رہے گی۔ آپ کے اپنے برج میں مشتری کی موجودگی اس حوالے سے بہت سعد ہے۔ آپ کے محبت کے سیارے زحل کے ساتھ اس کی نظرات اس وقت بہت خوشگوار ہیں۔ زحل پچھلے سال سے آبی بروج کی ایک بڑی تثلیث کا حصہ ہے۔ 2014ء کے اوائل میں یہ صورت حال برقرار رہے گی۔

اگر ابھی تک آپ کے دل میں کسی نہ جگہ نہیں بنائی تو اس سال ایسا ہونے کے قوی امکانات ہیں۔ آپ میں سے کئی ایک کیوپڈ کے تیر سے گھائل ہو چکے ہیں، اور بہت سوں کی شادیاں بھی ہو گئی ہیں۔

آپ کا محبت کا سیارہ زحل اور پلوٹو جو کہ آپ کے ساتویں یعنی شادی کے گھر میں مقیم ہے، تقریباً پورا سال ایک دوسرے کے مہمان رہیں گے یعنی دونوں ایک دوسرے کے گھروں میں ہوں گے۔ دونوں سیاروں میں زبردست تعاون دیکھنے میں آئے گا۔ (گزشتہ سال بھی یہی صورت حال تھی۔) اس سال آپ محبت میں لطف اندوزی کے متلاشی ہوں گے۔ آپ کو کسی ایسے فرد کی تلاش ہوگی جو زندہ دلی کے مفہوم کو سمجھتا ہو۔

اس سال آپ تعلق میں ''کیمسٹری'' کا عنصر ڈھونڈیں گے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ کیمسٹری بڑی اہم چیز ہے لیکن یہ بجائے خود ایک دیرپا اور پُرمسرت بندھن کی ضمانت نہیں بن سکتی۔ اس کے

لئے اور بھی کئی خواص درکار ہوتے ہیں۔ لگتا ہے کہ آپ ان خواص کو نظر انداز کر رہے ہیں اور اس کے نتیجے میں آگے چل کر آپ کو تکلیف اٹھانا پڑ سکتی ہے۔ اچھی سے اچھی کیمسٹری میں ایک سال کے اندر اندر ختم ہو جاتی ہے اور اس کے بعد آپ کو ایک فرد، ایک انسان سے ساتھ نبھانا ہوتا ہے۔ اگر وہ آپ کے لئے موزوں نہیں تو جدائی یقینی ہے۔ سال کے اواخر میں آپ کے رویے میں تبدیلی آئے گی۔ کیمسٹری کی اہمیت اب بھی رہے گی لیکن اس سے بڑھ کر آپ کو کسی ایسے شخص کی تلاش ہوگی جو آپ کی دلچسپیوں میں حصہ لے سکے۔

محبت کے حوالے سے آپ کے سعد اعداد 3، 10، 15 اور 21 ہیں۔

## شخصی اصلاح

آپ کے کریئر کے گھر میں اس سال یورینس مہمان ہے اور آنے والے کئی سال تک رہے گا۔ اس کے اثرات کے تحت آپ روٹین کے پرانے کریئر سے اکتا سکتے ہیں۔ آپ کو ایسا کریئر چاہئے جس میں تنوع اور رنگارنگی ہو۔ جہاں کبھی کبھی کام پہلے سے مختلف ہو۔ عام طور پر تنوع کی تلاش میں لوگ فری لانس کام شروع کر دیتے ہیں لیکن اگر آپ اپنے پرانے کریئر میں ہی تنوع کے مواقع ڈھونڈ سکیں تو آپ کے لئے بہتر ہوگا۔ یہ بھی یاد رکھئے کہ اپنے کام میں کبھی کسی دوسرے کی نقالی کرنے کی کوشش نہ کیجئے گا۔ آپ کو اس سے کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔ اپنی فطری جدت پسندی کو بروئے کار لایئے۔

نپ چون فروری 2012ء سے آپ کے نویں گھر میں ہے۔ آپ کے مذہبی عقائد، ذاتی فلسفہ حیات اور تصورِ عالم میں روحانیت کا عنصر بڑھ رہا ہے۔ اب آپ اپنی زندگی اور بہ حیثیت عمومی دنیا میں ہونے والے واقعات کی روحانی تشریح کر سکتے ہیں اور قدرت کی منشاء سمجھ سکتے ہیں۔ اس سے آپ کی زندگی کئی اور حصوں میں تبدیلیاں واقع ہوں گی اور واقعات پر آپ کا نفسیاتی ردعمل پہلے سے زیادہ بالغ اور موزوں ہوگا۔

زحل اکتوبر 2012ء سے آپ کے پانچویں یعنی اولاد کے گھر میں ہے۔ اب آپ کی زندگی کا یہ حصہ قدرتی عوامل کے تحت درست نظم پا رہا ہے۔ بچوں کو ایک ڈسپلن کا عادی بنانا بڑا نازک کام ہے۔ یہاں زیادتی اور کوتاہی کے درمیان بڑی باریک لکیر ہوتی ہے۔ ذرا سا آگے نکلے تو بچہ ہاتھ سے گیا، ذرا سا پیچھے رہ گئے تو بچہ ہاتھ سے گیا۔ پہلی صورت میں بچہ خوف کا شکار ہوگا اور اس کی ذہنی نشوونما سست پڑ جائے گی، دوسری صورت میں بچہ بدتمیز اور بدلحاظ ہو جائے گا۔ اگر بچے کے رویے

میں کوئی خرابی نظر آئے تو اس کی اصلاح ابتدائے عمر میں ہی کر دیجئے ورنہ آگے چل کر یہ خرابی کسی بڑے واقعے کی موجب بن گئی تو جتنا قصور اس کا ہوگا، اتنا ہی آپ کا بھی ہوگا۔ بچوں کو آزادی کی ضرورت یقیناً ہوتی ہے لیکن اس آزادی کو بھی چند حدود و قیود کا پابند ہونا چاہئے۔ چند لکیریں ہوتی ہیں جنہیں آپ کبھی پار نہیں کرتے۔ خیال رکھئے کہ آپ کے بچے کو ان لکیروں کا علم ہو۔

## ماہ بہ ماہ پیش گوئیاں

### جنوری

سعد تواریخ: 5, 6, 14, 15, 24, 25

دشوار تواریخ: 1, 2, 7, 8, 22, 23, 28, 29

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 5, 6, 9, 10, 14, 15, 19, 20, 24, 25, 28, 29

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,2,5,6,9,10,14,15,17,18,21,22,24,25,30,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 7, 8, 12, 13, 22, 23, 30, 31

آپ کے سال کا آغاز اس عالم میں ہوگا کہ آپ گزشتہ سال سے شروع ہونے والے محبت اور معاشرت کے دورِ عروج کے وسط میں ہوں گے۔ آپ میں سے جو لوگ اس وقت ایک مضبوط تعلق نبھا رہے ہیں، عین ممکن ہے کہ وہ اسی مہینے اس تعلق کو ازدواجی شکل دینے کا فیصلہ کر لیں۔ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں ''کوئی'' آ سکتا ہے۔ محبت کا دور دورہ ہے لیکن ایک مسئلہ بھی ہے۔ وہ یہ کہ زہرہ سارا مہینہ تنزل میں رہے گا۔ اس لئے شادی کرنے کا فیصلہ عجلت میں نہ کیجئے گا، اور شادی کا وقت مقرر کرنا ہو تو سال کے دوسرے نصف میں کیجئے گا۔

اس وقت سیارگان کی زیادہ تر قوت زائچے کے مغربی حصے میں ہے۔ 70 فیصد سے زائد سیارے مغرب میں ہیں جس کا تعلق معاشرت سے ہے۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ فی الحال آپ اپنے زور پر کوئی تبدیلی لانے کی کوشش کریں گے تو بہت محنت کرنا پڑے گی۔ ابھی دوسروں کو ساتھ لے کر اور ان کے مشورے سے چلنے کا وقت ہے۔ آپ کے ذاتی تفکرات اور مسائل کی فی الحال اتنی اہمیت نہیں جتنی دوسروں کی ہے۔ لوگوں سے اچھے تعلقات بنائیے۔ جو چیزیں اس وقت آپ کو تنگ کر رہی ہیں، ان کی فہرست بنا لیجئے تاکہ آگے چل کر شخصی آزادی کے ایام میں ان کی اصلاح کی جا سکے۔

گزشتہ مہینے سیارگان کی قوت آپ کے زائچے کے زیریں حصے سے بالائی حصے کی طرف منتقل

ہوگئی۔ گھر اور خاندان ہمیشہ آپ کے لئے اہم رہے ہیں، لیکن اس وقت ان کی خاطر آپ کو اپنے کریئر پر زیادہ توجہ دینی چاہئے۔ کریئر میں کامیابی حاصل ہوگی تو آپ گھر میں بھی کامیابی حاصل کر سکیں گے۔

صحت بنیادی طور پر اچھی رہے گی لیکن ابھی بہتری کی بہت گنجائش باقی ہے۔ آرام ضرور کیجئے۔ سالانہ رپورٹ میں مندرج مشوروں کو مدنظر رکھئے۔ آپ کا صحت کا سیارہ مشتری اس ماہ تنزل میں ہے، اس لئے صحت کے معمولات میں کوئی بڑی تبدیلی لانے سے گریز کیجئے۔ یہ سوچ بچار کا وقت ہے، عملی اقدامات کا نہیں۔ صحت وتوانائی میں 20 تاریخ کے بعد غیر معمولی بہتری آئے گی۔

ملازمت کے متلاشیوں کے لئے (اگلے کئی مہینوں کی طرح) یہ مہینہ اچھا ہے تاہم کسی بھی ملازمت کو قبول کرنے سے پہلے اس کے بارے میں اچھی طرح تحقیق ضرور کر لیجئے۔ جلد بازی نقصان دہ ثابت ہوسکتی ہے۔

مالی صورتِ حال اس ماہ بہت اچھی رہے گی۔ 14 سے 17 تاریخ تک اور 30 اور 31 تاریخ کو آپ کا دولت کا سیارہ گرہن کے پرانے مقامات کو دوبارہ متحرک کرے گا لہٰذا ان ایام میں تھوڑی بہت اتھل پتھل ہوسکتی ہے۔ آپ کو اپنے معاملات میں چند تبدیلیاں کرنا پڑیں گی لیکن ان تبدیلیوں کا بعد ازاں فائدہ ہوگا۔

مہینے کے پہلے ہفتے میں گھر کے محاذ پر کوئی ایشو کھڑا ہوسکتا ہے۔ گھر والوں کے مزاج میں چڑچڑاہٹ کا عنصر بڑھا ہوا ہوگا، اس لئے ان کے ساتھ نرمی اور تحمل کا برتاؤ کیجئے اور توجہ پر کریئر پر مرکوز رکھئے۔

## فروری

سعد تواریخ: 1, 2, 10, 11, 12, 20, 21, 28

دشوار تواریخ: 3, 4, 18, 19, 24, 25

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 5, 6, 7, 11, 12, 16, 17, 21, 24, 25, 28

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 2, 8, 9, 10, 11, 12, 13, 14, 20, 21, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 8, 9, 18, 19, 26, 27

اس ماہ سیارگان کی بڑی تعداد تیزی سے آگے بڑھ رہی ہوگی۔ 6 تاریخ تک کم وبیش نوے فیصد سیارے اس کیفیت میں ہوں گے اور اس تاریخ کے بعد بھی ان کی تعداد میں صرف دس فیصد کی

کی واقع ہوگی۔ اگر آپ کوئی نیا کام شروع کرنے والے ہیں تو اس کے لئے یہ مہینہ بہت اچھا ہے خصوصاً پہلے چھ دن۔ کاموں کی انجام دہی کی رفتار معمول سے زیادہ ہوگی۔

آپ کے حالات اچھے جا رہے ہیں۔ آبی بروج میں پچھلے ماہ سے موجود بڑی تثلیث قائم ہے اور پانی آپ کا قدرتی عنصر ہے۔ 18 تاریخ کو سورج برج حوت میں داخل ہوگا اور آبی بروج کی طاقت میں اور بھی اضافہ ہو جائے گا۔ آپ کے لئے یہ صورتِ حال بہت ہی اچھی ہے۔ ایسے ایام میں لوگ معمول سے زیادہ حساس ہو جاتے ہیں اور ایک دوسرے کے ساتھ اپنے احساسات کا تبادلہ کرنا آسان ہو جاتا ہے۔

معاملاتِ محبت نہایت خوشگوار چل رہے ہیں، اگرچہ سماجی طور پر آپ پچھلے ماہ جتنے سرگرم نہیں ہیں۔ زہرہ اس ماہ آگے کی طرف بڑھ رہا ہوگا اور آپ کے محبت کے سیارے کو نہایت سعد نظرات موصول ہوں گی۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ کسی نئے بندھن کی استواری کا بہت اچھا وقت ہے۔ پرانے بندھن والے اپنے تعلق زیادہ ہم آہنگی کو داخل ہوتا دیکھیں گے۔

18 تاریخ تک آپ کا دولت کا سیارہ آٹھویں گھر میں رہے گا۔ ایسے میں آپ کی خوشحالی کا انحصار اس امر پر ہوگا کہ آپ کی وجہ سے دوسروں کو کتنی خوشحالی نصیب ہوتی ہے۔ اس وقت آپ کو چاہیے کہ دوسروں کے مالی مفادات کے بارے میں سوچیں اور انہیں فائدہ پہنچانے کی کوشش کریں۔ وہ آگے بڑھیں گے تو آپ بھی آگے بڑھیں گے۔

سفر کے امکانات پچھلے کئی ماہ سے نمایاں ہو رہے ہیں۔ لیکن 18 تاریخ کے بعد سورج آپ کے نویں گھر میں داخل ہو جائے گا تو ان میں اور بھی اضافہ ہو جائے گا۔ سفر آپ کے لئے نہ صرف لطف اندوزی کا بلکہ آپ کی خوشحالی میں اضافے کا سبب بھی بنے گا۔ غیر ملکی سرزمینوں میں آپ کے لئے پیسہ کمانے کے مواقع موجود ہیں۔

گزشتہ ماہ سے آپ کی صحت میں نمایاں بہتری ہوئی ہے۔ چونکہ مشتری آپ کے اپنے برج میں ہے، اس لئے خطرہ ہے کہ آپ لذائذ میں منہمک ہو کر کہیں اپنی نگہداشت کرنا فراموش نہ کر بیٹھیں۔ اپنے وزن کا خیال رکھیں۔

## مارچ

سعد تواریخ: 1, 2, 10, 11, 19, 20, 28, 29

دشوار تواریخ: 3, 4, 17, 18, 24, 25, 30, 31

محبت کے لئے بہترین دن: 1,2,7,10,11,17,18,19,20,24,25,26,27,28,29

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,2,10,11,12,13,19,20,21,22,28,29,30,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 7, 8, 17, 18, 26, 27, 30, 31

یہ سال اب تک خوب محنت کرتے ہوئے گزرا ہے اور نظر آتا ہے کہ آپ کسی بڑے پروجیکٹ میں شامل ہیں۔ یہ رجحان اس ماہ بھی جاری رہے گا۔ صحت اب تک اچھی ہے لیکن 20 تاریخ کے بعد آپ کو اس طرف زیادہ توجہ دینا ہوگی۔ جو کرنے کے کام ہیں وہ ضرور کیجئے (آپ کی بعض ذمہ داریاں ناگزیر ہیں) لیکن نسبتاً کم اہم کاموں سے خود ہی ہاتھ اٹھا لیجئے۔ سالانہ رپورٹ میں بیان کئے گئے طریقوں کے مطابق اپنی صحت کی نگہداری کیجئے۔ کام میں حد سے زیادہ مشغولیت خطرات پیدا کرسکتی ہے۔

یہ مہینہ تلاطم خیز مگر کامیاب ہوگا۔ 20 تاریخ کو آپ کریئر کے سالانہ دورِ عروج میں داخل ہوں گے۔ گھر اور گھرانہ آپ کے لئے ہمیشہ اہم رہے ہیں اور ہمیشہ رہیں گے لیکن اس وقت آپ پیشہ ورانہ کامیابی حاصل کرکے ہی اپنے گھر والوں کا بہتر خیال رکھ سکتے ہیں۔

مالی صورتِ حال اچھی نظر آ رہی ہے۔ 20 تاریخ تک آپ کا مالیاتی سیارہ نویں گھر میں ہوگا۔ یہ عمومی طور پر ایک سعد پوزیشن ہے اور مالی وسائل میں وسعت کی طرف اشارہ کرتی ہے۔ کاروباری حوالے سے سفر درپیش ہوسکتے ہیں۔ آپ کا مالیاتی وجدان بھی غیر معمولی ہوگا۔ 20 تاریخ کو آپ کا مالیاتی سیارہ نصف النہار سے گزر کر دسویں گھر میں داخل ہو جائے گا۔ دولت اور آمدن پر آپ کا فوکس بہت زیادہ بڑھ جائے گا اور اس سے آپ کو فائدہ ہوگا۔ حکام اور گھر کے بزرگوں کی طرف سے بھی اعانت میسر آئے گی۔ آپ کی اچھی کاروباری ساکھ آپ کے کام آئے گی۔

معاملاتِ محبت بہت خوشگوار نظر آ رہے ہیں۔ موجودہ تعلقات میں ہم آہنگی ہے اور کنواروں کو بھی رومانی مواقع حاصل کرنے میں کوئی دشواری پیش نہیں آ رہی۔ پیچیدگی صرف اتنی ہے کہ 2 تاریخ کو زحل تنزل میں چلا جائے گا۔ آپ کو اپنے موجودہ رومانی تعلق میں بے ستی کی سی کیفیت محسوس ہوگی۔ بہرحال، پریشانی کی کوئی بات نہیں۔ محبت کا سیارہ اگلے کئی ماہ تک تنزل میں رہے گا۔ اس سے محبت کا خاتمہ تو نہیں ہوتا لیکن اس کی رفتار ضرور سست پڑ جاتی ہے۔ ایسے میں بہتر ہوتا ہے کہ آپ اپنے سماجی تعلقات اور معاملاتِ محبت کا جائزہ لیں اور دیکھیں کہ کہاں کہاں اصلاح کی گنجائش موجود ہے۔

30 تاریخ کو نیا چاند طلوع ہونے کے ایام میں اپنی مصروفیات کم کر دیں۔ 21 سے 31 تاریخ کے دوران اپنے خوابوں پر خاص توجہ دیں۔ 17 سے 19 تاریخ کے درمیان گھر والوں میں کسی قدر تنک مزاجی پیدا ہو جائے گی، لہٰذا ان سے بات چیت میں صبر و تحمل کا دامن تھامے رہیں۔

## اپریل

سعد تواریخ: 6, 7, 16, 17, 24, 25

دشوار تواریخ: 13, 14, 15, 20, 21, 26, 27

محبت کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 7, 16, 17, 20, 21, 24, 25

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 6, 7, 8, 9, 10, 16, 17, 19, 20, 24, 25, 29, 30

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 5, 13, 14, 15, 22, 23, 26, 27

سیارگان آہستہ آہستہ زائچے کے مغرب سے مشرق کی طرف منتقل ہو رہے ہیں۔ اس عمل کی تکمیل تو اگلے ماہ ہو گی تاہم اس کے اثرات آپ اسی ماہ سے محسوس کرنا شروع کر دیں گے۔ آپ کی شخصی آزادی میں روز بروز اضافہ ہو گا۔ ہر روز آپ کو اپنے معاملات و حالات میں ایسی چیزوں کو اصلاح کرنے کی زیادہ قوت حاصل ہو گی جو آپ کو تنگ کر رہی ہیں۔ امید ہے کہ گزشتہ چند ماہ میں آپ نے ایسی چیزوں کی ایک فہرست بنالی ہو گی۔

شخصی آزادی کے معنی یہ نہیں کہ آپ دوسروں کے پیر کچلتے پھریں۔ اس کے معنی صرف یہ ہوتے ہیں کہ ان ایام میں ہمیں اپنی ذاتی خوشی کے حصول کے لئے دوسروں کی نظر کرم کی محتاجی نہیں ہوتی۔ جب تک آپ کی وجہ سے کسی دوسرے کو نقصان نہیں پہنچے گا، آپ کی آزادی پر کوئی آنچ نہیں آئے گی۔

آپ کے کریئر کا سالانہ دور عروج اب بھی جاری ہے، اس لئے فوکس پیشہ ورانہ اہداف پر ہی رکھئے۔ 20 تاریخ کو صحت کو آپ کی توجہ کی ضرورت رہے گی۔ آپ کو کوئی بڑا مسئلہ درپیش نہیں ہے لیکن احتیاط ہمیشہ بہتر ہوتی ہے۔ آپ کی توانائی میں بہ حیثیت مجموعی کمی آئی ہے، اس لئے کچھ وقت کے لئے پرانے مسائل شدت پکڑ گئے ہیں۔ ایسے میں آرام و سکون کے لئے زیادہ سے زیادہ وقت نکالنا چاہئے۔ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں کو مد نظر رکھئے۔ 20 تاریخ کے بعد صحت میں غیر معمولی بہتری رونما ہو گی۔

اس ماہ دو گرہن لگیں گے۔ 15 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ کے چوتھے گھر میں وقوع

پذیر ہوگا اور آپ کے کریئر کے سیارے مریخ پر اثر ڈالے گا۔ ہر چاند گرہن آپ پر گہرے اثرات ڈالتا ہے کیونکہ قمر آپ کے زائچے کا حکمران سیارہ ہے۔ لہٰذا ان ایام میں اپنی مصروفیات کم کر دیں۔ گرہن کے اثرات کے تحت گھر کے حالات میں کچھ اتھل پتھل ہوگی۔ گھر والوں کے ساتھ صبر و تحمل سے معاملہ کیجئے۔ پیشہ وانہ محاذ پر بھی تبدیلیاں آ رہی ہیں لیکن ان میں اثبات کا عنصر زیادہ ہے۔

29 تاریخ کو آپ کے دسویں گھر میں سورج گرہن لگے گا اور مالی معاملات پر اثر انداز ہوگا (ہر سورج گرہن اس شعبے پر ضرور اثر ڈالتا ہے)۔ آپ کے مالی معاملات اس وقت اچھے چل رہے ہیں لیکن بعض جگہوں پر اصلاح کی ضرورت ہے۔ گرہن انہی مقامات کو ابھار کر سامنے لائے گا۔

اگرچہ آپ کا محبت کا سیارہ زحل تنزل میں ہے مگر معاملاتِ محبت خوشگوار رہیں گے۔ 6 تاریخ کو زہرہ برج حوت میں داخل ہوگا اور زحل کے ساتھ نہایت سعد نظرات قائم کرے گا۔ وقت اچھا ہے لیکن کسی معاملے میں جلد بازی نہ کیجئے گا۔ عجلت نقصان دہ ثابت ہو سکتی ہے۔

## مئی

سعد تواریخ: 3, 4, 5, 13, 14, 21, 22, 31

دشوار تواریخ: 11, 12, 17, 18, 24, 25

محبت کے لئے بہترین دن: 3, 4, 5, 6, 13, 14, 17, 18, 21, 22, 24, 25, 31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3,4,5,6,7,8,9,10,13,14,17,18,21,22,28,29,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 11, 12, 19, 20, 24, 25, 29, 30

3 تاریخ کے بعد زائچے کا مشرقی حصہ مغربی حصے پر غالب آ جائے گا۔ اب آپ زندگی کو اپنی مرضی کے مطابق ترتیب دے سکتے ہیں بشرطیکہ آپ کی مرضی کسی اور کے نقصان کا سبب نہ بن جائے۔ اگر لوگ کسی معاملے میں آپ کا ساتھ نہیں دیتے تو آپ میں قوت ہوگی کہ اکیلے اسے نمٹا لیں۔ یہ اپنی ذاتی خوشیوں کو کھنگالنے اور ذاتی پہل کاری کو نمو دینے کا وقت ہے۔

معاملاتِ محبت بہ حیثیت مجموعی بہت اچھے ہیں تاہم اس ماہ کی 21 تاریخ میں ان میں تھوڑی بہت پیچیدگیاں پیدا ہونے کے امکانات نظر آتے ہیں۔ یہ پیچیدگیاں مالی معاملات کے حوالے سے ہو سکتی ہیں۔ بہر حال، یہ زیادہ عرصہ چلیں گی نہیں۔ 21 تاریخ تک یہ معاملات حل ہو جائیں گے اور ہم آہنگی پھر سے عود کر آئے گی۔

تقریباً سارا مہینہ مریخ اور یورینس آمنے سامنے رہیں گے۔ اس سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کو

اپنے گھر اور گھر والوں کے تحفظ کے لئے زیادہ اقدامات کرنے چاہئیں۔ اپنے بزرگوں سے کہیں کہ وہ پُر خطر اور بوجھل کاموں سے گریز کریں۔

مالی معاملات اچھے نظر آتے ہیں۔ مئی عمومی خوشحالی کا مہینہ ہے۔ 21 مئی تک مالی حوالے سے سماجی پہلو کو اہمیت حاصل رہے گی۔ گزشتہ ماہ بھی یہی صورتِ حال تھی۔ دوست اور سماجی تعلقات آپ کے مالی معاملات میں وسیع اور مثبت کردار ادا کریں گے۔ جدید ترین ٹیکنالوجی سے خود کو باخبر رکھیں، یہ نہایت ضروری ہے۔ 21 تاریخ کو آپ کا مالیاتی سیارہ آپ کے بارہویں یعنی روحانیت کے گھر میں داخل ہوگا۔ آپ کا مالی وجدان اور بھی اچھا ہو جائے گا۔ آپ دولت کے روحانی پہلو کو پہلے سے بہتر انداز میں سمجھنے لگیں گے اور فلاحی کاموں میں زیادہ حصہ لیں گے۔

صحت کے معاملات ٹھیک ٹھاک رہیں گے اور آپ سالانہ رپورٹ کے مشوروں پر عمل کر کے انہیں مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ 14 اور 15 تاریخ کو زہرہ اور وینس باہم متصل ہوں گے۔ ایسے میں گھر والوں اور دوستوں کے ساتھ معاملت کرنے میں صبر و تحمل سے کام لیں۔

## جون

سعد تواریخ: 1, 9, 10, 18, 19, 27, 28

دشوار تواریخ: 7, 8, 14, 15, 20, 21

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 5, 6, 9, 10, 14, 15, 18, 19, 23, 24, 27, 28

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,7,8,10,11,16,17,18,19,27,28,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 7, 8, 16, 17, 20, 21, 25, 26

یہ مہینہ خوشگوار اور کامیاب گزرے گا۔ مسئلہ صرف ایک ہے اور وہ یہ کہ 9 تاریخ کے بعد 40 فیصد کے لگ بھگ سیارے تنزل کے عالم میں ہوں گے۔ اس سے حالات کی خوشگواری پر ابتدا میں کوئی خاص اثر نہیں پڑے گا، تاہم رفتار کسی قدر کم ضرور ہو جائے گی۔

جب بہت سے سیارے ایک ساتھ تنزل کے عالم میں ہوں تو یہ قدرت کی طرف سے اشارہ ہوتا ہے کہ اپنے تمام معاملات میں بہتری لانے کی کوشش کیجئے۔ شارٹ کٹ اختیار کرنے سے گریز کیجئے (ان کا کوئی فائدہ نہیں ہوتا)۔ بہتری کی کوششوں سے آپ کی رفتار میں وقتی کمی ضرور آئے گی لیکن یہ آپ ہی کے حق میں بہتر ہے۔ آپ کی پرانی غلطیاں اپنا اثر دکھائیں گی اور آپ کو معاملات سدھارنے کے لئے کام کرنا پڑے گا۔

گزشتہ ماہ کی 21 تاریخ کو آپ کا بارھواں یعنی روحانیت کا گھر قوت میں آ گیا اور 21 تاریخ تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ ایسے میں روحانیت کی طرف آپ کی توجہ زیادہ ہوگی۔ جو لوگ اس راہ کے مسافر ہیں، وہ نئے تجربات سے گزریں گے۔ مراقبے اور روحانی مطالعات کے لئے یہ بہت اچھا وقت ہے۔ تخلیقی کاموں میں دلچسپی رکھنے والوں کے لئے بھی یہ ایک ثمر آور وقت ہوگا۔

21 تاریخ کو سورج طالع سے گزر کر آپ کے پہلے گھر میں داخل ہو جائے گا۔ اس سے مالی معاملات پر اچھا اثر پڑے گا۔ مواقع میں اضافہ ہوگا اور آمدن میں بھی۔ آپ اپنی ذات پر بھی خرچ کریں گے اور دوسروں کے سامنے ایک بہتر روپ میں آئیں گے۔ یہ منتقلی آپ کی صحت پر بھی خوشگوار اثرات مرتب کرے گی۔ آپ ذاتی لطف و تلذذ کے سالانہ دورِ عروج میں داخل ہوں گے (ویسے یہ دور گزشتہ تقریباً ایک سال سے جاری ہے لیکن اب اس میں شدت آ جائے گی)۔ جسم کی خواہشات بڑے عمدہ طریقے سے پوری ہوں گی۔

ملازمت کے متلاشیوں کے لئے اس ماہ اچھے امکانات موجود ہیں۔ تاہم، جائے کار پر 21 سے 26 تاریخ کے دوران اتھل پتھل ہونے کے امکانات موجود ہیں۔ آجروں کو بھی ان ایام میں عدم استحکام کا سامنا کرنا پڑے گا۔

معاملاتِ محبت سارا ماہ خوشگوار رہیں گے، خصوصاً 21 تاریخ کے بعد۔ سماجی سطح پر بھی اچھے امکانات نمودار ہوں گے اور کاروباری شراکتوں کے در کھلیں گے۔

اپنے خاندان کے بزرگوں سے کہیے کہ اس ماہ گاڑی چلاتے ہوئے احتیاط سے کام لیں اور خطرات مول لینے سے گریز کریں، خصوصاً 22 سے 26 تاریخ کے درمیان۔ ان ایام میں کریئر کے حوالے سے تبدیلیاں رونما ہونے کا امکان بھی موجود ہے۔

## جولائی

سعد تواریخ: 7, 8, 15, 16, 24, 25

دشوار تواریخ: 4, 5, 6, 11, 12, 17, 18

محبت کیلئے بہترین دن: 4, 5, 6, 7, 8, 11, 12, 13, 14, 15, 16, 24, 25

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 7, 8, 15, 16, 17, 27, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 13, 14, 17, 18, 24, 25

آپ کے زائچے میں آبی عنصر سارا سال طاقتور رہا ہے، خصوصاً گزشتہ ماہ اور موجودہ ماہ میں۔ گزشتہ ماہ کم از کم چالیس فیصد اور بعض اوقات پچاس فیصد سیارے آبی بروج میں تھے۔ اس ماہ 22 تاریخ تک کم از کم ساٹھ فیصد اور بعض اوقات اس سے بھی زیادہ سیارے آبی بروج میں ہوں گے۔ عالمی سطح پر اس سے مرطوب موسم اور زیادہ بارشوں کا اشارہ ملتا ہے لیکن ذاتی سطح پر آپ کے لئے یہ بہت اچھی چیز ہے۔ جب آپ کا موڈ اچھا ہوتا ہے تو آپ کی قوت میں بہت اضافہ ہو جاتا ہے اور موجودہ صورتِ حال آپ کے موڈ کو زیادہ تر اچھا بنائے رکھے گی۔ موڈ اچھا ہو تو دنیا آپ کی ہوتی ہے، موڈ خراب ہو تو اچھی چیزیں بھی بری لگتی ہیں۔

جو لوگ دعا اور مراقبے میں مشغول ہوں، پانی کی قوت مابعد الطبیعاتی نتائج بھی رکھتی ہے۔ جب آپ کو دعا کی قبولیت کا یقین ہو تو دعا اکثر مؤثر ثابت ہوتی ہے۔ چونکہ اس وقت آپ کا موڈ اچھا ہے، اس لئے آپ پُر امید ہوں گے اور اس کا نتیجہ آپ کی دعاؤں کی قبولیت میں صورت نکل سکتا ہے۔

ذاتی لطف و تلذذ کا سالانہ دورِ عروج اب بھی جاری ہے اور 22 تاریخ تک رہے گا۔ خوب مزہ اٹھائیے لیکن حد سے تجاوز نہ کیجئے۔ 18 تاریخ کو زہرہ طالع سے گزر کر آپ کے پہلے گھر میں داخل ہو جائے گا۔ ایسے میں ٹیکنالوجی کی طرف آپ کے میلان میں اضافہ ہوگا۔ آپ اپنی ظاہری وضع قطع پر بھی توجہ دیں گے۔ صنفِ مخالف کو آپ کی ذات میں کشش محسوس ہوگی۔ معاملاتِ محبت خوشگوار رہیں گے۔ اس کے علاوہ 20 تاریخ کو زحل تنزل سے باہر نکل آئے گا۔ موجودہ تعلقات میں پائے جانے والے ابہام دور ہو جائیں گے اور آپ کے سماجی اعتماد میں اضافہ ہوگا۔

اس وقت آپ اپنی زندگی کو اپنی سوچ کے مطابق ترتیب دے رہے ہیں۔ معاملات کو اپنی مرضی کے مطابق چلانے اور ترتیب دینے کا اس سے بہتر وقت اس سال میں پھر نہیں آئے گا۔

24 سے 27 تاریخ تک سورج مشتری کے ساتھ متصل ہوگا جس سے آپ کی آمدن پر اچھا اثر پڑے گا۔ ملازمت کے متلاشیوں کو بھی اچھے مواقع میسر ہوں گے۔ 26 تاریخ کو طلوع ہونے والا نیا چاند ان سعد اثرات میں مزید اضافہ کرے گا۔

17 تاریخ کو مشتری آپ کے برج سے نکل کر برج اسد میں داخل ہو جائے گا۔ مالی معاملات اس سال اچھے رہے ہیں لیکن اس کے بعد اور بھی اچھے ہو جائیں گے۔ مشتری کی یہ منتقلی آپ کے ملازمتی اہداف کو متاثر کرے گی۔ اب تک آپ ذاتی اطمینان اور سہولت کی خاطر کام کر

رہے تھے، اب آپ پیسہ کمانے کے لئے کام کریں گے۔

صحت کے حوالے سے بھی آپ کی ضروریات میں تبدیلی آئے گی۔ اب آپ کو اپنے دل پر زیادہ توجہ دینے کی ضرورت ہے۔

## اگست

سعد تواریخ: 3, 4, 11, 12, 20, 21, 22, 30, 31

دشوار تواریخ: 1, 2, 8, 13, 14, 28, 29

محبت کے لئے بہترین دن: 3,4,7,8,11,12,13,20,21,22,23,24,30,31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 5, 6, 13, 14, 23, 24, 25

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 11, 12, 13, 14, 20, 21, 30, 31

23 جولائی کو سورج اور مشتری آپ کے دولت کے گھر میں یکجا ہوئے اور آپ خوشحالی کے حوالے سے ایک سالانہ دورِ عروج میں داخل ہو گئے۔ یہ دورِ عروج پچھلے سالوں میں آنے والے ایسے ادوار سے یقیناً بہتر ہوگا۔ قسمت بھی آپ کا ساتھ دے گی، مگر آپ کو محنت بھی کرنا پڑے گی۔ یوں سمجھ لیجئے کہ آپ جتنی محنت کریں گے، آپ کی قسمت اتنی ہی اچھی ہوگی۔ اپنی محنت کے بل پر کمائی ہوئی یہ دولت آپ کے لئے خوشی کا باعث ہوگی۔ دولت سے خوشی بہت کم لوگوں کو حاصل ہوتی ہے، اور آپ ان کمیاب خوش نصیبوں میں شامل ہیں۔

اس ماہ سیارگان کی قوت آپ کے زائچے کے بالائی حصے سے زیریں حصے میں منتقل ہو جائے گی۔ گزشتہ ماہ کی 22 تاریخ کو آپ دسویں یعنی کریئر کے گھر میں یورینس تنزل میں چلا گیا تھا۔ اس سے بڑا واضح اشارہ ملتا ہے کہ آپ کے کریئر کے حوالے سے اٹھنے والے ایشوز وقت کے ساتھ ساتھ ہی حل ہوں گے۔ فی الوقت ان پر جان نہ کھپائیں۔ اس وقت اپنی توجہ اپنے گھر اور گھر والوں کی طرف مبذول کریں۔ اپنی جذباتی صحت کی مرہم پٹی کریں۔ کریئر کی اہمیت اب بھی برقرار ہے لیکن اب جسمانی اعتبار سے اس پر محنت کرنے کے بجائے، ان طریقوں سے کام کریں جو ظاہری طور پر نظر نہیں آتے۔ اپنے پیشہ ورانہ مستقبل کے بارے میں سوچیں، منصوبے بنائیں، اہداف کا تعین کریں۔ ان کو عملی شکل دینے کا وقت جلد ہی آ جائے گا۔ ابھی دوسری طرف توجہ دینے کا وقت ہے۔ پہلے اچھا کام کرنے کا وقت تھا، اب اچھا محسوس کرنے کا وقت ہے۔

گزشتہ ماہ آپ مالی اعتبار سے سالانہ دورِ عروج میں داخل ہوئے تھے جو اس ماہ اور بھی ابھر کر سامنے آئے گا۔ تقریباً نصف سیارے آپ کے دولت کے گھر میں ہیں یا یہاں سے گزر رہے ہیں جو کہ خوشحالی کا ایک واضح اشارہ ہے۔ آپ کو گھر والوں، اپنے حکام، والدین اور بزرگوں، بھائی بہنوں اور دوستوں کی طرف سے غرض ہر طرف سے سپورٹ ملے گی۔ مالیاتی وجدان بھی بہت اچھا ہوگا خصوصاً 15 تاریخ تک۔

معاملاتِ محبت میں کچھ پیچیدگیاں نظر آ رہی ہیں لیکن بڑا بحران پیدا نہیں ہوگا۔ چھوٹے موٹے اختلافات تو چلتے ہی رہتے ہیں۔ صحت گزشتہ ماہ کے مقابلے میں اچھی ہے کیونکہ مریخ آپ پر سعد نظرات ڈال رہا ہے۔

راہ میں آگے کچھ رکاوٹیں آ رہی ہیں، مگر ان میں سے کوئی بھی ناقابلِ عبور نہیں ہوگی۔ کئی سیارے گزشتہ گرہنوں کے مقامات کو پھر سے متحرک کریں گے جس سے چھوٹی موٹی مشکلات پیدا ہوں گی۔ یکم اور 2 تاریخ کو ایک گرہن کے مقام سے سورج کا گزر مالی الجھنیں پیدا کرے گا، لیکن بہ حیثیت مجموعی صورتِ حال نہایت عمدہ رہے گی جیسا کہ پہلے ذکر ہوا۔ اسی جگہ سے 5 اور 6 تاریخ کو عطارد کا گزر اشارہ دیتا ہے کہ ان ایام میں آپ کو ڈرائیونگ کے دوران زیادہ محتاط رہنا چاہئے اور بات چیت کے دوران بھی۔ 18 سے 20 تاریخ تک اس مقام سے زہرہ کا گزر اشارہ دیتا ہے کہ ان ایام میں آپ کو اپنے گھر والوں کے ساتھ معاملت میں صبر و تحمل سے کام لینا چاہئے۔ 10 سے 14 تاریخ کے درمیان مریخ کا گزر اشارہ دیتا ہے کہ کریئر میں تبدیلیاں پیدا ہوں گی اور والدین کے ساتھ تعلقات میں کوئی گڑبڑ پیدا ہوسکتی ہے۔

## ستمبر

سعد تواریخ: 8, 9, 17, 18, 27, 28

دشوار تواریخ: 4, 5, 10, 11, 24, 25

محبت کیلئے بہترین دن: 2, 3, 4, 5, 8, 9, 12, 13, 17, 18, 23, 27, 28

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,4,5,10,11,12,13,19,20,23,24,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 8, 9, 10, 11, 19, 29, 30

دولت اچھی چیز ہے۔ سب کے پاس ہونی چاہئے۔ لیکن دولت حاصل کرنا زندگی کا مقصد نہیں ہوسکتا۔ دولت حاصل کرنے کا ایک مقصد یہ ہوتا ہے کہ اپنے لئے فرصت کے مواقع پیدا کئے

جائیں۔ جب پیٹ بھرنے کا فکر ختم ہو جائے تو فارغ وقت مل جاتا ہے جسے دوسرے زیادہ دلچسپ اور زیادہ مفید کاموں میں لگایا جا سکتا ہے، مثلاً پڑھنا، سیکھنا، علم حاصل کرنا او دیگر ذہنی مشاغل میں مصروف ہونا۔ اس وقت آپ کے پاس بھی فراغت اور فرصت ہے۔ اس کا آغاز گزشتہ ماہ کی 23 تاریخ سے ہوا تھا۔ مطالعہ کیجئے، سیکھئے، لیکچرز سنئے اور پڑھے لکھے لوگوں کی محافل میں بیٹھئے اور اپنے ذہن کو وسعت دیجئے۔

23 تاریخ کو آپ کا چوتھا یعنی گھر اور گھرانے کا خانہ قوت میں آ جائے گا۔ سرطان افراد کے لئے یہ بہت ہی اچھا وقت ہوگا جب وہ اس قابل ہو جائیں گے کہ اپنے گھر اور خاندان پر توجہ دے سکیں، ایک ایسا کام جسے سب دیگر کاموں سے بہتر سمجھتے ہیں۔ یہ آپ کے سال میں آدھی رات کا وقت بھی ہے۔ اب باہر کی سرگرمیاں کم پڑ گئی ہیں لیکن باطن کی رونقیں جاگ اٹھی ہیں۔ چوتھا گھر آغاز اور اختتام کا گھر بھی ہے۔ پرانا دن ختم ہو چکا۔ نئے دن کا آغاز ہو رہا ہے۔ جلد ہی سورج طلوع ہوگا اور باہر کی دنیا پھر سے آپ کے وقت کی متقاضی ہوگی لیکن اس وقت آپ گھر میں ہیں۔ آنے والے دن کے لئے جسمانی، جذباتی اور نفسیاتی طور پر خود کو تیار کیجئے۔

23 تاریخ کے بعد آپ کی صحت کو زیادہ توجہ کی ضرورت ہوگی۔ مجموعی طور پر آپ کی صحت اچھی ہے لیکن یہ ایام احتیاط کے ہیں۔ آرام کے لئے زیادہ وقت نکالئے۔ سالانہ رپورٹ میں بیان کئے گئے مشوروں کو مدنظر رکھئے۔

مالی معاملات اس ماہ اچھے رہیں گے۔ ٹریڈنگ یعنی خرید و فروخت منافع بخش ثابت ہو سکتی ہے۔ 23 تاریخ کے بعد سورج آپ کے چوتھے گھر میں داخل ہوگا۔ تب آپ زیادہ وقت غالباً گھر پر اور گھر والوں کے ساتھ گزاریں گے۔ آپ کا خاندان آپ کی آمدن میں بڑا کردار ادا کر سکتا ہے۔ آپ کو ان کی طرف سے اچھی سپورٹ میسر آئے گی۔ آپ ان پر خرچ کریں گے لیکن ان کی بدولت کمائیں گے بھی۔

معاملاتِ محبت گزشتہ ماہ کے مقابلے میں بہت بہتر رہیں گے۔

## اکتوبر

سعد تواریخ: 5, 6, 14, 15, 24, 25

دشوار تواریخ: 1, 2, 7, 8, 21, 22, 23, 28, 29

محبت کے لئے بہترین دن: 1,2,3,5,6,12,13,14,15,22,23,24,25,28,29

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3, 4, 7, 8, 12, 13, 16, 17, 18, 22, 23, 26, 27

کریئر کے لئے بہترین دن: 7, 8, 17, 18, 28

گزشتہ ماہ سیارگان کی قوت زائچے کے مشرقی حصے سے ہٹ کر مغربی حصے کی طرف آنا شروع ہوگئی۔ یعنی شخصی آزادی کا دور ختم ہوا اور اب آپ کو دوسروں کو ساتھ لے کر چلنا ہوگا۔ یہ آپ کے لئے ایک بڑا نفسیاتی تغیر ہے۔ آپ نے گزشتہ چند ماہ میں بھی اپنی دنیا کو تعمیر کرنے کے لئے جو بھی اقدامات کئے، اب آپ کو ان کے نتائج سے عہدہ برآ ہونا ہوگا۔ یہ نتائج مثبت ہیں یا منفی، اس کا انحصار آپ کے اقدامات کے درست یا غلط ہونے پر ہے۔ اقدامات درست تھے تو اگلے چھ ماہ بڑی خوشی گزر جائیں گے۔ درست نہیں تھے تو اس کا بوجھ بھی آپ ہی کو اٹھانا ہوگا اور غلطیوں کی اصلاح کے لئے شخصی آزادی کے اگلے دور کا انتظار کرنا ہوگا۔ امید ہے کہ آپ نے جو کچھ کیا ہوگا، اچھا ہی کیا ہوگا۔ اب آپ کی بہبود کا انحصار دوسروں پر ہے اور آپ کو ان کا خیال رکھنا ہوگا۔

اس ماہ دو گرہن لگیں گے جن سے عالمی پیمانے پر اتھل پتھل پیدا ہوتی نظر آئے گی۔ آپ کے لئے یہ ایک تلاطم خیز، سرگرم اور مصروف مہینہ ہوگا۔

8 تاریخ کو آپ کے دسویں گھر میں چاند گرہن لگے گا اور آپ پر گہرے اثرات مرتب کرے گا۔ ان ایام میں اپنی مصروفیات گھٹا دیں اور زیادہ وقت گھر پر یا کسی ایسی جگہ گزاریں جہاں آپ خود کو آرام دے سکیں بلکہ ہمارا مشورہ تو یہ ہوگا کہ آپ 23 تاریخ تک یہی معمول اپنائے رکھیں۔ ہر چاند گرہن اپنے متعلق آپ کے تصورِ ذات کو متاثر کرتا ہے اور بعض اوقات اسے یکسر تبدیل کر دیتا ہے۔ اس مرتبہ کا گرہن آپ کے کریئر میں بھی تبدیلیاں پیدا کرے گا۔ ممکن ہے کہ آپ کے کام کرنے کا انداز بدل جائے اور یہ بھی ممکن ہے کہ آپ اپنا کریئر ہی بدل لیں۔ گھر کے معاملات میں اتھل پتھل ہوگی۔ اپنے والدین کو مشورہ دیں کہ وہ بھی ان ایام میں اپنی مصروفیات گھٹا دیں۔ بچوں کی زندگیاں بھی متاثر ہوں گی اور وہ اپنی ذات کے حوالے سے کئی ڈرامائی تبدیلیاں کر سکتے ہیں۔

23 تاریخ کا سورج گرہن آپ کے پانچویں گھر کی دہلیز پر لگے گا۔ اس مرتبہ بھی بچے متاثر ہوں گے۔ انہیں خطرات سے دور رکھیں اور کوشش کریں کہ وہ ہر وقت آپ کی نگاہ میں ہوں۔ ہر سورج گرہن آپ کے مالی معاملات اور ان کے حوالے سے آپ کی سوچ کو متاثر کرتا ہے۔ کئی تبدیلیاں رونما ہوتی ہیں جو وقتی طور پر پریشان کن ہو سکتی ہیں لیکن ان کا نتیجہ عموماً اچھا نکلتا ہے۔

صحت کے معاملات 23 تاریخ تک احتیاط طلب ہیں۔ آرام کے لئے وقت باقاعدگی سے

نکالیں اور سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں کو مدنظر رکھیں۔ 23 تاریخ کے بعد صحت بہتر ہونا شروع ہو جائے گی۔

**نومبر**

سعد تواریخ: 2, 3, 10, 11, 20, 21, 29, 30

دشوار تواریخ: 4, 5, 18, 19, 25, 26

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 11, 12, 21, 22, 23, 25, 26, 30

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 2, 3, 4, 5, 10, 11, 12, 13, 14, 21, 22, 23

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 7, 15, 16, 17, 25, 26

آپ کی مجموعی خوشحالی ابھی تک برقرار ہے اور اگلے سال کا ایک بڑا حصہ بھی اسی عالم میں گزرے گا تاہم راہ میں کچھ رکاوٹیں بھی آ رہی ہیں۔ اگر ان سے درست طور پر نمٹ لیا جائے تو خوشحالی میں مزید اضافہ ہو جائے گا۔ 6 اور 7 تاریخ کو آپ کا مالیات کا سیارہ گرہن کے ایک پرانے مقام کو پھر سے متحرک کرے گا۔ اس کے نتیجے میں تھوڑی بہت الجھنیں پیدا ہو سکتی ہیں تاہم آخری نتیجہ مثبت ہی ہوگا۔ 17 سے 19 تاریخ تک سورج زحل کے ساتھ متصل ہوگا۔ ایسے میں تنگدستی کا ایک موہوم سا احساس پیدا ہو جاتا ہے تاہم تھوڑی سی کوشش کے بعد یہ کیفیت ختم ہو جائے گی۔ 22 تاریخ تک آپ کا مالیات کا سیارہ برج عقرب میں رہے گا۔ عقرب کی خاصیت بیکار چیزوں اور بے مصرف چیزوں کو ختم کر دینے کی ہے۔ آپ کو چاہئے کہ اپنے مالی معاملات کا جائزہ لیں اور غیر ضروری حصوں کو ختم کر دیں۔ جن چیزوں کی آپ کو ضرورت نہیں وہ پھینک دیں یا کسی ضرورت مند کو دے دیں۔ 22 تاریخ کو سورج برج قوس میں داخل ہوگا جس سے آپ کے مالی معاملات پر نہایت صحتمند اثرات مرتب ہوں گے۔ آپ مالی حوالے سے پُراعتماد ہوں گے اور کھل کر کمائیں گے بھی اور خرچ بھی کریں گے۔ آپ کے مالی اہداف بہت بلند ہوں گے۔

ملازمت کے متلاشیوں کے لئے یہ بہت اچھا مہینہ ہے۔ 22 تاریخ تک انہیں کئی چیلنجز درپیش ہوں گے، خواہ وہ موجودہ ملازمت کے حوالے سے ہوں یا نئی ملازمت ڈھونڈنے کے حوالے سے، لیکن اس کے بعد حالات بہتر ہو جائیں گے اور ملازمت کے کئی عمدہ مواقع سامنے آئیں گے۔

اس مہینے صحت شاندار رہے گی۔ آپ کو یوں لگے گا جیسے آپ میں دس افراد کی قوت بھر گئی ہے۔ آپ کے عزائم خود بخود بلند ہو جائیں گے۔ معاملاتِ محبت بھی خوشگوار رہیں گے۔ شادی افراد

کے لئے بھی اور غیر شادی شدہ کے لئے بھی۔ 22 تاریخ تک چونکہ آبی عنصر بہت طاقت ور ہوگا، اس لئے آپ کی شخصی کشش بھی عروج پر ہوگی۔

22 تاریخ کے بعد آتش کا عنصر قوت میں آ جائے گا۔ اس سے پورے نظام میں گویا زندگی کی ایک نئی لہر دوڑ جائے گی۔ واقعات کی رفتار بھی تیز ہو جائے گی اور آپ کی بھی۔ ویسے بھی اس ماہ نوے فیصد سیارے آگے کی طرف بڑھ رہے ہیں جس سے اس توانائی میں اور بھی اضافہ ہوگا۔

## دسمبر

سعد تواریخ: 8, 9, 18, 19, 26, 27

دشوار تواریخ: 1, 2, 15, 16, 22, 23, 28, 29

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 8, 9, 12, 13, 19, 21, 22, 23, 28, 30, 31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 20, 21, 28, 29, 30, 31

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 3, 4, 15, 16, 24, 25, 28, 29

اس وقت سیارگان کی قوت زائچے کے مغربی حصے میں اپنے نکتہ عروج کو پہنچ چکی ہے۔ یہ سماجی تعلقات کو بڑھانے اور پھیلانے کا مہینہ ہے۔ اپنی ذات کو چند دنوں کے لئے رخصت پر بھیج دیجئے اور دوسروں کی طرف توجہ دیجئے۔ اپنے مفادات کی پاسبانی اچھی بات ہے لیکن ایک حد سے تجاوز کر جائے تو جی کا جنجال بن جاتی ہے۔ سیاروں کی قوت کا مشرق سے مغرب میں منتقل ہونا دراصل قدرت کا ایک طریقہ ہے جس کے ذریعے نظام کا توازن برقرار رہتا ہے۔ دوسروں کی ضروریات کا خیال رکھ کر ایک طرح سے آپ اپنی ضروریات کا خیال بھی رکھ سکتے ہیں۔ اس وقت کوئی چیز تنگ کرے تو اسے سر پر سوار نہ کریں بلکہ ایک کاغذ پر لکھ کر رکھ لیں تاکہ شخصی آزادی کا دور واپس آنے پر اس کی اصلاح کی جا سکے۔

22 تاریخ کو سورج آپ کے ساتویں گھر میں داخل ہوگا اور اس کے ساتھ ہی آپ محبت اور معاشرت کے حوالے سے ایک سالانہ دورِ عروج میں داخل ہو جائیں گے۔ 24 تاریخ کو آپ کا محبت کا سیارہ زحل آپ کے پانچویں گھر سے نکل کر چھٹے یعنی برج عقرب سے نکل کر برج قوس میں داخل ہو جائے گا۔ یاد رکھئے کہ زحل پر ایسی نوبت ڈھائی سال میں صرف ایک بار آتی ہے کہ وہ گھر تبدیل کرے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ محبت کے معاملے میں آپ کے رویئے اور ضروریات میں ایک گہری تبدیلی پیدا ہو جائے گی۔ پچھلے ڈھائی سال سے آپ کے نزدیک شخصی کشش محبت اور

چاہت کا معیار چلی آ رہی تھی۔ اب بھی اس کی اہمیت اپنی جگہ رہے گی لیکن چند نئے معیارات بھی سامنے آ جائیں گے۔ آپ کو کسی ایسے فرد کی تلاش ہوگی جو محض پُرکشش ہی نہ ہو بلکہ آپ کی بہبود و ترقی میں کوئی کردار بھی ادا کر سکے۔ آپ اپنی محبت کا اظہار بھی کچھ اسی انداز میں کریں گے۔

22 تاریخ کے بعد صحت کے معاملات توجہ طلب ہوں گے۔ مجموعی طور پر صحت اچھی ہوگی لیکن قلیل المدت سیاروں کے اثرات کے تحت چند چھوٹے موٹے مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ ہمیشہ کی طرح، آرام کے لئے باقاعدگی سے وقت نکالئے۔ خود کو زیادہ تھکائیے مت۔ اسراف سے کام نہ لیجئے۔

خوشحالی کا دور اب بھی جاری ہے اور اس ماہ بھی آپ کو کوئی بڑی مالی پریشانی درپیش نہیں ہوگی۔ 22 تاریخ تک سورج برج قوس میں رہے گا جس کے نتیجے میں آپ کے مالی عزائم بلند ہوں گے اور اعتماد بھی بڑھا رہے گا۔ ان خصائل کا نتیجہ عموماً خوشحالی کی صورت میں نکلتا ہے۔ منفی پہلو یہ ہے کہ ایسے اعتماد اور عزائم کے زیر اثر بعض اوقات آپ فضول خرچی پر اتر آتے ہیں۔ تاہم 22 تاریخ کو جب سورج کفایت شعار برج جدی میں داخل ہوگا تو یہ رجحان ختم ہو جائے گا۔ آپ کے مالیاتی فہم میں اضافہ ہوگا اور آپ اس بارے میں کوئی دیرپا حکمت عملی بنانے کے قابل ہو جائیں گے۔ جب انسان دولت کے حصول کے لئے کوئی طویل حکمت عملی بنائے اور بنیادی اصولوں کی پاسداری کرتا رہے تو ایک نہ ایک روز اس کے عزائم پورے ہو ہی جاتے ہیں یعنی پیسہ مل جاتا ہے۔ مسئلہ یہ ہے کہ زیادہ تر لوگ شارٹ کٹ مارنے کی کوشش کرتے ہیں اور کسی نہ کسی غلط جگہ پر پھنس جاتے ہیں۔ برج جدی کے اثرات آپ کو شارٹ کٹ کی طرف جانے سے روکے رکھیں گے۔





# برج اسد

## پیدائش 23 جولائی تا 22 اگست

### نمایاں رجحانات

26 جون 2013ء سے مشتری آپ کے بارہویں یعنی روحانی معاملات کے گھر میں ہے اور اس سال 16 جولائی تک یہیں رہے گا۔ یہ روحانی و باطنی نمو کا وقت ہے۔ یہ وہ ترقی ہے جو ظاہری آنکھ سے فوراً نظر نہیں آتی لیکن اس کے اثرات دیرپا ہوتے ہیں۔ 16 جولائی کو مشتری آپ کے اپنے برج میں داخل ہوگا اور اپنے ساتھ خوشحالی کا ایک دور لائے گا جو اگلے چند سال تک جاری رہے گا۔

معاملاتِ محبت میں صبر و تحمل کو اپنا شعار بنایئے۔ اس سال اس سفر کا آغاز سست روی سے ہوگا لیکن اختتام دھماکے پر ہوگا۔ بم والا دھماکہ نہیں، زندگی بدل دینے والا دھماکہ۔ اس کے اثرات کتنے مثبت یا منفی ہوتے ہیں، اس کا انحصار آپ پر ہے۔

یورینس 2011ء سے آپ کے نویں گھر میں ہے جس کا تعلق مذہب، سفر اور حصولِ علم سے ہے۔ اس سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کے مذہبی و فلسفیانہ عقائد و نظریات آزمائش سے دوچار ہیں۔ بہت سی تبدیلیاں ہو رہی ہیں اور ان معاملات میں تبدیلیوں سے عمومی زندگی بھی تبدیل ہو جاتی ہے۔ بہت سی باتیں جن پر آپ دل و جان سے یقین رکھتے تھے، اب غلط ثابت ہو رہی ہیں۔

اکتوبر 2012ء سے زحل آپ پر نحس نظرات ڈال رہا ہے اور اس مرتبہ بھی تقریباً پورا سال اسی عالم میں گزر جائے گا۔ اپنی توانائی بچا کر رکھئے ویسے مجموعی طور پر صحت کی صورتِ حال بہتر معلوم ہو رہی ہے۔ سال کے آخری ایام میں جب زحل سے آنے والی نحس نظرات ختم ہوں گی تو صحت بہتر ہو جائے گی۔

اس سال 16 جولائی کے بعد آپ کی زیادہ تر توجہ اپنے شخصی تاثر اور ذاتی تلذذ پر مرکوز رہے گی لیکن اس سے پہلے آپ گھر اور خاندان، صحت اور کام، دینی و مذہبی معاملات، اعلیٰ تعلیم، سفر، روحانیت اور مالی معاملات پر زیادہ توجہ دیں گے۔

## صحت

(یاد رہے کہ ہم علم طب کے حوالہ سے نہیں بلکہ علم نجوم کے حوالہ سے بات کر رہے ہیں۔ ماضی قدیم میں یہ دونوں نکات ہائے نظر ایک ہی تھے مگر اب ان میں خاصا فرق پیدا ہو گیا ہے۔ لہٰذا طبی نکتہ نظر حاصل کرنے کیلئے اپنے ڈاکٹر سے رجوع کیجئے۔)

آپ کا چھٹا یعنی صحت کا گھر اس سال قوت میں ہے بلکہ گزشتہ کئی سال سے قوت میں ہے۔ اس سال اس کی قوت آپ کے لئے خوش آئند ثابت ہوگی۔ آپ کا صحت کا سیارہ زحل آپ کی مخالفت میں ہے، لہٰذا آپ کو اس معاملے میں زیادہ توجہ دینی چاہئے۔

اکیلے زحل کی مخالفت آپ کی صحت کو بگاڑ نہیں سکتی لیکن جب دوسرے قلیل المدت سیارے اس کے ساتھ شامل ہو جاتے ہیں تو معاملات خراب ہونے لگتے ہیں۔ ایسے میں احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس سال ایسے نازک ادوار 20 جنوری سے 18 فروری تک، 20 اپریل سے 20 مئی تک اور 23 اکتوبر سے 21 نومبر تک ہوں گے۔ ان ایام میں جتنا ہو سکے، آرام کریں اور باقاعدگی سے مساج کروا سکیں تو کیا ہی بات ہے۔

زحل کی مخالفت سے توانائی کی مجموعی صورت حال پر برا اثر پڑتا ہے۔ اس کی مثال ایسے ہی ہے جیسے ہینڈ بریک لگا کر گاڑی کو چلانے کی کوشش کیجئے۔ گاڑی چل تو پڑتی ہے لیکن رفتار سست ہوتی ہے اور ایندھن بھی زیادہ لگتا ہے۔ اسی طرح جب توانائی متاثر ہوتی ہے تو معمول کے کاموں کے لئے بھی آپ کو زیادہ توانائی استعمال کرنا پڑتی ہے، ایسے میں معمول سے ہٹ کر کچھ کرنا تو بہت مشکل ہو جاتا ہے۔ لہٰذا اپنی توانائی کا لیول ہمیشہ بلند رکھنے کی کوشش کی جانی چاہئے۔ جب تھک جائیں تو آرام کریں۔ وقت اور توانائی کا زیادہ حصہ انہی کاموں پر لگائیں جو حقیقی معنوں میں اہم ہیں اور نسبتاً غیر اہم کاموں کو پس پشت ڈال دیں۔ جب وقت ہوگا تو ان کو بھی دیکھ لیں گے۔

اپنے دل کو خصوصی توجہ دیجئے۔ آپ کے لئے یہ ہمیشہ اہم رہا ہے لیکن اس سال پہلے سے زیادہ۔ فکر و تشویش سے بچیے کیونکہ دل کی تمام خرابیوں کی جڑ یہیں سے پھوٹتی ہے۔ جہاں تک ہو سکے مثبت سوچ رکھیے، اگر کسی مسئلے کا کوئی مثبت حل نکل سکتا ہو تو ٹھیک، ورنہ اسے اس کے حال پر چھوڑ دیجئے، خواہ مخواہ سوچوں میں پڑ کر خود کو ہلکان کرنے کی ضرورت نہیں۔

ریڑھ کی ہڈی، گھٹنوں، دانتوں، جلد اور ہڈیوں کو ہمیشہ آپ کی توجہ کی ضرورت رہتی ہے۔ کمر کا باقاعدگی سے مساج نہایت مفید ہے۔ گھٹنوں کا مساج بھی کروائیے اور ورزش کرتے وقت انہیں

اضافی سپورٹ فراہم کیجئے۔ آپ کا صحت کا سیارہ اس وقت برج عقرب میں ہے جس کا تعلق تطہیر سے ہے۔ اسی طرح پلوٹو جو تطہیر کا حکمران ہے، آپ کے چھٹے گھر میں ہے۔ اس اعتبار سے دیکھا جائے تو جسمانی تطہیر کے لئے یہ ایک بہترین وقت ہے۔

آپ کی صحت کا سیارہ زحل آپ کے چوتھے یعنی گھر اور خاندان کے خانے میں ہے اور تقریباً پورا سال یہیں گزارے گا۔ ایسے میں ضرورت ہوگی کہ آپ گھر کے معاملات میں ہم آہنگی اور موافقت برقرار رکھنے کی پوری کوشش کریں۔ یہاں پر اٹھنے والے مسائل آپ کی صحت کو متاثر کر سکتے ہیں۔ اپنی سوچ مثبت اور تعمیری رکھئے۔ ڈپریشن سے بچیئے۔ اچھی بات یہ ہے کہ اسد افراد پر اکثر طویل ڈپریشن طاری نہیں ہوتا۔

صحت کے حوالے سے سعد اعداد 3، 10، 15 اور 21 ہیں۔

## گھر اور گھرانہ

اکتوبر 2012ء کو ایک طویل المدت سیارہ زحل آپ کے چوتھے یعنی گھر اور خاندان کے خانے میں داخل ہوا اور تب سے یہ خانہ قوت میں ہے۔ یہ تقریباً پورا سال بھی اسی عالم میں گزرے گا، اس لئے آپ کی توجہ اس جانب رہے گی۔

اس وقت ضرورت ہے کہ آپ اپنے گھر اور گھریلو زندگی کو ازسرنو منضبط کریں۔ قدرت اس کام کو انجام تک پہنچانے کے لئے مختلف راستوں سے آپ پر دباؤ بھی ڈالے گی۔ ممکن ہے آپ کو چند نئی خاندانی ذمہ داریوں کا بوجھ اٹھانا پڑ جائے۔ ممکن ہے گھر کے کسی فرد کی صحت بگڑ جائے اور اس کے حصے کا بوجھ آپ کے شانوں پر آ پڑے۔ ممکن ہے آپ کو گھر میں جگہ کی قلت محسوس ہو مگر آپ اسے تبدیل نہیں کر سکتے (اور اس سال ایسا کرنا بھی نہیں چاہئے) لہٰذا آپ کو پہلے سے موجود جگہ کا بہتر استعمال کرنے کا کوئی طریقہ وضع کرنا پڑے۔ سچ تو یہ ہے کہ آپ کے پاس جگہ موجود ہے لیکن اس کو استعمال میں لانے کے لئے آپ کو تبدیلیاں کرنا پڑیں گی۔

ان دنوں گھریلو ذمہ داریاں بہت زیادہ محسوس ہو رہی ہیں لیکن یہ احساس صرف "احساس" ہی ہے۔ اگر آپ اپنے معاملات کو درست ترتیب میں لے آئیں تو ان سب ذمہ داریوں کو بہ آسانی نمٹا سکتے ہیں۔

اگرچہ اس سال میں آپ ذاتی طور پر خوش باش نظر آتے ہیں (خصوصاً 16 جولائی کے بعد) لیکن گھریلو زندگی کچھ اتنی خوشگوار نظر نہیں آ رہی۔ گھریلو ذمہ داریاں [illegible] کہ ایک بوجھ محسوس ہو رہی

ہیں۔آپ (اور غالباً آپ کے گھر والے بھی) اپنے حقیقی محسوسات کا اظہار کرنے سے ڈرتے ہیں اوران کو دبائے رکھنے سے مزید پیچیدگیاں پیدا ہو رہی ہیں۔

گھر کا ماحول خوشگوار بنایا جا سکتا ہے بلکہ آپ کو بنانا چاہئے لیکن اس کے لئے آپ کو شعوری کوشش کرنا پڑے گی۔ ہر روز کوئی نہ کوئی ایسا کام کیجئے جس سے گھر کا ماحول خوشگوار ہو۔ گھر کو سجائیے، گھر والوں سے کوئی اچھی بات کیجئے، کوئی ایسا کام کیجئے جس سے وہ خوش ہو جائیں (خصوصاً آپ کے والدین اور بزرگ)۔ یہ چھوٹی چھوٹی باتیں، وقت کے ساتھ ساتھ ایک بہت بڑا اور دیرپا اثر پیدا کرتی ہیں۔

زحل آپ کا صحت کا سیارہ ہے۔ چوتھے گھر میں اس کا قیام ظاہر کرتا ہے کہ آپ اپنے گھر کو ایک صحت بخش اور محفوظ جگہ بنانے کی کوشش کر رہے ہیں۔ صاف پانی کا بندوبست، غیر محفوظ اشیاء کا ہٹاؤ، ورزش کا سامان اور ایسی دیگر باتیں آپکی توجہ حاصل کر رہی ہیں۔ چونکہ زحل آپ کا کام کا سیارہ بھی ہے، اس لئے ممکن ہے کہ آپ گھر میں پیشہ ورانہ مصروفیات بھی نمٹا رہے ہوں۔

## کریئر اور مالی معاملات

معاملات محبت کی طرح، مالی معاملات میں بھی اس سال کا آغاز سست روی سے ہوگا۔ کوئی خاص پیش رفت سامنے نہیں آئے گی۔ کوئی آفت نہیں ٹوٹے گی لیکن کوئی بہت بڑی مثبت بات بھی رونما نہیں ہوگی۔ تاہم جوں جوں سال گزرے گا، مالی معاملات (اور عمومی زندگی) میں بہتری آتی جائے گی۔ اچھا دور شروع ہونے سے پہلے آپ اس کے لئے تیاری کریں گے کیونکہ تیاری کے بغیر اچھی چیزوں کا مناسب استقبال نہیں کیا جا سکتا۔ عام طور پر تیاری کا دور، خوشحالی کے دور سے زیادہ طویل ہوتا ہے اور آپ کیلئے یہ دور گزشتہ سال سے شروع ہے۔ جب خوش حالی مادی صورت لے کر ظاہر ہوگی تو آپ نفسیاتی اور جذباتی طور پر اس کیلئے تیار ہوں گے۔

مشتری جس کسی برج میں داخل ہو اس کے حامل افراد کے لئے خوشی اور اثبات کا پیغام لے کر آتا ہے۔ آپ پر تو اس کی خاص نظر ہے کیونکہ مشتری آپ کے پانچویں یعنی لطف اندوزی، تخلیق اور قیاس آرائی کے گھر کا حکمران ہے۔ اس بار مشتری کی مہربانیاں اور بھی زیادہ ہوں گی۔ یہ آپ کے لئے ذاتی تلذذ، مثبت سوچ اور خوش قسمتی لے کر آئے گا۔

اسد افراد میں قیاس آرائی اور قسمت آزمائی کا رجحان خاصا زیادہ ہوتا ہے۔ اگر وقت اچھا ہو تو سوچ سمجھ کر رسک لینے میں کوئی حرج نہیں لیکن بغیر سوچے سمجھے محض عادتاً ہر چیز پر داؤ لگانے بیٹھ

جانا کوئی مثبت رویہ نہیں ہوتا۔ اس سے گریز کیجئے۔ مشتری محض دولت ہی نہیں لاتا بلکہ آپ کے لئے طرزِ حیات کو بھی بہتر بناتا ہے۔ طرزِ حیات کی بہتری کا تعلق پیسے سے نہیں ہوتا، رویئے سے ہوتا ہے۔ ان چیزوں کو مدنظر رکھا جائے تو 16 جولائی کے بعد سے ملے گلے اور لطف اندوزی کا ایک دور نظر آ رہا ہے جس سے آپ خوب محظوظ ہوں گے۔

بہت سے اسد افراد کا میلان ''انٹرٹیمنٹ انڈسٹری'' کی طرف بھی ہوتا ہے۔ ایسے افراد کے لئے بھی یہ ایک اچھا سال ہے۔ آپ کی ذاتی تخلیقی قوت میں بھی اضافہ ہوگا اور اسے عوام کی توجہ بھی حاصل ہو سکے گی۔

آپ کا مالی سیارہ عطارد بڑی تیزی سے سفر کرتا ہے۔ ایک سال میں یہ آپ کے زائچے کے تمام برجوں اور گھروں سے گزر جائے گا اور مختلف طرح کی نظرات وصول کرے گا۔ اس سال اس پر تین مرتبہ تنزل کا عالم بھی طاری ہوگا۔ نتیجتاً اس سال مالی معاملات میں مختصر مدت کے کئی رجحانات پیدا ہوں گے جن پر ماہ بہ ماہ رپورٹوں میں بہتر بات کی جا سکتی ہے۔

مالی اعتبار سے سعد اعداد 1، 3، 6، 8 اور 9 ہیں۔

## محبت اور معاشرت

آپ کا ساتواں یعنی محبت اور ازدواجی تعلقات کا گھر اس سال قوت میں نہیں ہوگا لہٰذا شادی کے خواہشمند افراد کی امیدیں بر آنے کا کوئی امکان نہیں۔ وہ اگلے سال کا انتظار کریں۔ تاہم اگر کسی کی شادی ہو بھی جائے تو وہ پریشان نہ ہو کیونکہ اگر شادی کے حق میں کوئی اشارہ نہیں تو اس کے خلاف بھی کوئی بات نہیں۔ موقع مل جائے تو سہرے کے پھول مہکانے اور ہاتھوں میں مہندی لگانے میں کوئی ہرج نہیں۔

جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، 2014ء میں معاملاتِ محبت کا آغاز سست روی سے ہوگا۔ سال کے پہلے نصف حصے میں کوئی بڑی بات، مثبت یا منفی، وقوع پذیر نہیں ہوگی۔ تاہم وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ، خصوصاً 16 جولائی کے بعد، معاملات میں ڈرامائی بہتری رونما ہو سکتی ہے۔

مالی معاملات کی طرح رومانوی معاملات میں بھی اس سال صبر و تحمل کا شعار اپنانے کی ضرورت ہے۔ بقول شخصے، صبر یہ جاننے کا نام ہے کہ درحقیقت کیا کیا وقوع پذیر ہو رہا ہے۔ اگر کسی ہانڈی کو پکنے کے لئے تین گھنٹے چاہئیں تو ہمیں اسے تین گھنٹے دینے ہی پڑیں گے۔ آپ کی زندگی میں سنجیدہ محبت داخل ہونے والی ہے۔ اس کے لئے آپ کا تیار ہونا بڑا ضروری ہے اور اس وقت

آپ تیاری کے مرحلے سے گزر رہے ہیں۔ صبر کیجئے، اس بار اس کا پھل یقینی طور پر میٹھا ہوگا۔ 16 جولائی سے مشتری اور آپ کے محبت کے سیارے یورینس کے مابین نہایت سعد نظرات قائم ہوں گی۔ اس سے پہلے کسی سنجیدہ تعلق میں داخل ہونے کی کوشش نہ کیجئے گا۔ جس چیز کی آپ کو حقیقی معنوں میں تمنا ہے، وہ آپ کی طرف آ رہی ہے۔

مارچ 2011ء سے آپ کا محبت کا سیارہ برج حمل میں ہے۔ فطرتی طور پر آپ ''پہلی نظر کی محبت'' پر یقین رکھتے ہیں لیکن اس وقت تو یہ یقین ایمان کی حد کو پہنچا ہوا ہے۔ آپ قبل از وقت سنجیدہ تعلق میں کود پڑنے کا رجحان رکھتے ہیں جو کہ اچھی بات نہیں۔ محبت سے لطف اٹھائیے لیکن اسے قدرتی رفتار پر نمو پانے کا موقع بھی دیجئے۔ آپ میں سے کئی ایک ہوں گے جو اس سال شادی کے بندھن میں بندھ جانے کے خواہشمند ہوں گے لیکن جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، اگلا سال اس کے لئے زیادہ بہتر محسوس ہوتا ہے۔

گزشتہ سالوں میں ہم نے جن رجحانات کے بارے میں لکھا ہے، ان میں سے کئی ایک اب بھی موثر ہیں۔ یورینس نہایت سست رفتار سیارہ ہے۔ آپ ''غیر روایتی'' انداز کے حامل افراد کی طرف کشش محسوس کرتے ہیں۔ جسمانی ''کیمسٹری'' آپ کے لئے اہم ہے لیکن آپ ذہنی ہم آہنگی کو بھی اتنی ہی اہمیت دیتے ہیں کیونکہ آپ جانتے ہیں کہ جب تک ذہنی موافقت میسر نہ ہو، جسمانی موافقت کوئی ضمانت فراہم نہیں کر سکتی۔

شادی شدہ افراد کی زندگی نہایت خوش باش نظر آ رہی ہے۔ 16 جولائی کے بعد وہ اپنے لئے ایک نئے ہنی مون کی منصوبہ بندی بھی کر سکتے ہیں۔ محبت کے حوالے سے سعد اعداد 0، 2، 11 اور 17 ہیں۔

## شخصی اصلاح

جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، روحانیت آپ کے لئے گزشتہ سال بھی اہم تھی اور اس سال کے پہلے نصف حصے میں بھی رہے گی۔ آپ کے بارہویں گھر سے مشتری کا گزر ظاہر کرتا ہے کہ زندگی کے اس پہلو سے آپ لطف بھی اٹھائیں گے اور اس میں کامیابی بھی حاصل کریں گے۔

اسد افراد عمومی طور پر نہایت اعلیٰ تخلیقی صلاحیت کے حامل ہوتے ہیں مگر اس سال آپکی تخلیقی صلاحیت کو روحانی تحرک مل رہا ہے جس سے اسکی قوت اور اثر پذیری میں کئی گنا اضافہ ہوگیا ہے۔ اس سے کنی کترانے کی کوشش نہ کیجئے۔ آپ اپنی تخلیقی صلاحیت کو جتنا آزمائیں گے، روحانی ترقی کی

منازل اتنی ہی تیزی سے طے کرینگے۔ تخلیق سے آپ کو نہ صرف خوشی ملے گی بلکہ آپکی تعلیم و تہذیب بھی ہوگی، جب ہم تخلیقی عمل کی پاسداری کرتے ہیں تو ہمیں ان قوانین کی تھوڑی بہت سمجھ آنے لگتی ہے جو خالقِ حقیقی نے اس کائنات کی تخلیق کے لئے وضع کئے تھے۔

اس سال آپ کو کئی مافوق الفطرت تجربات ہو سکتے ہیں خصوصاً ایسے افراد کو جو پہلے ہی روحانی راہ پر گامزن ہیں۔ جن لوگوں نے ابھی اس راہ پر قدم نہیں رکھا، ان کو بھی کئی ایسے لمحات سے واسطہ پڑے گا کہ وہ بے اختیار سر کھجانے پر مجبور ہو جائیں گے۔ یہ کیسے ہوا؟ تم سے ملاقات سے پہلے میں نے تمہارا خواب کیسے دیکھ لیا؟ تمہارا فون آنے سے پہلے مجھے کیسے پتہ چل گیا کہ تمہارا فون آئے گا؟

غیب کی دنیا، جو ظاہر کی دنیا کی اصل ہے، آپ کو اپنے وجود کا احساس دلا رہی ہے۔ آپ کو اپنی طرف بلا رہی ہے۔ اس کے پاس آپ کو دکھانے کے لئے بہت کچھ ہے۔ اگر آپ اس کے ساتھ ہم آہنگ ہو گئے تو یہ دنیا کی اس بے کیف، بے رنگ زندگی کو ایک خوش رنگ تجربے میں تبدیل کر سکتی ہے۔

## ماہ بہ ماہ پیش گوئیاں

### جنوری

سعد تواریخ: 7, 8, 17, 18, 26, 27

دشوار تواریخ: 3, 4, 9, 10, 24, 25, 30, 31

محبت کے لئے بہترین دن: 1,2,3,4,7,8,9,10,17,18,19,20,26,27,28,29,30,31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,2,5,6,10,11,14,15,19,20,22,23,24,25,30,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 9, 10, 19, 20, 28, 29

بادشاہ اس ماہ جلاوطن ہے۔ آپ کے زائچے کا حکمران سورج گھر سے بہت دور ہے، اور آپ ذاتی طور پر بھی کچھ ایسا ہی محسوس کر رہے ہیں جیسے آپ گھر سے بہت دور نکل آئے ہیں۔ اس ماہ چونکہ 70 فیصد (اور بعض اوقات 80 فیصد) سیارے، سورج سمیت، اس ماہ زائچے کے مغربی حصے میں ہوں گے، اس لئے آپ کی توجہ خود سے ہٹ کر دوسروں پر مرکوز رہے گی۔ یہ ایسے ہی ہے جیسے کہ بادشاہ عوام میں گھل مل کر ان کی باتیں سن رہا ہو اور ان کے مسائل، محسوسات اور نظریات سے واقف ہو رہا ہو۔ اس طرح کی معلومات کسی بھی بادشاہ کے لئے نہایت اہمیت رکھتی ہیں۔ آج

کل دوسروں کی اہمیت زیادہ ہے۔ اپنی ذاتی ضروریات اور خواہشات کو کسی اور وقت کے لئے اٹھا رکھئے۔ جب سیارے مشرقی حصے میں آئیں تو اپنے لئے کچھ کرنے کو آپ کے پاس بہت سا وقت ہوگا۔ اچھی خبر یہ ہے کہ اس وقت احباب میں آپ بہت مقبول ہیں۔ اپنے دوستوں اور رشتہ داروں کو وقت دے رہے ہیں۔ 20 تاریخ کو آپ محبت اور سماجی تعلقات کے حوالے سے سالانہ دور عروج میں داخل ہو جائیں گے۔ سماجی زندگی بھرپور اور مسرور نظر آتی ہے۔

اس ماہ سیارگان کی قوت زائچے کے زیریں حصے سے ہٹ کر بالائی حصے کی طرف منتقل ہوگی۔ آپ کے سال میں صبح ہو رہی ہے۔ یہ بیدار ہونے اور اپنے کریئر اور خارجی اہداف پر توجہ مرکوز کرنے کا وقت ہے۔ گزشتہ چھ ماہ میں آپ نے بہت خواب دیکھ لئے اور بہت سے منصوبے بنا لئے۔ اب انہیں عملی شکل دیجئے۔ تاہم عجلت میں کوئی قدم اٹھانے کی ضرورت نہیں۔ دن کا آغاز ابھی ہوا ہی ہے۔ ابھی آپ تیار ہو رہے ہیں۔ ویسے بھی سارا ماہ آپ کا کریئر کا سیارہ زہرہ تنزل میں رہے گا، اس لئے ضروری ہے کہ آپ اپنے پیشہ ورانہ اہداف اور مقاصد کے بارے میں سوچ واضح کریں۔

20 جنوری تک آپ کا چھٹا یعنی صحت کا گھر قوت میں رہے گا، اس لئے آپ اپنی صحت اور صحت کے ایشوز پر توجہ دیں گے۔ یہ اچھی بات ہے۔ صحت کے جو معمولات آپ اب اپنائیں گے، وہ آگے آنے والے نازک ادوار میں آپ کے لئے مفید ثابت ہوں گے۔ 20 کے بعد یقینی بنایئے کہ آپ کو زیادہ سے زیادہ آرام کرنے کا موقع ملے۔ سالانہ رپورٹ میں متذکر طریقوں کے مطابق اپنی صحت کو بہتر بنایئے۔

14 سے 17 تاریخ اور 30 سے 31 تاریخ کے ایام میں سورج، گرہن کے پرانے مقامات کو متحرک کرے گا۔ ان ایام میں پُرخطر اور مشقت طلب کاموں سے گریز کریں۔

8 سے 11 تاریخ تک اور 18 اور 19 تاریخ کو آپ کا مالی معاملات کا سیارہ عطارد گرہن کے مقامات سے گزرے گا۔ اس کے نتیجے میں مالیاتی اتھل پتھل کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ تاہم، معاملات جیسے نظر آ رہے ہیں ویسے ہیں نہیں اور یہ اتھل پتھل محض عارضی ہوگی۔ اس کا مقصد صرف اتنا ہے کہ آپ کو سوئی چبھو کر چند تبدیلیاں کرنے پر متوجہ کیا جائے۔

عمومی طور پر اس ماہ مالی معاملات اچھے رہیں گے۔ 11 تاریخ تک عطارد، برج جدی میں رہے گا جس سے آپ کے مالی فہم پر اچھا اثر پڑے گا۔ اس کے بعد عطارد آپ کے ساتویں گھر یعنی برج دلو میں داخل ہو جائے گا۔ اس سے مالی معاملات کے سماجی پہلو کی اہمیت عیاں ہوگی۔ آپ کی

آسودہ حالی کا انحصار بہت حد تک دوسروں پر ہوگا، اور اس بات پر کہ آپ ان سے کتنے اچھے تعلقات بنا کر رکھتے ہیں۔

## فروری

سعد تواریخ: 3, 4, 13, 14, 22, 23

دشوار تواریخ: 5, 6, 7, 20, 21, 26, 27

محبت کیلئے بہترین دن: 3,4,5,6,7,13,14,16,17,22,23,24,25,26,27

مالیات کیلئے بہتر دن: 1,2,10,11,12,15,16,17,19,20,21,26,27,28

کریئر کے لئے بہترین دن: 5, 6, 7, 16, 17, 24, 25

سیارگان کی قوت اب بھی زیادہ تر مغربی حصے میں ہے اور آپ ابھی محبت اور سماجی تعلقات کے سالانہ دورِ عروج سے گزر رہے ہیں۔ جتنا ممکن ہو سکے، خود کو حالات کے مطابق ڈھالئے۔ ابھی انہیں تبدیل کرنے کی کوششوں کا وقت نہیں آیا۔ اس حوالے سے گزشتہ ماہ کی گفتگو پر ایک نگاہ ڈال لیجئے۔

آپ کا مالیاتی سیارہ عطارد 6 تاریخ کو تنزل کا شکار ہوگا اور پورا مہینہ اسی عالم میں گزارے گا۔ اگر کوئی بڑا سودا یا مالی معاملہ تعطل میں ہے تو کوشش کیجئے کہ اس تاریخ سے پہلے نمٹ جائے۔ اس تاریخ کے بعد اپنے مالی معاملات کا مکمل جائزہ لیجئے اور دیکھئے کہ کہاں کہاں بہتری لائی جا سکتی ہے۔ اس کے بعد جب اگلے ماہ عطارد آگے بڑھنا شروع کرے گا تو آپ اپنے منصوبوں کو عملی جامہ پہنا سکتے ہیں۔ عطارد کی تنزلی سے آپ کی آمدن پر کوئی اثر نہیں پڑے گا تاہم رفتار تھوڑی سست ہو جائے گی۔ مالی معاملات کے متعلق بات کرتے ہوئے محتاط رہئے۔ یقینی بنائیے کہ سننے والے کو آپ کی بات اچھی طرح سمجھ آ گئی ہے، اور یہ کہ آپ اس کا نکتہ نظر اچھی طرح سمجھ گئے ہیں۔ لاپروائی سے کام نہ لیجئے ورنہ غیر ضروری الجھنیں پیدا ہوں گی۔

18 تاریخ تک صحت توجہ طلب رہے گی۔ سب سے اہم بات یہ ہے کہ آپ جتنا ہو سکے، آرام کے لئے وقت نکالیں۔ اس سے آپ کی توانائی محفوظ رہے گی جو بیماریوں کے انسداد میں سب سے بڑا ہتھیار ہے۔ سالانہ رپورٹ میں مندرج طریقوں پر عمل کر کے اپنی صحت برقرار رکھیں، 18 تاریخ کے بعد آپ کو اپنی صحت و توانائی میں ڈرامائی بہتری کا احساس ہوگا۔

آپ کا آٹھواں گھر بھی اس تاریخ کے بعد قوت میں ہوگا۔ اس سے ایک طرف جہاں جنسی

سرگرمی اور قوت میں اضافے کا اشارہ ملتا ہے، وہاں دوسری طرف قلب ماہیئت اور نئی زندگی کا امکان بھی ظاہر ہوتا ہے۔

جسمانی و ذہنی تطہیر اور وزن گھٹانے کی کوششیں 22 تا 24 تاریخ کے درمیان بارآور ثابت ہوں گی۔ تاہم اب جھگڑوں سے گریز کریں اور گاڑی چلاتے ہوئے بھی احتیاط برتیں۔

## مارچ

سعد تواریخ: 3, 4, 12, 13, 22, 23, 30, 31

دشوار تواریخ: 5, 6, 19, 20, 26, 27

محبت کے لئے بہترین دن: 3,4,7,12,13,17,18,22,23,26,27,30,31

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 1,2,7,8,10,11,15,16,19,20,28,29

کریئر کے لئے بہترین دن: 5, 6, 7, 17, 18, 26, 27

زیادہ تر سیارے اس وقت آپ کے زائچے کے بالائی حصے میں ہیں اور آپ کا کریئر کا سیارہ زہرہ آگے بڑھ رہا ہے۔ لہٰذا اس وقت آپ گھر اور خاندان سے توجہ ہٹا کر کریئر کی طرف مبذول کر سکتے ہیں۔ زہرہ کے آگے بڑھنے کی بدولت آپ کی سوچ واضح ہوگی اور کامیابی حاصل کرنے کے لئے واضح سوچ سب سے اہم چیز ہے۔

آنے والا مہینہ خوشحالی سے عبارت نظر آتا ہے۔ سورج یکم اور دوسری تاریخ کو مشتری کے ساتھ نہایت سعد نظرات قائم کرے گا جو آپ کے نصیب کی یاوری کے لئے خوش آئند بات ہے۔ قسمت آزمائی کے کھیلوں میں بھی مثبت امکانات نظر آ رہے ہیں۔ مالیاتی سیارہ زہرہ یکم سے آگے بڑھنا شروع کر دے گا، یہ بھی ایک سعد شگون ہے۔ مالیاتی معاملات کا سماجی پہلو اب بھی بڑی اہمیت رکھتا ہے (کم از کم 17 تاریخ تک)۔ 20 تاریخ تک آپ کا فوکس دوسروں کی خوشحالی پر ہونا چاہئے، اور کاروباری منصوبہ بناتے یا پیش کرتے وقت آپ کو اس بات کا خاص خیال رکھنا ہوگا۔ یہ قدرت کا ایک اصول ہے کہ جب آپ دوسروں کی خوش حالی میں اضافہ کرنے کے موجب بنتے ہیں تو آپ کی اپنی خوشحالی میں خودبخود اضافہ ہوتا ہے۔ یہ سمجھئے کہ آپ سرمایہ کاری کر رہے ہیں جس کا منافع آپ کو کچھ عرصہ بعد وصول ہو جائے گا۔

17 تاریخ کے بعد مالیاتی معاملات کا سیارہ عطارد آٹھویں گھر یعنی برج حوت میں ہوگا۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کو اپنے مالی معاملات کا جائزہ لینا چاہئے اور جہاں تک ہو سکے، اصلاحات

کرنی چاہئیں۔ عطارد کی موجودگی سے آپ کے مالیاتی وجدان میں بھی بہتری آئیگی۔

آپ کی جنسی سرگرمی میں گزشتہ ماہ سے اضافہ دیکھنے میں آ رہا ہے لیکن جنس اور محبت دو مختلف چیزیں ہیں۔ اس ماہ آپ کو محبت سے آشنائی ہو سکتی ہے۔ 30 تاریخ کا نیا چاند اسکا غماز ہے۔ نئے تعلقات بننے، پرانے رشتے مزید مضبوط ہونیکے علاوہ اس ماہ صحت بھی بہتر رہے گی۔

## اپریل

سعد تواریخ: 8, 9, 10, 18, 19, 26, 27

دشوار تواریخ: 1, 2, 16, 17, 22, 23, 29, 30

محبت کے لئے بہترین دن: 4,5,6,9,10,16,17,18,19,22,23,24,25,26,27

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 6,7,8,11,12,16,17,18,19,24,25,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 4, 5, 6, 16, 17, 24, 25, 29, 30

یہ ایک سرگرم، شورش انگیز لیکن نہایت کامیاب مہینہ ہوگا۔ کریئر اس مہینے کی شہ سرخیوں میں سے ایک ہے۔ 20 تاریخ کو آپ کریئر کے سالانہ دور عروج میں داخل ہوں گے۔ آپ بلندیوں کی طرف بڑھیں گے اور انہیں چھولیں گے۔ ایسی کامیابیاں مفت میں نہیں ملتیں، اس لئے تھوڑی بہت قیمت بھی چکانا پڑے گی۔ 29 تاریخ کو آپ کے دسویں گھر میں سورج گرہن لگے گا اور آپ کریئر میں خاصی اتھل پتھل مچائے گا۔ تاہم، اس ماہ آپ اپنے صحیح مقام پر بیٹھے نظر آتے ہیں، یعنی سب سے اوپر۔ ان دنوں آپ کے کریئر میں آپ کی شخصی کشش اور وجاہت کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔

دوسری بڑی شہ سرخی، اس ماہ لگنے والے دو گرہن ہیں۔ ان سے دنیا میں عمومی سطح پر اتھل پتھل پیدا ہوگی۔ جب آگے بڑھنے کی راہ میں حائل رکاوٹوں کو توڑنے کی ضرورت ہو تو عموماً گرہن لگا کرتے ہیں۔

15 تاریخ کا چاند گرہن آپ کے تیسرے گھر میں لگے گا اور آپ پر اس کے اثرات نسبتاً کم ہوں گے۔ تیسرے گھر میں وقوع پذیر ہونے کی بدولت یہ آپ کی سواری پر اثرات ڈال سکتا ہے۔ بہن بھائیوں کی زندگیوں میں ڈرامائی واقعات ہوں گے، کچھ اسی طرح کی صورتِ حال آپ کے اڑوس پڑوس میں بھی پیش آ سکتی ہے۔ اس گرہن سے مریخ پر اثر پڑے گا اسلئے بہتر ہوگا کہ آپ سفر وغیرہ سے پرہیز کریں۔ اگر سفر کرنا ضروری ہو تو کوشش کر کے اسے گرہن کے ایام سے پہلے یا بعد میں کہیں ایڈجسٹ کرلیں۔ ہر چاند گرہن آپکی روحانی زندگی کو متاثر کرتا ہے اور آپ کے معمولات

وعقائد میں تھوڑی بہت تبدیلی لاتا ہے۔ اس بار بھی ایسا ہی ہوگا۔

29 تاریخ کو لگنے والا سورج گرہن آپ کے لئے نسبتاً زیادہ اثرانگیز ثابت ہوگا۔ اس لئے ان ایام میں مصروفیات گھٹا دیں اور پُرسکون رہنے کی کوشش کریں۔ 20 تاریخ کے بعد ویسے بھی آپ کو آرام کے لئے زیادہ وقت نکالنا ہوگا لیکن گرہن کے ایام میں خاص طور پر۔ آپ میں جو 31 جولائی اور 2 اگست کے درمیان پیدا ہوئے تھے، ان پر گرہن کے اثرات دیگر اسد افراد سے زیادہ ہوں گے۔ اگلے چھ ماہ میں آپ کی زندگی میں بہت سی تبدیلیاں آئیں گی۔ جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، اس گرہن کے اثرات آپ کی پیشہ ورانہ زندگی پر پڑیں گے، زیادہ تر تبدیلیاں اسی حوالے سے ہوں گی اور حجم میں خاصی بڑی ہوں گی۔ ہر سورج گرہن آپ کے شخصی تاثر اور تصورِ ذات پر نظر ڈالتا ہے اور آپ اس حوالے سے اصلاح وتجدید پر مائل ہوتے ہیں۔ گویا آپ کو ہر سال دو مواقع میسر آتے ہیں کہ خود کو بدل سکیں اور پہلے سے بہتر بنا سکیں۔

20 تاریخ کے بعد صحت کے معاملات احتیاط طلب ہوں گے، اس لئے آرام کے لئے زیادہ وقت مختص کریں۔ طبیعت ناساز ہو تو دوائی سے زیادہ رات کی پُرسکون نیند فائدہ مند ہوگی۔ سالانہ رپورٹ میں مندرج طریقوں پر عمل کر کے صحت کو مزید بہتر بنایا جا سکتا ہے۔

## مئی

سعد تواریخ: 6, 7, 15, 16, 24, 25

دشوار تواریخ: 13, 14, 19, 20, 26, 27

محبت کے لئے بہترین دن: 6, 7, 13, 14, 15, 16, 19, 20, 24, 25

مالیات بہترین دن: 3,4,5,8,9,10,11,12,13,14,19,20,21, 22,29,30,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 6, 13, 14, 24, 25, 26, 27

21 تاریخ کریئر کے حوالے سے آپ کا سالانہ دورِ عروج جاری رہے گا۔ آپ اپنی دنیا میں سب سے بلند ہوں گے۔ سب سے بلند ہونے کا ایک نقصان بھی ہوتا ہے (اور اس وقت آپ اسے واضح طور پر دیکھ سکتے ہیں)، وہ یہ کہ آپ اپنے سے نیچے والوں کے لئے ایک آسان ہدف بن جاتے ہیں۔ ہر خرابی، خواہ اس کا آپ کی ذات سے دور دور کا بھی تعلق نہ ہو، آپ کے سر منڈھ دی جاتی ہے۔ تاہم 29 تاریخ کو آپ کا کریئر کا سیارہ زہرہ نصف النہار عبور کر کے آپ کے دسویں گھر میں داخل ہو جائے گا جس سے آپ کو مزید پیشہ ورانہ کامیابیاں اور مواقع

حاصل ہوں گے۔

آپ کی صحت کو اب بھی توجہ کی ضرورت ہے۔ اس حوالے سے یہ سال کے نازک ترین ایام ہیں۔ زحل تمام سال آپ پر نحس نظرات ڈالتا رہا ہے لیکن اب قلیل المدت سیارے بھی اس کے ساتھ شامل ہو کر آپ کی مشکل میں مزید شدت پیدا کرینگے۔ اسلئے گزشتہ ماہ کی طرح اس ماہ آرام کیلئے خاطرخواہ وقت نکالیں۔ آپ کی پیشہ ورانہ مصروفیات یقیناً بہت زیادہ ہیں لیکن پھر بھی ہر کام اپنے ہاتھ سے کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ جو کام کسی اور کے ذمے لگایا جا سکتا ہے، ضرور لگائیں۔ 21 تاریخ کے بعد صحت اور توانائی کی صورتِ حال بہتر ہونا شروع ہو جائے گی۔

معاملاتِ محبت میں اس ماہ تشویش کی کوئی بڑی بات نظر نہیں آتی۔ سماجی مصروفیات خاصی زیادہ ہوں گی، خصوصاً 21 تاریخ کے بعد، تاہم ضروری نہیں کہ ان میں رومان کا عنصر بھی شامل ہو۔ ویسے بھی ذہن کی دوستیاں، مشترکہ دلچسپیوں کی دوستیاں، رومانی تعلقات سے زیادہ اہم ہوتی ہیں، اور ان میں خاص طرح کی خوشی بھی پوشیدہ ہوتی ہے۔

مالی معاملات اچھے نظر آتے ہیں۔ آپ کا مالی سیارہ آگے بڑھ رہا ہے اور اس کی رفتار بھی خاصی تیز ہے چنانچہ آپ اس شعبے میں خاصی پیش رفت کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ 12 سے 31 تاریخ تک عطارد "حدود سے تجاوز" کرتا ہوا نظر آئے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ آمدن کے روایتی طریقوں سے ہٹ کر نئے طریقے اور تجربے آزما رہے ہیں۔ اس سے آپ کو فائدہ بھی ہوگا۔ حکام اور بزرگوں کی اعانت بھی حاصل رہے گی۔

7 سے 29 تاریخ تک مالی معاملات کا سماجی پہلو اہمیت کا حامل رہے گا۔ آپ کے ذاتی تعلقات بہت کام آئیں گے۔ دوست آپ کی اعانت کریں گے اور مالی مواقع فراہم کریں گے۔ 29 تاریخ کو عطارد آپ کے بارہویں یعنی روحانیت کے گھر میں داخل ہو جائے گا۔ ایسے میں آپ اپنے وجدان پر زیادہ بھروسہ کر سکتے ہیں۔

## جون

سعد تواریخ: 2, 3, 12, 13, 20, 21, 29, 30

دشوار تواریخ: 9, 10, 16, 17, 22, 23

محبت کیلئے بہترین دن: 2,3,5,6,12,13,14,15,16,17,20,21,23,24,29,30

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,5,6,9,10,11,17,18,19,25,26,27,28

کریئر کے لئے بہترین دن: 5, 6, 14, 15, 22, 23, 24

گزشتہ ماہ مالی حوالے سے آپ نے تیز رفتار ترقی کی۔ اب ضرورت اس امر کی ہے کہ آپ اپنی رفتار تھوڑی سی کم کریں، مزید حقائق جمع کریں، مزید ہوم ورک کر کے اس شعبے میں اپنا ذہن واضح کریں۔ اس کیلئے آپ کو خارجی سے زیادہ داخلی کام کرنیکی ضرورت ہے۔ آپکا مالیات کا سیارہ عطارد 7 تاریخ کو تنزل میں چلا جائے گا، لیکن اسکی رفتار اس سے پہلے ہی سست پڑ جائیگی، اسلئے آپ کو بھی سست ہو جانا چاہئے۔ کوئی بڑا سودا کرنا ہو تو 7 تاریخ سے پہلے کر ڈالئے

عطارد کا تنزل آپ کے لئے رات کی اچھی نیند کی مانند ہوگا۔ باہر کی سرگرمیاں سست پڑ جائیں گی اور آپ کو اپنی قوتیں مجتمع کرنے کا موقع مل جائے گا۔ آرام کے یہ وقفے (جو سال میں تین مرتبہ آئیں گے) آپ کے لئے مفید ہیں، اور اگر انہیں درست طریقے سے استعمال کیا جائے تو نہایت سودمند ثابت ہو سکتے ہیں۔

کریئر اب بھی اہم ہے اور اس ماہ، خصوصاً 23 تاریخ تک، کامیاب نظر آتا ہے۔ آپ کا کریئر کا سیارہ زہرہ اپنے برج اور گھر میں ہے اور نہایت اثرانگیز ہے۔ تاہم اس تاریخ کے بعد کریئر پر سے آپ کا فوکس گھٹنے لگے گا۔ قلیل المدت اہداف حاصل کئے جا چکے ہیں اور طویل المدت اہداف اگرچہ پوری طرح حاصل نہیں ہو پائے (انہیں پوری طرح کبھی حاصل کیا بھی نہیں جا سکتا)، تاہم ان کی طرف خاصی پیش رفت ہو چکی ہے۔ اس تاریخ کے بعد آپ اپنے سال کے چھٹے پہر میں داخل ہونے کی تیاریاں شروع کر دیں گے۔ اگلا مہینہ رات کا ہوگا، جس کی تیاری آپ اب شروع کرنے والے ہیں۔ یوں سمجھئے کہ آپ دفتر سے نکل آئے ہیں اور گھر کی طرف جا رہے ہیں۔

صحت اس ماہ بہت بہتر ہے۔ زحل اب بھی آپ کی مخالفت پر کمربستہ ہے لیکن اب اسے کوئی کمک دستیاب نہیں۔ قلیل المدت سیارے یا تو آپ کے حق میں ہیں یا آپ سے لاتعلق ہیں۔ سالانہ رپورٹ میں مندرج طریقوں پر عمل جاری رکھئے۔

یہ مہینہ بھی سماجی اعتبار سے بڑا بھرپور ہے۔ گزشتہ ماہ کی طرح اس ماہ بھی رومان سے زیادہ آپ کی توجہ دوستی پر رہے گی۔

5 اور 6 تاریخ کو زہرہ ایک گرہن کو متحرک کرے گا۔ اس سے آپ کے کریئر میں تبدیلیاں واقع ہوں گی اور بزرگوں اور حکام کے حوالے سے کچھ ڈرامائی باتیں ظہور پذیر ہو سکتی ہیں۔ ان دنوں میں گاڑی احتیاط سے چلائیں۔

21 سے 26 تاریخ تک مشتری ایک گرہن کے مقام سے گزرے گا۔ ان ایام میں قسمت آزمائی کے کھیلوں سے گریز کریں۔ بچوں کا خاص خیال رکھیں۔ اگر ان میں معمول سے زیادہ چڑ چڑا پن نظر آئے تو نظر انداز کر دیں۔

مریخ 22 سے 26 تاریخ تک آپ کے محبت کے سیارے یورینس کے مخالف ہوگا۔ اپنے محبوب کے ساتھ معاملات میں صبر وتحمل کا شعار اپنائیں اور غیر ضروری سفر سے گریز کریں۔

## جولائی

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 1, 9, 10, 17, 18, 27, 28 |
| دشوار تواریخ: | 7, 8, 13, 14, 19, 20, 21 |
| محبت کیلئے بہترین دن: | 1,4,5,6,9,10,13,14,17,18,24,27,28 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 2,3,5,6,7,8,13,14,16,17,24,25,27,29,30,31 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 4, 5, 6, 13, 14, 19, 20, 21, 24 |

آپ کا بارھواں یعنی روحانیت کا گھر گزشتہ ماہ کی 21 تاریخ کو قوت میں آ گیا اور اس ماہ کی 23 تاریخ اسی کیفیت میں رہے گا۔ روحانیت سارا سال آپ کے لئے اہم رہی ہے لیکن اب پہلے سے زیادہ ہوگی۔ سارا سال آپ روحانی منازل طے کرتے اور انکشافات سے دوچار ہوتے رہے لیکن اس ماہ ان میں اور بھی تیزی آئے گی۔ یہ نہایت اہم بات ہے کیونکہ ایک بڑا روحانی تجربہ آپ کی زندگی بدل سکتا ہے۔

روحانی معاملات میں دلچسپی رکھنے والوں کے لئے یہ نہایت شاندار وقت ہے، اور چونکہ یہ آپ کی سالگرہ سے پہلے آ رہا ہے، اس لئے گزشتہ سال کا جائزہ لینے، غلطیوں کی اصلاح کرنے اور اگلے سال کے اہداف کا تعین کرنے کا بھی یہ ایک عمدہ موقع ہے۔ یاد رہے کہ علم نجوم کے حساب سے آپ کا نیا سال آپ کی سالگرہ کے دن سے شروع ہوتا ہے۔

اس سال زائچے کے مشرقی حصے میں سیارگان کی قوت سال کے بلند ترین مقام پر ہوگی۔ آپ شخصی آزادی کے حوالے سے سال کے بہترین دور میں ہیں۔ اپنی خوشی کے بارے میں سوچنا اور اس کے لئے معاملات میں تبدیلیاں کرنا کوئی خود غرضی کی بات نہیں۔ اگر آپ خود خوش ہوں گے تو دوسروں کو بھی خوش رکھ پائیں گے۔ قدرت بھی چاہتی ہیں کہ آپ خوش ہوں اور اب آپ کے ہاتھ میں اختیار ہے کہ ایسے حالات تشکیل دیں جن میں آپ خوش رہیں۔

17 تاریخ کو مشتری آپ کے اپنے برج میں داخل ہوگا اور یہاں سے آپ کے لئے خوشحالی کا ایک دور شروع ہو جائے گا جو کئی سالوں پر محیط ہوگا۔ 23 تاریخ کو سورج آپ کے برج میں داخل ہوگا اور آپ ذاتی تلذذ و تفریح کے سالانہ دورِ عروج میں بھی داخل ہو جائیں گے۔ 24 سے 27 تاریخ تک سورج اور مشتری باہم متصل ہو کر چلیں گے جو کہ خوشحالی اور خوش نصیبی کا واضح اشارہ ہے۔

23 تاریخ کے بعد معاملاتِ محبت اور رومان میں واضح بہتری دیکھنے میں آئیگی۔ سنجیدہ محبت کے امکانات موجود ہیں۔ آنیوالے ایام میں آپ شادی کے بندھن میں بندھ جائیں تو کوئی تعجب کی بات نہ ہوگی۔ آپکا محبت کا سیارہ یورینس 22 تاریخ کو تنزلی میں چلا جائیگا، اسلئے ان معاملات میں عجلت سے کام نہ لیں۔ محبت کو قدرتی انداز میں پروان چڑھنے دیں۔ صحت اس ماہ شاندار رہیگی۔ آپکا شخصی اعتماد اور احترامِ ذات (جو کہ ہمیشہ مضبوط ہوتے ہیں) پہلے سے زیادہ قوی ہو جائینگے۔ آپ کا بقیہ سال خوش باشی کے عالم میں گزریگا، اور یہ مہینہ خاص طور پر۔

## اگست

سعد تواریخ: 5, 6, 13, 14, 23, 24

دشوار تواریخ: 3, 4, 10, 16, 17, 30, 31

محبت کے لئے بہترین دن: 3, 4, 5, 6, 9, 10, 12, 13, 14, 23, 24

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 5, 6, 13, 14, 15, 23, 24, 25, 26, 27

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 12, 13, 16, 17, 23, 24

زندگی خوشگوار ہے۔ راستے میں چند رکاوٹیں بھی ہیں لیکن موڈ اچھا ہو تو رکاوٹیں بھی اتنی بری نہیں لگتیں۔ سوچ اور رویئے کا گہرا باہمی تعلق ہوتا ہے۔ آپ کا حال اچھا ہے اور مستقبل اس سے بھی اچھا نظر آتا ہے۔

ذاتی تلذذ و تفریح کے حوالے سے آپ کا سالانہ دورِ عروج اب بھی جاری ہے۔ بعض افراد کے لئے یہ دور شاید تا عمر جاری رہے۔ اچھا کھانا، اچھا پہناوا، اچھی صحت اور سفر، زندگی کی خوشیاں آپ کے ہم رکاب ہیں۔ بعض اوقات آپ حد سے تجاوز کر جاتے ہیں اور پھر اس کی قیمت بھی چکانا پڑتی ہے، اس لئے آنکھیں کھلی رکھیں۔

معاملاتِ محبت گزشتہ ماہ سے بھی زیادہ اچھے رہیں گے۔ تاہم آپ کی ذاتی کشش آپ کے خلاف جا سکتی ہے۔ ممکن ہے کہ آپ کا موجودہ رفیق آپ کو ملنے والی توجہ سے حسد کا شکار ہونے

لگے۔ آپ کو بھی چاہئے کہ احتیاط برتیں کیونکہ محبت کے معاملے میں بدگمانیاں بڑی خطرناک ثابت ہوتی ہیں۔ اس مہینے آپ اپنی دنیا کے "سٹار" ہیں اور لوگ آپ کو اسی طرح کی عزت وتکریم سے نواز رہے ہیں۔ آپ معاملات کو اپنی مرضی سے ترتیب دے رہے ہیں اور ان ایام میں آپ کو ایسا ہی کرنا چاہئے۔

اس ماہ سیارگان کی قوت زائچے کے نچلے حصے کی طرف منتقل ہونا شروع ہو جائے گی اس کے باوجود 12 تاریخ کے بعد کریئر کے حوالے سے آپ کو اچھے مواقع میسر آئیں گے۔ تاہم اب آپ ان کے انتخاب میں زیادہ مین میخ سے کام لے سکتے ہیں۔ آپ کو ایسے مواقع کی ضرورت نہیں جو آپ کے جذباتی آہنگ کو تہ و بالا کر دیں۔

مالی معاملات بھی اس ماہ شاندار رہیں گے۔ آپ کا مالی معاملات کا سیارہ عطارد 15 تاریخ تک آپ کے پہلے گھر میں رہے گا اور آپ کے لئے نئے مالی مواقع لائے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ مالی مواقع آپ کی تلاش میں ہیں۔ آپ کو کوئی خاص کوشش کرنے کی ضرورت نہیں۔ 15 تاریخ کو عطارد اپنے ذاتی برج اور گھر میں داخل ہو جائیگا، تب اس کی قوت میں اور بھی اضافہ ہو جائے گا۔ 23 تاریخ کو سورج دولت کے گھر میں داخل ہوگا اور مالی اعتبار سے آپ کے سالانہ دورِ عروج کا آغاز ہوگا۔ صحت اور توانائی شاندار رہیں گے۔ بہ حیثیت مجموعی، صورت حال نہایت عمدہ نظر آتی ہے چنانچہ مزے کیجئے۔

## ستمبر

سعد تواریخ: 2, 3, 10, 11, 19, 20, 29, 30

دشوار تواریخ: 6, 7, 12, 13, 27, 28

محبت کے لئے بہترین دن: 2,3,6,7,10,11,12,13,19,20,23,29,30

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,4,10,11,12,13,19,20,21,22,23,28,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 2, 3, 12, 13, 23

اگست کی یکم تاریخ کو سیارگان زائچہ کے بالائی حصے سے زیریں جانب منتقل ہونا شروع ہو گئے۔ 12 تاریخ کو زیریں حصہ مزید طاقتور ہو گیا اور اب ستر فیصد اور بعض اوقات 80 فیصد سیارے زیریں حصے میں ہوں گے۔ اب وقت ہے کہ کریئر اور خارجی سرگرمیوں کا پیچھا چھوڑ دیا جائے اور گھر، خاندان اور جذباتی صحت پر توجہ مرکوز کی جائے۔ یہ بیٹریوں کی نئی چارجنگ کا وقت ہے۔ اس

کے معنی یہ نہیں کہ آپ ملازمت سے استعفیٰ دے دیں بلکہ یہ ہے کہ اب زیادہ توانائی اور فوکس داخلی زندگی پر مرکوز کریں۔ کامیاب پیشہ ورانہ زندگی کامیاب گھریلو زندگی کے بغیر ادھوری رہتی ہے۔ اب سے لے کر سال کے آخر تک آپ اپنی باطنی قوتوں کو مجتمع کرتے رہینگے تاکہ جب کریئر کو نیا دھکا لگانے کا وقت آئے تو آپ ذہنی وجسمانی طور پر تیار ہوں۔

مریخ 18 جولائی سے آپ کے چوتھے یعنی گھر اور خاندان کے خانے میں ہے اور اس ماہ کی 14 تاریخ تک وہیں رہے گا۔ عموماً اس سے گھر کی تزئین اور تعمیر کے امکانات واضح ہوتے ہیں۔ گھر میں چھوٹے موٹے جھگڑے بھی کھڑے ہو سکتے ہیں۔ اس وجہ سے بھی آپ کو گھر پر زیادہ توجہ مرکوز کرنی چاہئے۔

23 تاریخ تک مالی حوالے سے آپ کا سالانہ دور عروج جاری رہے گا۔ یہ ایک خوشحال سال میں ایک خوشحال مہینہ ہے۔ آپ کے دولت کے گھر میں سورج کی موجودی سے پتہ چلتا ہے کہ آپ مالی معاملات کو خود ہینڈل کر رہے ہیں۔ آپ کی ذاتی شخصیت آپ کی آمدن میں بڑا کردار ادا کر رہی ہے اور اچھے کپڑوں اور دیگر لوازمات پر تھوڑی بہت سرمایہ کاری کر لینے میں کوئی حرج نہیں۔ آپ کا مالیاتی سیارہ عطارد 2 تاریخ کو آپ کے تیسرے یعنی ابلاغ ومواصلات کے گھر میں داخل ہوگا۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اچھے تعلقات اور اچھی مارکیٹنگ کی اہمیت اور بھی زیادہ ہوگئی ہے۔ بہن بھائیوں کی طرف سے بھی مالی اعانت میسر آئے گی۔ 5 تاریخ کو زہرہ دولت کے گھر میں داخل ہوگا۔ کسی بھی گھر میں زہرہ کی آمد ہمیشہ فائدہ دیتی ہے۔ زہرہ کی آمد سے ایک مرتبہ پھر سیلز اور مارکیٹنگ کے شعبے کی اہمیت اجاگر ہوگی لیکن اس کے ساتھ ساتھ غیر متوقع پیسہ ملنے کے امکانات بھی روشن ہوں گے۔

معاملات محبت اس ماہ بھی خوشگوار رہینگے۔ 23 سے 30 تاریخ تک مشتری کی یورینس کے ساتھ تثلیث سے کسی اہم رومانی ملاقات اور موقعے کے امکانات ظاہر ہوتے ہیں۔ صحت اچھی ہے اور 14 تاریخ کو مریخ کی مخالفانہ نظر ختم ہوجانے کے بعد اور بھی اچھی ہوجائے گی۔

## اکتوبر

سعد تواریخ: 7, 8, 16, 17, 18, 26, 27

دشوار تواریخ: 3, 4, 9, 10, 24, 25, 31

محبت کے لئے بہتر دن: 3,4,7,8,12,13,16,17,18,22,23,26,27,31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 5,6,7,8,13,17,18,19,20,22,23,26,27,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 9, 10, 12, 13, 22, 23

اس ماہ لگنے والے دو گرہن آپ کی دنیا اور عمومی دنیا میں اتھل پتھل پیدا کریں گے۔ ترقی کی راہ میں آنے والی رکاوٹیں دور ہو جائیں گی تاکہ قدرت کا منصوبہ آگے بڑھ سکے۔ یہ دونوں گرہن آپ پر گہرے اثرات ڈالیں گے لہٰذا ان ایام میں اپنی مصروفیات گھٹا دیں۔

8 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ کے نویں یعنی مذہب، سفر اور حصول علم کے گھر میں رہے گا۔ یوں آپ کے مذہبی و دینی عقائد کی آزمائش ہوگی۔ یہ ایک صحتمند آزمائش ہے۔ ہمارے عقائد ہماری زندگی کا رخ طے کرتے ہیں اور اگر ان میں کوئی نقص ہے تو اسے دور ہونا چاہئے۔ ان ایام میں غیر ضروری غیر ملکی سفر سے پرہیز کریں۔ اس گرہن کا یورینس پر براہِ راست اثر پڑے گا اور پلوٹو کو بھی دھچکا لگے گا۔ یورینس آپ کا محبت کا سیارہ ہے لہٰذا آپ کے ازدواجی یا موجودہ رومانی تعلق کی آزمائش ہوگی۔ یہ وہ وقت ہوتا ہے جب تعلقات کے مسائل ابھر کر سامنے آجاتے ہیں اور تب انہیں سلجھانے کے لئے کوشش کی جاسکتی ہے۔ مضبوط تعلقات ایسی آزمائش سے گزر کر اور بھی مضبوط ہو جاتے ہیں اور جن تعلقات کی بنیاد میں کوئی خرابی ہو، وہ ختم ہو جاتے ہیں۔ دیکھا جائے تو یہ آزمائش آپ ہی کے حق میں ہے۔ ان ایام میں اپنے رفیق کے ساتھ صبر و تحمل سے معاملت کریں کیونکہ اس کے مزاج میں معمول سے زیادہ چڑچڑاہٹ در آئے گی۔ پلوٹو پر گرہن کے اثرات کے تحت آپ کے گھر اور خاندان پر اثر پڑے گا۔ آپ کے والدین یا بزرگ خاص طور پر اس کی زد میں آئیں گے۔ اگر گھر میں کوئی مسئلہ ہے تو اس کا پتہ چلائیے اور دور کیجئے۔ اگر کہیں مرمت وغیرہ کی ضرورت ہو تو اس میں تساہل سے کام نہ لیجئے۔

23 تاریخ کو لگنے والا سورج گرہن آپ پر کہیں زیادہ گہرے اثرات ڈالے گا۔ ہر سورج گرہن آپ پر اثرانداز ہوتا ہے کیونکہ سورج آپ کے برج کا حکمران ہے لیکن یہ معمول سے زیادہ طاقتور ہوگا۔ آپ میں سے جو لوگ 22 اور 24 جولائی کے درمیان پیدا ہوئے ہیں، ان پر سب سے زیادہ اثرات پڑیں گے۔ جو معاملات چاند گرہن کی "نظرِ عنایت" سے محروم رہ گئے تھے، وہ اب نکلے جائیں گے۔ ہر سورج گرہن تبدیلیاں لے کر آتا ہے جن میں سے زیادہ تر کا تعلق آپ کی ذات سے ہوتا ہے۔ اگر آپ اپنی ذات کی تشکیل نہیں کریں گے تو دنیا اس کی تشکیل کرے گی۔ یہ

تجربہ کچھ زیادہ خوشگوار نہیں ہوتا۔23 تاریخ کے بعد صحت کے معاملات احتیاط طلب ہوں گے، اس لئے آرام کے لئے خاطر خواہ وقت مختص کیجئے۔

مالی معاملات مجموعی طور پر اب بھی اچھے ہیں لیکن 4 سے 25 تاریخ تک عطارد تنزلی میں رہیگا جس سے معاملات پیچیدہ ہو جائینگے۔آپ کے مالی فہم وفراست پر ابہام کے سائے پڑ رہے ہیں۔ کوئی بھی فیصلہ کرتے وقت اچھی طرح سوچ سمجھ لیجئے۔اہم کاروباری فیصلے 4 تاریخ سے پہلے یا 25 تاریخ کے بعد کیجئے۔عطارد کے تنزل کے ایام میں اپنے مالی معاملات کا بھرپور جائزہ لیجئے تاکہ آپکا ذہن واضح ہو سکے اور آپ کو علم ہو سکے کہ کس کس جگہ اصلاح کی ضرورت ہے۔یوں سمجھ لیجئے کہ یہ دم لینے کا وقفہ ہے، آپکی مالی زندگی میں کوئی سنجیدہ خرابی نہیں ہے۔

## نومبر

سعد تواریخ: 4, 5, 13, 14, 22, 23

دشوار تواریخ: 6, 7, 20, 21, 27, 28

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 4, 5, 11, 12, 13, 14, 22, 23, 27, 28

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 1,4,5,10,11,14,15,16,17,20,21,23

کریئر کے لئے بہترین دن: 2, 3, 6, 7, 11, 12, 22, 23

گزشتہ سارا مہینہ مریخ نے اپنی حدود سے باہر رہ کر گزارا اور اس ماہ کی 21 تاریخ تک اسی کیفیت میں رہے گا۔اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ مذہب اور فلسفے کے حوالے سے نئی زمینوں کو کھنگال رہے ہیں اور اپنے عقائد کے دائرے سے باہر نکل کر دوسری جہتوں کو کھوج رہے ہیں۔مادی سطح پر، اس سے اجنبی سرزمینوں کے سفر کے امکانات ظاہر ہوتے ہیں۔

22 تاریخ تک صحت کو آپ کی توجہ کی ضرورت رہے گی۔ہمیشہ کی طرح آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالئے اور سالانہ رپورٹ میں بتائے گئے طریقوں کے مطابق اپنی صحت کو بہتر بنانے کے اقدامات کیجئے۔22 تاریخ کے بعد صحت میں نمایاں بہتری آئے گی۔موجودہ کیفیت عارضی ہے اور قلیل المدت سیاروں کے اثرات اس کا سبب ہیں۔

**اب سیارگان کی قوت زائچے کے مغربی حصے میں منتقل ہو چکی ہے بلکہ یہ عمل اکتوبر کی 23 تاریخ کو ہی مکمل ہو گیا تھا۔شخصی آزادی کا دور ختم ہو چکا۔آپ نے اب تک اپنے حالات کو تبدیل کرنے اور اپنے لئے ایک نیا ماحول تشکیل دینے کے لئے جو اقدامات کئے ہیں، اب ان کے نتائج**

سے عہدہ برآ ہونے کا وقت آ گیا ہے۔ اگر آپ کے اقدامات مناسب اور مثبت تھے تو ان کا فائدہ اب سامنے آئے گا اور اگر آپ سے کوئی چوک ہوئی ہے تو اس کا پتہ بھی چل جائے گا۔ قدرت چاہتی ہے کہ آپ خوش رہیں لیکن اب آپ کی خوشی دوسروں کی خوشی سے منسلک ہے۔ شاید آپ کو ایسا لگے کہ آپ اپنی ذاتی خوشیوں کی قربانی دے کر دوسروں کو خوشی دے رہے ہیں لیکن یہ محض سطحی سوچ ہے۔ اگر آپ کی وجہ سے دوسرے خوش ہوں گے تو آگے چل کر اس سے آپ کی ذاتی مسرت میں بھی اضافہ ہوگا۔ اسد کا مزاج شاہانہ بلکہ کسی حد تک آمرانہ ہوتا ہے لیکن اب اسے اس رویے سے ہٹ کر دوسروں کی رائے کو مقدم رکھنا ہوگا۔ آج کل کے بادشاہ اور ملکائیں بھی اپنی مرضی زیادہ تر اتفاقِ رائے سے حاصل کرتے ہیں۔

گزشتہ ماہ کی 23 تاریخ سے آپ کا گھر اور خاندان کا چوتھا خانہ قوت میں ہے۔ آپ نفسیاتی نمو کے ایک دور سے گزر رہے ہیں۔ اس وقت آپ دوسروں کے موڈ اور محسوسات کو زیادہ اچھی طرح سمجھ سکتے ہیں۔ کبھی کبھی ماضی کی یادیں بہت شدت سے ابھر کر سامنے آتی ہیں۔ یہ بھی نفسیاتی نمو کا ایک حصہ ہے۔ آپ ان چیزوں کو اپنے موجودہ مقام سے دیکھتے ہیں تو ان کی نوعیت بدل جاتی ہے۔ جن چیزوں کو ایک وقت میں آپ عذاب سمجھتے رہے وہ آج رحمت ثابت ہو رہی ہیں۔ ماضی کے جائزے اور تجزیے سے حاصل ہونے والی یہ دانش کئی نفسیاتی عوارض کا شافی علاج ہے۔

22 تاریخ کو سورج آپ کے پانچویں یعنی لطف اور تخلیق کے گھر میں داخل ہو جائے گا، اور لطف و تلذذ کے ایک اور سالانہ دورِ عروج کا آغاز ہوگا۔ اسد افراد کے لئے یہ ایک من پسند وقت ہے۔ سورج اور پانچویں گھر کے حکمران مشتری کے درمیان نہایت سعد نظرات کا تبادلہ ہو رہا ہے اور دونوں ایک دوسرے کے گھر میں مہمان بھی ہیں۔ محبت کے لئے یہ ایک نہایت اچھا شگون ہے۔ البتہ سنجیدہ تعلق والوں کو محتاط رہنا چاہئے کہ کہیں سرخوشی کے اس ماحول میں ان سے کوئی لغزش سرزد نہ ہو جائے۔

یورینس اب بھی 18 اکتوبر کو لگنے والے چاند گرہن کو متحرک کر رہا ہے اور سارا مہینہ اسی کام میں لگا رہے گا۔ اس لئے محبت میں چھوٹے موٹے مسائل کھڑے ہوتے رہیں گے۔ ویسے خطرے کی کوئی بھی بات نہیں لیکن خبردار رہنا بہتر ہے۔

## دسمبر

سعد تواریخ: 1, 2, 10, 11, 20, 21, 28, 29

دشوار تواریخ: 3, 4, 18, 19, 24, 25, 30, 31

محبت کے لئے بہترین دن: 1,2,10,11,12,13,20,21,22,24,25,28,29,30,31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 13, 14, 20, 21, 22, 28, 29, 30, 31

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 3, 4, 12, 13, 21, 22, 30, 31

''پارٹی'' اور ملے گلے کا ماحول 22 تاریخ تک پوری سدومد سے جاری رہے گا۔ ایسی شدت کو تو اسد افراد بھی مستقل برقرار نہیں رکھ سکتے۔ 22 تاریخ کے بعد آپ کا خود دل چاہئے گا کہ کام میں لگا جائے اور پیشہ ورانہ مصروفیات میں دل لگایا جائے۔ یہ ان کاموں کے لئے اچھا وقت ہوگا جو آپ کو عمومی زندگی میں نہایت اکتاہٹ آمیز لگا کرتے ہیں۔ ملازمت کے متلاشیوں کے لئے یہ بڑا اچھا وقت ہوگا۔ آپ کا کام کا سیارہ زحل برج عقرب سے نکل کر برج قوس میں داخل ہو جائے گا۔ آپ میں سے کئی ایک نے اس سال کا زیادہ تر حصہ گھر میں کام کرتے ہوئے گزارا ہے مگر اب اس سے اکتا جائیں گے اور چاہیں گے کہ باہر نکل کر، کسی دفتر نما ماحول میں کام کیا جائے جہاں آپ کے ساتھ دوسرے بھی موجود ہوں۔ آپ ایسا کام چاہتے ہیں جس سے آپ لطف اندوز ہو سکیں۔

17 تاریخ کے قسمت آزمائی کے کھیلوں میں کامیابی کے امکانات ہیں، اس تاریخ کے بعد محتاط رہئے۔ آپ سیروتفریح پر خاصی رقم لگا رہے ہیں، لگانی بھی چاہئے لیکن اسراف سے گریز کیجئے۔ 17 تاریخ کے بعد آپ کے مالیاتی فہم میں واضح تبدیلی آئے گی اور آپ ہواؤں میں اڑنے کے بجائے زمین پر پیر رکھنے کو ترجیح دیں گے۔

زحل کے برج عقرب سے نکل جانے کے بعد گھر میں رونما ہونے والی ان پیچیدگیوں کا خاتمہ ہو جائے گا جو گزشتہ چند سالوں سے آپ کو تنگ کر رہی تھیں۔

اب صحت بھی اچھی ہے کیونکہ خوشی میں اللہ نے شفا رکھی ہے۔ 22 تاریخ کے بعد آپ اس طرف زیادہ توجہ دیں گے اور صحت کے لئے سنجیدہ معمولات اپنانے پر زیادہ آمادہ ہوں گے۔ 22 تاریخ کے بعد دل پر، 10 تاریخ کے بعد کولہوں اور گردوں پر، اور 17 تاریخ کے بعد بازوؤں، کندھوں، چھوٹی آنت اور نظامِ تنفس پر زیادہ توجہ دے کر آپ اپنی صحت کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔4

سے 7 تاریخ کے درمیان غیر ضروری غیر ملکی سفر سے گریز کریں۔

21 سے 23 تاریخ تک گرہن کے پرانے مقامات سے زہرہ کا گزر آپ کی پیشہ ورانہ زندگی میں ہلچل پیدا کر سکتا ہے۔اس ماہ زیادہ تر سیارے آگے بڑھ رہے ہیں۔ 21 تاریخ کے بعد نوے فیصد سیارے اس کیفیت میں ہوں گے۔ سرما کا مختصر ترین دن اگلے سال کیلئے سورج کے نئے سفر کی ابتدا ہوتا ہے، اسلئے یہ وقت نئے منصوبے شروع کرنے کیلئے بہت اچھا ہے۔





# برج سنبلہ

## پیدائش 23 اگست تا 22 ستمبر

### نمایاں رجحانات

2012ء اور 2013ء پیشہ ورانہ اعتبار سے آپ کے لئے نہایت سودمند رہے ہیں۔ آپ کی آمدن میں بھی اضافہ ہوا اور مرتبے میں بھی۔ اس سال کچھ ایسا نظر آتا ہے جیسے آپ کی طبیعت سیر ہوگئی ہے۔ آپ کے بڑے اہداف تبدیل ہو گئے ہیں اور اب آپ کی زیادہ تر توجہ دوستیوں اور اجتماعی سرگرمیوں پر مرکوز رہے گی۔ 16 جولائی کو مشتری آپ کے بارہویں یعنی روحانیت کے گھر میں داخل ہو کر روحانی نمو کے ایک عمل کا آغاز کرے گا جو آنے والے سال کے بھی بیشتر حصے پر محیط ہوگا۔

یورینس 2011ء میں آپ کے آٹھویں یعنی قلب ماہیت اور تشکیلِ نو کے گھر میں داخل ہوا اور آئندہ کئی سال تک یہیں رہے گا۔ اس وقت آپ کی عمر خواہ کچھ بھی ہو، آپ کی جنسی سرگرمی میں اضافہ دیکھنے میں نظر آئے گا۔ جب تک یہ اضافہ خرابی کی حدود میں داخل نہ ہونے لگے، اس سے لطف اندوز ہونے میں کوئی مضائقہ نہیں۔

غالباً اس وقت کی بڑی خبر جس کا آغاز فروری 2012ء میں ہوا تھا آپ کے ساتویں یعنی محبت اور ازدواجی تعلقات کے گھر میں نپ چون کی موجودی ہے۔ آپ کی زندگی کا یہ حصہ روحانی اثرات کی زد میں آ رہا ہے اور اس کی تطہیر ہو رہی ہے۔ آپ کو صاف ستھرے لوگ پسند آتے ہیں اور وہ بھی آپ کی طرف راغب ہو رہے ہیں۔ معاملاتِ محبت گزشتہ سال بہت اچھے رہے اور یہ رجحان اس سال بھی جاری رہے گا۔

زحل گزشتہ سال آپ کے تیسرے یعنی ابلاغ و مواصلات کے گھر میں تھا اور قریباً یہ پورا سال بھی وہیں گزارے گا (24 دسمبر تک)۔ اس سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کے بہن بھائیوں کی زندگیوں میں مشکلات اور چیلنج آ رہے ہیں۔ اس سے یہ بھی اشارہ ملتا ہے کہ آپ کو بولنا کم کر دینا چاہئے، لہجہ

نرم کر لینا چاہیے، صرف اسی وقت بولنا چاہیے جب کہ ضرورت ہو اور بولنے سے پہلے حالات کا اچھی طرح جائزہ لے لینا چاہیے۔ طلبہ کو اپنی پڑھائی میں زیادہ محنت کرنا ہوگی خصوصاً ان کو جو ابھی کالج سے باہر ہیں۔

اس سال آپ کی دلچسپی کے بڑے مراکز میں ابلاغ و مواصلات اور دانشورانہ مشاغل، بچے، تفریح اور تخلیق، محبت اور رومان، ذات کی تشکیلِ نو اور ہیئت قلبی، دوست اور اجتماعی سرگرمیاں (16 جولائی تک)، اور روحانیت (16 جولائی کے بعد) شامل رہیں گے۔

## صحت

(یاد رہے کہ ہم علم طب کے حوالہ سے نہیں بلکہ علم نجوم کے حوالہ سے بات کر رہے ہیں۔ ماضی قدیم میں یہ دونوں نکات ہائے نظر ایک ہی تھے مگر اب ان میں خاصا فرق پیدا ہو گیا ہے۔ لہٰذا طبی نکتہ نظر حاصل کرنے کیلئے اپنے ڈاکٹر سے رجوع کیجئے۔)

سنبلہ افراد کے لئے صحت ہمیشہ ایک اہم ایشو رہتی ہے لیکن اس سال وہ اس طرف ذرا کم توجہ دیں گے۔ چھٹا یعنی صحت کا گھر قوت میں نہیں آئے گا۔ بنیادی طور پر صحت اچھی رہے گی اور یہاں غیر ضروری توجہ دینے کی کوئی ضرورت نہیں۔

اس سال صرف ایک طویل المدت سیارہ یعنی نپ چون آپ کی مخالفت پر کمر بستہ ہوگا۔ باقی سب یا تو آپ کے حق میں ہیں یا آپ سے لاتعلق۔ اس لئے صحت و توانائی کے معاملات ہموار رہیں گے۔ قلیل المدت سیاروں کے اثرات کے تحت چھوٹے موٹے مسائل ضرور پیدا ہوں گے لیکن عارضی۔ اس سال یہ ادوار 18 فروری سے 20 مارچ، 21 مئی سے 20 جون، اور 22 نومبر سے 21 دسمبر تک ہوں گے۔ ان ایام میں مصروفیات کم کر دیں اور آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالتے رہیں۔

اگرچہ آپ کی صحت اچھی رہے گی تاہم آپ ان اعضاء پر توجہ دے کر اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں: سب سے پہلے چھوٹی آنت۔ یہ عضو آپ کے لئے ہمیشہ اہم رہا ہے۔ اس کے علاوہ یہی حیثیت ٹخنوں اور پنڈلیوں کو حاصل ہے۔ ان کا باقاعدگی سے مساج کروایا جائے تو بہت فائدہ ہوگا اور ورزش کرتے وقت ٹخنوں کو اضافی سپورٹ فراہم کیجئے۔ کمزور ٹخنے اکثر جسم کے دیگر حصوں پر لگنے والی چوٹوں کا پوشیدہ سبب ہوتے ہیں۔

تالو اور چہرے کا باقاعدگی سے مساج نہایت مفید ہوگا کیونکہ ان حصوں سے پھوٹنے والی عصبی رگوں کا تعلق پورے جسم سے ہوتا ہے۔ غصے اور خوف سے بچنے کی کوشش کیجئے اور اگر کبھی ان سے واسطہ پڑ ہی جائے تو جلد از جلد ان پر قابو پالیجئے۔ مراقبہ اس کے لئے نہایت مددگار ثابت ہوگا۔ ان کے علاوہ بڑی آنت، مثانے اور اعضائے تولید و تناسل کو بھی توجہ سے نوازیے۔ بڑی آنت کا صاف رہنا بہت ضروری ہے۔

آپ کا صحت کا سیارہ یورینس ہے۔ اس کی حکمرانی آپ کے ٹخنوں اور پنڈلیوں پر ہے، اس لئے آپ کی مجموعی صحت میں ان دونوں اعضاء کی اہمیت بہت زیادہ ہے۔ مزید برآں، یورینس آپ کی صحت کی حکمرانی برج حمل میں بیٹھ کر انجام دیتا ہے جس کی اپنی حکمرانی سر، چہرے اور تالو پر ہے، اور یہ آپ کے آٹھویں گھر سے بھی تعلق رکھتا ہے جس کا ناطہ بڑی آنت، مثانے اور اعضائے تولید و تناسل سے ہے۔

آٹھواں گھر تطہیر اور جراحت پر حکمرانی کرتا ہے۔ اس کے اثرات کے تحت لوگ آپریشن کو ہر چیز کا فوری حل سمجھنے لگتے ہیں۔ بعض اوقات یہ سوچ درست ہوتی ہے لیکن بعض اوقات اس کے بغیر بھی کام چل سکتا ہے۔ ایسا کوئی بھی فیصلہ کرنے سے پہلے ایک سے زائد ڈاکٹروں سے مشورہ کر لینا چاہئے۔ تطہیر کے معمولات اس سال آپ کو بہت فائدہ دیں گے۔

## گھر اور گھرانہ

گھر اور گھرانے سے تعلق رکھنے والا چوتھا خانہ عملاً اس سارے سال میں قوت میں نہیں آئے گا۔ آخری ہفتے میں زحل کے اس گھر میں داخل ہونے کے بعد صورتِ حال تبدیل ہو گئی لیکن اس کے اثرات اگلے سال یعنی 2015ء میں سامنے آئیں گے۔

لہٰذا یہ سال گھر اور گھرانے کے حوالے سے کم و بیش مستحکم رہے گا۔ آپ موجودہ صورتحال سے مطمئن رہیں گے اور کسی بڑی تبدیلی کی ضرورت محسوس نہیں کریں گے۔ اگر کوئی تبدیلی یعنی تزئین و آرائش یا مرمت وغیرہ کرنا چاہیں تو کوئی مضائقہ نہیں، لیکن کوئی خاص ضرورت بھی نہیں۔ یہاں ہر فیصلہ آپ کی مرضی پر منحصر ہے۔

اگرچہ گھر اور خاندان عمومی طور پر آپ کے فوکس میں نہیں ہیں تاہم بچے ضرور فوکس میں رہیں گے۔ پلوٹو گزشتہ چند سال سے آپ کے پانچویں گھر میں ہے اور آئندہ کئی سال تک یہیں

رہے گا۔ پلوٹو کی یہاں موجودی بچوں کی پیدائش کے معاملات کو پیچیدہ کر دیتی ہے۔ اس سال آپ کے کرنے کا کام یہ ہوگا کہ بچوں کو خطرات سے دور رکھیں۔ ممکن ہے کہ گزشتہ چند سالوں کے دوران کسی موقعے پر موت انہیں چھو کر گزر گئی ہو یا انہیں آپریشن وغیرہ کے مراحل سے گزرنا پڑا ہو۔ پلوٹو ان تمام باتوں کا حکمران ہے۔ آپ کی دانائی کا آزمائش یہ ہوگی کہ آپ بچوں کی آزادی پر قدغن لگائے بغیر انہیں محفوظ کیسے رکھتے ہیں۔ یہاں تھوڑی بہت تخلیق نگاری سے کام لینا ہوگا۔ گزشتہ چند سالوں کی طرح اس سال بھی انہیں جنسی زیادتی سے محفوظ رکھنا آپ کے لئے ایک ایشو ہوگا۔

آپ کا گھر اور گھرانے کا سیارہ مشتری سال کا پہلا حصہ آپ کے گیارہویں گھر یعنی سرطان میں گزارے گا۔ اس برج میں آ کر مشتری کی ''قوتِ اظہار'' میں بے حد اضافہ ہو جاتا ہے جو کہ گھریلو معاملات کے لئے سعد شگون ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ اپنے گھر والوں کے مابین ایک ٹیم جیسی ہم آہنگی پیدا کرنے کی کوشش کر رہے ہیں، اور اس میں آپ کو کامیابی بھی حاصل ہو رہی ہے۔ یہ ''ٹیم سپرٹ'' آپ کے بچوں کے لئے فولادی ڈھال ثابت ہو سکتی ہے جس کے تحت ہر کوئی ایک دوسرے کا خیال رکھے گا۔

16 جولائی کو مشتری آپ کے بارہویں گھر یعنی برج اسد میں داخل ہوگا۔ اس منتقلی سے کئی اشارے اخذ کئے جا سکتے ہیں جن میں سب سے نمایاں یہ ہے کہ بچوں پر آپ کا فوکس پہلے سے بھی زیادہ ہو جائے گا۔ اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ اپنے گھر میں تفریح کے زیادہ سے زیادہ سامان فراہم کرنے کی کوشش کریں گے۔ یہ بھی بچوں کے لئے ایک طرح کا تحفظ ہے۔ اگر انہیں گھر میں ہی تفریح کے سامان میسر آ جائیں گے تو پھر اس کی تلاش میں انہیں گھر سے باہر یا کسی اور جگہ جانے کی ضرورت محسوس نہیں ہوگی۔ اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ کی روحانی فہم و فراست کو آپ کو گھریلو معاملات کو بہتر طریقے سے سلجھانے میں مدد دے گی۔ بارہویں خانے میں گھر اور گھرانے کے سیارے کی موجودی سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ اپنے گھر میں روحانی محافل اور تقریبات سجانے کا اہتمام کریں گے اور کچھ ایسا ہی رجحان آپ کے بزرگوں میں بھی دیکھنے میں آئے گا۔

## کریئر اور مالی معاملات

26 جولائی تک آپ کا دوسرا یعنی مالی معاملات کا گھر قوت میں رہے گا لہٰذا آپ کی توجہ اس

طرف مرکوز رہے گی اور آپ یہاں بہت سی تبدیلیاں بھی رونما ہوتے ہوئے دیکھیں گے۔ 15 اپریل کو لگنے والا چاند گرہن آپ کے دولت کے گھر میں وقوع پذیر ہوگا اور ان رجحانات کو مزید تقویت دے گا۔

مریخ کم و بیش سات ماہ آپ کے دولت کے گھر میں گزارے گا جو کہ ایک غیر معمولی بات ہے۔ عام طور پر مریخ کسی گھر میں ڈیڑھ سے دو ماہ تک ہی قیام کرتا ہے۔ اس کے علاوہ مریخ آتشی بروج میں بننے والی ایک بڑی ترتیب کا حصہ بھی ہوگا۔ اس سے کسی بڑی بات کے ظہور کا پتہ چلتا ہے۔ غالباً آپ کسی بہت بڑے کام کا حصہ ہیں اور شاید آپ کا خاندان بھی اس میں آپ کے ہم رکاب ہے۔ اس کام کی نوعیت کچھ بھی ہو سکتی ہے۔ ایسے کام عموماً پیچیدہ ہوا کرتے ہیں اور انہیں انجام دینے کے لئے حوصلے اور جذبے کے ساتھ ساتھ بہت سی محنت کی ضرورت بھی ہوتی ہے۔ مریخ یہ تمام ضروریات پوری کرتا ہے۔

دولت کے گھر میں مریخ کی موجودی آپ کو خطرات مول لینے پر آمادہ کرتی ہے۔ سنبلہ افراد عموماً ''خطروں کے کھلاڑی'' نہیں ہوتے۔ تمام خاکی بروج کی طرح سنبلہ افراد بھی مالی معاملات میں احتیاط پسند ہوتے ہیں۔ چنانچہ یہ بھی آپ کے لئے ایک انوکھا تجربہ ہوگا۔ چونکہ مریخ آپ کے آٹھویں گھر کا حکمران ہے، جس کا تعلق قرض سے ہے، اس لئے شاید آپ بہت سارا قرض حاصل کر لیں، اور قرض میں خطرہ ہمیشہ پنہاں ہوتا ہے۔

اس سال آپ کو جان لینا چاہئے کہ تعمیری اور تباہ کن قرض میں کیا فرق ہوتا ہے۔ تعمیری قرض وہ ہوتا ہے جس سے آپ ایسی چیزیں خریدتے اور ایسی سرمایہ کاری کرتے ہیں جو آگے چل کر سودمند ثابت ہوتی ہیں۔ ایسا قرض آپ کو دولتمند بناتا ہے۔ تمام بڑے بڑے کاروبار ایسے ہی قرض کے تحت چلتے ہیں، اور ان کاروباروں کے منتظم اس رقم کو بڑی دانشمندی سے استعمال کرتے ہیں۔ انہیں معلوم ہوتا ہے کہ ان کا منافع ہمیشہ ان کی لاگت سے زیادہ ہوتا ہے۔ تباہ کن قرض وہ ہوتا ہے جس سے آپ ایسی چیزیں خریدتے یا ایسی سرمایہ کاری کرتے ہیں جن سے آگے چل کر مادی فائدہ نہیں ہوتا مثلاً غیر ضروری تفریح، مہنگا کھانا پینا اور پہناوا۔ ایسی چیزیں کچھ عرصے کے بعد اپنی قدر و قیمت کھو بیٹھتی ہیں۔ یا پھر ایسا کاروبار جس کا مستقبل غیر محفوظ ہو۔ ایسا قرض آپ کو غریب بنا دیتا ہے۔ بعض اوقات یہ بتانا مشکل ہوتا ہے کہ قرضہ تعمیری ثابت ہوگا یا تباہ کن۔ خطرے کا تعلق اسی مشکل سے ہوتا ہے۔

دولت کے گھر میں مریخ کی موجودگی سے پتہ چلتا ہے کہ آپ مالی معاملات کو ہینڈل کرنے میں ایک خاص طرح کی جارح مزاجی سے کام لیں گے جو کہ آپ کے مزاج کا حصہ نہیں۔ اس سے آپ کو فائدہ بھی ہوگا لیکن یہاں بھی مسئلہ یہ ہے کہ جارح مزاجی کا تناسب کتنا ہو۔ بعض اوقات بے خبری کے عالم میں ہم ضرورت سے زیادہ جارحیت دکھا جاتے ہیں جس کا ہمیں آگے چل کر نقصان پہنچتا ہے اور خواہ مخواہ کے جھگڑے پیدا ہوتے ہیں۔ محنت بھی کیجئے، پہل کاری سے کام بھی لیجئے لیکن غیر ضروری جھگڑوں سے گریز کیجئے۔ ویسے بعض اوقات جھگڑا کرنا ضروری بھی ہو جاتا ہے۔

آپ کا مالی معاملات کا سیارہ زہرہ ایک تیز رفتار سیارہ ہے اور ایک سال میں آپ کے پورے زائچے کا سفر طے کر لیتا ہے۔ اس کی تیز رفتاری کی بدولت آپ کے مالی معاملات میں قلیل المدتی رجحانات پیدا ہوتے رہتے ہیں جن کا تفصیلی تذکرہ ماہ بہ ماہ رپورٹوں میں ہی بہتر رہے گا۔

جیسا کہ ہم نے پہلے ذکر کیا، کریئر اس سال آپ کی توجہ کا بڑا مرکز نہیں رہے گا۔ بعض سال ایسے ہی ہوتے ہیں۔ آپ نے کریئر پر توجہ دیتے ہوئے خاصا وقت گزار لیا ہے، اب بہتر ہوگا کہ توجہ کا رخ کسی اور طرف کیا جائے۔

## محبت اور معاشرت

جب سے یورینس آپ کے ساتویں یعنی محبت اور ازدواجی تعلقات کے گھر سے نکلا ہے آپ کے ان معاملات میں استحکام پیدا ہو گیا ہے۔ بر سبیل تذکرہ، یہ وقوعہ 2011ء میں ہوا تھا۔ اس سے پہلے یہاں خاصی ہڑبونگ مچی ہوئی تھی۔ تعلقات بنتے تھے ٹوٹ جاتے تھے۔ دوست آتے تھے چلے جاتے تھے۔ 2003ء اور 2004ء سے لے کر اب تک آپ کا حلقہ احباب پوری طرح سے تبدیل ہو گیا ہے۔

جو کچھ بھی ہوا، وہ منشائے قدرت تھا۔ آپ کو پرانی بندشوں سے نجات دلائی جا رہی تھی تا کہ آپ اپنی سوچ کے مطابق معاملات محبت چلا سکیں، اور اب اس کا وقت آ گیا ہے۔ 2012ء میں آپ کا محبت کا سیارہ نپ چون آپ کے ساتویں گھر میں داخل ہوا۔ گزشتہ سال مشتری نے برج سرطان میں داخل ہو کر اس کے ساتھ نہایت سعد نظرات قائم کیں، اور کچھ ایسا ہی سلوک زحل کی

طرف سے دیکھنے میں آیا۔ چنانچہ محبت آپ کی طرف آ رہی ہے اور ہمارے خیال میں یہ ''مثالی'' محبت ہوگی۔ آپ میں سے کئی ایک نے گزشتہ سال شادی کر لی ہوگی اور کئی ایک ہوں گے جو اس سال اس مرحلے سے گزر جائیں گے۔ سال کے پہلے نصف حصے میں آپ نپ چون کو مشتری کی طرف سے سعد نظرات ملتی رہیں گی۔

نپ چون کم از کم اگلے بارہ سال تک اپنے برج اور اپنے گھر میں رہے گا۔ معاملات محبت کے لئے یہ ایک نہایت سعد شگون ہے۔ اپنے گھر اور برج میں نپ چون کی قوت میں کئی گنا اضافہ ہو جاتا ہے لہٰذا آپ کی شخصی کشش بھی پہلے سے بڑھی ہوئی نظر آئے گی۔

محبت میں سنبلہ کے معیارات ہمیشہ اونچے ہوتے ہیں۔ زندگی کے ہر شعبے کی طرح رومانس میں بھی انہیں کاملیت درکار ہوتی ہے۔ آج کل ان کے معیارات پہلے سے بھی اونچے ہوں گے اور خاص بات یہ کہ ان کی طلب پوری بھی ہو جائے گی۔

واحد مسئلہ یہ ہوگا کہ آپ حقیقی محبت اور حقیقی ''معلوم'' ہونے والی محبت کے درمیان فرق بتا سکیں۔ نپ چون آپ کی مثالیت پسندی میں بے حد اضافہ کر دے گا اور ممکن ہے اس کے تحت آپ کئی انتباہی اشاروں کو نظر انداز کر جائیں۔ بہر حال، وقت کے ساتھ ساتھ آپ یہ تمیز کرنے کی صلاحیت بھی حاصل کر لیں گے۔ ان دنوں معاملات محبت میں آپ کے وجدان کی تربیت ہو رہی ہے۔ اس پر اعتماد کرنا سیکھیے۔

16 جولائی کو مشتری کے برج سرطان سے رخصت ہونے تک آپ میں سے زیادہ تر اپنے سماجی اہداف حاصل کر چکے ہوں گے۔ اس کے بعد وقت ہوگا کہ آپ دیگر معاملات، جیسا کہ آپ کی روحانی نمو، کی طرف توجہ دینا شروع کر دیں۔

سماجی زندگی اس سال مجموعی طور پر اچھی رہے گی۔ 16 جولائی تک گیارہویں گھر میں مشتری کی موجودگی سے آپ کے حلقہ احباب میں وسعت آنے کا اشارہ ملتا ہے۔ نئے اور اہم دوست آپ کی زندگی میں داخل ہوں گے۔ آپ کئی اجتماعی کاموں کا حصہ بنیں گے۔

محبت کے حوالے سے سعد اعداد 1، 12 اور 18 ہیں۔

## شخصی اصلاح

اس سال آپ کی روحانی نمو دو سمتوں میں انجام پا رہی ہے۔ ایک طرف آپ کی محبت اور

سماجی زندگی ہے جہاں نمو کا عمل آپ کے سماجی تعلقات اور رومانی تعلقات کے ذریعے انجام پائے گا۔ دوسری طرف (16 جولائی کے بعد) آپ اپنے خاندانی تعلقات کے ذریعے اس عمل سے گزریں گے۔ ان دونوں محاذوں پر جو کچھ بھی وقوع پذیر ہو رہا ہے، وہ دیکھنے میں جو نظر آتا ہے، حقیقت میں اس سے مختلف ہے۔ جو کچھ بھی ہو رہا ہے، چاہے آپ کو اچھا لگے یا برا، ایک اعلیٰ تر مقصد کے لئے ہو رہا ہے۔ بعض اوقات ناگوار واقعات کے پس پردہ جنم لینے والے خوشگوار نتائج کو دیکھنا دشوار ہوتا ہے۔ یوں سمجھئے کہ یہ ناگواریاں ایک دروازے کی حیثیت رکھتی ہیں جن سے گزر کر آپ ایک نئی دنیا میں داخل ہوں گے۔ آپ کو اس بات پر ایمان رکھنا چاہئے کہ خواہ کچھ بھی ہو، قدرت آپ کا بھلا چاہتی ہے۔ آپ کسی واقعے پر اپنا فیصلہ نہ سنائیے، محض اس کا مشاہدہ کیجئے اور دیکھئے کہ آپ کا دل اس پر کیا ردعمل دیتا ہے۔ قدرت کا نہاں ایجنڈا خود بخود عیاں ہو جائے گا۔ خیر اور شر کے متعلق انسان کا نکتہ نظر بڑا محدود ہوتا ہے، اس کی بنا پر کوئی فیصلہ سنانا اور نتیجہ اخذ کر لینا سودمند نہیں۔

معاملات محبت میں آپ کو قدم بہ قدم ایک ایسے راستے پر چلایا جا رہا ہے جو انجام کار عشق حقیقی پر منتج ہو سکتا ہے۔ ایسا سفر راتوں رات طے نہیں ہوتا۔ محبت کے بارے میں قدرت کے معیارات آپ کے انسانی معیارات سے کہیں زیادہ ارفع ہیں، مگر ان معیارات تک پہنچنے کے لئے آپ کو پہلے انسانوں کی محبت کے تجربات اور نشیب و فراز سے گزرنا پڑتا ہے۔ اس وقت یہی کچھ ہو رہا ہے۔ انسانوں کی محبت عارضی ہوتی ہے اور خدا کی محبت دائمی۔ ایک دفعہ آپ اس تک پہنچ جائیں تو پھر یہ ہمیشہ آپ کے ہم رکاب رہتی ہے۔

بعض لوگ سمجھتے ہیں کہ خدا کی محبت تک پہنچنے کے لئے انسانوں سے کنارہ کرنا پڑتا ہے۔ یہ سوچ غلط ہے۔ جب خدا کی محبت آپ کی زندگی میں داخل ہوتی ہے تو یہ بات بے معنی ہو جاتی ہے کہ انسانوں کے ساتھ آپ کے تعلقات میں کتنی شدت ہے۔ یہ سمجھ کر انسانوں سے منہ نہ موڑیے کہ آپ خدا کی طرف جانا چاہتے ہیں۔ یاد رکھئے کہ جسے اللہ کے بندوں سے محبت نہیں، اسے اللہ کی محبت بھی نہیں ملے گی۔

## ماہ بہ ماہ پیش گوئیاں

### جنوری

سعد تواریخ: 1, 2, 9, 10, 19, 20, 28, 29

دشوار تواریخ: 5, 6, 12, 13, 26, 27

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 5, 6, 9, 10, 14, 19, 20, 24, 28, 29

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,2,5,6,9,10,14,15,19,20,22,23,24,25,28,29

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 12, 13, 22, 23, 30, 31

سال کا آغاز اس عالم میں ہوگا کہ سیارگان کی زیادہ تر قوت زائچے کے نچلے حصے میں مرکوز ہوگی۔ اس کا مطلب یہ کہ آپ کے سال کی رات ابھی جاری ہے اور اس وقت آپ کی توجہ گھر، خاندان اور اپنی جذباتی صحت پر مرتکز ہے۔ اگر آپ اچھا کام کر نہیں رہے تو کوئی بات نہیں، اس وقت اچھا محسوس کرنا زیادہ اہم ہے۔ اس وقت آپ کو جذباتی ہم آہنگی کی ضرورت ہے۔ اس کے بعد آپ خارجی اہداف سے زیادہ بہتر طریقے سے نمٹ سکیں گے۔

اس مہینے 80 فیصد سیارے آگے بڑھ رہے ہیں۔ اس اعتبار سے نئے منصوبے شروع کرنے کے لئے یہ ایک اچھا مہینہ ہے۔ یکم سے 16 تک اور اس کے بعد 30 اور 31 تاریخیں اس کے لئے بہترین ہیں۔

اس وقت زیادہ تر سیارے زائچے کے مغربی یعنی سماجی تعلقات اور معاشرت کے حصے میں ہیں۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ اس وقت آپ ان حالات کو بھگت رہے ہیں (یا ان سے لطف اندوز ہو رہے ہیں) جو آپ نے شخصی آزادی کے گزشتہ دور میں تشکیل دیئے تھے۔ اس وقت خود کو حالات کے مطابق ڈھالئے، دوسروں کو ضروریات کو خود پر مقدم رکھئے اور ان کی "گڈ بکس" میں شامل رہیئے۔ جب آپ دوسروں کے مفادات کا خیال رکھیں گے تو آپ کے اپنے مفادات کا خیال بھی رکھا جائے گا۔

یہ مہینہ بہ حیثیت مجموعی پُرمسرت ہوگا۔ ذاتی تلذذ و تفریح کا دور عروج چل رہا ہے۔ آپ زندگی کا لطف اٹھا سکتے ہیں۔ 20 تاریخ کو سورج آپ کے چھٹے یعنی صحت اور کام کے گھر میں داخل ہو جائے گا اور تب آپ کو کام پر توجہ دینا ہوگی، ویسے سنبلہ کے لئے کام بھی تفریح کی ہی حیثیت رکھتا ہے۔

**مالی معاملات کسی قدرت احتیاط طلب ہیں لیکن یہ کیفیت زیادہ عرصے برقرار نہیں رہے گی۔ آپ کا مالی معاملات کا سیارہ زہرہ اس وقت تنزل سے گزر رہا ہے۔ زہرہ پر یہ وقت بہت کم آتا ہے۔ آمدن کی رفتار سست پڑے گی۔ ادائیگیوں میں تاخیر کا سامنا ہوگا۔ ان ناسازگار حالات کا**

مقابلہ ایسے ہی کیجئے جیسے کہ ناسازگار موسم کا کیا جاتا ہے۔ یعنی کوئی ایسی حرکت نہ کیجئے جس سے حالات کے بگاڑ میں اور اضافہ ہو۔ یہ اپنے مالی معاملات کا جائزہ لینے کا ایک موقع بھی ہے۔ ان پر اچھی طرح نگاہ ڈالئے اور جہاں نقائص نظر آئیں، ان کی اصلاح کی منصوبہ بندی کیجئے۔ اگلے ماہ زہرہ تنزل سے نکل کر آگے بڑھنا شروع کر دے گا، تب آپ ان منصوبوں کو عملی جامہ پہنا سکیں گے۔

صحت اس ماہ شاندار رہے گی۔ صرف ایک طویل المدت سیارہ آپ پر مخالفانہ نظر ڈال رہا ہے۔ قلیل المدت سیاروں کی طرف سے اعانت ہے یا وہ آپ کو چھیڑنے سے گریز کر رہے ہیں۔ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں پر عمل کر کے صحت کو مزید بہتر بنایا جا سکتا ہے۔

معاملاتِ محبت اس ماہ، اور اگلے ماہ بھی، اچھے رہیں گے۔ تاہم زہرہ کے تنزل کے ایام میں شادی کرنے سے پرہیز ہی بہتر ہے۔

## فروری

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 5; 6, 7, 15, 16, 17, 24, 25 |
| دشوار تواریخ: | 1, 2, 8, 9, 22, 23, 28 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 1, 2, 5, 6, 7, 10, 16, 17, 20, 24, 25, 28 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 1,2,5,6,7,10,11,12,16,17,18,19,20,21,24,25,28 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 1, 8, 9, 10, 19, 26, 27 |

اس مہینے زہرہ آگے بڑھنا شروع کر دے گا۔ اب آپ اپنی مالی اصلاحات کو نافذ کر سکتے ہیں۔ امید ہے کہ اس بارے میں آپ نے اپنی سوچ واضح کر لی ہوگی۔ زہرہ کی تنزلی کا مقصد آپ کو اسی وضاحت کی طرف لانا تھا۔ زہرہ اس وقت برج جدی میں ہے جو کہ آپ کے مالی معاملات کے لئے ایک سعد شگون ہے۔ دولت کمانے، خرچ کرنے اور سرمایہ کاری کرنے کے حوالے سے اب آپ کا رویہ حقیقت پسندانہ ہوگا۔ اگر یہ کام آپ نے اچھے طریقے سے ایک ڈھرے پر ڈال دیئے تو دیرپا دولت کا حصول یقینی ہے۔

آپ کے آٹھویں یعنی تشکیلِ نو کے گھر کا حکمران مریخ آپ کے دولت کے گھر میں ہے۔ اس سے کئی پیغامات ملتے ہیں۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ جیون ساتھی کی طرف سے آپ کو اچھی سپورٹ

میسر آئے گی، لیکن اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ کو اپنی مالی زندگی کی تطہیر کرنے کی ضرورت ہے۔ اپنی املاک کا جائزہ لیجئے۔ جن چیزوں کی آپ کو ضرورت نہیں، ان سے پیچھا چھڑا لیجئے۔ بیچ دیجئے یا کسی کو خیرات میں دے دیجئے۔ بھیڑ بھاڑ کو کم کیجئے۔ یہ کام کرنے کے لئے آپ کو اگلے چند ماہ تک کا وقت دیا گیا ہے۔

ملازمت کے متلاشیوں کے لئے 18 تاریخ تک کا وقت بڑا سعد ہے۔ اس تاریخ کو سورج آپ کے ساتویں گھر میں داخل ہوگا اور محبت اور سماجی تعلقات کے حوالے سے سالانہ دورِ عروج کا آغاز کرے گا۔ آپ کی سماجی مصروفیات بہت بڑھ جائیں گی۔ آپ شادیوں اور دعوتوں میں شریک ہوں گے۔ بہت سے لوگ آپ کی میزبانی کی خواہش ظاہر کریں گے۔ محبت اور رومان کے بھی کئی مواقع ظاہر ہوں گے۔

18 تاریخ کے بعد صحت کے معاملات پھر سے توجہ طلب ہوں گے۔ کوئی پریشانی کی بات تو نہیں لیکن احتیاط پھر بھی بہتر ہے۔ چند قلیل المدت سیارے آپ پر مخالفانہ نظر ڈال رہے ہیں لیکن ان کے اثرات عارضی ہی ہیں تاہم ان کے تحت پہلے سے موجود مسائل کی شدت میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ اس لئے آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالتے رہیں۔

آپ کے زائچے کا حکمران اور آپ کے کریئر کا سیارہ عطارد 6 تاریخ کو تنزل میں ہوگا۔ ایسے میں آپ کو چاہئے کہ اپنے کریئر کے اور ذاتی اہداف کا ازسرِنو جائزہ لیں، اور ان کے حوالے سے کوئی بڑا فیصلہ ان ایام میں نہ کریں۔ ابھی آپ کو اپنی سوچ واضح کرنے کی ضرورت ہے اور یہ کام اگلے ماہ ہوگا۔

## مارچ

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 5, 6, 15, 16, 24, 25 |
| دشوار تواریخ: | 1, 2, 7, 8, 22, 23, 28, 29 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 1, 2, 7, 10 ,17, 18, 19, 26, 27, 28, 29 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 1, 2, 7, 10, 11, 17, 18, 19, 20, 26, 27, 28, 29 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 7, 8, 19, 28, 29 |

عطارد یکم کو ایک بار پھر آگے بڑھنا شروع کردے گا اور کریئر اور ذاتی معاملات میں بھی مثبت پیش رفت نظر آنے لگے گی۔ اب آپ ان معاملات میں بہتر فیصلے کرسکتے ہیں۔

اس ماہ سیاروں کی قوت منتقل ہو رہی ہے۔ زائچے کا زیریں حصہ اب غالب نہیں رہا، بالائی حصہ اس کے برابر آ گیا ہے۔ (اگلے ماہ یہ صورتِ حال تبدیل ہو جائے گی)۔ اب کریئر اور خارجی سرگرمیاں زیادہ اہمیت حاصل کر رہی ہیں اور گھر اور خاندان کے معاملات کم و بیش ٹھکانے لگ چکے ہیں۔ ابھی کرنے کو کچھ کام باقی ہیں، اس لئے آپ کو گھر اور باہر کی زندگی میں برابر وقت تقسیم کرنا ہوگا۔ 6 تاریخ کے بعد آپ کا گھر اور خاندان کا سیارہ مشتری آگے بڑھنا شروع کر دے گا۔ یہ بہترین وقت ہوگا کہ آپ گھر کے بچے کھچے ایشوز کو نمٹا لیں، اور اس کے ساتھ ساتھ کریئر کے اگلے ہلے کی تیاری کریں۔

محبت اور سماجی تعلقات کے حوالے سے آپ کا سالانہ دورِ عروج اب بھی جاری ہے۔ ویسے تو اس کا اختتام 20 تاریخ کو ہونا ہے لیکن چونکہ آپ کے زائچے کا حکمران سیارہ سارا مہینہ آپ کے ساتویں گھر میں رہے گا، اس لئے یہ دور بھی اس تاریخ کے بعد جاری رہے گا۔ اس وقت آپ اپنے حلقہ احباب میں بہت مقبول ہیں اور آپ کی کاوشوں کو پذیرائی حاصل ہو رہی ہے۔ کیم کا نیا چاند آپ کے محبت کے سیارے کے بہت نزدیک ظاہر ہوگا لہٰذا آپ کے معاملاتِ محبت اور سماجی زندگی میں اور بھی تیزی آ جائے گی۔

21 سے 23 تاریخ تک عطارد نپ چون کے ساتھ مل کر سفر کرے گا۔ جن کی زندگی میں کوئی نہیں، ان کی ملاقات کسی خاص ہستی سے ہو سکتی ہے اور جب پہلے کسی تعلق کی ڈور میں بندھے ہیں، ان کے رشتے میں اور بھی نزدیکی اور گہرائی آ سکتی ہے۔ روحانی اعتبار سے بھی یہ ایک اہم وقت ہوگا۔

20 تاریخ تک صحت کو آپ کی توجہ کی ضرورت رہے گی۔ گزشتہ ماہ کی طرح، آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالتے رہیں تا کہ آپ کی توانائی میں کمی نہ آئے۔ اس تاریخ کے بعد معاملات خود بخود بہتر ہونا شروع ہو جائیں گے۔

آپ کا مالی معاملات کا سیارہ زہرہ 17 سے 19 تاریخ تک ایک پرانے گرہن کو متحرک کرے گا جس کے تحت تھوڑی بہت اتھل پتھل پیدا ہوگی اور مالی معاملات میں درکار تبدیلیاں آئیں گی۔ اسی طرح 11 سے 18 تاریخ تک مریخ بھی ایک پرانے گرہن کے مقام سے گزرے گا۔ ایسے میں لڑائی جھگڑا مول لینے اور پُرخطر کاموں سے گریز کریں۔

## اپریل

سعد تواریخ: 1, 2, 11, 12, 20, 21, 29, 30

دشوار تواریخ: 3, 4, 5, 18, 19, 24, 25

محبت کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 7, 16, 17, 24, 25

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 4, 5, 6, 7, 16, 17, 24, 25

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 5, 7, 8, 18, 19, 29, 30

اس ماہ دو گرہن پوری دنیا میں ہلچل پیدا کریں گے تاہم آپ پر کوئی خاص اثر نہیں پڑے گا۔ 15 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ کے دوسرے یعنی مالی معاملات کے گھر میں وقوع پذیر ہوگا لہٰذا آپ کو اس شعبے میں اہم اور ڈرامائی تبدیلیوں کے لئے تیار ہو جانا چاہئے۔ یہ تبدیلیاں چھ ماہ کے عرصے میں مکمل ہوں گی۔ آپ کو مالی اعتبار سے اپنے رویے، سوچ اور حکمت عملی تبدیل کرنا ہوگی، اور ان تبدیلیوں کا آخری نتیجہ آپ کے حق میں ہوگا۔

ہر چاند گرہن دوستیوں کی آزمائش کرتا ہے۔ آپ کے دوستوں کے معاملے میں بھی یہی کچھ ہوگا اور ان کی اپنی زندگیوں میں آنے والی تبدیلیاں آپ کے ساتھ ان کے تعلق کو متاثر کریں گی۔ اگرچہ یہ گرہن آپ پر جسمانی اعتبار سے کوئی اثر نہیں ڈالے گا لیکن اگر اس دوران آپ اپنی مصروفیات میں کچھ کمی کر دیں تو کوئی مضائقہ نہیں۔

29 تاریخ کو لگنے والا سورج گرہن آپ کے لئے بے ضرر نظر آتا ہے۔ یہ آپ کے نویں گھر میں وقوع پذیر ہوگا جس کا تعلق مذہب، سفر اور حصول علم سے ہے۔ ان ایام میں غیر ضروری غیر ملکی سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔ آپ کی زندگی میں مذہبی حوالے سے شامل افراد اس گرہن سے متاثر ہوں گے اور ان کی زندگیوں میں غیر معمولی اتار چڑھاؤ آ سکتے ہیں۔ کالج اور یونیورسٹی کی سطح کے طلبہ اپنے تعلیمی منصوبوں میں اہم تبدیلیاں کریں گے۔ آپ کے دینی و مذہبی عقائد کی بھی آزمائش ہوگی اور بہت سی خامیوں کی اصلاح ہو جائے گی۔

اگرچہ مالی معاملات چاند گرہن سے متاثر ہوں گے تاہم بہ حیثیت مجموعی آپ کی خوشحالی میں کوئی شک نظر نہیں آتا۔ چونکہ آپ ان معاملات پر توجہ دے رہے ہیں اس لئے رکاوٹ کے باوجود کامیابی حاصل ہوگی۔ دوستوں کی طرف سے اعانت میسر آئے گی اور 6 تاریخ کے بعد آپ کا مالیاتی

وجدان بھی نہایت عمدہ ہوگا۔ 13 سے 15 تاریخ تک کا وقت ملازمت کے متلاشیوں کے لئے اچھا ہے اور کریئر میں تبدیلی کے آثار بھی نظر آ رہے ہیں۔

صحت اس ماہ اچھی رہے گی۔ سالانہ رپورٹ میں مندرج مشوروں پر عمل جاری رکھئے۔

## مئی

سعد تواریخ: 8, 9, 10, 17, 18, 26, 27

دشوار تواریخ: 1, 2, 15, 16, 21, 22, 28, 29

محبت کیلئے بہترین دن: 3, 4, 6, 13, 14, 21, 22, 24, 25, 31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3, 4, 5, 6, 11, 12, 13, 14, 21, 22, 24, 25, 31

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 11, 12, 19, 20, 28, 29, 30

گزشتہ ماہ کی چھ تاریخ کو سیاروں کی قوت کا توازن زیریں حصے سے ہٹ کر بالائی حصے کی طرف ہوگیا۔ اب پیشہ ورانہ محاذ پر بلہ بولنے کا وقت ہے۔ گزشتہ کئی ماہ سے جو منصوبے آپ بنا رہے تھے، اب ان پر عمل کرنے کا وقت ہے۔ جب آپ اپنے کریئر میں کامیاب ہوں گے تو اپنے خاندان کا بھی بہتر خیال رکھ سکیں گے۔ 21 تاریخ کو آپ کریئر کے حوالے سے ایک سالانہ دور عروج میں داخل ہوں گے تاہم اس کے اثرات سے آپ کو 7 تاریخ سے ہی محسوس ہونا شروع ہو جائیں گے۔ اس تاریخ کو عطارد نصف النہار سے گزر کر آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں داخل ہوگا۔ اس سے ذاتی کامیابی اور مراتب میں بلندی کا اشارہ ملتا ہے۔ (اس بلندی کا ظاہری سطح پر نظر آنا ضروری نہیں)۔ آپ کی خدمات کو سراہا جائے گا۔

اس ماہ مریخ اور یورینس ایک دوسرے کے مخالف ہوں گے۔ ان ایام میں خطرات اور جھگڑے مول لینے سے گریز کریں۔ لوگ معمولی سے بات پر حد سے زیادہ ردعمل کا اظہار کر سکتے ہیں، اس لئے گفتگو اور برتاؤ میں احتیاط برتیں۔

معاملات محبت اب بھی اچھے ہیں تاہم چند چھوٹے موٹے جھٹکے آنے والے ہیں۔ 11، 28 اور 29 تاریخوں کو اپنے رفیق کے ساتھ معاملت میں خصوصی صبر و تحمل سے کام لیں۔ بہ حیثیت مجموعی، کوئی پریشانی کی بات نہیں، جو بھی کیفیت ہے، عارضی ہے۔

اگرچہ آپ اور آپ کا رفیق اپنے اپنے مالی معاملات میں تبدیلیاں لا رہے ہیں تاہم دونوں



مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

ایک دوسرے کو سپورٹ بھی فراہم کر رہے ہیں۔ زہرہ اور مریخ (جو آپ کے مالی معاملات سے تعلق رکھتے ہیں) 3 سے 29 تاریخ تک ایک دوسرے کے گھروں میں مہمان ہیں جس سے مالی معاملات میں عمدہ تعاون کا اشارہ ملتا ہے۔

21 تاریخ کے بعد صحت کے معاملات توجہ طلب ہوں گے۔ بہ حیثیت مجموعی تو آپ کی صحت اچھی ہے تاہم یہ مہینہ آپ کے لئے اچھا نہیں۔ قلیل المدت سیارے آپ کی مخالفت میں ہیں لیکن ان کے اثرات ہمیشہ عارضی ہوتے ہیں۔ ہمیشہ کی طرح، اس بار بھی آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالیں اور اگر دو چار بار مساج کروا سکیں تو کیا ہی بات ہے۔

آپ کے زائچے اور کریئر کا حکمران سیارہ عطارد 12 سے 31 تاریخ تک اپنی حدود سے باہر ہوگا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ ذاتی اور پیشہ ورانہ سطح پر آپ بھی اپنے معمول سے ہٹ کر کچھ تجربات کر رہے ہیں۔ شاید اس وقت ضرورت بھی اسی چیز کی ہے کیونکہ لگے بندھے معمول سے ہٹ کر کچھ سوچنے اور کچھ کرنے سے آپ کے کریئر کو بڑھاوا ملتا ہے۔

## جون

سعد تواریخ: 5, 6, 14, 15, 22, 23

دشوار تواریخ: 12, 13, 18, 19, 24, 25, 26

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 5, 6, 9, 10, 14, 15, 18, 19, 23, 24, 27, 28

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 5, 6, 7, 8, 10, 11, 14, 15, 18, 19, 23, 24, 27, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 9, 10, 17, 24, 25, 26

اس ماہ بھی آپ کے کریئر کا سالانہ دورِ عروج جاری ہے۔ کامیابی تو مل رہی ہے لیکن معاملات گزشتہ ماہ کی نسبت پیچیدہ ہیں۔ عطارد 7 تاریخ کو تنزل میں جائے گا۔ اس سے کریئر کی پیش قدمی تو نہیں رکے گی تاہم اس میں کسی قدر سستی آ جائے گی۔ عام طور پر کریئر کے سیارے کے تنزل میں جانے کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ آپ ظاہری اقدامات کرنے کے بجائے معاملات کا پھر سے جائزہ لیں۔ تاہم اس بار آپ کو واضح اقدامات بھی کرنا ہوں گے۔ ان کے بغیر چارہ نہیں۔ تاہم جو بھی قدم اٹھائیں، پہلے اچھی طرح سوچ سمجھ لیں تاکہ آگے چل کر کوئی غیر ضروری مشکل پیدا نہ ہو۔ اس وقت تک آپ کو لگے گا کہ آپ سوچ بچار میں وقت ضائع کر رہے ہیں لیکن اصل میں آپ

کے کام کی رفتار بڑھ جائے گی۔

مالی معاملات اس ماہ اچھے معلوم ہوتے ہیں۔ آپ کا مالی معاملات کا سیارہ زہرہ اپنے برج اور گھر یعنی برج ثور میں ہے۔ آپ کو اس کا فائدہ ہو رہا ہے۔ آپ کی آمدن میں اضافے کے اشارے مل رہے ہیں۔ زہرہ 23 تاریخ تک یہاں مقیم ہوگا اور اس سے مالی دائرے میں وسعت کا امکان ظاہر ہوتا ہے۔ 5 اور 6 تاریخ کو زہرہ ایک پرانے گرہن کو متحرک کرے گا جس سے تھوڑی بہت غیر متوقع اتھل پتھل پیدا ہوگی۔ ایک اعتبار سے یہ آپ کے حق میں بہتر ہوگی کیونکہ ممکن ہے کہ اس کے نتیجے میں آپ کو مالی معاملات میں اپنی سوچ اور منصوبہ بندی کے کسی نقص کا علم ہو جائے اور آپ اس کی اصلاح کر سکیں۔ 23 تاریخ کو زہرہ نصف النہار سے گزر کر آپ کے دسویں گھر میں داخل ہو جائے گا۔ یہ بھی مالی معاملات کیلئے ایک اچھا اشارہ ہے۔

اس ماہ بھی مریخ اور یورینس کی مخالفت جاری ہے لہٰذا اس حوالے سے گزشتہ ماہ کی گفتگو پر ایک نگاہ ڈال لیجئے۔ 22 اور 26 تاریخ کے درمیان یہ مخالفت عروج پر ہوگی، اس لئے ان ایام میں زیادہ محتاط رہیں۔

معاملاتِ محبت اس ماہ بھی احتیاط طلب ہیں۔ 9 تاریخ کو محبت کا سیارہ تنزل کا شکار ہوگا جس سے آپ پر اثر پڑے گا۔ لوگوں کے بارے میں آپ کی فہم و فراست پہلے جیسے نہیں ہوگی۔ آپ کو اپنے معاملاتِ محبت کا بھی جائزہ لینا پڑے گا۔ 21 تاریخ کے بعد معاملات بہتر ہو جائیں گے تاہم دل کی باتوں میں عجلت سے کام لینے سے گریز کیجئے۔

21 تاریخ تک صحت آپ کی توجہ کی طالب رہے گی۔ گزشتہ ماہ اس حوالے سے کی جانے والی گفتگو پر ایک نظر ڈال لیجئے۔ اس تاریخ کے بعد حالات انشاء اللہ بہتر ہو جائیں گے۔

21 تاریخ کو جب سورج آپ کے گیارہویں گھر میں داخل ہوگا تو محبت اور دوستی کے حوالے سے آپ کے معاملات میں بہتری اور تیزی آ جائے گی۔ اس سال آپ کے نئے اور اہم دوست بنیں گے اور اس عمل کا آغاز اسی تاریخ کے بعد ہوگا۔

## جولائی

سعد تواریخ: 2, 3, 11, 12, 19, 20, 21, 29, 30, 31

دشوار تواریخ: 9, 10, 15, 16, 22, 23

محبت کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 7, 8, 13, 14, 15, 16, 24, 25

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 2,3,4,5,6,7,8,11,12,16,17,19,20,27,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 5, 6, 13, 14, 22, 23, 24, 25.

گزشتہ ماہ کی 23 تاریخ کو سیاروں کی قوت زائچے کے مغربی حصے سے نکل کر مشرقی حصے کی طرف منتقل ہوگئی اور آپ کے لئے شخصی آزادی کا دور عروج شروع ہوگیا۔ یہ دور دسمبر تک جاری رہے گا۔ لوگوں کے ساتھ بنا کر رکھنا، ان کا خیال رکھنا بڑی اچھی بات ہے اور ایسا کرنے میں ہمارا فائدہ بھی ہے لیکن اس کے ساتھ ساتھ ہمیں کسی نہ کسی حد تک آزادی اور خود مختاری کی ضرورت بھی ہوتی ہے تاکہ اپنی زندگی کے بعض فیصلے ہم خود کرسکیں۔ اب وہ وقت آگیا ہے۔ اب آپ اپنے حالات میں اپنی مرضی کے مطابق تبدیلی اور اصلاح کرسکتے ہیں۔ اگر دوسرے آپ کا ساتھ نہیں دیتے تو کوئی بات نہیں۔ آہستہ آہستہ وہ بھی آپ کے ڈھرے پر آجائیں گے۔

کریئر اس ماہ بھی کامیابی کی منازل طے کرے گا۔ آپ کی پیشہ ورانہ عزت اور مرتبے میں اضافہ ہوگا۔ لوگ آپ کی صلاحیتوں کا اعتراف بھی کریں گے اور آپ کی خدمات کا بھی۔ اس ماہ آپ کا گیارہواں یعنی دوستوں اور اجتماعی سرگرمیوں کا گھر قوت میں ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کی پیشہ ورانہ کامیابیوں کے نتیجے میں آپ کے نئے دوست بنیں گے۔ آپ مختلف اور بہتر حلقوں میں قدم رکھیں گے۔

گیارہویں گھر کی قوت محض سماجی سطح پر مفید نہیں ہوتی بلکہ اس کے اثرات کے تحت آپ ٹیکنالوجی، علم نجوم، سائنس اور علم فلکیات کے بارے میں اپنے علم میں بھی اضافہ کرسکتے ہیں۔ بہت سی نئی معلومات آپ تک پہنچیں گی۔ ہم نے کئی مرتبہ دیکھا ہے کہ لوگ جب پہلی مرتبہ اپنا زائچہ بنواتے ہیں تو اس وقت ان کا گیارہواں گھر قوت میں ہوتا ہے۔

سائنسی علم آپ کے روحانی علم میں بھی اضافہ کرے گا۔ یہی وجہ ہے کہ گیارہویں گھر کے بعد بارہواں یعنی روحانیت کا گھر آتا ہے۔ سائنس ایک حد تک ہماری مدد کرسکتی ہے۔ اس کے گہرے مسائل روحانیت کی بدولت ہی حل ہوتے ہیں۔ 22 تاریخ کے بعد آپ کا روحانیت کا گھر قوت میں آجائے گا۔

17 تاریخ کو مشتری آپ کے بارہویں گھر میں داخل ہوگا اور سارا سال یہیں رہے گا یعنی

آپ کی روحانی زندگی آئندہ سارا سال سرگرم و متحرک رہے گی۔ مافوق الفطرت کی عادت ڈال لیجئے کیونکہ اگلے ایک سال کے لئے یہ آپ کی روزمرہ کی زندگی کا حصہ بننے والا ہے۔آپ کا وجدان نہایت عمدہ اور عموماً قابل بھروسہ ہوگا۔غیب کی دنیا آپ کو اپنے وجود کا احساس دلا رہی ہے۔روحانی علوم کے مطالعے کے لئے یہ نہایت موزوں وقت ہے۔

## اگست

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 8, 16, 17, 25, 26, 27 |
| دشوار تواریخ: | 5, 6, 11, 12, 18, 19 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 3, 4, 11, 12, 13, 20, 21, 23, 24, 30, 31 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 1, 2, 3, 4, 5, 12, 13, 14, 23, 24, 28, 29 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 5, 6, 14, 15, 18, 19, 25, 26 |

اس ماہ آپ کا بارھواں یعنی روحانیت کا گھر سب سے طاقتور ہے۔کم از کم چالیس فیصد اور بعض اوقات پچاس فیصد سیارے اس میں موجود رہیں گے۔ 23 تاریخ تک یوں سمجھئے کہ یہ آپ کی دنیا کا مرکز ہے۔اس حوالے سے گزشتہ ماہ کی گفتگو پر ایک بار پر نظر ڈال لیجئے۔ زندگی کی جنگیں دل اور دماغ کی سطح پر لڑی اور ہاری یا جیتی جاتی ہیں۔ خارج کی دنیا میں جو کچھ ہوتا ہے، وہ باطن کی دنیا میں اٹھنے والا انقلابات کا مظہر ہوتا ہے۔ اگر اندر کی جنگ جیت لی جائے تو باہر کے محاذ پر بھی فتح مل جاتی ہے۔ نتیجے کو وجہ نہیں سمجھنا چاہئے۔ اس ماہ آپ ایسی باتوں کی مزید گہری تفہیم حاصل کریں گے۔ 23 تاریخ تک کسی مادی مسئلے کو مادی وسائل سے حل کرنے کی کوشش نہ کریں۔ اس کے لئے روحانی سطح پر کوشش کریں، نتیجہ آپ کو مادی سطح پر نظر آئے گا۔

چونکہ آپ کی سالگرہ نزدیک ہے اس لئے گزشتہ سال کا پوری دیانتداری اور ہوشمندی سے جائزہ لینے کے لئے یہ ایک اچھا وقت ہے۔ اپنی کامیابیوں کو تسلیم کریں اور اپنی ناکامیوں کو بھی۔ جہاں غلطی ہوئی ہو اس کی اصلاح کا عزم کریں، اور آنے والے سال کے لئے منصوبہ بندی کریں۔ اس طرح آپ کے ذاتی نئے سال کا آغاز اچھے انداز میں ہوگا۔

اس وقت سیارے زائچے کے مشرقی حصے میں اپنی قوت کے عروج پر ہیں۔ یہی آپ کی شخصی قوت اور خودمختاری بھی عروج پر ہے۔ اپنی خودمختاری اور اختیار کو مثبت انداز میں استعمال کیجئے۔

زندگی کو اپنی مرضی کے مطابق تشکیل دیجئے۔ آپ کو کسی کی تصدیقی مہر کی ضرورت نہیں۔ دنیا خود کو آپ کے مطابق تبدیل کر لے گی۔

معاملاتِ محبت اس ماہ بہت زیادہ نمایاں نظر نہیں آتے۔ سب سے نمایاں چیز آپ کی ذاتی خوشی ہے۔ 23 تاریخ کو جب سورج آپ کے برج میں داخل ہوگا تو ذاتی تلذذ و تفریح کے ایک اور دورِ عروج میں داخل ہو جائیں گے۔

مالی معاملات کے حوالے سے یہ بھی مہینہ خوشگوار رہے گا۔ 12 تاریخ کے بعد زہرہ مشتری کے ساتھ قدم ملا کر سفر کرے گا۔ اس سے آمدن میں اضافے کا اور غیر متوقع مال ہاتھ آنے کا اشارہ ملتا ہے۔ مالی معاملات میں آپ کا وجدان بہت اچھا ہوگا۔

## تجسیر

سعد تواریخ: 4, 5, 12, 13, 22, 23

دشوار تواریخ: 2, 3, 8, 9, 14, 15, 29, 30

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 8, 9, 12, 13, 16, 17, 23, 26, 27

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 1,2,3,10,11,12,13,19,20,23,24,25,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 12, 14, 15, 20, 21, 28

عام طور پر نئے منصوبے شروع کرنے کے لئے بہترین وقت سال کا پہلا نصف حصہ ہوتا ہے۔ خاص طور پر موسم بہار میں جب سورج برج حمل میں ہوتا ہے۔ لیکن آپ کی سالگرہ چونکہ انہی دنوں میں گزری ہے (یا گزرنے والی ہے)، لہٰذا آپ کا ذاتی نیا سال شروع ہو چکا ہے اور چونکہ 23 تاریخ کے بعد 80 فیصد سیارے آگے کو بڑھتے نظر آ رہے ہیں، لہٰذا نئے منصوبے شروع کرنے کے لئے یہ ایک نہایت سعد وقت ہے۔ اس میں یہ اضافہ بھی کر لیجئے کہ آپ کا پہلا گھر قوت میں ہے اور آپ شخصی آزادی کے دور میں ہیں تو سعادت اور بھی بڑھتی ہوئی نظر آئے گی۔ 24 تاریخ کے بعد جب چاند بڑھنا شروع ہوگا تو نئے منصوبوں کے آغاز کا بہترین وقت ہوگا۔

یہ مہینہ خوشی اور خوشحالی سے عبارت ہے۔ آپ کی شخصی آزادی کا دور جاری ہے اور آپ ہر جگہ اپنی مرضی چلا سکتے ہیں۔ ویسے تو یہ بات بڑی اچھی لگتی ہے لیکن اس کے ساتھ ایک سچ یہ بھی ہے کہ اس وقت آپ جو کچھ کریں گے، آگے چل کر اسے بھگتنا بھی ہوگا۔ تلذذ

وتفریح کا دور عروج بھی جاری ہے اور 23 تاریخ کو مالی دور عروج بھی شروع ہو جائے گا۔ مزہ لیجیے۔

صحت وتوانائی کی صورت حال اچھی رہے گی۔ آپ کی شخصی کشش میں بھی اضافہ ہوگا۔ 23 تاریخ تک آپ کے اپنے برج میں سورج کا قیام آپ کی شخصی کشش اور مقناطیسیت میں بے حد اضافہ کرے گا۔ 8 تاریخ کے بعد زہرہ بھی یہاں آ جائے گا جس کے تحت حسن، وقار اور انداز کے بارے میں آپ کی تفہیم میں ایک نئی جہت در آئے گی۔ ذاتی آرائش وزیبائش کا سامان اور کپڑے وغیرہ خریدنے کے لئے یہ بہت اچھا وقت ہے۔ آپ کے برج میں زہرہ کی آمد سے خوشحالی کے رجحان کو تقویت ملے گی۔ غیر متوقع دولت ہاتھ آنے کا امکان ہے۔ ملازمت کے متلاشیوں کے لئے 23 سے 30 تاریخ تک کے ایام بہت سعد ہیں۔

## اکتوبر

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 1, 2, 9, 10, 19, 20, 28, 29 |
| دشوار تواریخ: | 5, 6, 12, 13, 26, 27 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 3, 5, 6, 12, 13, 14, 22, 23, 24 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 3, 7, 8, 12, 13, 17, 18, 21, 22, 23, 26, 27 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 5, 6, 12, 13, 22, 23, 31 |

14 ستمبر سے مریخ آپ کے چوتھے یعنی گھر اور خاندان کے خانے میں ہے اور آپ پر مخالفانہ نظر ڈال رہا ہے۔ اس ماہ کی 26 تاریخ تک یہ یہیں رہے گا۔ ایسے میں عموماً گھر میں تعمیر یا تزئین و آرائش کی ضرورت پیش آ جاتی ہے۔ اگر آپ کو ایسے کسی کام کی ضرورت درپیش ہو تو یہ اس کے لئے بہترین وقت ہے۔ گھر والوں کے مزاج میں آپ کو شدت نظر آئے گی۔ حادثات کا امکان بھی موجود ہے۔ اپنے گھر اور گھر والوں کو محفوظ رکھنے کی حتی الوسع کوشش کیجیے۔

اس ماہ کی بڑی خبر دو گرہن ہیں جس سے پتہ چلتا ہے کہ یہ خاصا تلاطم خیز مہینہ رہے گا۔

8 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ کے آٹھویں گھر میں لگے گا۔ اس سے کئی چیزیں ظاہر ہوتی ہیں۔ عمومی یا نفسیاتی سطح پر موت سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ آپریشن وغیرہ کی نوبت آ سکتی ہے لیکن چونکہ آپ کی صحت اچھی ہے، اس لئے پہلے کسی اور ڈاکٹر کی رائے بھی لے لیجیے۔ آپ کا صحت

اور کام کا سیارہ یورینس اس گرہن سے متاثر ہوگا، اس لئے صحت اور کام دونوں جگہوں پر اتھل پتھل نظر آئے گی۔ پلوٹو بھی متاثر ہوگا لیکن بہت زیادہ نہیں۔ بہرحال، اس کے نتیجے میں آپ کو سواری کے مسائل سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ گاڑی چلاتے ہوئے محتاط رہیں۔ بہن بھائیوں، پڑوسیوں اور دوستوں کی زندگیاں بھی متاثر ہوں گی۔ ہر چاند گرہن دوستیوں کی آزمائش کرتا ہے، اس بار بھی ایسا ہی ہوگا۔ گرہن سے چند دن پہلے اور چند بعد تک اپنی مصروفیات گھٹا دیں تاکہ منفی اثرات میں شدت پیدا نہ ہو۔

23 تاریخ کو لگنے والا سورج گرہن آپ کے تیسرے یعنی ابلاغ و مواصلات کے گھر میں وقوع پذیر ہوگا۔ چاند گرہن کی طرح یہ بھی آپ کو سواری کے مسائل سے دوچار کرسکتا ہے۔ اگر آپ کمپیوٹر کو ابلاغ کے ذریعے کے طور پر استعمال کرتے ہیں تو اس میں بھی مسائل اٹھ سکتے ہیں۔ چوکنے رہئے اور گاڑی چلاتے وقت احتیاط سے کام لیجئے۔ ہر سورج گرہن آپ کے روحانی معمولات پر اثرانداز ہوکر ان میں تبدیلیاں پیدا کرتا ہے، اس بار بھی ایسا ہی ہوگا۔

اس مہینے کی ایک اور بڑی خبر آپ کے دولت کے گھر کا قوت میں آنا ہے۔ تقریباً نصف سیارے اس میں قیام پذیر ہوں گے یا اس میں سے گزریں گے۔ لہذا یہ مہینہ خوشحالی سے عبارت رہے گا۔

## نومبر

سعد تواریخ: 6, 7, 15, 16, 17, 25, 26

دشوار تواریخ: 2, 3, 8, 9, 22, 23, 29, 30

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 10, 11, 12, 20, 22, 23, 29, 30

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 2, 3, 4, 5, 11, 12, 14, 18, 19, 22, 23

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 8, 9, 10, 11, 20, 21

آپ کا تیسرا یعنی ابلاغ و مواصلات اور دانشورانہ مشاغل کا گھر 23 اکتوبر کو قوت میں آیا اور اس ماہ کی 22 تاریخ تک قوت میں رہے گا۔ آپ اپنے مالی اہداف کم وبیش حاصل کر چکے ہیں۔ اگر آپ کے اہداف بہت بلند تھے تو بھی آپ ان کی طرف اچھی خاصی پیش رفت کر چکے ہیں۔ اب خوشحالی کے ثمرات سے لطف اٹھانے کا موقع ہے۔ آپ کے پاس فرصت ہے، اپنے ذہن کو صیقل کیجئے، سیکھئے اور اپنے علم میں اضافہ کیجئے۔

طلبہ کے لئے یہ بہت اچھا مہینہ ہے۔ ان کا ذہن پہلے سے زیادہ مستعد اور بیدار ہے اور حصولِ علم کے زیادہ گنجائش کا حامل ہے لہٰذا ان کو کامیابی نصیب ہوگی۔ آپ کی عمر خواہ کچھ بھی ہو، جس موضوع میں آپ کو دلچسپی ہو، اس میں مزید سیکھنا، کورسز میں داخلہ لینا، لیکچرز وغیرہ سننا، ہمیشہ سودمند رہتا ہے۔ لکھنے والوں، اساتذہ اور صحافیوں کے لئے بھی یہ ایک اچھا مہینہ ہے، اور اسی طرح سیلز اور مارکیٹنگ کے شعبوں سے تعلق رکھنے والوں کے لئے بھی۔

23 تاریخ کے بعد صحت کے معاملات توجہ طلب ہوں گے۔ بہ حیثیت مجموعی آپ کی صحت اب بھی اچھی ہے لیکن توانائی کی سطح کچھ نیچے آ گئی ہے۔ اس لئے پہلے سے موجود مسائل میں عارضی شدت پیدا ہو سکتی ہے۔ اس کے علاوہ آپ کا صحت کا سیارہ یورینس 8 اکتوبر کے چاند گرہن کے مقام پر ٹکا ہوا ہے۔ اس کے نتیجے میں صحت کے حوالے سے چند خدشات جنم لے سکتے ہیں۔ بہرحال، یہ سب عارضی کیفیات ہیں۔ اس ماہ کے اواخر تک ان کے ختم ہوتے ہی، صحت اور توانائی کی پرانی کیفیت بحال ہو جائے گی۔ اس دوران آرام کے لئے جتنا وقت نکال سکتے ہیں، نکالئے۔

گرہن کے مقام پر یورینس کی موجودی سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ اپنے صحت کے معمولات میں ڈرامائی تبدیلیاں پیدا کر سکتے ہیں۔ پیشہ ورانہ سطح پر بھی تبدیلیاں آ سکتی ہیں۔

8 سے 10 تاریخ تک عطارد بھی گرہن کے ایک مقام سے گزرے گا۔ ان ایام میں گاڑی احتیاط سے چلایئے اور خطرات مول لینے سے گریز کیجئے۔ یہاں پر بھی پیشہ ورانہ سطح پر تبدیلیوں کے اشارے موجود ہیں۔

اس ماہ زیادہ تر سیارے آگے کو سفر کر رہے ہوں گے۔ 16 تاریخ کے بعد سے 90 فیصد سیارے اس کیفیت میں ہوں گے لہٰذا آپ اپنے اہداف کی طرف تیزی سے پیش قدمی کریں گے، اور عمومی سطح پر دنیا میں بھی ایک طرح کی تیزی دیکھنے میں آئے گی۔ نئے منصوبے شروع کرنے کے لئے اب بھی بہت اچھا وقت ہے۔ تاہم بہترین وقت 22 تاریخ سے مہینے کے آخر تک کا ہوگا کیونکہ ان ایام میں چاند بڑھ رہا ہوگا۔

معاملاتِ محبت میں گزشتہ ماہ کچھ اتھل پتھل ہوئی تھی، تاہم اب حالات معمول پر آ رہے ہیں اور ہم آہنگی پیدا ہو رہی ہے۔

## دسمبر

سعد تواریخ: 3, 4, 13, 14, 22, 23, 30, 31

دشوار تواریخ: 5, 6, 20, 21, 26, 27

محبت کیلئے بہترین دن: 1, 2, 8, 12, 13, 18, 21, 22, 26, 27, 30, 31

مالیات بہترین دن: 1,2,10,11,12,13,15,16,20,21,22,28,29,30,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 5, 6, 10, 11, 21, 22, 30, 31

گزشتہ ماہ کی 22 تاریخ کو آپ کا چوتھا یعنی گھر اور خاندان کا خانہ قوت میں آ گیا۔ اس وقت آپ اپنے سال کی آدھی رات سے گزر رہے ہیں۔ اب وقت ہے کہ آپ اپنے ماضی کا جائزہ لیں۔ چوتھا گھر قوت میں ہو تو بغیر کسی ظاہری وجہ کے پرانی یادیں ابھر کر سامنے آ جاتی ہیں۔ قدرت کا منشا ہے کہ آپ اپنے ماضی کو ایک نئے انداز میں قبول کریں۔ یادیں بدلتی نہیں، لیکن جب انسان ذہنی اور نفسیاتی سطح پر ترقی کر جاتا ہے تو ان کا اثر بدل جاتا ہے۔ اس وقت آپ پرانی یادوں کی نئی تشریح کر سکتے ہیں۔ یوں سمجھ لیجیے کہ آپ اپنے ماضی کی نئی تعریف متعین کر رہے ہیں، اور اب آپ پر اس کا اثر پہلے جیسا نہیں رہے گا۔

چوتھے گھر کے قوت میں آنے سے ایک خرابی یہ پیدا ہوتی ہے کہ انسان ماضی میں رہنا شروع کر دیتا ہے۔ ماضی کو قبول کرنا اور بات ہے، اس کی طرف پلٹنے کی خواہش کرنا اور بات۔ ماضی کا جائزہ ضرور لیجیے لیکن زندہ حال میں رہیے۔ ماضی کو بدلا نہیں جا سکتا اور نہ اسے واپس لایا جا سکتا ہے۔

چوتھے گھر کی قوت کی بدولت آپ کی توجہ گھر اور خاندان پر اور اپنی جذباتی ہم آہنگی پر ہوگی۔ کریئر اور خارجی اہداف اب اتنے اہم نہیں ہوں گے۔ اس وقت آپ کریئر کے اگلے دور کے لئے نفسیاتی بنیادیں ڈال رہے ہیں۔ یہ باطنی کام ہے، آدھی رات کا کام۔

22 تاریخ تک صحت کو آپ کی توجہ کی ضرورت رہے گی۔ اس حوالے سے گزشتہ ماہ کی گفتگو پر ایک نظر ڈال لیجیے۔ اس تاریخ کے بعد صحت و توانائی کی صورتِ حال بہتر ہو جائے گی۔

اس کی ماہ دوسری بڑی خبروں میں 24 تاریخ کو زحل کی برج قوس میں منتقلی شامل ہے۔ یہ آپ کا چوتھا گھر بھی ہے۔ اگلے دو تین سال کے لئے جذباتی اور نفسیاتی ایشوز آپ کے لئے بے حد اہم رہیں گے۔ اس سے آپ کی مجموعی صحت و توانائی پر بھی اثر پڑے گا اور آنے والے چند سالوں

کے دوران آپ کو ان معاملات میں بے حد محتاط رہنا ہوگا۔

معاملاتِ محبت گزشتہ چند سال سے اچھے چل رہے ہیں۔ سماجی حلقے میں بھی خوب اضافہ ہوا ہے۔ اب (اور اگلے چند سال تک) ان تعلقات کی آزمائش ہوگی۔ مضبوط بنیادوں پر استوار تعلقات باقی رہ جائیں گے، کمزور تعلقات ختم ہو جائیں گے۔ اس کا زیادہ شدت سے احساس آپ کو اگلے ماہ اور اگلے سال ہوگا تاہم شروعات کا پتہ آپ کو اب تک چل گیا ہوگا۔

4 سے 7 تاریخ تک مریخ ایک گرہن کے مقام سے گزرے گا۔ ان ایام میں گاڑی احتیاط سے چلایئے اور جھگڑوں اور پُرخطر کاموں سے گریز کیجئے۔

21 سے 23 تاریخ تک زہرہ ایک گرہن کے مقام سے گزرے جس کے تحت عارضی طور پر مالی معاملات میں اتھل پتھل پیدا ہوسکتی ہے تاہم اس کے نتیجے میں ضروری تبدیلیاں بھی واقع ہوں گی، لہٰذا یہ ایک اچھی چیز ہے۔







# برج میزان

## پیدائش 23 ستمبر تا 22 اکتوبر

### نمایاں رجحانات

2011ء اور 2012ء کے تلاطم سے آپ اپنی جسمانی و ذہنی صحت کو بچا کر نکل آئے، اس کارنامے پر آپ کو داد ملنی چاہئے۔ آنے والے سال کے اپنے چیلنجز ہیں لیکن اب آپ ذہنی و جذباتی طور پر اتنے مضبوط ہو چکے ہیں کہ آسانی سے ان کا مقابلہ کر سکتے ہیں۔

چیلنجز کے علاوہ اس سال میں کئی اچھی چیزیں بھی ہیں۔ انہیں حاصل کرنے کے لئے محنت تو کرنا پڑے گی لیکن ملیں گی ضرور۔

گزشتہ سال 26 جون کو آپ کریئر کے حوالے سے ایک بڑے عمدہ اور کامیاب دور میں داخل ہوئے۔ یہ دور اس سال 16 جولائی تک جاری رہے گا۔ آپ پیشہ ورانہ سطح پر ترقی کریں گے اور کئی خوش آئند مواقع بھی آپ کی راہ میں آئیں گے۔

2011ء سے معاملات محبت اگرچہ ہیجان انگیز ہیں لیکن غیر مستحکم بھی ہیں۔ اس سال بھی رومان تو آپ کے دامن گیر ہوگا لیکن عدم استحکام کا مسئلہ بھی ساتھ ساتھ رہے گا۔ 16 جولائی کو مشتری کی آپ کے گیارہویں گھر میں منتقلی ظاہر کرتی ہے کہ آپ کی سماجی زندگی اچھی رہے گی اور آپ نئے اور اہم دوست بنائیں گے۔

گزشتہ سال کی طرح، اس سال بھی زحل آپ کے دولت کے گھر میں رہے گا۔ آپ کو اپنے مالی معاملات کو ازسرنو ترتیب دینے کی ضرورت ہے۔ شاید آپ کو لگ رہا ہو کہ اضافی ذمہ داریوں کی وجہ سے پیسے کم پڑ رہے ہیں۔ تاہم اگر آپ اپنے معاملات میں تھوڑی بہت تبدیلی لے آئیں تو موجودہ وسائل میں ہی بخیر و خوبی گزارا ہو جائے گا۔

اس سال آپ کی صحت کو توجہ کی ضرورت تو ہے لیکن آپ بدترین دور سے گزر چکے ہیں۔ مزید تفاصیل ذیل کے عنوان میں۔

اس سال آپ کی زیادہ تر توجہ جسم، شخصی تاثر اور ذاتی تفریح و تلذذ (26 جولائی تک)، مالی معاملات، گھر اور خاندان، صحت اور کام، محبت اور رومان، کریئر (16 جولائی تک)، اور دوستوں اور اجتماعی سرگرمیوں پر (16 جولائی کے بعد) مرکوز رہے گی۔

## صحت

(یاد رہے کہ ہم علم طب کے حوالہ سے نہیں بلکہ علم نجوم کے حوالہ سے بات کر رہے ہیں۔ ماضی قدیم میں یہ دونوں نکات ہائے نظر ایک ہی تھے مگر اب ان میں خاصا فرق پیدا ہو گیا ہے۔ لہٰذا طبی نکتہ نظر حاصل کرنے کیلئے اپنے ڈاکٹر سے رجوع کیجئے۔)

صحت اس سال ایک چیلنج کی حیثیت اختیار کیے رکھے گی اگرچہ سال کے دوسرے نصف حصے میں اس کی شدت پہلے نصف حصے کے مقابلے میں کم ہوگی۔ 16 جولائی کے بعد آپ کو صحت میں بتدریج اور مسلسل بہتری ہوتی نظر آئے گی۔ اچھی بات ہے کہ آپ کا چھٹا یعنی صحت کا گھر اس سال قوت میں ہے، مطلب یہ کہ آپ اپنی صحت پر توجہ دینے پر مجبور ہوں گے۔ اس وقت اسی چیز کی ضرورت تھی۔ اگر آپ ضروری چیزوں کو نظر انداز کر رہے تھے تو صحت کے مسائل زیادہ سنگین ہوں گے۔ صحت کے حوالے سے سیاروں کی مخالفانہ نظر بجائے خود بیماری کا باعث نہیں بنتی لیکن اپنی صحت کو بحال رکھنے کے لئے آپ کو پہلے سے زیادہ کوشش ضرور کرنا پڑتی ہے۔ اس مرتبہ آپ کوشش کریں گے اور نتیجہ بھی اچھا نکلے گا۔

آپ کے سال کا آغاز کچھ یوں ہوگا کہ چار طویل المدت سیارے آپ پر مخالفانہ نظر ڈال رہے ہوں گے۔ یہ کوئی معمولی بات نہیں۔ سال کے پہلے نصف حصے میں ایسے ادوار بھی آئیں گے جب قلیل المدت سیارے بھی آپ کی مخالفت کرتے ہوئے نظر آئیں گے۔ یہ ادوار یکم سے 20 جنوری، 21 مارچ سے 19 اپریل، اور 21 جون سے 16 جولائی تک پر محیط ہوں گے۔ ان ایام میں آرام کے لئے زیادہ سے زیادہ وقت نکالیں۔ اگر باقاعدگی سے مساج کروا سکیں یا کسی صحت افزا مقام پر جا سکیں تو کیا ہی بات ہے۔ اس پر مزید گفتگو بعد میں کی جائیگی۔

خوش آئند امر یہ ہے کہ اپنی صحت کو بہتر بنانے اور مسائل کا انسداد کرنے کے لئے آپ بہت سے کرنے کے کام کر سکتے ہیں۔ جیسا کہ ہمارے باقاعدہ قاری جانتے ہیں کہ صحت برقرار رکھنے کے لئے پہلی شرط یہ ہے کہ اپنی توانائی کا لیول برقرار رکھا جائے۔ اس بارے میں کسی فروگذاشت سے

کام نہ لیں۔ معمولی کاموں پر توانائی ہرگز ضائع نہ ہونے دیں اور جو بھی توانائی لگائی ہو، اپنے مرکزی اہداف کے حصول کے لئے لگائیں۔ فکر و تشویش سے بچئے، بہت زیادہ تفکر اور بہت زیادہ بولنے سے گریز کیجئے۔ بظاہر لگتا نہیں لیکن یہ چیزیں بھی ہماری بڑی توانائی ضائع کرتی ہیں۔ جہاں کہیں ہو سکے، کام دوسروں کے ذمے لگا دیجئے۔

اس کے بعد اپنے غیر محفوظ اعضاء یعنی دل اور پیروں پر توجہ دیجئے۔ فکر و تشویش سے بچئے کیونکہ دل کی تمام بیماریوں کی جڑ یہیں پوشیدہ ہے۔ مراقبہ اس ضمن میں بہت مددگار ہوگا۔

پیروں کا خیال رکھنے کے لئے ایسے جوتے پہنئے جو پوری طرح فٹ آتے ہوں اور اپنے توازن کو بگاڑیئے مت۔ فیشن کے بجائے سہولت کو ترجیح دیجئے (میزان لوگوں کے لئے یہ کافی مشکل کام ہے لیکن اگر آپ کو فیشن سہولت کے ساتھ مل جائے تو بیڑہ پار ہے)۔ پیروں کا باقاعدگی سے مساج نہایت فائدہ مندہ ہوگا۔

نپ چون آپ کا صحت کا سیارہ ہے لہذا صحت بہتر بنانے کے روحانی طریقے آپ کو بہت فائدہ دیں گے۔ مراقبہ اور عبادت آپ کے لئے نہایت مفید ہیں۔

مریخ ایک خاصا طویل وقت آپ کے برج میں گزارے گا۔ اس کے چند فائدے ہیں۔ یہ آپ کو اہداف حاصل کرنے کیلئے درکار توانائی، حوصلہ اور جذبہ فراہم کرے گا لیکن بعض اوقات مریخ کے اثرات کے تحت انسان اپنی قوت سے زیادہ بوجھ اٹھانے پر آمادہ ہو جاتا ہے، اور اس کے مزاج میں ایک طرح کا بے صبرا پن بھی آ جاتا ہے۔ انسان ہر وقت عجلت میں رہتا ہے جس کا نتیجہ چوٹ کی شکل میں نکل سکتا ہے۔ مریخ کے اثرات کے تحت انسان جھگڑے مول لینے میں بھی خاصا بیباک ہو جاتا ہے جو کوئی اچھی بات نہیں۔ اپنے غصے پر قابو رکھئے۔ غصہ آئے تو ایک گہرا سانس لیجئے اور بولنے سے پہلے دس تک گنتی گنئے۔ اپنی جارحیت کو حد اعتدال میں لایئے۔

آپکا صحت کا سیارہ ایک آبی برج یعنی حوت کا حکمران ہے، اسلئے پانی کے شفائی خواص کے ساتھ آپکا ایک خاص تعلق ہے۔ زیادہ پانی پینا آپ کیلئے فائدہ مند ہے البتہ اسے آلودگیوں سے پاک ہونا چاہئے۔ طبیعت ناساز ہو تو کسی جھیل، دریا یا سمندر کے کنارے کا رخ کریں، انشاء اللہ بہتری محسوس ہوگی۔ اسی طرح پیراکی جیسی ورزشیں آپ کیلئے بہت مفید ہوں گی۔

## گھر اور گھرانہ

آپ کا چوتھا گھر جس کا تعلق آپ کے گھر اور خاندان سے ہے، گزشتہ کئی سالوں سے قوت

میں ہے اور آئندہ کئی سال تک قوت میں رہے گا۔ عموماً کوئی گھر اتنا عرصہ قوت میں نہیں رہتا۔ گزشتہ سالوں میں بھی ہم نے اس پر گفتگو کی ہے، اور اب بھی گفتگو ضروری ہے کیونکہ یہ رجحان اب تک جاری ہے۔ آپ کا خاندان قدرت کی جانب سے تطہیر کے ایک عمل سے گزر رہا ہے۔ پوشیدہ مسائل ابھر کر سامنے آ رہے ہیں اور انہیں سلجھانے کی تدابیر کی جا رہی ہیں۔ یہ عمل کبھی خوشگوار نہیں ہوتا لیکن آخری نتیجہ ہمیشہ اچھا نکلتا ہے۔

آپ کے گھر میں اور خاندان میں جو کچھ بھی اتھل پتھل آپ کو نظر آ رہی ہے، اس کی بنیادی وجہ یہی تطہیر ہے۔ یہ اتھل پتھل کئی طرح سے ظہور پذیر ہو سکتی ہے۔ ایسے بحران سامنے آ سکتے ہیں جو زندگی اور موت کا مسئلہ بن جائیں، حقیقت میں کسی کی موت واقع ہو سکتی ہے، گھر میں کسی کو بیماری لاحق ہو سکتی ہے، خاندان میں دراڑیں پڑ سکتی ہیں، رشتے ناطے ٹوٹ سکتے ہیں۔ خاندان کو جس حالت میں آپ شروع سے دیکھتے چلے آئے ہیں، وہ برقرار نہیں رہتی۔ پرانا نظام ریزہ ریزہ ہو جاتا ہے اور پھر اسی کے ملبے سے نیا نظام جنم لیتا ہے۔ زندگی اور موت کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ ایک کے بغیر دوسرے کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔

چوتھے گھر میں پلوٹو کی موجودی عموماً گھر میں تعمیر اور تزئین کی ضروریات کو ابھار کر سامنے لاتی ہے۔ اس کام میں پیسہ بھی لگتا ہے اور اچھی خاصی مشقت بھی اٹھانا پڑتی ہے۔ لیکن پھر وہی بات کہ آخری نتیجہ اچھا نکلتا ہے۔ جب یہ بات سمجھ میں آ جائے تو راستے کی مشکلات کو جھیلنا آسان ہو جاتا ہے۔ بعض اوقات ہمیں روشنی دور دور تک دکھائی نہیں دیتی لیکن اگر علم ہو کہ سرنگ کے دوسرے سرے پر روشنی موجود ہے تو پھر اندھیرے سے جی اتنا نہیں گھبراتا۔

## کریئر اور مالی معاملات

آپ کا دولت کا گھر گزشتہ سال قوت میں تھا اور اس سال بھی رہیگا۔ مالی معاملات کیلئے یہ ایک اچھا اشارہ ہے۔ اسکے معنی یہ ہیں کہ آپ راہ کی مشکلات پر غالب آنے کا عزم رکھتے ہیں۔ آپکا یہ جذبہ اور حوصلہ دوسرے سیاروں کی "سعد" نظرات سے کہیں زیادہ اہمیت رکھتا ہے۔

اس سال آپ کو کئی مالی مشکلات سے نمٹنا ہوگا، خصوصاً 26 جولائی تک۔ آپ کا مالی امور کا سیارہ پلوٹو سال کے پہلے نصف حصے میں ایک بڑی تربیع کا حصہ ہوگا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کسی بڑے کام میں شامل ہیں۔ بڑے کام ہمیشہ پیچیدہ ہوا کرتے ہیں اور ان سے عہدہ برآ ہونے

کے لئے نٹ بازی کے بہت سے کرتب دکھانا پڑتے ہیں۔

زحل گزشتہ سال سے آپ کے دولت کے گھر میں ہے جس کے اثرات کے تحت آپ خود کو کسی قدر جکڑا ہوا محسوس کر رہے ہیں۔ آپ نے مالی حوالے سے زیادہ ذمہ داریاں اٹھا رکھی ہیں اور آپ کو ان کا بوجھ محسوس ہو رہا ہے۔ ان ذمہ داریوں کا تعلق آپ کے خاندان سے ہے اور ان سے پہلو تہی ممکن نظر نہیں آتی، اور اگر پہلو تہی کرنا بھی چاہیں تو ہمارا مشورہ ہوگا کہ ایسا نہ کیجئے کیونکہ اس میں کئی فوائد پنہاں ہیں۔ آپ گھر اور خاندان پر زیادہ خرچ کر تو رہے ہیں لیکن ان کے ذریعے کما بھی رہے ہیں۔ آپ کے گھر والے مالی حوالے سے آپ پر انحصار تو کر رہے ہیں لیکن شاید آپ کو سپورٹ بھی فراہم کر رہے ہیں، اگر مادی اعتبار سے نہیں تو جذباتی اعتبار سے۔ مالی معاملات میں خاندانی تعلقات کی بھی ایک اہمیت ہے۔

یہ فاضل بوجھ آپ کو اپنے مالی امور میں تبدیلیاں لانے اور ان کی نئی ترتیب لگانے پر مجبور کر رہے ہیں۔ ان میں سے کچھ تبدیلیاں خاصی ڈرامائی نوعیت کی ہوں گی تاہم ان کا نتیجہ اچھا نکلے گا۔ آپ کو اچھی طرح علم ہے کہ تبدیلیوں کی ضرورت کہاں کہاں ہے اور اس سال آپ ان کا اطلاق کریں گے۔ اگر آپ تبدیلیاں لے آئیں گے، معاملات کو نئی ترتیب دے لیں گے اور فالتو چیزوں سے پیچھا چھڑا لیں گے تو آپ اپنے وسائل کے اندر رہتے ہوئے تمام ذمہ داریوں سے بخوبی عہدہ برآ ہو سکیں گے۔

آپ کا مالی امور کا سیارہ برج جدی میں ہے اور اس برج کا حکمران سیارہ زحل آپ کے دولت کے گھر میں ہے۔ گویا دونوں ایک دوسرے کے گھروں میں مہمان ہیں۔ یہ ایک مثبت چیز ہے۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ دونوں سیاروں کے درمیان عمدہ تعاون ہو رہا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ خاندان اور خاندانی تعلقات آپ کے مالی معاملات میں اہم حیثیت رکھتے ہیں۔ اس کے معنی یہ بھی ہیں کہ مالی امور میں آپ کی فہم و فراست بہترین ہوگی اور آپ دولت حاصل کرنے کے حوالے سے ایک دوررس نکتہ نظر اپنائیں گے۔

تاہم قسمت آزمائی کے کھیلوں میں حصہ لینے کا شوق رکھنے والے افراد کیلئے یہ کوئی اچھا وقت نہیں۔ خصوصاً سال کے پہلے نصف حصے میں تو ایسے کاموں سے بالکل پرہیز کرنا چاہئے اگر ممکن ہو تو ایسے کاموں سے ہمیشہ پرہیز کرنا چاہئے۔ آپ کے مالی امور پر اثرانداز ہونے والے دونوں سیارے "راتوں رات" امیر ہونے والے کاموں میں کوئی معاونت نہیں دیتے۔ ان کے ذریعے

حاصل ہونے والی دولت بڑے آرام اور بڑے طریقے سے حاصل ہوتی ہے۔

جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، کریئر گزشتہ سال اچھا تھا اور اس سال بھی اچھا رہے گا خصوصاً 16 جولائی تک۔ اس تاریخ تک مشتری آپ کے کریئر کے گھر میں ہوگا جو کہ پیشہ ورانہ کامیابی کا ایک واضح اشارہ ہے۔ اگر آپ کسی کے لئے کام کرتے ہیں تو آپ کو ترقی ملے گی۔ اگر آپ اپنا کام کرتے ہیں تو آپ کے مرتبے اور ساکھ میں اضافہ ہوگا۔ مشتری کریئر کے حوالے سے خوش آئند مواقع بھی فراہم کرے گا۔ برج سرطان میں مشتری کی موجودی کاروبار میں گھر کے افراد کے شامل ہونے کی تائید کرتی ہے۔ اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ کے بہن بھائی اور گہرے دوست اس سال کامیاب ہیں اور آپ کے پیشہ ورانہ اہداف کے حصول میں اعانت فراہم کر رہے ہیں۔ کریئر کے حوالے سے اچھی مارکیٹنگ اور پروموشن یعنی اچھا ابلاغ نہایت اہمیت رکھتے ہیں۔

## محبت اور معاشرت

معاملات محبت اس سال دلچسپ بھی ہوں گے اور ہیجان خیز بھی خصوصاً 26 جولائی تک، مگر عدم استحکام کے شکار بھی رہیں گے۔ آپ کا پورا سماجی حلقہ اتھل پتھل کا شکار ہے اور تبدیلیوں کے مراحل سے گزر رہا ہے۔ آپ میں سے جن کی شادیاں ہو چکی ہیں، ان کے ازدواجی تعلق کی خاصی شدید آزمائش ہو رہی ہے۔ یہ عمل 2011ء سے جاری ہے۔ مضبوط تعلقات اس آزمائش سے گزر جائیں گے لیکن یہ کام آسان نہیں ہوگا۔ اس میں بہت سی کوشش اور بہت سی محنت درکار ہوگی۔ اگر تعلق مضبوط نہ ہو تو عموماً دونوں فریق اتنی کوشش اور محنت پر آمادہ نہیں ہوتے۔ کئی میزان افراد کو طلاق یا علیحدگی کا صدمہ سہنا پڑا ہے۔ یہ تجربات خوشگوار نہیں ہوتے۔ تاہم، اب محبت کسی بھی جگہ، کسی بھی وقت آپ کا دامن پکڑ سکتی ہے۔

آپ کا محبت کا سیارہ مریخ، آپ کے اپنے برج میں خاصا طویل وقت گزارے گا یعنی یکم جنوری سے 26 جولائی تک۔ اس سے محبت اور رومان کا اشارہ ملتا ہے۔ آپ کی شادی کسی بھی مرحلے پر ہو، آپ کی زندگی میں محبت ضرور آئے گی، اور اچھی بات یہ ہے کہ آپ کو اس کے لئے کچھ زیادہ کوشش نہیں کرنا پڑے گی۔ محبت آپ کے تعاقب میں ہے اور کسی نہ کسی موڑ پر آپ کو آ لے گی۔ لیکن، جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، استحکام کی کوئی ضمانت نہیں۔ شادی کرنے کا مشورہ ہم نہیں دیں گے۔ محبت کا لطف لیجیے لیکن باقی راہیں بھی کھلی رکھیے۔

اسی بات کو ایک اور انداز میں بھی پڑھا جا سکتا ہے۔ مریخ کی آپ کے برج میں موجدی سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کا رفیق، شادی کے چیلنجز کا ادراک کرتے ہوئے، آپ کا دل جیتنے کی نئی کوشش کر رہا ہے۔ اس کی طرف سے معاملات کو سدھارنے کی پوری کوشش ہو رہی ہے لیکن یہ سوال پھر بھی رہ جاتا ہے کہ کیا یہ کوشش کافی ہے۔ آپ میں سے کئی ایک کے اپنے ذہن میں بھی یہی سوال چکرا رہا ہوگا۔

آپ کے معاملاتِ محبت میں استحکام نہ ہونے کی کئی وجہ وجوہ ہیں۔ پہلی یہ کہ آپ اور آپ کا رفیق دونوں محبت میں تجربات کرنے کے قائل معلوم ہوتے ہیں۔ آپ تبدیلی چاہتے ہیں۔ آپ معمول سے ہٹ کر ہیجان خیزی کی خاطر کوئی نیا کام کرنا چاہتے ہیں۔ اگر یہ بات سمجھ لی جائے تو اسے تعلق کو مضبوط بنانے کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔ معمول سے ہٹ کر دیکھئے۔ مل کر ''وکھری'' نوعیت کے کام کیجئے۔ تعلق میں جو تبدیلی آ رہی ہے، اسے آنے دیجئے۔ تھوڑی سی عقل سے کام لیا جائے تو یہ آسانی سے ہو سکتا ہے۔

اس بحران کی اور وجوہات بھی ہیں۔ بے وفائی ان میں سے ایک ہو سکتی ہے۔ آپ کی یا آپ کے رفیق کی ذاتی زندگی کا کوئی بحران بھی اس کی وجہ ہو سکتا ہے۔ ایسے میں معاملات کو سلجھانے کے لئے آپ کی سماجی دانش کا ایک ایک ذرہ (اور آپ کے پاس ان کی وافر مقدار موجود ہے) درکار ہوگا۔

غیر شادی شدہ افراد کے لئے ان دنوں شادی کرنا کوئی فائدے کا سودا نہیں ہوگا۔ 16 جولائی کو مشتری آپ کے گیارہویں یعنی دوستوں کے گھر میں داخل ہوگا۔ اس کا رومان سے کوئی تعلق نہیں لیکن سماجی اعتبار سے نہایت اہم منتقلی ہے۔ آپ کی ملاقات نئے اور اہم لوگوں سے ہوگی اور آپ کے دوستوں کے حلقے میں اضافہ ہوگا۔

## شخصی اصلاح

گزشتہ سال کی طرح، اس سال بھی دولت کے گھر میں زحل قریباً سارا سال موجود رہے گا۔ لہٰذا یہ وقت ہے کہ آپ اپنے مالی امور کا کنٹرول حاصل کریں، خصوصاً اخراجات کا، بجائے اس کے کہ مالی امور آپ کا کنٹرول حاصل کر لیں۔ زحل کی یہاں موجودی سے قدرت کا مقصد یہی ہے کہ مالی معاملات میں آپ کا رویہ عقلمندانہ ہو اور آپ کو آسودہ حالی حاصل ہو۔ آسودہ حالی دو راستوں

سے آ سکتی ہے۔ پہلا یہ کہ آپ کی آمدن میں اضافہ ہو، دوسرا یہ کہ آپ جو کچھ کما رہے ہیں، اسے اچھے طریقے سے لگایا اور بچایا جائے۔ گزشتہ سال کی طرح اس سال بھی آپ دوسرے طریقے پر عمل کر کے آسودہ حالی حاصل کریں گے۔ اگر آپ کمائے ہوئے پیسے کو اچھی طرح نہیں سنبھالیں گے تو آمدن میں اضافہ کرنے سے کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔

زحل کی دولت کے گھر میں موجودی سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ گھر کا بجٹ اچھی طرح سے استعمال کریں گے۔ بہت سے لوگ بجٹ پسند نہیں کرتے کیونکہ ان کے خیال میں یہ ایک منفی سوچ کا مظہر ہوتا ہے لیکن ایسا ہونا ضروری نہیں۔ اچھا بجٹ بنانے کا مقصد ہوتا ہے کہ آپ کو اپنے مالی وسائل پر کنٹرول حاصل ہو، یہ نہیں کہ آپ شعوری طور پر کنجوسی کا مظاہرہ کرنے کی کوشش کریں۔ اس کی بدولت آپ اپنے وسائل کو مؤثر ترین انداز میں استعمال کر سکتے ہیں۔ ہر اچھے بجٹ میں ضروریات کے ساتھ ساتھ تفریح و تلذذ کا خانہ بھی ضرور شامل ہوتا ہے۔ آپ اپنی آمدن کا ایک حصہ ہر اس چیز کے لئے مختص کر دیتے ہیں جو آپ کے لئے اہمیت رکھتی ہے۔ اسی طرح ایک خانہ بچت اور سرمایہ کاری کے لئے بھی مختص ہونا چاہئے۔ بجٹ سے آپ کو رہنمائی ملتی ہے کہ آپ کس چیز پر کتنا پیسہ خرچ کر سکتے ہیں۔ یہی اس کی افادیت ہے۔

نپ چون فروری 2012ء سے آپ کے چھٹے یعنی صحت کے گھر میں ہے۔ 2011ء میں یہ کچھ دیر کے لئے یہاں آیا تھا لیکن 2012ء میں یہاں ڈیرہ جما کر بیٹھ گیا۔ صحت کے عنوان کے تحت ہم نے اس کے چند خالصتاً جسمانی اثرات بیان کئے تھے لیکن صحت کا انحصار صرف جسم پر نہیں ہوتا اور نپ چون آنے والے سالوں میں آپ کو زندگی کی اس حقیقت سے بڑے ڈرامائی انداز میں آشنا کرے گا۔ آپ میں سے کئی ایک اس میدان میں اچھی خاصی پیش رفت کر چکے ہیں لیکن ابھی بہت کچھ دیکھنا باقی ہے۔

نپ چون آپ کے چھٹے گھر میں مقیم ہی نہیں بلکہ اس کا حکمران بھی ہے۔ اس کی یہاں موجودی سے روحانی شفا کا اشارہ ملتا ہے۔ آپ زندگی کے اس پہلو کو زیادہ گہرائی میں جا کر دیکھ رہے ہیں۔ یہ ایک طویل المدت رجحان ہے۔ شاید پچھلے سال بھی اس کا ذکر ہوا، لیکن دوبارہ ذکر ضروری ہے کیونکہ یہ اب بھی پورے شد و مد کے ساتھ جاری ہے۔

# ماہ بہ ماہ پیش گوئیاں

## جنوری

سعد تواریخ: 3, 4, 12, 13, 22, 23, 30, 31

دشوار تواریخ: 1, 2, 7, 8, 14, 15, 28, 29

محبت کیلئے بہترین دن: 1,2,3,4,7,8,9,10,12,13,19,20,22,23,28,29,30,31

مالیات کیلئے بہتر دن: 1,2,5,6,9,10,14,15,19,20,24,25,28,29

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 9, 10, 14, 15, 21, 22, 30, 31

یہ مہینہ خاصا تلاطم خیز اور دباؤ سے بھرپور ہوگا۔ آپ کسی بڑے منصوبے میں شامل ہیں اور ایسے منصوبے ہمیشہ پیچیدہ ہوا کرتے ہیں۔ کرنے کا کام یہ ہے کہ آپ اپنی صحت کا خیال رکھیں۔ آپ کی مصروفیات یقیناً بہت زیادہ ہیں لیکن آرام کرنے کیلئے وقت ضرور نکالئے۔ 11 تاریخ تک کم ازکم 70 فیصد اور بعض اوقات 80 فیصد سیارے آپ پر مخالفانہ نظر ڈال رہے ہونگے۔ یہ بہت بڑی تعداد ہے۔ یہ سب سے کشیدگی انگیز وقت ہے، لیکن اپنی صحت کی نگرانی آپ کو سارا مہینہ کرنا ہوگی، خصوصاً 20 تاریخ تک۔ دولت، شہرت اور عظمت کو ایک طرف رکھئے، یہ مہینہ خیر خیریت سے گزارنیکی کوشش کیجئے۔ سالانہ رپورٹ کے مشوروں پر عمل کر کے صحت بہتر بنایئے۔ اگر آپ باقاعدگی سے مساج کرواسکیں یا کسی پُرفضا مقام پر جاسکیں تو بہت ہی اچھا ہوگا

مریخ سارا مہینہ آپکے برج میں رہ کر آپ کو توانائی دے گا لیکن بعض اوقات ایسی توانائی آپ کو بساط سے زیادہ بوجھ اٹھانے پر آمادہ کر دیتی ہے۔ عجلت اور جلد بازی سے گریز کیجئے۔

آپ کے سال کا آغاز کچھ یوں ہوگا کہ زیادہ تر سیارے آپ کے زائچے کے زیریں حصے میں ہوں گے۔ آپ کے ذاتی سال میں ابھی آدھی رات کا وقت ہے۔ یہ جذباتی ہم آہنگی اور ذہنی آسودگی حاصل کرنے کا وقت ہے۔ ہم آہنگی حاصل ہو جائے گی تو خارجی زندگی میں ایک فطری قوت اور رفتار پیدا ہو جائے گی۔ اس وقت آپ کریئر سے توجہ ہٹا کر اپنے گھر اور خاندان پر مرکوز کر سکتے ہیں۔ کریئر کو مکمل طور پر نظرانداز کرنا ممکن نہیں کیونکہ آپ کی ذمہ داریاں بہت زیادہ ہیں، اس کے باوجود گھر کو زیادہ وقت اور توانائی دی جاسکتی ہے۔ اس وقت کریئر کے اہداف حاصل کرنے کے لئے خارجی سے زیادہ باطنی طریقوں پر انحصار کیجئے۔ مراقبہ کیجئے، عبادت کیجئے، اپنے ہدف کو تصور میں

مجسم کیجئے۔ بعد ازاں جب سیاروں کی قوت منتقل ہوگی تو یہ مشق آپ کو ہدف تک تیزی سے پہنچنے میں مدد فراہم کرے گی۔

اس ماہ سیاروں کی زیادہ تر زائچے کے مغربی یعنی سماجی حصے میں مرتکز ہے۔ یہ میزان افراد کا پسندیدہ حصہ ہے۔ اس وقت قدرت کی منشا بھی یہی ہے کہ آپ وہ کام کیجئے جو آپ کو سب سے زیادہ پسند ہے یعنی لوگوں سے ملنا، گھلنا ملنا، اپنی سماجی ہنرمندی کو صیقل کرنا (جو پہلے ہی بہت آبدار ہے)، اور دوسروں کو خود پر مقدم رکھنا۔ ان دنوں آپ اپنا مقصد دوسروں کی اعانت اور اتفاق رائے سے حاصل کریں گے۔

معاملات محبت میں ''کچھ کھٹا کچھ میٹھا'' کی سی کیفیت ہے۔ گزشتہ چند سالوں سے یہ محاذ عدم استحکام کا شکار ہے اور اس ماہ بھی رہے گا۔ تاہم محبت آپ کے تعاقب میں ہے۔ آپ کو اس کے لئے خود سے کوئی کوشش نہیں کرنا پڑے گی۔

## فروری

سعد تواریخ: 8, 9, 18, 19, 26, 27

دشوار تواریخ: 3, 4, 10, 11, 12, 24, 25

محبت کیلئے بہتر دن: 3,4,5,6,7,8,9,16,17,18,19,24,25,26,27

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,2,5,6,7,10,11,12,15,16,17,20,21,24,25,28

کریئر کے لئے بہترین دن: 8, 9, 10, 11, 12, 20, 28

گزشتہ ماہ آپ کی صحت میں خاصی بہتری آئی ہے لیکن اسے اب بھی توجہ کی ضرورت ہے۔ آپ کی مخالفت پر کمربستہ سیاروں کی تعداد کم ہو کر 50 سے 60 فیصد پر آ گئی ہے گویا حالات کسی قدر آسان ہو گئے ہیں۔ اگر آپ نے گزشتہ مہینہ خیر خیریت سے گزار لیا ہے تو یہ بھی گزار لیں گے۔ اچھی بات یہ ہے کہ 18 تاریخ کے بعد آپ خود بھی صحت پر زیادہ توجہ دیں گے۔ خطرہ صرف اسی وقت ہوگا جب آپ خود غفلت سے کام لیں گے۔

معاملات محبت اب بھی عدم استحکام کے شکار ہیں۔ شادی کے خواہشمند افراد کو چاہئے کہ ابھی صبر سے کام لیں۔ ایسا نہیں ہے کہ آپ کے رفیق کے التفات میں کوئی کمی آ گئی ہے۔ بات صرف اتنی ہے کہ اس کی تمام تر کوششوں کے باوجود آپ کو خود ایک تشنگی کا احساس ہو رہا ہے۔ رومانی مواقع

کی وافر دستیابی اپنی جگہ، لیکن آپ ان سے کوئی خاص خوشی کشید نہیں کر پا رہے۔ محبت سے زیادہ امیدیں وابستہ نہ کریں، بس اس سے لطف اندوز ہوں۔ اگلے مہینے سے انشاء اللہ حالات میں بہتری آنا شروع ہو جائے گی۔

گزشتہ ماہ کی 20 تاریخ کو آپ اپنے سالانہ دورِ تفریح و تلذذ میں داخل ہو گئے جو کہ اس ماہ کی 18 تاریخ تک جاری رہے گا۔ چونکہ آپ بہت مصروف اور دباؤ کے شکار ہیں، اس لئے یہ دور آپ کے لئے اتنا لطف انگیز نہیں ہوگا جتنا کہ کبھی ہوا کرتا تھا۔ پھر بھی آرام اور تفریح آپ ہی کے فائدے میں ہے۔

آپ ابھی تک اپنے مالی امور کو ازسرِنو منظم کر رہے ہیں تاہم اس ماہ آپ کی آمدن میں اضافہ دیکھنے میں آتا ہے۔ زہرہ آپ کے مالی سیارے پلوٹو کے بہت نزدیک ہے (گزشتہ ماہ کے آخر پر بھی یہی صورت تھی)۔ اس شعبے میں بزرگوں کی طرف سے اعانت ملتی نظر آ رہی ہے اور خاندانی تعلقات بھی مددگار ثابت ہوں گے۔ جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، آپ کو زیادہ آمدن سے بڑھ کر اپنے مالی معاملات کو بہتر انداز میں منظم کرنے کی ضرورت ہے۔ ایسا ہو جائے تو مسائل کے لئے درکار وسائل بھی فراہم ہو جائیں گے۔

18 تاریخ کو آپ کو چھٹا یعنی صحت اور کام کا گھر قوت میں آ جائے گا۔ ملازمت کے متلاشیوں کے لئے یہ اچھی خبر ہے۔ اس سے پہلے 6 تاریخ کو عطارد تنزل کا شکار ہوگا۔ ایسے میں غیر ضروری غیر ملکی سفر سے گریز کریں کیونکہ ان دنوں مشتری، جو کہ غیر ملکی سفر کا حکمران سیارہ ہے، بھی تنزل کا شکار ہوگا۔ اگر سفر کرنا ہی پڑ جائے تو اس کے لئے معمول سے زیادہ وقت مختص کریں کیونکہ منزل تک پہنچنے میں تاخیر ہو سکتی ہے۔

## مارچ

سعد تواریخ: 7, 8, 17, 18, 26, 27

دشوار تواریخ: 3, 4, 10, 11, 24, 25, 30, 31

محبت کے لئے بہترین دن: 3, 4, 7, 8, 17, 18, 26, 27, 30, 31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,2,5,6,10,11,15,16,19,20,24,25,28,29

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 21, 22, 30, 31

اس وقت مغربی حصوں میں سیاروں کی قوت اپنے عروج پر ہے جو میزان افراد کے لئے نہایت خوش کن بات ہے۔ لوگوں سے میل جول بڑھانے اور بات چیت کرنے کا ہنر آپ کو خوب آتا ہے اور اب آپ کو اسے مزید بہتر بنانے کا موقع مل رہا ہے۔ 20 تاریخ کو آپ سماجی تعلقات اور معاشرت کے حوالے سے سالانہ دورِ عروج میں داخل ہوں گے۔ میزان کے لئے تو گویا یہ جنت کا منظر ہے۔ معاملاتِ محبت میں خاصی بہتری آ چکی ہے۔ 6 تاریخ کے بعد زہرہ آپ کے محبت کے سیارے مریخ کے ساتھ سعد نظرات قائم کرنا شروع کرے گا۔ عدم استحکام اپنی جگہ لیکن محبت سے آپ کو خوشی بھی حاصل ہوگی۔

بعض لوگ محبت میں عدم استحکام سے لطف اٹھاتے ہیں۔ ان کے نزدیک یہ زیادہ ہیجان خیز ہوتا ہے۔ آپ کو علم نہیں ہوتا کہ آپ کی زندگی میں کون آنے والا ہے۔ محبت کسی بھی وقت اور کسی بھی انداز میں ہو سکتی ہے۔ محبت برق کی طرح گرتی ہے لیکن پھر اتنی ہی تیزی سے غائب بھی ہو جاتی ہے۔ اس میں کوئی بندش نہیں ہوتی، کوئی پابندی نہیں ہوتی۔

آپ کا محبت کا سیارہ سارا ماہ تنزل کا شکار رہے گا۔ محبت کے حوالے سے کوئی بڑا فیصلہ کرنے کیلئے یہ کوئی اچھا وقت نہیں۔ اس وقت آپ کو ان معاملات میں اپنا ذہن واضح کرنے کی ضرورت ہے۔ آپ کو ٹھیک معلوم ہونا چاہئے کہ آپ کو کیا چاہئے اور کس چیز کی ضرورت ہے۔ پتہ لگائیے کہ کس کس جگہ اصلاح کی ضرورت ہے۔ چند ماہ بعد مریخ آگے کو بڑھنا شروع کر دے گا، تب آپ اپنی تلاش کے نتائج کی روشنی میں اصلاح کے لئے اقدامات کر سکتے ہیں۔

اس ماہ کا واحد ایشو آپکی صحت کے حوالے سے ہے۔ 20 تاریخ کے بعد سے آپ کو اس پر زیادہ توجہ دینا ہوگی۔ مارچ میں آپ پر اتنا دباؤ نہیں جتنا جنوری میں تھا لیکن صحت کے حوالہ سے اب بھی احتیاط کی ضرورت ہے۔ نیند ضرور پوری کریں اور ستانے کیلئے بھی وقت نکالیں۔ مساج کروا سکیں تو اچھی بات ہے۔ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں کو مدنظر رکھیں۔

11 سے 18 تاریخ تک مریخ ایک پرانے گرہن کے مقام کو متحرک کرے گا۔ اس کے نتیجے میں آپ کی محبت کی آزمائش ہوگی۔ ان ایام میں اپنے محبوب کے ساتھ معاملات میں زیادہ صبر و تحمل سے کام لیں۔ اسے مشورہ دیں کہ گاڑی احتیاط سے چلائے اور پُر خطر کاموں سے گریز کرے۔ 17 سے 19 تاریخ کے درمیان زہرہ بھی ایک پرانے گرہن کے مقام سے گزرے گا۔ ان دنوں بھی اپنی مصروفیات گھٹا دیں اور پُر خطر کاموں سے گریز کریں۔

21 سے 23 تاریخ تک عطارد نپ چون کے ساتھ قدم ملا کر سفر کرے گا۔ روحانیت کا میلان رکھنے والوں کے لئے یہ ایک نتیجہ خیز وقت ہوگا۔ اس کے ساتھ ملازمت کے متلاشیوں کو بھی غیر ملکی سرزمین میں غیر ملکی اداروں کے ساتھ کام کرنے کا موقع مل سکتا ہے۔ اب جبکہ عطارد اور مشتری دونوں آگے بڑھ رہے ہیں (عطارد یکم کو تنزل سے نکلا اور مشتری 6 تاریخ کو)، تو غیر ملکی سفر کے لئے وقت موزوں ہو گیا ہے۔

## اپریل

سعد تواریخ: 3, 4, 5, 13, 14, 15, 22, 23

دشوار تواریخ: 6, 7, 20, 21, 26, 27

محبت کیلئے بہتر دن: 3,4,5,6,13,14,15,16,17,22,23,24,25,26,27

مالیات کیلئے بہتر دن: 1, 2, 6, 7, 11, 12, 16, 17, 21, 24, 25, 29, 30

کریئر کے لئے بہترین دن: 6, 7, 9, 10, 19, 20, 29, 30

یہ ایک تلاطم خیز مہینہ ہے، تیار ہو جائیے۔ اگرچہ جنوری میں زیادہ سیارے آپ پر مخالفانہ نظر ڈال رہے تھے لیکن یہ مہینہ جنوری سے زیادہ مشکل ثابت ہو سکتا ہے کیونکہ 20 تاریخ تک قریباً اتنے ہی سیارے آپ کی مخالفت پر کمربستہ ہوں گے جتنے کہ جنوری میں تھے۔ اس کے علاوہ اس مہینے میں دو گرہن لگیں گے جن سے دباؤ میں اضافہ ہوگا۔ اپنی توجہ صرف ضروری چیزوں پر مرکوز رکھیں اور معمولی باتوں کو نظر انداز کر دیں۔ کام نمٹانے کے لئے دوسروں کی خدمات حاصل کرنا پڑیں تو اس سے گریز نہ کریں۔ پُر خطر اور بوجھل کاموں سے گریز کریں، اور ہمیشہ کی طرح آرام کے لئے وقت ضرور نکالتے رہیں۔

اچھی خبر یہ ہے کہ آپ کی توجہ اپنی صحت پر مرکوز رہے گی۔ 6 تاریخ کو زہرہ آپ کے چھٹے گھر میں داخل ہوگا، اور آپ صرف جسمانی طریقہ ہائے علاج کی طرف ہی نہیں بلکہ روحانی طریقہ ہائے علاج کی طرف بھی راغب ہوں گے۔

15 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن زیادہ طاقتور ہوگا اور یہ آپ کے اپنے برج میں لگے گا۔ اس کے اثرات کے تحت اگلے چھ ماہ کے دوران آپ اپنے نئے روپ اور نئی تعریف کا تعین کریں گے جس سے آپ کی شخصیت میں نکھار پیدا ہوگا۔ دنیا کے سامنے آپ کا ایک نیا روپ آئے گا۔ اس

میں لباس کی تبدیلی، انداز کی تبدیلی اور ہیئر سٹائل وغیرہ کی تبدیلی بھی شامل ہیں۔ اگر آپ خوراک کی طرف سے احتیاط نہیں برتتے رہے تو گرہن کے اثرات کے تحت جسمانی تطہیر کا عمل شروع ہو سکتا ہے۔ یہ گرہن مریخ کے نزدیک وقوع پذیر ہو گا، اس لئے محبت کی بھی آزمائش ہو گی۔ چاند گرہن کے اثرات کریئر، حکام اور بزرگوں پر بھی پڑتے ہیں۔ ان کے لئے بھی تیار رہئے۔

29 تاریخ کو لگنے والا سورج گرہن آپ کے آٹھویں گھر میں لگے گا جس کا تعلق ماہیت قلب اور تشکیلِ نو سے ہے۔ اس سے آپ کے متعلقین کے مالیاتی امور میں اتار چڑھاؤ پیدا ہوں گے جن کے نتیجے میں ضروری تبدیلیاں عمل میں لائی جائیں گی۔ ہر سورج گرہن کی طرح یہ سورج گرہن بھی آپ کی دوستیوں کی آزمائش کرے گا اور آپ کے دوستوں کی زندگیوں کو متاثر کرے گا۔ اس کے تحت ان اجتماعی سرگرمیوں پر بھی اثر پڑے گا جن میں آپ کسی نہ کسی حیثیت میں شامل ہیں۔

20 تاریخ کے بعد مالی معاملات میں خاطر خواہ بہتری نظر آئے گی۔ آپ کا دولت کا سیارہ پلوٹو سعد نظرات وصول کر رہا ہے۔ تاہم 14 تاریخ کو پلوٹو تنزل کا شکار ہو گا اس لئے مالی امور میں تھوڑی بہت رخنہ اندازیاں پیدا ہو سکتی ہیں۔ اگلے چند ماہ کے لئے آپ کے مالی معاملات جائزے کی زد میں رہیں گے تاکہ ان کے بارے میں آپ کی سوچ واضح ہو سکے۔

## مئی

سعد تواریخ: 1, 2, 11, 12, 19, 20, 28, 29

دشوار تواریخ: 3, 4, 5, 17, 18, 24, 25, 31

محبت کیلئے بہترین دن: 1,2,6,11,12,13,14,19,20,24,25,28,29

مالیات کیلئے بہتر دن: 3,4,5,8,9,13,14,17,18,21,22,26,27,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 8, 9, 10, 17, 18, 28, 29, 31

اگر آپ کے ذاتی سال کی صبح 20 مارچ کو طلوع ہو گئی تھی لیکن زائچے کے بالائی حصے میں قوت اس ماہ کی 3 تاریخ سے آنا شروع ہو گی۔ بہر حال، سورج چڑھ چکا ہے، اب بیدار ہیں اور کام کرنے کو تیار لیکن دن اتنا روشن نہیں جتنا کہ ہونا چاہئے۔ گزری رات کا خمار اب تک باقی ہے اور اگر آپ کو تھوڑی دیر مزید سونے کا موقع مل جائے تو آپ کو اعتراض نہیں ہو گا۔ کریئر اور خارجی اہداف آپ کو پکار رہے ہیں لیکن آپ ابھی تک جذباتی ہم آہنگی کی تلاش میں ہیں اور اپنے خاندان کے

مسائل سلجھانا چاہتے ہیں۔ یوں لگتا ہے جیسے آپ دو کشتیوں میں سواری کی کوشش کر رہے ہیں۔ اگرچہ اس وقت آپ کو زیادہ توجہ اپنے کریئر کی طرف دینی چاہئے لیکن گھر اور خاندان بھی اہم ہیں، اور آپ کو ان کو بھی توجہ دینی ہوگی۔ گویا آپ کو نہ چاہتے ہوئے بھی دو کشتیوں میں سواری کرنا ہوگی۔ ویسے تو دو کشتیوں کے سوار کے ڈوبنے کا خطرہ ہمیشہ موجود رہتا ہے لیکن اگر آپ اپنا توازن برقرار رکھ سکیں تو یہ کٹھن مرحلہ بھی عبور کیا جا سکتا ہے۔

مذہبی اور تعلیمی حوالے سے اس ماہ دلچسپ وقت گزریگا۔ آپ کا نواں یعنی دین و مذہب اور حصول علم سے تعلق رکھنے والا گھر 21 تاریخ کو قوت میں آ جائے گا اور اس کے اثرات آپ کو اس تاریخ سے پہلے ہی محسوس ہونا شروع ہو جائیں گے کیونکہ 7 تاریخ کو عطارد اس گھر میں داخل ہو جائیگا۔ یہی نہیں بلکہ نویں گھر کا حکمران عطارد 12 تاریخ کو اپنی حدود سے باہر نکل جائیگا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ دین و مذہب اور علم کے حوالے سے نئی دنیاؤں کو کھنگالنے کی طرف توجہ دیں گے اور اپنی متعین کردہ حدود سے باہر نکلیں گے۔ کچھ دنوں کے بعد آپ حدود میں واپس آ جائیں گے لیکن اس دوران آپ ایک نیا نکتہ نظر اور سوچ کی گہرائی حاصل کر چکے ہوں گے۔ ''حدود سے تجاوز'' کا یہ عمل مسافروں اور طالب علموں کو بھی متاثر کرے گا۔

معاملات محبت اس ماہ خوشگوار نظر آتے ہیں۔ زہرہ اور مریخ اس ماہ کی 3 سے 29 تاریخ تک ایک دوسرے کے گھروں میں مہمان ہیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ اور آپ کا رفیق باہمی اختلافات کی خلیج پاٹنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔

صحت کے حالات ٹھیک ہی نظر آتے ہیں لیکن نگرانی سے غفلت برتنا درست نہ ہوگا۔ سالانہ رپورٹ میں دیے گئے مشوروں پر عمل جاری رکھئے۔

14 اور 15 تاریخ کو پُرخطر کاموں سے گریز کریں اور گاڑی بھی احتیاط سے چلائیں۔

اگرچہ مالی وسائل کا بہتر بندوبست اب بھی بہت اہم ہے تاہم 29 تاریخ کے بعد آمدن میں اضافہ ہوتا ہوا نظر آتا ہے۔ آپ کا مالی امور کا سیارہ پلوٹو اب بھی تنزل میں ہے، اس لئے آپ ان معاملات کا جائزہ لینے کا عمل جاری رکھیں گے۔

## جون

سعد تواریخ: 7, 8, 16, 17, 24, 25, 26

دشوار تواریخ: 1, 14, 15, 20, 21, 27, 28

محبت کیلئے بہتر دن: 5,6,7,8,14,15,16,17,20,21,23,24,25,26

مالیات کیلئے بہتر دن: 1,5,6,9,10,11,14,15,18,19,22,23,27,28

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 7, 8, 16, 17, 27, 28

21 تاریخ تک آپکا نواں گھر طاقتور ہوگا اور اس گھر کا حکمران عطارد 5 تاریخ تک اپنی حدود سے باہر رہے گا۔ گزشتہ ماہ اس حوالے سے جو گفتگو ہوئی اس پر ایک بار پھر نظر ڈال لیجئے۔

آنے والا مہینہ نہایت کامیاب نظر آتا ہے۔ 21 تاریخ کو آپ کریئر کے حوالے سے سالانہ دورِ عروج میں داخل ہوں گے۔ مشتری اب بھی آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں ہے۔ اگر آپ اپنی پوری توجہ اور قوت ادھر مرکوز رکھ سکیں تو غیر معمولی کامیابی حاصل کریں گے تاہم آپ کے رویے میں اب بھی ہچکچاہٹ نظر آرہی ہے۔ آپ اب بھی دو دنیاؤں میں زندہ رہنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ کوئی فیصلہ سنانا ہمارا کام نہیں۔ شاید ان دو دنیاؤں کے درمیان ایک ربط پیدا کرنا ہی آپ کی غیر معمولی کامیابی ہو۔

21 تاریخ کے بعد سے ایکبار پھر صحت کیلئے غیر محفوظ دور شروع ہو جائیگا۔ اگرچہ جنوری اور اپریل جتنے معاملات سنگین نہیں، مگر اتنے ہلکے بھی نہیں کہ انہیں انکے حال پر چھوڑ دیا جائے۔ 60 تا 70 فیصد سیارے آپ پر مخالفانہ نظر ڈال رہے ہیں۔ اسلئے وہی کیجئے جو آپ پہلے کر چکے ہیں۔ صرف ضروری کاموں پر توجہ اور توانائی لگایئے اور غیر ضروری کاموں کو نظر انداز کر دیجئے۔ جن کاموں کو دوسروں کے سپرد کیا جا سکتا ہے، کر دیجئے۔ آرام کیلئے خاطر خواہ وقت نکالئے اور نیند ضرور پوری کیجئے۔ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں پر عمل جاری رکھئے۔

21 تاریخ کے بعد مالی امور میں بھی دشواریاں پیدا ہوتی نظر آتی ہیں۔ آمدن تو ہوگی لیکن آپ کو اس کیلئے زیادہ محنت کرنا پڑے گی۔ معاملاتِ محبت کی حالت بھی کچھ زیادہ اچھی نہیں لیکن 23 تاریخ کے بعد اس میں بہتری آجائے گی۔ ویسے بھی اس وقت تو محبت آپ کے تعاقب میں ہے، آپ کو اسکے پیچھے بھاگنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ 22 سے 26 تاریخ کے درمیان اپنے رفیق کو پُر خطر کاموں سے دور رکھئے۔ 5 اور 6 تاریخ کو یہی احتیاط آپ کو خود بھی کرنی چاہئے۔

21 سے 26 تاریخ تک مشتری ایک پرانے گرہن کے مقام کو متحرک کرے گا جس سے خاندان میں اور بزرگوں کے معاملات میں اتھل پتھل پیدا ہوگی۔ ان ایام میں ان کے ساتھ معاملت میں صبر و تحمل سے کام لیجئے۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ شدید دباؤ میں ہیں۔

## جولائی

سعد تواریخ: 4, 5, 6, 13, 14, 22, 23

دشوار تواریخ: 11, 12, 17, 18, 24, 25

محبت کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 13, 14, 17, 18, 24, 25

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 2, 3, 7, 8, 11, 12, 16, 17, 19, 20, 27, 29, 30

کریئر کے لئے بہترین دن: 7, 8, 15, 16, 24, 25, 27

اس ماہ آپ کے زائچے میں بہت سی اہم تبدیلیاں ہو رہی ہیں۔

18 تاریخ کو سیاروں کی قوت سماجیات سے تعلق رکھنے والے مغربی حصے سے ہٹ کر خود مختاری اور شخصی آزادی سے تعلق رکھنے والے مشرقی حصے میں منتقل ہو جائے گی۔ یہ ایک فیصلہ کن عمل ہے۔ مشرقی حصہ قوت میں آ جائے گا۔ آپ کی شخصی آزادی کا دور شروع ہو جائے گا۔ میزان افراد عموی طور پر دوسروں کو زیادہ مقدم رکھتے ہیں، خود کو کم۔ ان کے نزدیک تعلقات ہی سب کچھ ہوتے ہیں، اور اپنے قدموں پر کھڑا ہونا اور ''تنہا'' کھڑا ہونا، ان کے لئے مشکل ہوتا ہے۔ اس وقت آپ کو خود میں یہی وصف پیدا کرنا ہوگا۔ اب خود سے یہ پوچھنے کا وقت ہے کہ آپ کو کس بات سے خوشی ملتی ہے۔ دوسروں کی خوشی کی فکر چھوڑ دیجئے یا یہ کہ سماجی معیارات کیا ہیں۔ ''مجھے کیا چیز خوش کرتی ہے؟'' جب آپ اس سوال کا جواب حاصل کر لیں تو پھر اسے حاصل کرنے کی کوشش کریں اور اس کے لئے سازگار حالات پیدا کریں۔

17 تاریخ کو مشتری آپ کے دسویں گھر سے نکل کر گیارہویں گھر میں داخل ہو جائے گا جس کا تعلق دوستیوں سے ہے۔ تب تک آپ کریئر کے حوالے سے اپنے قلیل المدت اہداف حاصل کر چکے ہوں گے اور طویل المدت اہداف کی طرف بھی خاصی پیش قدمی کر چکے ہوں گے۔ اب آپ کی سماجی مصروفیات میں اضافہ ہو جائے گا۔

آپ کا محبت کا سیارہ مریخ اس سال کی ابتدا سے آپ کے اپنے برج میں ہے۔ 18 تاریخ کو یہ یہاں سے نکل کر برج عقرب میں داخل ہو جائے گا جو آپ کا دولت کا گھر ہے۔ مالی امور کے لئے یہ ایک اچھا اشارہ ہے۔ آپ کو اپنے گھر والوں کی طرف سے اعانت میسر آئے گی۔ کوئی مشترکہ کاروبار شروع کرنے کا موقع بھی مل سکتا ہے۔ چونکہ مریخ سارا سال یورینس کے مخالف رہا

ہے، اس لئے ممکن ہے کہ معاملاتِ محبت میں کسی قدر استحکام آ جائے۔

مریخ کی منتقلی کی بدولت محبت کے حوالے سے آپ کی زندگی اور آپ کے رویئے میں بھی تبدیلی آنے کا اشارہ ملتا ہے۔ دولت ایک اہم عامل کی حیثیت اختیار کر جائے گی۔ آپ کو دولتمندوں میں کشش محسوس ہوگی اور مالی اہداف کا تعاقب کرتے ہوئے آپ کا ٹکراؤ محبت سے بھی ہوسکتا ہے۔ جنسی ہم آہنگی بھی زیادہ اہمیت اختیار کر جائے گی۔

صحت کے حوالے سے بھی اچھی خبر ہے۔ آپ کو اب بھی اپنی صحت کا خیال رکھنا ہوگا (گزشتہ ماہ کی گفتگو پر ایک بار پھر نظر ڈال لیجئے) لیکن 18 تاریخ کے بعد سیاروں کی طرف سے پڑنے والے دباؤ میں کمی آنا شروع ہو جائے گی۔ 17 تاریخ کو مشتری اپنی مخالفت سے دستکش ہو کے سعد نظرات دینا شروع کر دے گا۔ آپ کے برج سے مریخ کا نکل جانا بھی صحت کے لئے اچھی بات ہے۔ 22 تاریخ کو سورج بھی مخالفت سے باز آ جائے گا اور سعد نظرات ڈالنا شروع کر دے گا۔ مہینے کا اخیر آتے آتے آپ اپنی صحت میں نمایاں بہتری محسوس کریں گے۔

## اگست

سعد تواریخ: 1, 2, 10, 18, 19, 28, 29

دشوار تواریخ: 8, 13, 14, 20, 21, 22

محبت کیلئے بہترین دن: 3, 4, 11, 12, 13, 14, 20, 21, 23, 24, 30, 31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3,4,5,7,8,13,14,16,17,23,24,25,26,30,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 5, 6, 13, 14, 20, 21, 22, 25

23 جولائی کے بعد آپکی صحت میں بہتری آنا شروع ہوگئی اور اس ماہ کی 12 تاریخ کے بعد اس میں مزید بہتری آئیگی جب زہرہ بھی آپ کی مخالفت بند کر دے گا۔ آپ بدترین مرحلہ گزار چکے ہیں، سال کا باقی حصہ ہنستے کھیلتے گزر جائے گا۔ اگر آپ اپنی ذہنی اور جسمانی صحت کو جنوری، اپریل اور جولائی کی چیرہ دستیوں سے بچالائے ہیں تو اپنی کمر تھپتھپانا آپ کا حق ہے۔

کریئر کے حوالے سے گزشتہ مہینہ خاصا بھرپور تھا۔ 23 تاریخ تک آپ کے کریئر کا سالانہ دورِ عروج جاری تھا۔ گزشتہ مہینے کی 18 تاریخ کو زہرہ نصف النہار سے گزر کر آپ کے دسویں گھر میں داخل ہوگیا۔ اس سے پیشہ ورانہ کامیابی اور ترقی کا اشارہ ملتا ہے۔ زہرہ 12 اگست تک دسویں

گھر میں ہی رہے گا۔ پیشہ ورانہ کامیابی کا ایک فائدہ یہ ہوتا ہے کہ آپ کی ملاقات کامیاب لوگوں سے ہوتی ہے، اس مہینے آپ اسی تجربے سے گزریں گے۔

اس مہینے کی بڑی خبر آپ کے گیارہویں گھر کا قوت میں آنا ہے جو 23 تاریخ تک غالب رہے گا۔ تقریباً نصف سیارے اس گھر میں ہیں یا اس میں سے گزر رہے ہیں۔ یہ مہینہ سماجی اعتبار سے نہایت مصروف ہوگا۔ لیکن گیارہویں گھر کی سماجی مصروفیت ساتویں گھر کی سماجی مصروفیت سے مختلف ہوتی ہے۔ ساتویں گھر کے تحت آپ دلوں کے تعلق جوڑتے ہیں، گیارہویں گھر کی قوت آپ کو ذہن کا تعلق استوار کرنے پر آمادہ کرتی ہے۔ ایسی دوستیوں کی حیثیت ذاتی نہیں ہوتی بلکہ ان کی بنیاد ذہنی ہم آہنگی یا یکساں مشاغل پر ہوتی ہے۔ رومان کے حوالے سے اس مہینے میں کوئی خاص ہلچل نظر نہیں آرہی لیکن جن دوستیوں کا ہم ذکر کر رہے ہیں، وہ رومانی تعلقات سے زیادہ دیرپا ثابت ہوسکتی ہیں۔

معاملاتِ محبت میں اس ماہ آپ کو صبر و تحمل سے کام لینا ہوگا۔ محبوب کے ساتھ اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں اور انہیں دور کرنے کے لئے حکمت اور دانائی سے کام لینا ہوگا۔

اس ماہ اگرچہ کوئی گرہن نہیں لگے گا لیکن آپ کو ایسے ہی محسوس ہوگا جیسے گرہن لگا ہوا ہو کیونکہ کئی سیارے گرہن کے پرانے مقامات کو دوبارہ متحرک کریں گے۔ یوں آپ کی زندگی میں اتھل پتھل ضرور ہوگی لیکن کوئی ایسا بحران پیدا نہیں ہوگا جسے آپ سنبھال نہ سکیں۔

## ستمبر

سعد تواریخ: 6, 7, 14, 15, 24, 25

دشوار تواریخ: 4, 5, 10, 11, 17, 18

محبت کیلئے بہترین دن: 1, 2, 3, 8, 9, 10, 11, 12, 13, 19, 23, 29, 30

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,4,5,10,11,12,13,19,20,22,23,27,28,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 5, 12, 13, 17, 18, 23, 24

اس ماہ اور اس سے اگلے ماہ زائچے کے مشرقی حصے میں سیاروں کی قوت اپنے عروج پر ہوگی۔ آپ شخصی آزادی کے دورِ عروج میں ہیں۔ اپنا آپ منوایئے (لیکن دوسروں کے پیر کچلنے سے گریز کیجئے)، معاملات اپنی مرضی کے مطابق چلایئے، حالات اپنی مرضی کے مطابق تشکیل دیجئے۔ اس

وقت لوگوں کو خوش کرنا زیادہ ضروری نہیں لیکن محتاط رہیئے۔ اگر آپ سے کوئی غلطی سرزد ہو گئی تو جب سیارے مغربی حصے میں واپس آئیں گے تو اس کی قیمت چکانا پڑے گی۔ اپنی شخصیت کو اجاگر کیجئے۔ لوگوں سے میل جول رکھنا اور تعلقات بڑھانا بڑی اچھی بات ہے لیکن جب آخری مرحلہ آتا ہے تو آپ کی ذاتی صلاحیتیں ہی کام آتی ہیں۔ اگر آپ خود کچھ نہیں کر سکتے تو کوئی اور آپ کے لئے کچھ نہیں کر سکتا۔

آپ کی صحت بہتر سے بہتر ہوتی جا رہی ہے۔ 23 تاریخ کا سورج آپ کے برج میں داخل ہوگا اور آپ کی توانائی میں نمایاں اضافہ کرے گا۔ سالانہ رپورٹ میں مندرج مشوروں پر عمل کر کے آپ اپنی صحت کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔

معاملات محبت اس ماہ پیچیدہ ہیں۔ آپ کو اب بھی بہت سی محنت کرنیکی ضرورت ہے۔ شخصی آزادی اکثر معاملات محبت کو پیچیدہ بنا دیا کرتی ہے۔ مریخ 14 تاریخ تک آپ کے دولت کے گھر میں رہے گا چنانچہ دولتمندوں کی طرف آپ کا میلان برقرار رہے گا۔ 14 تاریخ کو مریخ قوس میں داخل ہو جائے گا جو آپکا تیسرا گھر ہے۔ اس سے محبت کے حوالے سے آپ کے رویے میں تبدیلی آ جائیگی۔ اب آپ ''دانشور ٹائپ'' لوگوں کی طرف زیادہ راغب ہوں گے۔ دولت کی جگہ ابلاغ اور ذہنی ربط زیادہ اہمیت اختیار کر جائے گا۔ آپ ایسے لوگوں کی طرف کھنچیں گے جن سے آپ اپنے خیالات شیئر کر سکیں، جنکے ساتھ گفتگو کرنے میں آپ کو سہولت محسوس ہو۔

23 اگست کو آپ کا بارھواں یعنی روحانیت کا گھر قوت میں آیا اور اس ماہ کی 23 تاریخ تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ آپ کو روحانی معمولات و مصروفیات کو زیادہ وقت دینا چاہئے۔ اسی تاریخ کو آپ ذاتی تفریح و تلذذ کے ایک سالانہ دورِ عروج میں بھی داخل ہوں گے اور وقت ہوگا کہ آپ اپنی شخصیت کو نکھاریں اور اپنی جسمانی ضروریات کو بھی پورا کریں۔

## اکتوبر

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 3, 4, 12, 13, 21, 22, 23, 31 |
| دشوار تواریخ: | 1, 2, 7, 8, 14, 15, 28, 29 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 3, 7, 8, 12, 13, 17, 18, 22, 23, 28 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 1,2,7,8,9,10,17,18,19,20,24,25,26,27,28,29 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 3, 4, 12, 13, 14, 15, 22, 23 |

یہ مہینہ بنیادی طور پر خوشی اور خوشحالی کے عالم میں گزریگا، تاہم دو گرہن بھی لگیں گے جن سے معاملات میں تھوڑی بہت پیچیدگی آجائیگی۔ جسے آپ با آسانی سنبھال سکیں گے۔

8 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ پر خاصے اثرات مرتب کرے گا۔ یہ آپ کے ساتویں یعنی محبت کے گھر میں لگے گا اور آپ کے رومانی تعلق کی آزمائش کریگا۔ اپنے محبوب کے ساتھ ان ایام میں صبر و تحمل کا معاملہ رکھیں کیونکہ اسکے مزاج میں معمول سے زیادہ چڑچڑا پن نظر آئیگا۔ اگر آپکا تعلق مضبوط ہوا تو اس آزمائش سے بچ نکلے گا لیکن اگر بنیادی خرابی ہوئی تو پھر کوئی ضمانت نہیں دی جاسکتی۔ ان ایام میں اپنی مصروفیات گھٹا دیں۔ صحت اگرچہ اچھی ہوگی لیکن احتیاط کر لینے میں کوئی ہرج نہیں۔ ہر چاند گرہن آپ کے کریئر پر اثر انداز ہوتا ہے اور اس میں تبدیلیاں پیدا کرتا ہے۔ اس مرتبہ بھی یہی ہوگا۔ والدین اور بزرگوں کی زندگیاں بھی متاثر ہو سکتی ہیں۔

23 تاریخ کا سورج گرہن آپ کے دوسرے گھر کی عین دہلیز پر وقوع پذیر ہوگا اور آپ کے مالی معاملات پر اثر ڈالے گا۔ اس شعبے میں اہم تبدیلیوں کا ایک عمل شروع ہوگا جو آئندہ چھ ماہ میں مکمل ہوگا۔ مالی معاملات میں آپ کی سوچ اور حکمت عملی تبدیل ہو جائے گی جس کا اثر عملی شکل میں نظر آئے گا۔ چونکہ سورج آپ کے گیارہویں گھر کا حکمران بھی ہے، اس لئے آپ کی دوستیوں کی آزمائش بھی ہوگی۔ اگر آپ کمپیوٹر یا دوسرا کوئی ہائی ٹیک سامان استعمال کرتے ہیں تو اس میں بھی مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ مالی تبدیلیوں کا نتیجہ آپ کے حق میں اچھا نکلے گا لہذا مالی اعتبار سے یہ گرہن آپ کو فائدہ پہنچائے گا۔

چاند گرہن کے باوجود، اس ماہ آپ کے معاملات میں محبت کو ایک اہم مقام حاصل رہے گا۔ زہرہ آپ کے اپنے برج میں ہے جس کی بدولت آپ کی شخصیت میں ایک خاص طرح کی دلکشی پیدا ہو جائے گی جو صنف مخالف کو اپنی طرف کھینچے گی۔ یہ محبت کے سیارے مریخ کے ساتھ سعد نظرات کا تبادلہ بھی کر رہا ہے۔ چاند گرہن سے معاملات محبت میں پیچیدگی ضرور آئے گی لیکن جو بھی ہو محبت آپ کی زندگی سے رخصت نہیں ہوگی۔ اگر پرانا تعلق ختم ہو بھی جائے تو آپ کی ملاقات کسی نئی شخصیت سے ہو جائے گی۔ اگر تعلق کے حوالے سے کوئی مسائل درپیش ہیں تو انہیں حل کرنے میں آسانی ہوگی۔

محبت کا سیارہ مہینے کے زیادہ تر ایام آپ کے تیسرے گھر میں گزارے گا، اس حوالے سے گزشتہ ماہ ہونے والی گفتگو پر نظر ڈال لیجئے۔ 26 تاریخ کو مریخ برج جدی میں داخل ہو جائے گا جو

کہ آپ کا چوتھا گھر ہے اور گھر اور خاندان سے تعلق رکھتا ہے۔ نتیجے میں محبت کے حوالے سے آپ کے رویے میں اور تبدیلیاں پیدا ہوں گی۔ آپ سنجیدہ طبع لوگوں کی طرف راغب ہوں گے اور خاندانی اقدار کو مقدم رکھنے والوں کو مقدم رکھیں گے۔

## نومبر

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 8, 9, 18, 19, 27, 28 |
| دشوار تواریخ: | 4, 5, 10, 11, 25, 26 |
| محبت کیلئے بہترین دن: | 2,3,4,5,6,7,11,12,15,16,17,22,23,25,26 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 4,5,6,7,14,15,16,17,20,21,23,25,26 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 2, 3, 10, 11, 12, 21, 22 |

گزشتہ ماہ آپ کے محبت کے سیارے مریخ نے سارا مہینہ حدود سے باہر رہ کر گزارا اور اس ماہ کی 21 تاریخ تک ایسے ہی آوارہ گردی میں منہمک رہے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ اپنی متعینہ حدود سے نکل کر محبت تلاش کر رہے ہیں۔ سماجی مصروفیات بھی آپ کو اسی راستے پر لے جا رہی ہیں۔

یہ سال مالی اعتبار سے بہت زیادہ بھرپور نہیں رہا۔ اس سال آپ نے زیادہ تر وقت اپنے مالی وسائل کو ازسرتو منظم کرنے اور ان کا بہتر بندوبست کرنے میں گزارا ہے۔ تاہم اس ماہ آپ مالی حوالے سے اپنے سالانہ دور عروج کے وسط میں ہوں گے (جس کا آغاز گزشتہ ماہ کی 23 تاریخ کو ہوا تھا) لہٰذا آمدن معمول سے زیادہ ہوگی۔ آپ کے مالی امور کے سیارے پلوٹو نے ستمبر میں آگے بڑھنا شروع کر دیا تھا اور اس ماہ بھی آگے کو سفر کرتا رہے گا۔ یہ بھی ایک مثبت اشارہ ہے۔ آپ کی مالی فہم و فراست حقیقت پسندانہ اور عاقلانہ ہوگی۔ آگے بڑھنے کی رفتار بے شک سست ہوگی لیکن باقاعدہ ہوگی۔ 8 سے 12 تاریخ تک مریخ پلوٹو کے ساتھ مل کر سفر کرے گا۔ اس سے آپ کو گھر والوں اور دوستوں کی طرف سے مالی اعانت ملنے کا اشارہ ملتا ہے۔ آپ کے سماجی تعلقات مالی اہداف کو حاصل کرنے میں معاون ہوں گے۔

مریخ یہ پورا مہینہ آپ کے چوتھے گھر میں گزارے گا لہٰذا محبت کے مواقع آپ کو گھر کے قریب یا خاندانی تعلقات کے ذریعے میسر ہوں گے۔ گزشتہ ماہ کی طرح اس ماہ بھی آپ ایسے افراد

کی طرف راغب ہوں گے جو خاندانی اقدار پر یقین رکھتے ہوں، سنجیدہ اور مستقل مزاج رکھتے ہوں، اور جن پر بھروسہ کیا جا سکے۔ گزشتہ چند سال میں آپ محبت میں جس عدم استحکام کو سہتے چلے آ رہے ہیں، اس کے پیش نظر یہ رجحان کوئی حیرت کی بات نہیں۔

صحت اچھی ہے بلکہ یوں کہئے کہ "نسبتاً" اچھی ہے۔ اب بھی دو طویل المدت سیارے اور ایک قلیل المدت سیارہ آپ پر مخالفانہ نظر ڈال رہے ہیں لیکن گزشتہ مہینوں کو مدنظر رکھا جائے تو ان کے مقابلے میں اب آپ کی صحت واقعی بہت اچھی ہے۔

## دسمبر

سعد تواریخ: 5, 6, 15, 16, 24, 25

دشوار تواریخ: 1, 2, 8, 9, 22, 23, 28, 29

محبت کیلئے بہترین دن: 1,2,3,4,12,13,15,16,21,22,24,25,28,30,31

مالیات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,4,10,11,13,14,18,19,20,21,22,23,28,29,30,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 8, 9, 10, 11, 20, 21, 30, 31

آپ کے زائچے کا زیریں حصہ ستمبر سے قوت میں چلا آ رہا ہے۔ اس ماہ سیاروں کی قوت یہاں اپنے عروج پر ہوگی۔ 22 تاریخ کو آپ اپنے سال کی نیم شب میں داخل ہو جائیں گے۔ کریئر کی اہمیت کم ہو جائے گی۔ آپ اگلے دن کی تیاری کے لئے اپنی باطنی قوتوں کو مجتمع کرنے میں مصروف ہو جائیں گے۔ اس دوران آپ کی توجہ اپنے گھر، خاندان اور جذباتی صحت پر مرکوز رہے گی۔

جب چوتھا گھر قوت میں ہوتا ہے تو پرانی یادیں ابھر کر سامنے آنے لگتی ہیں۔ آپ ماضی کی طرف پلٹ جانیکی خواہش کرنے لگتے ہیں جس میں چیزیں سادہ اور موجودہ مسائل کا وجود نہ تھا۔ ماضی کا جائزہ لینا، کی جانیوالی غلطیوں سے سیکھنا اور حاصل ہونیوالے تجربات سے استفادہ کرنا اچھی بات ہے لیکن ماضی کی طرف پلٹ جانا یا ماضی میں زندہ رہنا اچھی بات نہیں۔ زندگی ہمیشہ حال میں جی جاتی ہے، اور حال ہی سب سے اچھا وقت ہوتا ہے۔ 22 تاریخ کے بعد صحت کے معاملات احتیاط طلب ہوں گے لیکن پہلے جیسی مشکلات درپیش نہیں ہوں گی۔ آپ تو بڑے مشکل دن گزار آئے ہیں، انکے سامنے یہ دن بچوں کا کھیل لگتے ہیں۔

زحل گزشتہ دو سال سے آپ کے دولت کے گھر میں تھا۔ اب 24 تاریخ کو یہ یہاں سے رخصت ہوگا اور آپ کے تیسرے گھر میں داخل ہو جائے گا جس کا تعلق ابلاغ و مواصلات سے ہے۔ ایک طویل آزمائش اختتام کو پہنچی۔ اب آپ کو آمدن میں فوری اضافہ نظر آئے گا۔ پرانے بوجھ اتر جائیں گے۔ امید ہے کہ گزشتہ دو سال میں آپ نے اپنے مالی امور کو اچھے طریقے سے ترتیب دے لیا ہوگا۔ اگلی بار آنے والا خوشحالی کا دور زیادہ دیرپا اور صحتمندانہ ہوگا۔ آپ کے مالی امور کے سیارے پلوٹو کو سعد نظرات موصول ہوں گی اور آپ کی مالی صحت میں بہتری آئے گی۔ خاندان اور خاندانی تعلقات، گزشتہ پورے سال کی طرح، اس بار بھی آپ کے بہت کام آئیں گے۔

5 تاریخ کو آپ کا محبت کا سیارہ آپ کے پانچویں گھر میں داخل ہو جائے گا۔ ایک مرتبہ پھر محبت کے حوالے سے آپ کا رویہ تبدیل ہو جائے گا۔ اب آپ تفریح اور ملنے جلنے کے خواہشمند ہوں گے اور ایسے افراد کے ساتھ وقت گزارنا چاہیں گے جو آپ کو زندگی سے لطف کشید کرنے میں مدد دے سکیں۔ سنجیدہ مزاجوں کے ساتھ آپ کا وقت اچھا گزرا لیکن اس سے ذہن پر کچھ پژمردگی طاری ہوگئی۔ اب آپ کو کسی ایسی ہستی کی ضرورت ہے جو آپ کے ساتھ خوش ہونے اور خوشیاں بانٹنے کیلئے تیار ہو۔





# برج عقرب

## پیدائش 23 اکتوبر تا 21 نومبر

### نمایاں رجحانات

زحل اکتوبر 2012ء سے آپ کے برج میں ہے اور تقریباً آئندہ پورا سال (24 دسمبر تک) وہاں گزارے گا۔ یہ آپ کی زندگی کا ایک سنجیدہ وقت ہے۔ آپ کی خوش مزاجی پوری طرح سوئی نہیں لیکن آپ کا مجموعی رویہ سنجیدہ ہی ہے۔ آپ مستقبل کے بارے میں، اور شاید بڑھاپے کے بارے میں بھی، سوچ رہے ہیں۔ آپ کی آرزومندی پہلے سے بڑھی ہوئی ہے اور آپ پیشہ ورانہ مصروفیات نہایت تندہی سے انجام دے رہے ہیں۔ آپ سوچ رہے ہیں کہ اس دنیا میں آپ کس مقصد کے لئے آئے ہیں اور اسے کس طرح حاصل کیا جا سکتا ہے۔ عموماً بہت زیادہ سنجیدگی قنوطیت کو جنم دے سکتی ہے لیکن ایسا ہونا ضروری نہیں۔ اپنے کام اور ڈسپلن کے ذریعے آپ اپنے لئے ایک پُرمسرت اور پُرلطف مستقبل کی بنیاد رکھ سکتے ہیں۔ زحل کی موجودی آپ کی صحت پر بھی اثر انداز ہو رہی ہے۔ مزید بات آئندہ۔

آپ کے برج میں زحل کی موجودی سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کو فی الوقت دوسروں کی نگاہوں میں آنے سے پرہیز کرنا چاہئے۔ اپنی ذات یا اپنے کام کو طرۂ امتیاز بنا کر سر پر لگائے پھرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ چمکئے لیکن سورج کی طرح یعنی خاموشی سے۔

آپ کا سنجیدہ رویہ اور ڈسپلن اس سال آپ کے کریئر کے لئے خوش آئند ہے۔ 16 جولائی کو مشتری آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں داخل ہوگا اور عموماً اس کے ساتھ کامیابی، ترقی اور اعزازات بھی چلے آتے ہیں۔

آپ کے زائچہ کا حکمران پلوٹو گزشتہ چند سال سے آپ کے تیسرے گھر میں ہے اور آئندہ کئی سال تک یہیں رہے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کا فوکس بڑی حد تک ابلاغ و مواصلات اور ذہنی مشاغل پر رہے گا۔ طلبہ کے لئے یہ ایک خوش آئند بات ہے (خصوصاً ان کے لئے جو یونیورسٹی

ٹیول سے نیچے ہیں) اور اسی طرح اساتذہ، لکھاریوں اور صحافیوں کے لئے۔ آپ کا ذہن چوکنا اور صاف ہوگا۔

مشتری سال کے پہلے نصف حصے میں آپ کے نویں گھر میں ہوگا۔ ایسے میں غیر ملکی سفروں کے امکانات بڑھ جاتے ہیں۔ طلبہ کے لئے یہ بھی ایک خوش آئند بات ہے۔

نپ چون فروری 2012ء سے آپ کے پانچویں یعنی تفریح اور تخلیق کے گھر میں ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کے فراغت کے مشاغل زیادہ روحانی اور سلجھی ہوئی نوعیت اختیار کر رہے ہیں۔ آپ کو دوستوں کے ساتھ ہلہ گلہ کرنے کے بجائے کسی علمی و ادبی مجلس میں بیٹھنا زیادہ اچھا لگتا ہے۔ فنونِ لطیفہ سے تعلق رکھنے والوں کے لئے یہ ایک خوش آئند بات ہے۔

یورینس 2011ء سے آپ کے چھٹے یعنی صحت اور کام کے گھر میں ہے۔ اسلئے پیشہ ورانہ کئی تبدیلیوں سے واسطہ پڑیگا اور صحت کے معمولات میں بھی غیر معمولی تبدیلیاں آ رہی ہیں۔

اس سال آپ کی دلچسپی کے اہم مراکز میں جسم، شخصی تاثر اور تفریح، ابلاغ و مواصلات اور ذہنی مشاغل، بچے اور تخلیقی عمل، صحت اور کام، غیر ملکی سفر، اعلیٰ تعلیم اور دین و مذہب (16 جولائی تک) اور کریئر (16 جولائی کے بعد) شامل ہوں گے۔

## صحت

(یاد رہے کہ ہم علم طب کے حوالہ سے نہیں بلکہ علم نجوم کے حوالہ سے بات کر رہے ہیں۔ ماضی قدیم میں یہ دونوں نکات ہائے نظر ایک ہی تھے مگر اب ان میں خاصا فرق پیدا ہوگیا ہے۔ لہٰذا طبی نکتہ نظر حاصل کرنے کیلئے اپنے ڈاکٹر سے رجوع کیجئے۔)

آپ کا چھٹا یعنی صحت کا گھر 2011ء سے قوت میں ہے اور آئندہ چند سال تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ یہ ایک اچھی بات ہے کیونکہ زحل کی آپ کے برج میں موجودگی سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کو اپنی صحت کی طرف سے محتاط رہنا چاہئے۔ چھٹے گھر کی قوت آپ کو ایسا کرنے پر آمادہ کرتی ہے۔

اگرچہ صحت مجموعی طور پر اچھی رہیگی لیکن احتیاط کیساتھ۔ سال کے پہلے نصف حصے میں صرف زحل آپ پر مخالفانہ نظر ڈالے گا۔ تاہم 16 جولائی کے بعد مشتری بھی اسکے ساتھ شامل ہو جائیگا۔ انکے علاوہ دیگر طویل المدت سیارے آپ سے ہم آہنگ ہیں یا آپ سے لاتعلق۔

زحل اکیلا آپ کی صحت کو اتنا متاثر نہیں کر سکتا تاہم آپ کی توانائی کی سطح پہلے جیسی نہیں رہے گی اور جو کام آپ پہلے بڑی آسانی سے کرلیا کرتے تھے، اب شاید انہیں اتنی آسانی سے انجام نہ دیا جاسکے۔ یہ ایک مختصر صورتِ حال ہے۔ ممکن ہے کہ آپ کو کبھی نزلہ زکام نے تنگ نہ کیا ہو اور آپ کو کبھی کسی احتیاط کی ضرورت پیش نہ آئی ہو۔ اب زحل کی موجودی میں آپ کی توانائی کی سطح کر گئی ہے لہٰذا آپ کو اس مصیبت سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ آپ کی نارمل قوتِ مدافعت کم ہوگئی ہے۔ زحل نے بجائے خود تو کسی بیماری کو جنم نہیں دیا لیکن ایسے حالات پیدا کر دیئے ہیں جن میں کوئی بیماری جگہ بنا سکتی ہے۔

آپ کے کرنے کا پہلا کام یہی ہے کہ اپنی توانائی کی سطح کو بحال کریں۔ جن چیزوں پر آپکا وقت اور توانائی ضائع ہوتی ہے، انہیں زندگی سے نکال دیں۔ توجہ صرف اس کام پر رکھیں جو حقیقی معنوں میں اہم ہے۔ بے مقصد سوچ بچار اور گفتگو سے پرہیز کریں، فکر و تشویش سے بچیں کیونکہ ان سے بہت سی توانائی ضائع ہو جاتی ہے۔ آرام کے لئے زیادہ وقت نکالیں۔ جو کام دوسروں کے ذمے لگائے جاسکتے ہوں، انہیں خود کرنے کی کوشش نہ کریں۔

دوسرا کام یہ ہے کہ اپنے جسم کے غیر محفوظ حصوں کو تقویت پہنچائیں۔ ایسا کرنے سے عموماً مسائل سے پہلے ہی ان کا انسداد ہو جاتا ہے یا پھر ان کی شدت بہت کم ہو جاتی ہے۔

اپنے دل پر خاص توجہ دیجئے۔ فکر و تشویش سے بچیے کیونکہ ان سے دل کو بہت نقصان پہنچتا ہے۔ سر، چہرے اور تالو کا خیال رکھئے۔ تالو اور چہرے کا باقاعدگی سے مساج آپ کو بہت فائدہ دے گا۔ گردے اور کولہے (کولہوں کا باقاعدگی سے مساج کروانا چاہئے)، گردے سال کے پہلے نصف حصے میں ضرورت سے زیادہ متحرک معلوم ہوتے ہیں۔ ٹخنے اور پنڈلیاں، ان کا مساج بھی باقاعدگی سے کروائیں اور ورزش کرتے وقت ٹخنوں کو اضافی سپورٹ فراہم کریں۔ مریخ آپ کا صحت کا سیارہ ہے، اس لئے باقاعدہ ورزش ہمیشہ آپ کو فائدہ دے گی۔

آپ کا صحت کا سیارہ نسبتاً تیزی سے سفر کرتا ہے تاہم اس ماہ یہ کم و بیش سات ماہ برج میزان میں گزاریگا۔ پھر بھی اس سال یہ پانچ گھروں اور برجوں سے گزرے گا، اسلئے اس سال صحت کے معاملات میں کئی قلیل المدت رجحانات ابھریں جن پر تفصیلی گفتگو ماہ بہ ماہ رپورٹوں میں کی جائے گی۔ صحت کے حوالے سے آپ کیلئے سعد اعداد 5 ,4 ,1 اور 16 ہیں۔

## گھر اور گھرانہ

آپ کا چوتھا گھر اس سال قوت میں نہیں ہوگا بلکہ یوں سمجھ لیجئے کہ خالی رہے گا اور صرف قلیل المدت سیارے اس میں سے گزریں گے۔ اس سال یا آنے والے سال میں گھر تبدیل کرنے کی ضرورت پیش آسکتی ہے تاہم سال کے پہلے نصف حصے میں آپ کی گھریلو زندگی کم وبیش مستحکم رہے گی۔

16 جولائی کو مشتری برج اسد میں داخل ہوگا اور آپ کے گھر اور خاندان کے سیارے یورینس کے ساتھ نہایت سعد نظرات قائم کرے گا۔ ان نظرات کی بدولت آپ کا گھر تبدیل ہوسکتا ہے لیکن جیسا کہ ہمارے باقاعدہ قاری جانتے ہیں، گھر تبدیل کرنے کا مطلب سرے سے گھر بدل لینا نہیں ہوتا بلکہ گھر کی تزئین و آرائش اور نئی تعمیرات کو بھی اسی زمرے میں شامل کیا جاسکتا ہے۔ اس کے علاوہ یہ بھی ممکن ہے کہ آپ موجودہ گھر کے علاوہ ایک نیا گھر خرید لیں۔ صورت کوئی بھی ہو اپنے ''نئے'' گھر میں آپ زیادہ خوش اور کھلے ڈلے رہیں گے۔

گھر کی تبدیلی یا تزئین و تعمیر کا تعلق آپ کے کریئر سے معلوم ہوتا ہے۔ مشتری آپ کے کریئر کے گھر میں ہوگا۔ اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ کے خاندان میں وسعت پیدا ہوگی۔ عموماً پیدائش یا شادی اس کا سبب بنتی ہیں تاہم بعض اوقات ایسے لوگوں سے بھی آپ کی ملاقات ہو جاتی ہے جو آگے چل کر گھر والوں کی سی حیثیت اختیار کر جاتے ہیں۔

سال کے پہلے نصف حصے میں گھر والوں کی طرف سے آپ کو کوئی خاص اعانت میسر نہ ہوگی۔ گھریلو ذمہ داریاں خاصی مہنگی ثابت ہوں گی اور بدلے میں آپ کو کوئی خاص چیز نہیں ملے گی۔ مالی معاملات پر اختلافات بھی ابھریں گے۔ تاہم 16 جولائی کے بعد یہ صورت حال بدل جائے گی۔ گھر والے تعاون پر آمادہ نظر آئیں گے اور خاندانی تعلقات آپ کی آمدن میں اضافے کے موجب ہوں گے۔

آپ کا گھر اور خاندان کا سیارہ یورینس 2011ء سے آپ کے چھٹے یعنی صحت اور کام کے گھر میں مقیم ہے۔ اس کے اثرات کے تحت آپ گھر کو ایک زیادہ محفوظ اور زیادہ صحت مند جگہ بنارہے ہیں۔ ورزش کا سامان وغیرہ خرید رہے ہیں تاکہ گھر کو جم میں تبدیل کر دیا جائے۔ آپ میں سے بعض گھر میں کام کے لئے دفتر بھی بنارہے ہیں۔ ایسے کام راتوں رات نہیں ہوتے بلکہ مہینوں پر محیط

عمل کے ذریعے انجام پاتے ہیں۔

اپنے والدین یا بزرگوں میں سے کسی کے ساتھ آپ کے اختلافات چل رہے ہیں۔ یہ رجحان اس سال بھی جاری رہے گا۔ اس تعلق کو بہتر بنانے کیلئے آپ کو زیادہ محنت کرنا ہوگی۔

## کریئر اور مالی معاملات

آپ کا دولت کا گھر سال کے آخری ہفتے میں کہیں جا کر قوت میں آئے گا۔ اس کے علاوہ باقی سارا سال یہ خالی رہے گا، صرف قلیل المدت سیارے اس میں سے گزریں گے۔ مالی اعتبار سے غالباً یہ آپ کی سب سے بڑی کمزوری ہے (خصوصاً سال کے پہلے نصف حصے میں) کہ آپ اس شعبے پر زیادہ توجہ نہیں دے رہے ہوں گے۔ آپ کا مالی امور کا سیارہ مشتری اس دوران پلوٹو کے مخالف ہوگا جو کہ آپ کے زائچے کا حکمران ہے لہٰذا آپ پیسہ کمانے سے ہٹ کر کئی اور کاموں پر توجہ دیتے ہوئے نظر آئیں گے۔

سال کے پہلے نصف حصے میں مالی امور میں بہت سی، اچانک اور ڈرامائی، تبدیلیاں واقع ہوں گی۔ آپ کا مالی امور کا سیارہ یورینس کے ساتھ تربیع میں ہے اس لئے ان تبدیلیوں میں سے زیادہ تر کی وجہ آپ کے گھر والے بنیں گے۔

اگرچہ سال کی ابتدا میں مالی امور میں خاصا عدم استحکام نظر آئے گا لیکن آپ کی خوشحالی اور آمدن اچھی رہیں گی۔ مشتری اپنے ارتقائی برج میں ہے جس سے آمدن میں اضافہ ظاہر ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ مشتری نویں گھر میں ہے جو زائچے کے مفید ترین گھروں میں سے ایک ہے۔ آپ کا مالیاتی سیارہ سال کے پہلے نصف حصے میں نپ چون کے ساتھ موافقت کی حالت میں ہوگا جس سے قسمت آزمائی کے کھیلوں میں خوش بختی ظاہر ہوتی ہے۔ آپ کے بچے بھی اس خوشحالی سے مستفید ہوتے نظر آئیں گے۔

16 جولائی کو مشتری برج اسد میں داخل ہوگا جو آپ کا دسواں یعنی کریئر کا گھر ہے۔ اس سے آپ کی آمدن میں اور بھی اضافہ ہوگا۔ گھر میں مالی امور کے حوالے سے کھڑے ہونے والے جھگڑے ختم ہو جائیں گے۔ جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، آپ کو گھر والوں کی طرف سے عمدہ مالی اعانت میسر آئے گی۔ والدین، بزرگوں اور حکام کا تعاون بھی شاملِ حال رہے گا۔

سب سے اہم بات آپ کی بھرپور توجہ یا ارتکاز ہے۔ دسویں گھر میں مشتری کی موجودی سے

ظاہر ہوتا ہے کہ مالی امور آپ کیلئے ایک اہم ترجیح بن جائیں گے۔ ان ایام میں آپ انہیں اپنا مشن اور مقصد سمجھ کر پورا کرنے کی کوشش کریں گے۔

یورینس 2011ء سے آپ کے چھٹے یعنی کام کے گھر میں ہے جس سے پیشہ ورانہ محاذ پر کئی تبدیلیوں کا اشارہ ملتا ہے۔ آپ کو اپنی جائے کار پر مزید آزادی کی ضرورت ہے۔ اپنی جودتِ طبع کا اظہار کرنے کیلئے آپ مزید وسیلے چاہتے ہیں۔ آپ ایسے ہی کام میں خوش رہینگے جہاں آپ کو اپنی صلاحیتوں کا اظہار کرنیکے مواقع میسر آتے رہیں خواہ پیسے کم ہی ملیں۔ اگر لوگ آپ کے پاس کام کرتے ہیں ان کے درمیان بھی آپ کو خاصا عدم استحکام اور تلاطم دیکھنے کو ملے گا۔

دسویں گھر میں مشتری کی موجودی پیشہ ورانہ کامیابی کی نمایاں علامت اور آپ کی ترقی و درجات کی بلندی کا واضح نشان بھی ہے۔ برج اسد میں مالی امور کے سیارے کی موجودی سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ قسمت آزمائی کے کھیلوں میں کامیاب رہیں گے۔ مالیات کے حوالے سے آپ کے سعد اعداد 4,9,10 اور 14 ہیں۔

## محبت اور معاشرت

آپ کا ساتواں یعنی محبت اور ازدواجی تعلقات کا گھر اس سال باقوت نہیں ہوگا۔ یہی کیفیت گیارہویں یعنی دوستی کے گھر کی ہے۔ اس سال آپ کی سماجی مصروفیات بہت زیادہ نہیں ہونگی۔ بعض سال ایسے ہی ہوتے ہیں۔ چونکہ قدرت زندگی کے تمام شعبوں کو ساتھ لیکر چلتی ہے، اسلئے مختلف اوقات میں مختلف شعبوں کو زیادہ توجہ ملتی ہے۔ عام طور پر اسکا مطلب یہ لیا جاتا ہے کہ معاملاتِ محبت اس سال مستحکم رہینگے یعنی شادی شدہ افراد کو کسی طوفان کا سامنا نہیں ہوگا اور کنوارے شادی کیطرف راغب نہیں ہونگے۔ اگر انکا کوئی تعلق ہوا تو محض وقت گزاری کا ہوگا۔

جب زحل آپ کے اپنے برج میں ہو (گزشتہ سال بھی آپ کو یہ مسئلہ درپیش رہا تھا) تو آپ لوگوں میں زیادہ مقبول نہیں ہوتے۔ اسکے اثرات کے تحت آپ کے رویے اور رکھ رکھاؤ میں جو سنجیدگی پیدا ہوتی ہے، وہ آپ کو "پارٹی کی جان" بننے سے روکتی ہے۔ تفریحات آپ کو وقت کا ضیاع لگتی ہیں۔ اس وقت آپ چاہتے ہیں کہ محبت اور سماجی مصروفیات کو بامقصد ہونا چاہئے۔

ذاتی برج میں زحل کی موجودی عموماً انسان کو سرد مہر اور بے التفات سا بنا دیتی ہے۔ آپ خود کو لوگوں سے کٹا ہوا محسوس کرتے ہیں۔ ممکن ہے کہ یہ سارا احساس محض لاشعوری سطح تک محدود ہو۔

شاید آپ خود ایسا برتاؤ کرنا نہیں چاہتے لیکن دوسرے اسے محسوس کر لیتے ہیں اور آپ سے دور ہٹ جاتے ہیں۔ اس صورتِ حال کی اصلاح بڑی آسانی سے کی جاسکتی ہے۔ آپ کو صرف اتنا کرنا ہے کہ اپنی گرمجوشی اور محبت کا شعوری کوشش کے ساتھ اظہار کریں۔ سنجیدہ اور آرزومند ہونا اچھی بات ہے لیکن تفریح کیلئے کچھ وقت نکال لینے میں بھی کوئی مضائقہ نہیں۔ ہر وقت سنجیدہ رہنا عدم توازن کی نشانی ہے۔ محبت کے حوالے سے آپ کے لئے سعد اعداد 2, 3, 5, 7 اور 12 ہیں۔

## شخصی اصلاح

جب زحل آپ کے اپنے برج میں ہوتا ہے تو عموماً قنوطیت کا ایک احساس پیدا کر دیتا ہے۔ سماجی زندگی کیلئے یہ کوئی اچھی چیز نہیں ہوتی کیونکہ لوگ پژمردگی پسند نہیں کرتے۔ دوسری بری بات یہ ہے کہ قنوطیت اور منفی سوچ واقعتاً ان چیزوں کو آپ پر نازل کرا سکتی ہے جن سے آپ خوفزدہ ہیں۔ یہ قانونِ قدرت ہے۔ قنوطیت 2 طرح کی ہوتی ہے۔ ایک تعمیری، دوسری تخریبی، تعمیری قنوطیت وہ ہوتی ہے جب انسان کسی چیز کے منفی پہلوؤں پر نظر کر کے متوقع بدترین صورتحال کا اندازہ لگاتا ہے (جو کہ عموماً کبھی وقوع پذیر نہیں ہوتی) اور اس سے نمٹنے کے طریقے وضع کرتا ہے۔ ایسے میں انسان قنوطی ہونے کے باوجود رجائیت پسند بن جاتا ہے۔ منفی چیزوں کا خوف ختم ہو جاتا ہے اور انسان خود کو آزاد سا محسوس کرتا ہے۔ تخریبی یا تباہ کن قنوطیت وہ ہوتی ہے جب انسان چیزوں کے منفی پہلو دیکھتا ہے لیکن ان سے نمٹنے کیلئے کوئی طریقہ کار وضع نہیں کر پاتا۔ ایسا انسان جذباتی طور پر منفی چیزوں میں پھنس کر رہ جاتا ہے۔ یہ قنوطیت یاسیت یعنی ڈپریشن کی شکل اختیار کر جاتی ہے۔

اگر آپ خود پر ایسی کیفیت طاری ہوتی محسوس کریں تو ایسے میں کسی پیشہ ور تھراپسٹ یا پھر کسی اچھے دوست سے بات کر لینا مفید ہوتا ہے۔ اسطرح عموماً انسان کو منفی چیزوں سے آگے دیکھنے کا موقع مل جاتا ہے۔ اگر ایسا ممکن نہ ہو تو بھی ان محسوسات اور تصورات کو نکال باہر کرنے کے دیگر طریقے ہوتے ہیں، اور انسان کو انہیں آزمانا چاہئے۔ ان محسوسات کو اپنے اندر دبائے نہ رکھیں۔ آپ کے برج میں زحل کی موجودگی کے کچھ مثبت اثرات بھی ہیں مثال کے طور پر یہ کہ وزن گھٹانے کے لئے یہ بہترین ہے (اگر آپ کو وزن گھٹانے کی ضرورت ہو تو۔)

نپ چون فروری 2012ء سے آپ کے پانچویں گھر میں ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ تفریح کے حوالے سے آپ کے ذوق میں روحانی عنصر داخل ہوتا جا رہا ہے۔ جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، ممکن

ہے کہ آپ کو کسی علمی و دینی مجلس میں کسی کنسرٹ سے زیادہ لطف آئے۔ تخلیق کی راہ پر چل کر روحانیت کی راہ کے مسافر اچھے نتائج حاصل کر سکتے ہیں جبکہ روح ایسے میں تحریکی عنصر ثابت ہوتی ہے۔ تخلیق بجائے خود لطف انگیز کام ہی نہیں بلکہ یہ روحانی نمو اور تفہیم کو بھی بڑھاوا دیتی ہے

آپکی صحت کا سیارہ مریخ قریباً سات ماہ آپ کے بارہویں یعنی روحانی گھر میں گزاریگا۔ اس سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ شفایابی کے مادی طریقوں کے علاوہ روحانی طریقوں کو بھی آزمارہے ہیں۔ اس سے آپ کو اچھے نتائج ملیں گے۔ اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ اس سال اپنی شخصیت کے روحانی پہلو کو زیادہ گہرائی میں جا کر کھنگالیں گے۔ اس موضوع پر جتنا ہو سکے پڑھئے، بزرگوں کی محفلوں میں بیٹھنے کا موقع ملے تو ضرور فائدہ اٹھائیے، اور سب سے بڑھ کر یہ کہ جو باتیں سیکھیں، انہیں عملی زندگی پر لاگو بھی کیجئے۔ آپ کو حیران کن نتائج ملیں گے۔

## ماہ بہ ماہ پیش گوئیاں

### جنوری

سعد تواریخ: 5, 6, 14, 15, 24, 25

دشوار تواریخ: 3, 4, 9, 10, 17, 18, 30, 31

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 9, 10, 19, 20, 28, 29

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 5, 6, 14, 15, 24, 25, 26, 27

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 9, 10, 17, 18, 21, 22, 30, 31

سال کے آغاز میں آپ کے زائچے کا مشرقی حصہ یعنی شخصی آزادی کا حصہ قوت میں ہوگا لیکن یہ کیفیت زیادہ دیر برقرار نہیں رہے گی۔ 20 تاریخ تک سیاروں کی قوت مغربی یعنی سماجی تعلقات اور معاشرت کے حصے میں منتقل ہو جائیگی۔ یہ حصہ ابھی غالب نہیں آئے گا لیکن مشرقی حصے کے برابر ضرور پہنچ جائیگا۔ یوں سمجھئے کہ آپ شخصی آزادی اور سماجی تعلقات کے مابین دہلیز پر کھڑے ہیں۔ کسی وقت آپ بالکل خود مختار ہوں گے اور کسی وقت آپ کو دوسروں پر انحصار کرنا ہوگا۔ تاہم 20 تاریخ تک آپ کے پاس ایک مختصر سا وقفہ ہوگا کہ آپ حالات و معاملات میں جو تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں، لے آئیں۔ آگے چل کر یہ کام مشکل ہو جائے گا۔

اس ماہ زائچے کا زیریں حصہ بالائی حصے سے کہیں زیادہ طاقتور ہوگا۔ 70 فیصد (اور بعض

اوقات 80 فیصد سیارے) نچلے حصے میں ہوں گے۔ قلیل المدت سیارے زائچے میں اپنے زیریں ترین مقام کی طرف بڑھ رہے ہیں۔ آپ کے سال کی آدھی رات کا آغاز ہونے والا ہے۔ اب رات کے کاموں کا وقت ہے۔ اس وقت آپ اپنی باطنی قوتوں کو مجتمع کریں گے اور تھکے ہوئے اعصاب کو سہلائیں گے تاکہ خارجی ذمہ داریوں کو ادا کرنے کے لئے تازہ دم ہوسکیں۔ یہ کام کرنے کے لئے ضروری ہے کہ آپ جذباتی ہم آہنگی اور موافقت سے آشنا ہوں لہٰذا اس کے لئے ابھی سے کوششیں شروع کردیں۔ آپ کا کریئر کا سیارہ شمس اس ماہ آپ کے چوتھے گھر سے گزرے گا جس سے اس امر کو مزید تقویت ملتی ہے۔ آپ کا گھر، آپ کا خاندان اور آپ کی جذباتی صحت کو اس وقت سب پر فوقیت حاصل ہے۔ جب آپ ان معاملات کو سدھار لیں گے تو خارجی معاملات اچھے انداز میں آگے بڑھیں گے۔

20 تاریخ کے بعد صحت کے معاملات توجہ طلب ہونگے۔ کوئی بڑی پریشانی نہیں لیکن آپکی توانائی کی مجموعی صورتحال وہ نہیں جو ہونی چاہئے۔ اسلئے اگر احتیاط نہ برتی گئی تو چھوٹے مسائل بڑے مسائل میں تبدیل ہوتے زیادہ وقت نہیں لگائینگے، جب توانائی کم ہو تو چھوٹی چیزیں بھی زیادہ تنگ کرتی ہیں۔ جب سعد نظرات مل رہی ہوں تو آپ کو توانائی بڑھانے کے لئے اپنی طرف سے کوئی کوشش نہیں کرنا پڑتی لیکن جب مخالفت سے واسطہ ہو تو پھر آپ کو معاملات اپنے ہاتھ میں لینا پڑتے ہیں۔ توانائی کی سطح بڑھانے کیلئے آرام کریں اور خود کو پرسکون رکھیں۔ نیند ضرور پوری کریں اور جو ذمہ داریاں دوسروں کو تفویض کی جاسکتی ہیں، کردیں۔ آپ کا محبت کا سیارہ زہرہ ابھی تک تنزلی کا شکار ہے۔ زہرہ پر یہ وقت بہت کم آتا ہے (دو سال میں صرف ایک دفعہ) اس لئے معاملاتِ محبت جائزے کی زد میں ہوں گے۔ سماجی مصروفیات مدہم پڑ جائیں گی۔ محبت کے مواقع اپنی جگہ موجود رہیں گے لیکن کسی جلد بازی کی ضرورت نہیں۔ اس وقت ضروری ہے کہ آپ اپنی سوچ واضح کریں اور اپنے جذبات کا درست ادراک حاصل کریں تاکہ آپ اپنے رومانی تعلق کو صحیح طور پر سمجھ سکیں۔

مالی امور کا سیارہ بھی تنزل کا شکار ہے، اسلئے مالی معاملات بھی جائزہ کے متقاضی ہیں۔ اس سے آمدن پر اتنا اثر نہیں پڑے گا تاہم معاملات میں کسی قدر سست روی ضرور آجائے گی۔ یہاں آپ جو بھی فیصلہ کریں پوری طرح سوچ سمجھ کر کریں۔ شارٹ کٹ اختیار کرنے کی کوشش نہ کریں ورنہ نقصان اٹھانا پڑے گا۔

## فروری

سعد تواریخ: 1, 2, 10, 11, 12, 20, 21, 28

دشوار تواریخ: 5, 6, 7, 13, 14, 26, 27

محبت کے لئے بہترین دن: 5, 6, 7, 16, 17, 24, 25

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 12, 20, 21, 22, 23, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 8, 9, 13, 14, 20, 28

18 تاریخ تک آپکی صحت توجہ طلب رہیگی۔ سالانہ رپورٹ میں دیے گئے مشوروں پر عمل کر کے آپ اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ وزن گھٹانے کیلئے یہ وقت اور یہ سال بہت اچھا ہے۔ اس ماہ بھی گھر اور خاندان کے امور سب سے بالاتر رہیں گے، خصوصاً 18 تاریخ تک۔ اس وقت گھر والوں کی خیر و عافیت اور گھریلو معاملات و حالات کی اصلاح آپ کی سب سے اولین ترجیح ہیں۔ یوں سمجھ لیجئے کہ اس وقت یہی آپ کا ''کیریئر'' ہے۔

زہرہ نے پیشقدمی شروع کر دی ہے لہٰذا معاملات محبت میں نمایاں بہتری آئے گی۔ آپ کی سوچ بھی واضح ہوگی اور معاملات میں پیش رفت بھی دیکھنے کو ملے گی۔ زہرہ اس ماہ پلوٹو کے ساتھ مل کر سفر کر رہا ہے، اسلئے اکیلے افراد کی تنہائی ختم ہونے کے امکانات بڑھ گئے ہیں۔ محبت سے ٹکراؤ گھر کے آس پاس کسی بھی جگہ پر ہو سکتا ہے۔ آپکی محبت کا سیارہ اس وقت برج جدی میں ہے جس سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ عمر میں بڑے، سنجیدہ مزاج اور مستحکم افراد کی طرف زیادہ کشش محسوس کرینگے، اور اگرچہ زہرہ پیشقدمی کر رہا ہے لیکن محبت کو کوئی واضح شکل اختیار کرنے کیلئے اب بھی وقت کی ضرورت ہے۔ جدی ست رفتاری پسند کرتا ہے۔

محبت میں ذہنی ہم آہنگی کی بہت اہمیت ہے۔ آپ ایسے لوگوں کی طرف راغب ہونگے جن سے بات کرنے میں آسانی محسوس ہوتی ہو۔ خیالات کا تبادلہ آپ کے لئے ایک انگیخت کی حیثیت رکھتا ہے۔ لکھاری، اساتذہ، صحافی ٹائپ لوگ اس وقت آپ کو زیادہ پسند آ رہے ہیں۔ 18 تاریخ کے بعد آپ کی صحت میں نمایاں بہتری آئے گی۔

اسی تاریخ کو سورج آپ کے پانچویں گھر میں داخل ہوگا اور آپ کے لئے تفریح و تلذذ کے سالانہ دورِ عروج کا آغاز کریگا۔ یہ زندگی سے لطف اٹھانے کا وقت ہے۔ آپکا مالی امور کا سیارہ،

مشتری، اس ماہ بھی تنزل کی کیفیت میں ہے۔ اسکے باوجود آپ کی آمدن میں 18 تاریخ کے بعد اضافہ ہوگا۔ ادائیگیوں میں تاخیر ہو سکتی ہے مگر زیادہ نہیں۔ اپنے مالی امور کا جائزہ لیتے رہیں اور دیکھیں کہ کہاں اصلاح کی جا سکتی ہے۔ اگرچہ کریئر کے حوالے سے یہ کوئی بہت کامیاب دور نہیں ہے اور آپ کی زیادہ تر توجہ گھر اور خاندان پر مرکوز ہے، پھر بھی 28 تاریخ کو کریئر کے حوالے سے خوش آئند مواقع سامنے آئیں گے۔

## مارچ

سعد تواریخ: 1, 2, 10, 11, 19, 20, 28, 29

دشوار تواریخ: 5, 6, 12, 13, 26, 27

محبت کے لئے بہترین دن: 5, 6, 7, 17, 18, 26, 27

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 19, 20, 22, 23, 28, 29

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 12, 13, 21, 22, 30, 31

جنوری کے اواخر سے آپ کے زائچے کے مغربی اور مشرقی حصے کی قوت کم و بیش برابر چلی آ رہی تھی۔ آپ نہ تو پوری طرح خودمختار تھے اور نہ پوری طرح دوسروں پر منحصر۔ اب 6 تاریخ کو طاقت کا توازن فیصلہ کن انداز میں مغربی حصے میں منتقل ہو جائیگا۔ اب دوسروں کو خود پر مقدم رکھنے اور ان کی سننے کا وقت ہوگا۔ اپنی منوانے کا وقت ختم ہو چکا۔ جب آپ اپنی منوانے کی ضد چھوڑ دینگے تو آپ کے معاملات حیران کن طور پر خودبخود ٹھیک ہونا شروع ہو جائینگے۔ اکثر ہم اپنی بھلائی کی راہ میں خود ہی حائل ہو جاتے ہیں۔ اس وقت یہ حقیقت آپ کو اچھی طرح سمجھ آ جائیگی خود کو حالات کے مطابق ڈھالیں اور لوگوں سے میل جول بڑھانے اور گفتگو کے ہنر کو صیقل کریں۔

صحت اس ماہ بھی اچھی رہے گی لیکن آپ کا صحت کا سیارہ مریخ پورا مہینہ تنزل کی کیفیت میں ہوگا۔ چنانچہ بہتر ہوگا کہ آپ اپنے صحت کے معمولات میں کوئی بڑی تبدیلی نہ کریں۔ جو بھی قدم اٹھانا ہو اچھی طرح سوچ سمجھ کر اٹھائیں۔ ملازمت کے متلاشیوں کو بھی احتیاط سے کام لینا چاہئے کیونکہ کو اکب وہ نہیں ہیں جو نظر آ رہے ہیں۔

مریخ نہ صرف تنزل کا شکار ہوگا بلکہ 11 سے 18 تاریخ تک ایک پرانے گرہن کے مقام کو بھی دوبارہ متحرک کریگا۔ اس سے آپکی جائے کار میں اتھل پتھل پیدا ہو سکتی ہے۔ ممکن ہے آپ

کے دل میں اپنا کام تبدیل کرنے کا خیال آئے لیکن اس سلسلے میں جلد بازی نہ کریں۔ صحت کے حوالے سے خدشات بھی پیدا ہو سکتے ہیں لیکن چونکہ آپ کی صحت بنیادی طور پر اچھی ہے اس لئے عین ممکن ہے کہ یہ خدشات محض خدشات ہی رہیں۔ اگر آپ کے ہاں لوگ کام کرتے ہیں، ان کے معاملات میں کچھ تلاطم دیکھنے میں آئے گا۔ اس ماہ مالی امور بہتر رہیں گے۔ آپ کا مالی امور کا سیارہ مشتری 6 تاریخ کو آگے بڑھنا شروع کر دے گا اور 20 تاریخ تک نہایت سعد نظرات وصول کرے گا لہٰذا یہ مہینہ خوشحالی سے عبارت ہوگا۔ سب سے بڑی بات یہ کہ مالی معاملات کے بارے میں آپ کی سوچ واضح ہو چکی ہوگی اور آپ بہتر فیصلے کر سکیں گے۔

زہرہ 6 تاریخ کو چوتھے گھر میں داخل ہو جائیگا۔ اسکے اثرات کے تحت محبت کے حوالے سے آپ کے رویئے اور ضروریات بدل جائیں گی۔ اس سے پہلے آپ ذہنی ہم آہنگی کو ترجیح دے رہے تھے لیکن اس تاریخ کے بعد جذباتی ہم آہنگی زیادہ اہمیت اختیار کر جائیگی۔ جذباتی قربت، یعنی ایک دوسرے کے ساتھ محسوسات کا تبادل، جسمانی قربت جتنی ہی اہمیت رکھتا ہے۔ بعض اوقات دو افراد جسمانی سطح پر نزدیک ہوتے ہوئے بھی جذباتی سطح پر ایک دوسرے سے بہت دور ہوتے ہیں۔ اس ماہ جذباتی ہم آہنگی کے بغیر آپ کا گزارا نہیں ہوگا۔ عموماً جب محبت کا سیارہ چوتھے گھر میں ہوتا ہے تو آپکی ملاقات کسی پرانی محبت سے ہونے کے امکانات بڑھ جاتے ہیں بعض اوقات یہ ملاقات حقیقی فرد سے ہوتی ہے اور بعض اوقات کسی ایسے فرد سے ہوتی ہے جو اس جیسی شخصیت کا مالک ہو۔ یہ قدرتی طریقہ ہے جس سے قدرت آپ کو پرانے تعلقات کے ایشوز سلجھانے میں مدد فراہم کرتی ہے۔ یوں انسان پرانی بندشوں سے آزاد ہو کر آگے بڑھتا ہے۔

17 سے 19 تاریخ کے درمیان زہرہ ایک پرانے گرہن کے مقام کو متحرک کریگا جسکے نتیجہ میں آپکی محبت کی آزمائش ہوگی۔ ان ایام میں محبوب کے ساتھ صبر و تحمل سے معاملت کریں اس کے مزاج میں چڑچڑا پن اور تلون نظر آئے تو نظر انداز کر دیں۔

## اپریل

سعد تواریخ: 6, 7, 16, 17, 24, 25

دشوار تواریخ: 1, 2, 8, 9, 10, 22, 23, 29, 30

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 4, 5, 6, 16, 17, 24, 25, 29, 30

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 6, 7, 16, 17, 18, 19, 24, 25

کریئر کے لئے بہترین دن: 8, 9, 10, 19, 20, 29, 30

یہ وہ مہینہ ہے جسکے بارے میں کہا جاتا ہے کہ توقع کسی چیز کی نہ لگایئے لیکن ہر چیز کیلئے تیار رہیں۔ اس ماہ دو گرہن لگیں گے جن سے پوری دنیا میں عمومی سطح پر اور آپکی اپنی زندگی میں خاصا تلاطم برپا ہوگا۔ انسان کو اختیار حاصل ہے لیکن قدرت کا اپنا ایک منصوبہ ہوتا ہے۔ بعض اوقات انسان ایسے کام کر جاتا ہے جو اس منصوبے کے خلاف جاتے ہیں۔ گرہن کا مقصد ان کاموں کے اثرات کو زائل کرنا اور ایسے حالات پیدا کرنا ہے جن میں قدرت کا منصوبہ پایۂ تکمیل کو پہنچ سکے۔ عام طور پر یہ عمل خوشگوار نہیں ہوتا تاہم آخری نتیجہ مثبت نکلتا ہے۔ ہمیں اس کا احساس کافی دیر بعد میں جا کر ہوتا ہے۔

15 تاریخ کو آپ کے بارہویں گھر میں چاند گرہن لگے گا اور مریخ پر اثر ڈالے گا۔ اسکے نتیجے میں آپ کے روحانی معمولات میں تبدیلیاں پیدا ہوں گی۔ مذہب کے حوالے سے آپکا رویہ تبدیل ہو جائیگا جسکا اثر آپ کے عقیدے پر بھی پڑ سکتا ہے۔ یہ عمل چھ ماہ کے دورانیے پر محیط ہوگا۔ ان ایام میں غیر ضروری غیر ملکی سفر سے پرہیز کریں۔ یونیورسٹی کے طالبعلم اپنے منصوبوں میں تبدیلیاں کر سکتے ہیں۔ مریخ پر پڑنیوالے اثرات کے تحت آپکی جائے کار اور پیشہ ورانہ زندگی میں اتھل پتھل پیدا ہوگی۔ اگر آپ آجر ہیں تو آپ کے عملے میں اکھاڑ پچھاڑ ہوگی اور ممکن ہے آپ کو نئے لوگوں کی خدمات حاصل کرنی پڑیں۔ یہ عمل بھی چھ ماہ پر محیط ہوگا۔ صحت کے حوالہ سے خدشات پیدا ہو سکتے ہیں اور صحت کے معمولات میں تبدیلیاں آ سکتی ہیں۔ تاہم ان تبدیلیوں کو روبہ عمل لانے میں عجلت سے کام نہ لیں۔ مریخ ابھی تک تنزلی کی کیفیت میں ہے۔

29 تاریخ کو لگنے والا سورج گرہن آپ پر گہرے اثرات ڈالے گا خصوصاً ان پر جو کیم یا دو نومبر کو پیدا ہوئے۔ یہ آپ کے ساتویں یعنی محبت اور ازدواجی تعلقات کے گھر میں لگے گا اور ان تعلقات کی آزمائش کریگا۔ اپنے رفیق حیات یا محبوب کے ساتھ ان ایام میں صبر و تحمل پر مبنی رویہ اپنایئے۔ اگر آپ کا تعلق مضبوط ہوا تو اس گرہن کے اثرات سے بچ نکلے گا اور اگر اسکی بنیاد میں کوئی خرابی ہوئی تو ختم ہو جائیگا۔ ہر سورج گرہن کی طرح یہ آپ کی پیشہ ورانہ زندگی کو بھی متاثر کریگا اور اگلے چند ماہ کے دوران آپ اپنے کریئر اور اپنے شخصی تاثر کا ازسرنو تعین کریں گے۔ آپ کے بزرگوں اور حکام کی زندگیوں میں بھی غیر معمولی واقعات رونما ہو سکتے ہیں۔

دونوں گرہنوں کے ایام میں اپنی مصروفیات گھٹا دیں خصوصاً سورج گرہن کے دوران۔ 20 تاریخ کے بعد صحت کے معاملات ویسے ہی احتیاط طلب ہو جائیں گے، اس لئے آپ کو آرام کے لئے زیادہ وقت نکالنا چاہئے۔

## مئی

سعد تواریخ: 3, 4, 5, 13, 14, 21, 22, 31

دشوار تواریخ: 5, 6, 19, 20, 26, 27

محبت کے لئے بہترین دن: 6, 13, 14, 24, 25, 26, 27

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3, 4, 5, 13, 14, 15, 16, 21, 22, 31

کریئر کے لئے بہترین دن: 6, 7, 8, 9, 10, 17, 18, 28, 29

اس ماہ آپ کے زائچے کا بالائی حصہ قوت میں آ جائے گا اگرچہ یہ گزشتہ سالوں کی طرح زائچے کی غالب قوت نہیں بن پائے گا لیکن پھر بھی اس کی قوت اس سال کے لئے اپنے نکتہ عروج پر ہوگی۔ نتیجتاً اب کریئر زیادہ اہمیت اختیار کر رہا ہے۔ آپ کے سال میں صبح طلوع ہو چکی ہے لیکن گئی رات کا خمار ابھی تک آپ کے ساتھ ہے۔ وقت تو اٹھنے کا ہے لیکن اگر آپ کو تھوڑی دیر اور آرام کرنے کا موقع مل جائے تو آپ فوراً قبول کر لیں گے۔ چار طویل المدت سیارے آپ کے زائچے کے زیریں حصے میں ہیں اور کافی عرصے تک رہیں گے۔ اس لئے گھر اور نفسیاتی مسائل اب بھی آپ کے لئے اہم رہیں گے۔ یہ کیفیت سارا سال رہے گی لیکن اب آپ کو اپنے کریئر کی طرف کچھ توجہ دینی شروع کر دینی چاہئے۔

صحت کے معاملات 21 تاریخ تک توجہ طلب ہیں، اس کے بعد ان میں نمایاں بہتری آ جائے گی۔ تاہم اس سے پہلے آرام کیلئے مناسب وقت نکالتے رہیں اور اپنی توانائی کی سطح بلند رکھنے کی پوری کوشش کریں۔ گزشتہ ماہ کی 20 تاریخ کو آپ کے محبت اور سماجی تعلقات کے حوالے سے اپنے سالانہ دورِ عروج میں داخل ہونے سے سماجی مصروفیت بہت بڑھ جائیگی۔ آپ کو زیادہ دعوتوں اور اجتماعات میں شریک ہونے کا موقع ملے گا۔ آپ پر محبت کا موڈ بھی طاری ہوگا۔ جو لوگ شادی کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں، یکم سے 14 تاریخ کے درمیان ان کیلئے بہترین وقت ہے

معاملاتِ محبت ہیجان خیز ہونگے مگر ان میں عدمِ استحکام کا عنصر 4 اور 5 تاریخ کو غالب

رہیگا۔ آپ کے رفیق کو ان تواریخ میں پُر خطر کاموں سے گریز کرنا چاہئے۔ مالی اعتبار سے یہ مہینہ خوشحال نظر آتا ہے۔ مشتری پیشقدمی کر کے اچھی نظرات وصول کر رہا ہے۔ 21 تاریخ تک حالات بہترین رہینگے اور اس تاریخ کے بعد بھی انہیں مکمل طور پر برا قرار نہیں دیا جا سکتا۔

زیادہ تر سیارے اس وقت بھی آپ کے زائچے کے مغربی حصہ میں ہیں اور آپ کے زائچے کا حکمران پلوٹو اب بھی تنزلی کا شکار ہے۔ اپنے ذاتی اہداف کے بارے میں اپنی سوچ واضح کریں اور یہ بھی دیکھیں کہ زندگی میں کون کون سی چیز آپ کے لئے تنگی کا باعث بن رہی ہے۔ اگرچہ حالات کو تبدیل کرنے کا وقت ابھی نہیں آیا لیکن اگر آپ ان چیزوں کے بارے میں واضح ہوں گے تو وقت آنے پر انہیں تبدیل بھی کر سکیں گے۔

## جون

سعد تواریخ: 1, 9, 10, 18, 19, 27, 28

دشوار تواریخ: 2, 3, 16, 17, 22, 23, 29, 30

محبت کے لئے بہترین دن: 5, 6, 14, 15, 22, 23, 24

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 1, 10, 11, 12, 13, 18, 19, 27, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 2, 3, 7, 8, 16, 17, 27, 28, 29, 30

آپ کا آٹھواں یعنی قلب ماہیت کا گھر (جو کہ آپ کا پسندیدہ گھر بھی ہے) 21 مئی کو قوت میں آ گیا، اور اس ماہ کی 21 تاریخ تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ عقرب افراد کو یہ کیفیت بہت پسند ہوتی ہے۔ جنسی اعتبار سے یہ وقت بہت بھرپور اور سرگرم ہوتا ہے اور عقرب کے متعلق ایسا کہنا ایک غیر معمولی بات ہے کیونکہ ان معاملوں میں ان کا مقابلہ بہت کم افراد کر سکتے ہیں۔

مگر آٹھویں حصے کا تعلق محض جنسی زندگی سے نہیں ہے۔ اسکا تعلق ذاتی قلب ماہیت اور اپنی شخصیت کی نئی تعریف متعین کرنے سے بھی ہے۔ یعنی کہ آپ وہ بنیں جو آپ بننا چاہتے ہیں ایسے کام ایسے ادوار میں اچھے طریقے سے انجام پاتے ہیں۔ آپ میں انہیں کرنیکی قدرتی خوبی پائی جاتی ہے لیکن اس وقت یہ خوبی اور بھی بڑھی ہوئی ہے۔ قدرت کی قوت آپ کے ساتھ ہے۔

آٹھویں گھر کا تعلق نئی زندگی جبکہ نئی زندگی کا تعلق موت سے بھی ہوتا ہے، ایک کے بغیر دوسرے کا تصور نہیں کیا جا سکتا۔ ہر کسی کی زندگی کا کوئی نہ کوئی حصہ ایسا ہوتا ہے جسے نئی زندگی کی

ضرورت ہوتی ہے مثال کے طور پر محبت، یا کوئی پیشہ ورانہ منصوبہ۔ یہ ایسی چیزوں کو نئے سرے سے زندہ کرنیکا وقت ہے جو زندگی سے عاری محسوس ہو رہی ہیں۔ جب آٹھواں گھر متحرک ہوتا ہے تو لوگوں کا موت سے زیادہ واسطہ پڑتا ہے۔ معاشرتی سطح پر بھی اور ذاتی سطح پر بھی۔ عام طور پر یہ واسطہ جسمانی سطح پر کم اور نفسیاتی سطح پر زیادہ ہوتا ہے۔ تب ہم زندگی کے اس پہلو کو زیادہ بہتر انداز میں سمجھنے کے قابل ہو جاتے ہیں۔ ہمارے دل سے موت کا ڈر نکل جاتا ہے اور ہم زندگی کو زیادہ بہتر انداز میں گزارنے لگتے ہیں۔ آپ کے مالی معاملات اس ماہ بہت عمدہ معلوم ہوتے ہیں خصوصاً 21 تاریخ کے بعد۔ یہ آپ کیلئے مالی اعتبار سے ایک اور سالانہ دور عروج ہوگا۔ 21 سے 26 تاریخ کے درمیان جب مشتری ایک پرانے گرہن کے مقام کو دوبارہ متحرک کریگا تو آپ کو مالی معمولات میں چند اہم تبدیلیاں کرنا پڑینگی۔ یہ تبدیلیاں انشاءاللہ مثبت نتائج دیں گی۔ آپ کی مجموعی آسودہ حالی پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔

5 اور 6 تاریخ کو زہرہ ایک گرہن کے مقام کو دوبارہ متحرک کریگا جسکے نتیجہ میں آپ کے موجودہ رومانی تعلق کی آزمائش ہوگی۔ ان دنوں اپنے رفیق کے ساتھ صبر و تحمل کا رویہ اپنائیں تاکہ معاملات کو مزید بگڑنے سے بچایا جا سکے۔ اچھے مضبوط تعلق ایسی آزمائشوں سے بخیر وخوبی نکل جاتے ہیں۔ صحت کے معاملات اس ماہ بہتر جبکہ 21 تاریخ کے بعد مزید بہتر ہو جائینگے۔

## جولائی

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 7, 8, 15, 16, 24, 25 |
| دشوار تواریخ: | 1, 13, 14, 19, 20, 21, 27, 28 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 4, 5, 6, 13, 14, 19, 20, 21, 24 |
| مالی معاملات کے لئے بہترین دن: | 7, 8, 9, 10, 16, 17, 27 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 1, 7, 8, 15, 16, 27, 28 |

گزشتہ ماہ کی 21 تاریخ کو سورج برج سرطان میں داخل ہوا جو کہ آپ کا نواں گھر ہے اور جس کے نتیجے میں آپ کیلئے سال کا مسرور ترین دور شروع ہوگیا۔ یہ دور 22 تاریخ تک جاری رہے گا۔ صحت اچھی ہے۔ خوشحالی کا دور ہے۔ زندگی کے متعلق آپ کا رویہ بنیادی طور پر رجائیت پسندی سے عبارت ہے۔ جب توانائی کی سطح بلند ہوتی ہے تو ہمارا افق لامحالہ وسیع ہو جاتا ہے۔

پژمردگی کے لمحات میں جو چیزیں ناممکن نظر آتی ہیں، وہ ممکن نظر آنے لگتی ہیں۔ اس وقت یہی کیفیت ہے۔ نویں گھر کی قوت غیر ملکی سفر، تعلیمی مواقع اور دینی و مذہبی انکشافات کی نشاندہی کرتی ہے۔ یونیورسٹی کے طلبہ کے لئے یہ بہت اچھا وقت ہے۔ جو قانونی امور میں الجھے ہوئے ہیں، ان کے لئے بھی خوش آئند امکانات سامنے آسکتے ہیں۔

کریئر کے محاذ پر اس وقت بہت کچھ ہو رہا ہے۔ 17 تاریخ کو مشتری نصف النہار سے گزر کر آپ کے دسویں گھر میں داخل ہو جائے گا۔ اس کے نتیجے میں کریئر کے خوش کن مواقع پیدا ہو سکتے اور ترقی ملے گی۔ آنیوالے دنوں میں آپ کے کریئر میں تیزی سے وسعت آئیگی 22 تاریخ کو سورج آپ کے دسویں گھر میں داخل ہو جائیگا اور کریئر کے حوالے سے آپ کے سالانہ دورِ عروج کا آغاز کریگا۔ اگر کریئر میں کوئی خامی نظر آ رہی ہے تو اس کی وجہ یہ ہے کہ آپکی پوری توجہ اس طرف نہیں۔ گھر، خاندان اور جذباتی مسائل آپ کی توجہ بھٹکا رہے ہیں۔ اگر توجہ بہتر ہو تو کامیابی بھی اچھی ملتی ہے۔ اسوقت معاملات ٹھیک چل رہے ہیں لیکن ویسے نہیں جیسے ہو سکتے ہیں

آپ کے زائچے میں ہمیں ایک عجیب سی چیز نظر آ رہی ہے۔ آپ کے کریئر کے دورِ عروج چل رہا ہے لیکن آدھے سیارے زیریں حصے میں ہیں۔ بالائی حصہ اتنا غالب نہیں ہے جتنا کہ ان ایام میں ہوا کرتا ہے۔ اس سے آپ کی توانائی میں پیدا ہونے والی اس تقسیم کی نشاندہی ہوتی ہے جس کا ذکر مندرجہ بالا سطور میں کیا گیا ہے۔ 22 تاریخ کے بعد آپ کی صحت کو مزید توجہ کی ضرورت ہوگی۔ کوئی بڑا مسئلہ نہیں لیکن احتیاط کرنا بہتر ہے۔ کرنے کے کام ضرور کیجئے لیکن غیر ضروری کاموں پر اپنی توانائی ضائع نہ کیجئے۔ آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالئے اور سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں پر عمل جاری رکھئے۔

اس ماہ 18 تاریخ کو آپ کا صحت کا سیارہ مریخ آپ کے اپنے برج میں داخل ہو جائے گا۔ اب تک یہ برج میزان میں مقیم تھا۔ اس منتقلی سے آپ کی صحت کی ضروریات اور معمولات میں تبدیلیوں کی نشاندہی ہوتی ہے۔ اچھی صحت کا مطلب یہ نہیں کہ آپ بیمار نہیں، بلکہ یہ بھی ہے کہ آپ دیکھنے میں بھی صحتمند نظر آئیں۔ آپ کی صحت کا پتہ اس امر سے چلتا ہے کہ آپ دیکھنے میں کیسے لگ رہے ہیں، اس تاریخ کو آپکی اچھی صحت کسی بھی طرح کے میک اپ سے زیادہ موثر ہوگی۔ جسمانی نظام کی تطہیر کے معمولات بھی اس تاریخ کے بعد زیادہ مفید ثابت ہو سکتے۔

آپ کے اپنے برج میں مریخ کی موجودی آپ کی صحت کے لئے ایک مثبت اشارہ ہے۔

اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ اس پہلو پر توجہ دے رہے ہیں لیکن میں اس چند خطرات بھی پنہاں ہیں۔ عین ممکن ہے کہ آپ خود پر ضرورت سے زیادہ بوجھ ڈال دیں جو کہ اس وقت آپ کے لئے مناسب نہیں ہوگا۔ چوٹ چپیٹ لگنے کا اندیشہ بھی موجود ہے، اس لئے کسی کام میں عجلت سے کام نہ لیں اور خود پر اپنی بساط سے زیادہ بوجھ نہ ڈالیں۔

## اگست

سعد تواریخ: 3, 4, 11, 12, 20, 21, 22, 30, 31

دشوار تواریخ: 10, 16, 17, 23, 24

محبت کے لئے بہترین دن: 3, 4, 12, 13, 16, 17, 23, 24

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 5, 6, 13, 14, 23, 24

کریئر کے لئے بہترین دن: 5, 6, 13, 14, 23, 24, 25

آپکا دسواں گھر گزشتہ ماہ قوت میں تھا اور اس ماہ اور بھی زیادہ باقوت ہوگا۔ ایک وقت میں 40 % (اور بعض اوقات 50 فیصد) سیارے اس میں قیام کریں گے۔ کریئر کے حوالے سے یہ ایک کامیاب مہینہ ہوگا۔ یوں سمجھئے کہ کریئر کے حوالے سے یہ صرف سالانہ دورِ عروج بلکہ آپ کی زندگی کے بہترین ادوار میں سے ایک ہے۔ اگر آپ پوری توجہ اس طرف دے سکیں تو آپ کی کامیابی کی کوئی حد نہ ہوگی۔ پوری توجہ کے بغیر بھی آپ کی کارکردگی کوئی اتنی بری نہیں۔

23 تاریخ تک صحت کے معاملات توجہ طلب رہینگے۔ اسکے بعد نمایاں بہتری آئے گی۔ اچھی بات یہ ہے کہ گزشتہ ماہ کی طرح اس ماہ بھی آپ کا صحت کا سیارہ آپ کے اپنے برج میں ہے، اس لئے آپ اس پہلو پر توجہ دے رہے ہیں۔ گزشتہ ماہ کی طرح، اب بھی عجلت، جلد بازی اور بھڑک اٹھنے سے گریز کریں۔ لوگوں کا ردِعمل ان دنوں آپکی توقع سے زیادہ شدید ہوسکتا ہے۔

آپکا محبت کا سیارہ زہرہ 12 تاریخ کو نصف النہار سے گزر کر دسویں گھر میں داخل ہوگا جو آپ کے کریئر اور معاملاتِ محبت دونوں کیلئے ایک مثبت چیز ہے۔ اس سے نہ صرف پیشہ ورانہ بلکہ معاشرتی کامیابی کا بھی اشارہ ملتا ہے۔ 12 تاریخ کے بعد زہرہ آپ کے مالیاتی سیارے مشتری کے ساتھ مل کر سفر کرے گا جو کریئر اور محبت دونوں کے لئے خوش آئند بات ہے۔ اس تاریخ کے بعد آپ کے سماجی تعلقات آپ کے کریئر کی پیش رفت میں اہم کردار ادا کریں گے۔

مالی معاملات اچھے رہیں گے اور یہ مہینہ خوشحالی سے عبارت ہوگا۔ آپ کو حکام اور بزرگوں کی طرف سے مالی اعانت میسر آئیگی۔ حکومت بھی اس معاملے میں آپ پر مہربان معلوم ہوتی ہے۔ دسویں گھر میں مالیاتی امور کے سیارے سے عموماً آمدن میں اضافے کا اشارہ ملتا ہے۔

## ستمبر

سعد تواریخ: 8, 9, 17, 18, 27, 28

دشوار تواریخ: 6, 7, 12, 13, 19, 20

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 12, 13, 23

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 1, 2, 3, 10, 11, 19, 20, 29, 30

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 5, 12, 13, 19, 20, 23, 24

کریئر اس ماہ بھی اہم ہے لیکن 28 تاریخ کو زائچہ کا زیریں حصہ بالائی حصے سے زیادہ طاقتور ہوگا۔ اس سال زائچے کا بالائی حصہ کبھی حقیقی معنوں میں قوت میں آیا ہی نہیں۔ ایسا لگتا ہے جیسے آپکا ایک قدم دن میں اور دوسرا رات میں۔ جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، آپ دو دنیاؤں میں رہ رہے تھے۔ کریئر اہم ہے اور اب کامیاب بھی جا رہا ہے لیکن گھر اور خاندان کے مسائل، اور آپکی جذباتی ہم آہنگی شاید اس سے بھی زیادہ اہم ہیں۔ آپ دونوں میں کامیابی حاصل کرنے کیلئے محنت کر رہے ہیں اور یہ کوئی آسان کام نہیں ہوتا۔ کریئر کے حوالے سے مواقع میسر آئینگے لیکن شاید آپ اپنی جذباتی ہم آہنگی کے تحفظ کی خاطر ان سے مستفید ہونا پسند نہ کریں۔

آپکا محبت کا سیارہ زہرہ اس ماہ تیزی سے سفر کریگا اور آپ کے زائچے کے تین گھروں اور تین برجوں سے گزریگا۔ ایک طرف اس سے آپ کے سماجی اعتماد میں اضافہ کا اشارہ ملتا ہے۔ آپ تیزی سے فیصلے کرتے ہیں، نت نئے لوگوں سے تعلقات بناتے ہیں۔ دوسری طرف آپ اپنے محبوب کو الجھن میں ڈال دیتے ہیں۔ آپ کی ضروریات اور رویئے تیزی سے تبدیل ہوتے ہیں۔ عقرب افراد عموماً ایسے متلون مزاج نہیں ہوتے لیکن کم از کم اس ماہ معاملات محبت میں ایسے ہی نظر آ رہے ہیں۔ 5 تاریخ تک زہرہ آپ کے دسویں گھر میں رہیگا۔ اسکے اثرات کے تحت آپ قوت و اختیار کیطرف راغب ہوں گے اور ممکن ہے اپنی پیشہ ورانہ دنیا کے بالاتر لوگوں میں محبت ڈھونڈنے کی کوشش کریں۔ 5 تاریخ کو زہرہ آپ کے گیارہویں یعنی دوستیوں کے گھر میں داخل ہو جائیگا جو

کہ برج سنبلہ ہے اور مہینے کا زیادہ تر حصہ یہاں گزاریگا۔ اب آپ محبت میں مساوات کے خواہاں ہوں گے اور محبت میں دوستی زیادہ اہمیت اختیار کر جائے گی۔

زہرہ سنبلہ میں بہت زیادہ طاقتور نہیں ہوتا، اس لئے دوسروں پر اپنی محبت اور گرمجوشی کا اظہار کرنے کیلئے آپ کو زیادہ کوشش کرنا پڑیگی۔ اگر آپ احتیاط نہیں برتیں گے تو لوگوں کو آپ سے بہت زیادہ ''تنقید نگاری'' کی شکایت پیدا ہو جائے گی۔ مالی امور اس ماہ اچھے رہیں گے۔ آپ کو اب بھی اپنی زندگی میں موجود حکام اور بزرگوں کی اعانت حاصل ہے۔ آمدن میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ آپ کی اچھی پیشہ ورانہ ساکھ اس ضمن میں آپ کی معاون ہوگی۔

## اکتوبر

سعد تواریخ: 5, 6, 14, 15, 24, 25

دشوار تواریخ: 3, 4, 9, 10, 16, 17, 18, 31

محبت کے لئے بہترین دن: 3, 9, 10, 12, 13, 22, 23

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 7, 8, 17, 18, 26, 27

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 12, 13, 16, 17, 18, 22, 23

اگست میں سیاروں کی قوت زائچے کے مغربی یعنی سماجی تعلقات اور انحصار کے حصے سے ہٹ کر مشرقی یعنی شخصی آزادی کے حصے کی طرف منتقل ہونا شروع ہوگئی۔ اس ماہ قلیل المدت سیارے مشرقی حصے میں اپنی قوت کے نکتہ عروج پر پہنچ رہے ہیں۔ لہٰذا آپ اپنی شخصی خودمختاری و خود انحصاری کے دور عروج میں ہیں۔ یہ وقت ہے کہ آپ حالات کو اپنی مرضی کے مطابق تبدیل کریں اور جہاں چاہیں اپنی مرضی منوائیں۔ یہ ذاتی پہل کاری اور ذاتی اعتماد جیسی خصوصیات کو بڑھاوا دینے کا وقت ہے۔ اس ماہ کی دوسری بڑی خبر 2 گرہنوں کا وقوع پذیر ہونا ہے۔ اس سے بڑی تبدیلیوں کا اشارہ ملتا ہے، ذاتی سطح پر بھی اور عالمی سطح پر بھی۔ جب تبدیلی آتی ہے خاص طور پر کوئی بڑی تبدیلی تو حالات میں تلاطم پیدا ہوتا ہے۔ ایسے میں اکثر کچھ سمجھ میں نہیں آتا۔ بعد ازاں جب گرد بیٹھتی ہے تو تب ہی اس کے اثرات واضح ہوتے ہیں۔

8 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ کے چھٹے یعنی صحت اور کام کے گھر میں وقوع پذیر ہوگا آپ پر اس کا گہرا اثر پڑے گا، اس لئے ان ایام میں اپنی مصروفیات گھٹا دیں۔ اس گرہن سے

ملازمت اور جائے کار کے حالات میں تبدیلی کے اشارے ملتے ہیں۔ صحت کے خدشات پیدا ہو سکتے ہیں لیکن آپکی صحت اچھی ہے، اسلئے کوئی بڑی پریشانی پیدا ہونیکے امکانات بہت کم ہیں آپ کو اپنی صحت کے معمولات اور خوراک میں تبدیلیاں لانی ہونگی۔ یورینس اور پلوٹو دونوں اس گرہن سے متاثر ہونگے۔ یورینس آپکا گھر اور خاندان کا سیارہ ہے اور یہ زیادہ متاثر ہوگا چنانچہ گھریلو معاملات میں اتھل پتھل کی سی کیفیت دیکھنے میں آئیگی۔ اگر آپ کے گھر میں کسی جگہ کوئی خرابی ہے تو وہ ابھر کر سامنے آجائیگی تاکہ آپ اسکی اصلاح کرسکیں۔ اپنے والدین اور بزرگوں کو پُرخطر کاموں میں حصہ لینے سے باز رکھیں۔ پلوٹو پر ہونے والا اثر آپ کے جسم اور شخصی تاثر کو متاثر کریگا اور اگلے چھ ماہ کے دوران آپ ان میں بڑی تبدیلیاں جنم لیتی دیکھیں گے۔

23 اکتوبر کا سورج گرہن بھی آپ کے جسم اور شخصی تاثر کو متاثر کریگا، جو کام چاند گرہن نے ادھورا چھوڑ دیا تھا، اسے یہ سورج گرہن مکمل کر دیگا۔ آپ میں سے جو افراد 22 اور 24 اکتوبر کے درمیان پیدا ہوئے ہیں، وہ اس گرہن سے زیادہ متاثر ہونگے۔ ویسے تو تمام عقربی افراد مگر خاص کر ان افراد کو اس کا خیال رکھ کر اپنی مصروفیات گھٹا دینی چاہئیں۔ اگلے چھ ماہ میں آپکی زندگی میں بڑی تبدیلیاں آئیں گی۔ ہر سورج گرہن کی طرح یہ گرہن بھی آپکی پیشہ ورانہ زندگی میں کئی تبدیلیاں پیدا کریگا۔ زہرہ بھی اس گرہن سے متاثر ہوگا اور تعلقاتِ محبت کی آزمائش ہوگی۔ مضبوط تعلقات بچ نکلیں گے لیکن ناقص تعلقات کے جانبر ہونے کا امکان کم ہے۔

## نومبر

سعد تواریخ: 2, 3, 10, 11, 20, 21, 29, 30

دشوار تواریخ: 6, 7, 13, 14, 27, 28

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 6, 7, 11, 12, 22, 23

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 4, 5, 14, 22, 23

کریئر کے لئے بہترین دن: 2, 3, 10, 11, 12, 13, 14, 21, 22

مریخ 14 ستمبر کو آپ کے دولت کے گھر میں داخل ہوا اور 26 اکتوبر تک وہاں رہا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ اپنی صحت پر پیسہ خرچ کر رہے تھے اور محنت کی بدولت پیسہ کما رہے تھے۔ اس ماہ مریخ آپ کے تیسرے گھر میں ہوگا۔ اس سے آپکی صحت پر اثرات مرتب ہوں گے۔ آپکی صحت

اس ماہ اچھی ہے لیکن آپ سالانہ رپورٹ کے مشوروں پر عمل کر کے اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ کمر اور گھٹنوں کا باقاعدگی سے مساج کریں اور دانتوں، ہڈیوں اور جلد پر خصوصی توجہ دیجئے، اپنی ذہنی صحت کا خاص خیال رکھئے، بہت زیادہ سوچنے اور بولنے سے پرہیز کریں۔

جب گزشتہ ماہ کے گرہنوں کی اڑائی ہوئی دھول بیٹھ جائیگی تو زندگی پہلے سے زیادہ ہموار اور پرسکون معلوم ہوگی۔ آپ اس وقت معاملات کو اپنی مرضی کے مطابق چلا رہے ہیں۔ کریئر کے مواقع آپ کے تعاقب میں ہیں اور آپ کو اچھی پیشکشیں مل رہی ہیں۔ آپ کی کامیابی دوسروں سے بھی اپنا لوہا منوا رہی ہے۔ معاملاتِ محبت میں بھی کچھ ایسی ہی صورتحال ہے۔ جو لوگ پہلے سے کسی تعلق میں بندھے ہیں، ان کا تعلق مزید مضبوط ہو رہا ہے اور جو ابھی تک آزاد ہیں، انکے قید ہو جانے کے بھرپور امکانات موجود ہیں۔ مالی اعتبار سے یہ مہینہ خوشحال رہیگا۔ 22 تاریخ کو سورج آپ کے دولت کے گھر میں داخل ہوگا اور آپ سالانہ مالیاتی دورِ عروج میں داخل ہوں گے آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ 17 تاریخ کے بعد سے آپ کے مالیاتی امور کے سیارے مشتری کو سعد نظرات ملنا شروع ہو جائیں گی۔ 22 تاریخ کا نیا چاند حالات کو مزید بہتر کرے گا۔

8 سے 12 تاریخ تک مریخ پلوٹو کے ساتھ مل کر سفر کرے گا۔ ملازمت کے متلاشیوں کے لئے یہ ایک اچھا وقت ہوگا۔ ان نظرات کے تحت آپ اپنے اندر ایک نئی توانائی اور حوصلہ محسوس کریں گے لیکن آپ کے مزاج میں عجلت اور بے صبری بھی آسکتی ہے لہٰذا محتاط رہیں۔ 30 ستمبر سے مریخ اپنی حدود سے باہر ہے اور اس ماہ کی 21 تاریخ تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ یہی وجہ ہے کہ ملازمت کے متلاشی اپنے عمومی میدان سے باہر نکل کر مواقع ڈھونڈ رہے ہیں جو پہلے سے برسرروزگار ہیں، ان کا کام انہیں نئی جہتوں میں لے جا رہا ہے۔

## دسمبر

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 8, 9, 18, 19, 26, 27 |
| دشوار تواریخ: | 3, 4, 10, 11, 24, 25, 30, 31 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 1, 2, 3, 4, 12, 13, 21, 22, 30, 31 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 1, 2, 10, 11, 20, 21, 28, 29 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 1, 2, 10, 11, 20, 21, 30, 31 |

آپکی شخصی آزادی کا دور ابھی تک جاری ہے تاہم اگلے ماہ صورتِ حال تبدیل ہو جائیگی لہٰذا اگر کسی جگہ تبدیلی کی ضرورت یا خواہش ہے تو ابھی کر ڈالئے۔ بعد میں ایسا کرنا مشکل ہوگا۔ یورینس 8 اکتوبر سے ایک پرانے گرہن کے مقام پر موجود ہے، اسلئے گھر اور خاندان میں مسلسل غیر معمولی واقعات رونما ہو رہے ہیں۔ گھر والوں کے ساتھ حتی الوسع صبر و تحمل کا معاملہ رکھیں اور حالات کو پہلے سے زیادہ بگاڑنے کی کوشش نہ کریں۔ مریخ 5 تاریخ کو چوتھے یعنی گھر اور خاندان کے خانہ میں داخل ہو جائے گا اور اس سے صورتِ حال مزید بگڑ سکتی ہے۔ 80 فیصد سیارے اس وقت زائچے کے نچلے حصے میں ہیں، اسلئے گھر اور خاندان کے معاملات کو سب پر اولیت حاصل ہے۔ کریئر اب بھی کامیاب جا رہا ہے لیکن اب آپ یہاں عملی کام سے زیادہ اگلے دورِ عروج کے لئے توانائی مجتمع کر رہے ہیں۔

مالی اعتبار سے یہ مہینہ خوشحالی سے عبارت ہے۔ 22 تاریخ تک آپکا سالانہ مالیاتی دورِ عروج جاری رہیگا۔ تاہم 8 تاریخ کو مشتری تنزلی کا شکار ہونے سے معاملات میں تھوڑی بہت سست روی آ سکتی ہے۔ آمدن پر کوئی اثر نہیں پڑیگا لیکن ادائیگیوں میں تاخیر ہو سکتی ہے، 8 تاریخ کے بعد آپ کے مالی معاملات زیرِ غور ہونگے لیکن کسی بڑی تبدیلی کے لئے یہ وقت مناسب نہیں۔

24 تاریخ کو آپ کے دولت کے گھر میں زحل کی آمد سے ہماری باتوں کو مزید تقویت ملتی ہے، آپ کو مالی معاملات میں محتاط رویہ اپنانا چاہئے۔ ایسی منتقلی دو تین سال میں صرف ایک بار ہی ہوتی ہے، اس لئے اسکی بڑی اہمیت ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کے مالی معاملات میں پیدا ہونیوالے رجحانات اگلے دو سال تک قائم رہیں گے۔ آپ اپنی مالی پوزیشن کو مستحکم اور اپنے مالی معاملات کو نئی ترتیب سے آراستہ کرنا چاہیں گے۔ نئی مالی ذمہ داریاں پیدا ہو سکتی ہیں، جن سے کنی کترانا ممکن نہ ہوگا۔ 22 تاریخ کے بعد آپکا تیسرا یعنی ابلاغ و مواصلات کا گھر قوت میں آ جائیگا طلبہ کیلئے یہ بہت اچھا وقت ہوگا۔ جب تیسرا گھر باقوت ہوتا ہے تو تمام طلبہ خواہ انکی عمر یا حیثیت کچھ بھی ہو، فائدہ اٹھاتے ہیں۔ ذہن واضح ہوتا ہے اور پڑھی یا سیکھی ہوئی بات جلدی سمجھ میں آتی ہے۔ یہ بہترین وقت ہوتا ہے کہ آپ ان کورسز میں داخلہ لیں جن میں آپ کو ہمیشہ دلچسپی رہی ہے اور علمی و ادبی محافل میں شرکت بھی کریں۔





# برج قوس

## پیدائش 22 نومبر تا 21 دسمبر

### نمایاں رجحانات

آپ سماجی مصروفیات کے ایک بھرپور دور سے باہر نکل رہے ہیں۔ آپ میں سے کئی ایک کسی سنجیدہ تعلق میں بندھے یا رشتہ ازدواج میں منسلک ہو گئے۔ نظر آتا ہے کہ آپ اپنے سماجی اہداف حاصل کر چکے ہیں اور اب آپ کی توجہ کریئر پر مرکوز ہے تاکہ اپنے رفیق حیات کو زندگی کی آسائشیں فراہم کر سکیں۔

زائچے کی صورتِ حال خواہ کچھ بھی ہو، قوس افراد سفر کرنے سے کبھی نہیں گھبراتے۔ یہ ان کی فطرت میں شامل ہوتا ہے۔ تاہم اس سال 16 جولائی کے بعد وہ معمول سے زیادہ سفر کرتے ہوئے نظر آئیں گے۔ یہ ایک خوش کن سال ہوگا۔ آپ کو وہ کرنے کو ملے گا جسے آپ بہت پسند کرتے ہیں۔

16 جولائی کو مشتری کی برج اسد میں آمد طلبہ کے لئے بھی ایک سعد نظر ہے۔ اگر آپ کالج یا یونیورسٹی میں داخلے کی کوشش کر رہے ہوں تو اس کیلئے یہ ایک اچھا وقت ہے۔ جو لوگ پہلے سے یونیورسٹی کی سطح پر تعلیم حاصل کر رہے ہیں، ان کے لئے یہ بھی ایک اچھا وقت ہوگا۔

آپ کی روحانی زندگی بہت سی تبدیلیوں سے گزر رہی ہے اور 2011ء سے مسلسل تلاطم کی زد میں ہے۔ آپ نت نئے تجربات کر رہے ہیں اور مختلف جہات میں آوارہ گردی کر رہے ہیں۔ آوارہ گردی کا یہ دور ابھی جاری ہے لیکن جلد ہی ختم ہو جائے گا اور آپ کسی ایک راہ کو چن کر اس پر گامزن ہو جائیں گے۔

یہ سال، خصوصاً 16 جولائی تک، جنسی اعتبار سے خاصا سرگرم نظر آتا ہے۔ اس کا آپ کی عمر یا حالت سے کوئی تعلق نہیں، لیکن اس سے قطع نظر یہ اپنی شخصیت کو ازسرنو وضع کرنے کا بھی ایک بہترین وقت ہے۔ آپ خود کو ایک نئے روپ میں ڈھال سکتے ہیں، اور بادی النظر میں ایسا لگتا ہے

کہ آپ گزشتہ کئی سالوں سے اس کوشش میں لگے بھی ہوئے ہیں۔

ان دنوں بچوں کو سنبھالنے میں آپ کو کسی قدر مشکل پیش آ رہی ہے بلکہ 2011ء سے وہ آپ کے لئے ایک چیلنج بنے ہوئے ہیں۔ بہتر ہوگا کہ آپ انہیں حتی الوسع آزادی فراہم کریں، بس اتنا خیال رکھیں کہ ان کی آزادی خود ان کے لئے اور دوسروں کے لئے تباہ کن ثابت نہ ہو۔

اس سال آپ کی زیادہ تر دلچسپی مالی امور، گھر اور خاندان، بچے، تخلیق اور تفریح، جنسی تلذذ، ذات کی تشکیلِ نو (16 جولائی تک)، غیر ملکی سفر، اعلیٰ تعلیم، دین و مذہب (16 جولائی کے بعد)، دوست، اجتماعی سرگرمیاں (26 جولائی تک) اور روحانیت پر مرکوز رہے گی۔

## صحت

(یاد رہے کہ ہم علم طب کے حوالہ سے نہیں بلکہ علم نجوم کے حوالہ سے بات کر رہے ہیں۔ ماضی قدیم میں یہ دونوں نکات ہائے نظر ایک ہی تھے مگر اب ان میں خاصا فرق پیدا ہو گیا ہے۔ لہٰذا طبی نکتہ نظر حاصل کرنے کیلئے اپنے ڈاکٹر سے رجوع کیجئے۔)

اس سال آپ کا چھٹا یعنی صحت کا گھر قوت میں نہیں ہوگا اور ایسا ہی ہونا چاہئے۔ اس سال آپ کی صحت مجموعی طور پر اچھی رہے گی لہٰذا اس پر فوکس کرنے کی کوئی خاص ضرورت نہیں۔ غفلت برتنا بھی اچھی بات نہیں لیکن خدشات کو دل میں جگہ دینا بھی غیر ضروری ہے۔

صرف ایک طویل المدت سیارہ نپ چون آپ پر مخالفانہ نظر ڈال رہا ہے۔ دوسرے سیاروں کی طرف سے سعد نظرات مل رہی ہیں یا وہ آپ سے لاتعلق ہیں۔ ایسے ادوار یقیناً آئیں گے جب آپ کی صحت و توانائی ماند پڑتی ہوئی محسوس ہوگی۔ ایسے ادوار قلیل المدت سیاروں کی مخالف نظرات کا نتیجہ ہوں گے، اس لئے ان کی حیثیت عارضی ہوگی۔ ان کے گزرتے ہی صحت و توانائی کی معمول کی صورتِ حال بحال ہو جائے گی۔ ان پر مزید گفتگو ماہ بہ ماہ رپورٹوں میں کی جائے گی۔

آپ کی صحت اگرچہ اچھی ہے لیکن آپ اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ اس کے لئے ان حصوں پر زیادہ توجہ دیجئے: گردن اور حلق آپ کے لئے ہمیشہ مسائل پیدا کرتے رہے ہیں۔ گردن کا باقاعدگی سے مساج بہت مفید ہوگا۔ اعصابی تناؤ یہاں مرتکز ہوتا ہے اور مساج کے ذریعے اسے ختم کیا جا سکتا ہے۔ ان کے علاوہ گردوں اور کولہوں، اور جگر اور رانوں پر خصوصی توجہ دیجئے۔ کولہوں اور رانوں کا باقاعدگی سے مساج ہونا چاہئے۔

آپ کا صحت کا سیارہ زہرہ ہے۔ اس کی رفتار تیز ہوتی ہے اور سال بھر میں یہ آپ کے زائچے کے تمام بروج اور گھروں سے گزر جاتا ہے۔ اس کی بدولت صحت کے ضمن میں کئی قلیل المدت رجحانات جنم لیتے ہیں جن پر مناسب گفتگو ماہ بہ ماہ رپورٹوں میں ہی کی جا سکتی ہے۔

29 اپریل کو آپ کے چھٹے گھر میں سورج گرہن لگے گا۔ عام طور پر ایسا گرہن صحت کے حوالے سے خدشات اور صحت کے معمولات میں ڈرامائی تبدیلیاں لے کر آتا ہے۔ یہ تبدیلیاں آپ کے لئے مثبت ہوں گی اور خدشات عموماً خدشات ہی رہیں گے۔

زہرہ محبت اور سماجی مصروفیات پر حکمرانی کرتا ہے، اور آپ کے زائچہ میں یہ دوستیوں کا سیارہ ہے۔ لہٰذا بہت ضروری ہے کہ آپ اپنے ازدواجی تعلقات، محبت اور دوستیوں میں ہم آہنگی کا ماحول برقرار رکھیں۔ انتشار آپکی جسمانی صحت کو متاثر کرسکتا ہے۔ اگر کبھی صحت کے مسائل بھی پیدا ہوں تو اس طرف توجہ دیں اور جتنی جلد ممکن ہو سکے، ہم آہنگی اور موافقت بحال کریں۔

سال کے آخر پر، 24 دسمبر کو، زحل آپ کے برج میں داخل ہوگا۔ اس کی آمد آپ کی صحت اور توانائی پر اثر ڈالے گی لیکن یہ اس سال کا مسئلہ نہیں ہے۔ اس کا تعلق 2015ء اور 2016ء سے ہوگا لہٰذا وقت آنے پر اس پر تفصیلی بات کی جائے گی۔

## گھر اور گھرانہ

اس سال آپ کا چوتھا یعنی گھر اور خاندان کا خانہ قوت میں ہوگا اور آنے والے کئی سال تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ جو باتیں ہم یہاں لکھ رہے ہیں، ان کے مکمل طور پر ظاہر ہونے میں کئی سال لگیں گے جیسا کہ کسی برج یا گھر میں نپچون جیسے کسی طویل المدت سیارے کی آمد کے اثرات ایک واقعے کی نہیں بلکہ ایک عمل کی حیثیت رکھتے ہیں۔ واقعات کو اس عمل میں محض مراحل کی حیثیت حاصل ہوتی ہے۔

چوتھے گھر میں نپچون کی موجودی سے کئی باتیں ظاہر ہوتی ہیں اور وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ ان کے وقوع کا امکان قوی ہے۔ اول، اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کا خاندان اور خاندانی حلقہ پہلے سے بہتر ہو رہا ہے، اس میں روحانی عنصر غالب آرہا ہے اور اس کی توانائی میں اضافہ ہو رہا ہے۔ بہ الفاظ دیگر، حالات زیادہ مثالی حیثیت اختیار کر رہے ہیں، آپ کا خاندان قدرت کے مطلوب خاندان کی شکل اختیار کر رہا ہے لیکن اس منزل تک پہنچنے کے لئے اسے ایک کٹھن راہ سے

گزرنا ہوگا۔

آپ کے خاندان کے ارکان روحانیت کی طرف راغب ہو رہے ہیں۔ اگرچہ یہ ایک اچھی بات ہے لیکن اس کے نتیجے میں اکثر قلیل المدت اکھاڑ پچھاڑ پیدا ہو جاتی ہے۔ مثال کے طور پر، بعض اوقات کوئی بچہ مذہبی رجحان اپنا لیتا ہے اور پھر اپنا مذہبی عقیدہ پورے گھر پر لاگو کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ اس کے نتیجے میں کشیدگی پیدا ہوتی ہے۔ بعض اوقات اس کے الٹ ہوتا ہے۔ گھر کا کوئی بڑا کسی راہ کو اپنا لیتا ہے اور باقی سب کو اس پر چلانے کی کوشش کرتا ہے۔ ایسے معاملات کو سلجھانے میں وقت بھی لگتا ہے اور بڑا صبر و تحمل بھی درکار ہوتا ہے۔ جیو اور جینے دو کی حکمت عملی ایسے حالات میں بہترین رہتی ہے۔ اس کا آخری نتیجہ یہ ہوتا ہے (اور جو قدرت کا منشا بھی ہوتا ہے) کہ اس بچے یا بڑے کے ذریعے گھر والے روحانی تصورات اور افکار سے آشنا ہوتے ہیں اور پھر خود اس کا مطالعہ کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس سے سب کی ذہنی بالیدگی ہوتی ہے لیکن ضروری نہیں کہ سب ایک ساتھ اس عمل سے گزریں۔

نپ چون کی توانائی نہایت اعلیٰ اور سلجھی ہوئی ہوتی ہے۔ چوتھے گھر میں اس کی موجودی سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کے پورے خاندان پر اس توانائی کی برسات ہو رہی ہے۔ ان کی حساسیت میں اضافہ ہوگا اور معمولی سی بات بھی ان کے دل کو ٹھیس پہنچانے کا سبب بن جائیگی۔ لہٰذا آپ کو بڑی احتیاط اور تحمل سے کام لینا ہوگا۔ خیال رکھیے کہ لہجے کی ذراسی تبدیلی اور ہاتھ کا ہلکا سا اشارہ دھماکہ خیز ثابت ہوسکتا ہے۔ روحانیت کی وجہ سے پیدا ہونیوالے مسئلے کا علاج بھی روحانیت ہی کے ذریعے ہوگا۔ ان ایشوز کی روحانی تفہیم حاصل کر کے ہی آپ انہیں سلجھا سکیں گے۔

نپ چون انکشاف کا سیارہ ہے۔ اس کی بدولت معاملات پر روشنی پڑتی ہے اور ہمیں نت نئے پہلو نظر آتے ہیں جو اچھے بھی ہوتے ہیں اور برے بھی۔ یہی وجہ ہے کہ لوگ نپ چون کو "سکینڈلز" کا سیارہ بھی قرار دیتے ہیں۔ روشنی کی کسی سے کوئی ذاتی پرخاش تو نہیں ہوتی، مگر یہ جس چیز کو اجاگر کر دیتی ہے، اس سے کئی لوگ "سکینڈلائز" ہو سکتے ہیں۔

گھر کی تبدیلی کے امکانات گزشتہ سال بھی روشن تھے اور اس سال کے پہلے نصف حصے میں بھی کچھ ایسی صورت حال رہے گی۔ یہ اصول آپ کے بزرگوں اور بچوں پر بھی لاگو ہوتا ہے۔ گھریلو معاملات میں استحکام رہے گا۔

گزرنا ہوگا۔

آپ کے خاندان کے ارکان روحانیت کی طرف راغب ہو رہے ہیں۔ اگرچہ یہ ایک اچھی بات ہے لیکن اس کے نتیجے میں اکثر قلیل المدت اکھاڑ پچھاڑ پیدا ہو جاتی ہے۔ مثال کے طور پر، بعض اوقات کوئی بچہ مذہبی رجحان اپنا لیتا ہے اور پھر اپنا مذہبی عقیدہ پورے گھر پر لاگو کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ اس کے نتیجے میں کشیدگی پیدا ہوتی ہے۔ بعض اوقات اس کے الٹ ہوتا ہے۔ گھر کا کوئی بڑا کسی راہ کو اپنا لیتا ہے اور باقی سب کو اس پر چلانے کی کوشش کرتا ہے۔ ایسے معاملات کو سلجھانے میں وقت بھی لگتا ہے اور بڑا صبر و تحمل بھی درکار ہوتا ہے۔ جیو اور جینے دو کی حکمت عملی ایسے حالات میں بہترین رہتی ہے۔ اس کا آخری نتیجہ یہ ہوتا ہے (اور جو قدرت کا منشا بھی ہوتا ہے) کہ اس بچے یا بڑے کے ذریعے گھر والے روحانی تصورات اور افکار سے آشنا ہوتے ہیں اور پھر خود اس کا مطالعہ کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس سے سب کی ذہنی بالیدگی ہوتی ہے لیکن ضروری نہیں کہ سب ایک ساتھ اس عمل سے گزریں۔

نپ چون کی توانائی نہایت اعلیٰ اور سلجھی ہوئی ہوتی ہے۔ چوتھے گھر میں اس کی موجودی سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کے پورے خاندان پر اس توانائی کی برسات ہو رہی ہے۔ ان کی حساسیت میں اضافہ ہوگا اور معمولی سی بات بھی ان کے دل کو ٹھیس پہنچانے کا سبب بن جائیگی۔ لہٰذا آپ کو بڑی احتیاط اور تحمل سے کام لینا ہوگا۔ خیال رکھیے کہ لہجے کی ذرا سی تبدیلی اور ہاتھ کا ہلکا سا اشارہ دھماکہ خیز ثابت ہو سکتا ہے۔ روحانیت کی وجہ سے پیدا ہونیوالے مسئلے کا علاج بھی روحانیت ہی کے ذریعے ہوگا۔ ان ایشوز کی روحانی تفہیم حاصل کر کے ہی آپ انہیں سلجھا سکیں گے۔

نپ چون انکشاف کا سیارہ ہے۔ اس کی بدولت معاملات پر روشنی پڑتی ہے اور ہمیں نت نئے پہلو نظر آتے ہیں جو اچھے بھی ہوتے ہیں اور برے بھی۔ یہی وجہ ہے کہ لوگ نپ چون کو "سکینڈلز" کا سیارہ بھی قرار دیتے ہیں۔ روشنی کی کسی سے کوئی ذاتی پرخاش تو نہیں ہوتی، مگر یہ جس چیز کو اجاگر کر دیتی ہے، اس سے کئی لوگ "سکینڈلائز" ہو سکتے ہیں۔

گھر کی تبدیلی کے امکانات گزشتہ سال بھی روشن تھے اور اس سال کے پہلے نصف حصے میں بھی کچھ ایسی صورت حال رہے گی۔ یہ اصول آپ کے بزرگوں اور بچوں پر بھی لاگو ہوتا ہے۔ گھریلو معاملات میں استحکام رہے گا۔

## کریئر اور مالی معاملات

آپ کا دوسرا یعنی مالی امور کا گھر گزشتہ کئی سال سے قوت میں ہے اور کئی سال تک قوت میں رہیگا۔ آپ اس طرف توجہ مرکوز کئے ہوئے ہیں اور آپکی نوے فیصد کامیابی کی وجہ یہی ہے۔ آنیوالا سال خوشحالی سے عبارت ہوگا تاہم پہلے نصف حصے کی خوشحالی، دوسرے حصے سے زیادہ ہوگی۔ 16 جولائی تک مشتری آپ کے مالیاتی سیارے زحل کے ساتھ نہایت سعد نظرات قائم کر رہا ہے۔ خوشحالی کا تسلسل اسکے بعد بھی جاری رہیگا لیکن آپکی محنت میں بھی اضافہ ہو جائے گا۔

24 دسمبر کو آپ کا مالیاتی سیارہ آپ کے اپنے برج میں آ جائے گا اور 2017ء تک یہیں رہے گا۔ اگرچہ صحت و توانائی کے لئے یہ منتقلی کوئی بہت اچھی خبر نہیں لیکن مالی معاملات کے نہایت سعد ہے۔ اس سے آپ خوشحالی کے ایک طویل دور میں داخل ہو جائیں گے۔

پلوٹو کئی سال سے آپ کے دولت کے گھر میں مقیم ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کے مالی امور کی تطہیر ہو رہی ہے۔ غلط رویے اور غلط افکار کو ختم کیا جا رہا ہے۔ قدرت کا منشا ہے کہ آپ کی مالی زندگی صحتمندانہ ہو، اور غیر ضروری اخراجات ختم ہوں۔ بعض اوقات اس کے لئے قدرت ڈرامائی طریقوں کا سہارا لیتی ہے۔ ممکن ہے کہ کسی وقت آپ دیوالیہ ہونے کے قریب پہنچ گئے ہوں، یا آئندہ کسی وقت میں پہنچ جائیں۔ پلوٹو کبھی کوئی کام ادھورا نہیں چھوڑتا۔

دولت کے گھر میں پلوٹو کی موجودی سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کو اپنی مالی زندگی سے ایسی چیزیں نکال دینی چاہئیں جن کی وہاں کوئی جگہ نہیں۔ یہ آپ کی خوشحالی کا موجب بنے گا۔ کون سی چیز ضروری ہے، اور کون سی غیر ضروری، اس کا فیصلہ آپ بہتر انداز میں کر سکتے ہیں۔

بعض اوقات ہم ایسی چیزوں کو سنبھالے رکھتے ہیں، جن کی ہمیں حقیقی معنوں میں کوئی ضرورت نہیں ہوتی۔ ان سے ہماری زندگی میں کاٹھ کباڑ پیدا ہوتا ہے اور ہمارے گھر کی گنجائش بھی سکڑ جاتی ہے۔ ایسی چیزوں کو پھینک دیجئے یا خیرات کر دیجئے۔ صرف ان چیزوں کو پاس رکھئے جو آپ کے کام کی ہیں، اور ان نئی چیزوں کی جگہ بنائیے جو آپ کے کام آ سکتی ہیں۔

دولت کے گھر میں پلوٹو کی موجودی سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ کو بیرونی سرمایہ کاری میسر آنے کے امکانات بڑھ گئے ہیں۔ یہ رجحان گزشتہ کئی سالوں سے چلا آ رہا ہے اور اس سال اور بھی طاقتور ہو گیا ہے کیونکہ مشتری ایسی چیزوں کے حکمران آٹھویں گھر میں موجود ہے۔ لہٰذا اگر آپ کے

پاس کوئی اچھا منصوبہ ہے تو بیرونی سرمایہ کاروں کو شامل کرنے کا یہ بہترین موقع ہے خصوصاً سال کے پہلے نصف حصے میں۔

دولت کے گھر میں پلوٹو کی موجودی اور آپ کے زائچے کے حکمران مشتری کی آپ کے آٹھویں گھر میں موجودی سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کی خوشحالی بہت حد تک دوسروں کی خوشحالی پر منحصر ہے۔ جب آپ ان کو فائدہ پہنچانے کی کوشش کریں گے تو آپ کو بھی فائدہ حاصل ہوگا۔ دوسروں کے یعنی اپنے کاروباری شرکاء کے مالی مفادات کو مقدم رکھئے۔ آپ کے مالی مفادات کی نگہبانی خود بخود ہو جائے گی۔

مالیات کے حوالے سے سعد اعداد 15 ,10 ,3 اور 21 ہیں۔

کریئر کے حوالے سے یہ سال کچھ خاص نہیں۔ آپ کا دسواں گھر زیادہ تر خالی رہے گا اور صرف قلیل المدت سیارے اس میں قیام کریں گے جبکہ آپ کا چوتھا یعنی گھر اور خاندان کا خانہ طاقتور رہے گا۔ اس وقت معلوم ہوتا ہے کہ آپ اپنے کریئر کی طرف سے مطمئن ہیں اور کسی بڑی تبدیلی کے خواہاں نہیں۔ گویا کریئر کے محاذ پر حالات مستحکم رہیں گے۔

## محبت اور معاشرت

جیسا کہ ہم نے شروع میں ذکر کیا، آپ محبت اور سماجی تعلقات کے حوالے سے دو سال پر محیط ایک بھرپور دور سے باہر نکل رہے ہیں۔ آپ میں سے کئی ایک شادی ہو چکی ہے یا کوئی سنجیدہ تعلق بن چکا ہے۔ معاشرتی اہداف کم و بیش حاصل ہو چکے ہیں اور اب رومان پر آپ کی توجہ بہت زیادہ نہیں رہی۔ لہٰذا اس سال ان امور میں استحکام رہے گا۔

گزشتہ سال کی طرح اس وقت بھی آپ جنسی اعتبار سے ایک سرگرم دور میں ہیں اگرچہ محبت اور جنسی سرگرمی دو مختلف چیزیں ہیں۔ جن کا ابھی کسی کے ساتھ سنجیدہ تعلق نہیں بنا ان کے "افیئرز" میں مبتلا ہو جانے کے امکانات کافی زیادہ ہیں، تاہم یاد رہے کہ ایسے تعلقات ہمیشہ غیر مستحکم ہوں گے اور ان کا کوئی قابل ذکر نتیجہ برآمد نہیں ہوگا۔ جو لوگ دوسری شادی کے خواہاں ہیں، ان کے لئے 16 جولائی کے بعد اچھے مواقع پیدا ہوں گے۔

آپ کا محبت کا سیارہ عطارد ہے اور اس کی رفتار بہت تیز ہوتی ہے۔ صرف چاند اس سے زیادہ تیزی سے حرکت کرتا ہے۔ سال بھر میں عطارد آپ کے زائچے کے ہر برج اور ہر گھر سے گزر

جاتا ہے، اس لئے معاملاتِ محبت میں کئی قلیل المدت رجحانات جنم لیتے ہیں جن کا انحصار عطارد کے اس وقت کے مقام پر ہوتا ہے۔ بہتر ہوگا کہ ان پر خاطر خواہ گفتگو ماہ بہ ماہ رپورٹوں میں کی جائے۔

عطارد جیسا سیارہ آپ کی محبت پر حکمران ہو تو اس سے پتہ چلتا ہے کہ محبت اور رومان سے آپ کا واسطہ کسی بھی جگہ پڑ سکتا ہے۔ محبت کے حوالے سے آپ کا ذوق اور آپ کی ضروریات بہت جلد بدل جاتی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ بعض لوگ آپ کو متلون مزاج سمجھتے ہیں۔

اگرچہ رومان اس وقت آپ کی ترجیحات میں شامل نہیں تاہم دوستیاں اور اجتماعی سرگرمیاں آپ کے لئے اہم ہوں گی اور آپ ان سے لطف اندوز بھی ہوں گے۔

محبت کے حوالے سے سعد اعداد 1، 3، 6، 8 اور 9 ہیں۔

## شخصی اصلاح

اکتوبر 2012ء میں آپ کا مالی امور کا سیارہ زحل برج عقرب میں داخل ہوا جو آپ کا بارھواں گھر ہے۔ اس طرح یہ اور پلوٹو (آپ کا روحانیت کا سیارہ) ایک دوسرے کے گھروں میں مہمان بن گئے اور اس سال بھی یہی صورتِ حال رہے گی۔ جب دو سیارے اس کیفیت میں ہوتے ہیں تو اس سے مراد لی جاتی ہے کہ ان دونوں میں دوستانہ تعلقات قائم ہو گئے ہیں اور یہ ایک دوسرے سے تعاون بھی کر رہے ہیں اور ایک دوسرے کی مدد بھی۔ سادہ لفظوں میں اس کے معنی یہ ہوں گے کہ آپ کی روحانیت آپ کے مالی امور میں معاون ثابت ہو رہی ہے اور آپ کے مالی امور آپ کی روحانیت کو ترقی دینے میں معاونت فراہم کر رہے ہیں۔ اکثر لوگوں کی زندگی میں یہ دونوں شعبے ایک دوسرے سے متصادم نظر آتے ہیں کیونکہ بظاہر دولت روحانیت کے منافی ہے اور روحانیت دولت سے متنفر۔ مگر آپ کے معاملے میں صورتِ حال مختلف ہے۔

ہمارے خیال میں اس کے معنی یہ ہیں کہ اب آپ دولت کے روحانی پہلو کو زیادہ گہرائی میں جا کر سمجھیں گے۔ یہ ایک بڑا موضوع ہے۔

بہت سے لوگ دولت کی وجہ سے یا دولت کی درست تفہیم نہ رکھنے کی وجہ سے بندشوں میں جکڑے ہوتے ہیں۔ کئی لوگ ایسے ہوتے ہیں جو دولت نہ ہونے کے سبب زندگی میں اپنا حقیقی مقصد پورا کرنے سے قاصر ہوتے ہیں یا ان کے ذہن میں یہ خیال جاگزیں ہو جاتا ہے کہ ان کی زندگی کے بامعنی نہ ہو پانے کی وجہ دولت کی کمی ہے۔ ہم نے ایسا بہت بار دیکھا ہے۔ ایک ایسا شخص جسے فنون

لطیفہ میں جوہر دکھانے چاہئیں، ایسا نہیں کر پاتا کیونکہ مالی اعتبار سے یہ اس کے لئے سود مند نہیں، لہٰذا وہ کوئی ایسا پیشہ چن لیتا ہے جو حیثیت میں کمتر ہوتا ہے لیکن آمدن زیادہ فراہم کرتا ہے۔ ایسا کر کے وہ نہ صرف خود بے چینی کا شکار ہوتا ہے بلکہ دنیا کو بھی اپنے تخلیقی جوہر کے مظاہر سے محروم کر دیتا ہے۔ کئی دیگر شعبوں میں بھی ایسی ہی صورتِ حال دیکھنے میں آتی ہے۔ موسیقار ٹیکسیاں چلاتے یا اکاؤنٹنگ کرتے نظر آتے ہیں۔ ٹیکسی چلانے یا اکاؤنٹنگ کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں لیکن یہ ان کا حقیقی مقصد نہیں ہوتا۔

جب تک ہم دولت اور دولت کے وسیلے کو حقیقی معنوں میں سمجھ نہ لیں، ہم مالیاتی آزادی سے کبھی واقف نہیں ہو سکتے اور نہ ہی اپنا مقصدِ حیات پوری طرح سے حاصل کر سکتے ہیں۔

گزشتہ چند سال سے قدرت اس شعبے میں آپ کے لئے نئے در وا کر رہی ہے۔ ان دروازوں میں داخل ہونا نہ ہونا آپ کی صوابدید پر ہے۔ قدرت آپ کو مجبور نہیں کرے گی۔

ہر آسمانی صحیفے کا مرکزی پیغام یہی ہے کہ ہر چیز دینے والی ذات پروردگار کی ہے۔ اچھی بات یہ ہے کہ قوس افراد اس بات کو اکثر لوگوں سے کہیں بہتر انداز میں سمجھتے ہیں۔ جب انسان کو پتہ چل جاتا ہے کہ پروردگار کے بے کنار خزانوں سے اپنی طلب کیسے پوری کی جا سکتی ہے تو دولت و ثروت کے دروازے اس پر کھل جاتے ہیں۔ مادی سطح پر اکثر دروازے بند ہو جاتے ہیں اور انسان اس سلسلے میں کچھ کرنے سے قاصر ہوتا ہے۔ لیکن روحانی سطح پر ان کے لئے دروازے ہمیشہ کھلے رہتے ہیں جو ان معاملات کو سمجھتے ہیں۔ انہیں اپنی زندگی کے حقیقی مقصد کا تعاقب کرنے میں کوئی دشواری پیش نہیں آتی۔

آپ پہلے سے ہی دولت کے روحانی پہلو اچھی خاصی تفہیم رکھتے ہیں لیکن اس سال آپ کی فہم میں اور بھی گہرائی پیدا ہوگی۔ اس موضوع پر جو کتاب مل جائے، پڑھئے۔ جس صاحب علم سے فیض حاصل ہو سکے، کیجئے۔ یہ علم آپ کی زندگی بدل کے رکھ دے گا۔

## ماہ بہ ماہ پیش گوئیاں

### جنوری

سعد تواریخ: 7, 8, 17, 18, 26, 27

دشوار تواریخ: 5, 6, 12, 13, 19, 20

محبت کیلئے بہترین دن: 1,2,9,10,11,12,13,19,20,22,23,28,29,30

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 2, 5, 6, 14, 15, 24, 25, 28, 29

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 19, 20, 22, 23, 30, 31

آپ کے سال کا آغاز کچھ یوں ہوگا کہ زیادہ تر سیارے زائچے کے مشرقی یعنی شخصی آزادی اور خودمختاری کے حصے میں ہوں گے لہٰذا آپ کے ہاتھ میں یہ قوت ہوگی کہ نئے سال کے لئے حالات کو اپنی مرضی کے مطابق تشکیل و ترتیب دے سکیں۔ اختیار آپ کا مسئلہ نہیں ہے۔ مسئلہ یہ ہے کہ اس وقت مشتری تنزل کی حالت میں ہے اور آپ یہ فیصلہ نہیں کر پا رہے کہ آپ کو کیا کرنا چاہئے اور کیا نہیں۔ یہ ایسے ہی ہے جیسے آپ ایک بہت عمدہ گاڑی میں بیٹھے ہوئے ہیں لیکن یہ آپ کو یہ نہیں پتہ کہ گاڑی لے کر کہاں یا کیسے جانا ہے۔ ایسے حالات میں ضروری ہوتا ہے کہ سب سے پہلے اپنی سوچ واضح کی جائے۔ حقائق جمع کیجئے۔ اپنی روح کو ٹٹولئے۔ اللہ سے مدد مانگئے۔ آپ کی مشکل آسان ہو جائے گی۔

زیادہ تر سیارے آپ کے زائچے کے نچلے حصے میں ہیں، اس لئے کریئر کے حوالے سے جو کرنا چاہتے ہیں کیجئے لیکن زیادہ توجہ گھر، خاندان اور اپنی جذباتی صحت پر مرکوز رکھئے۔ آپ کو جذباتی آہنگ کی ضرورت ہے، اس کے بغیر آپ کوئی کام ڈھنگ سے نہیں کر پائیں گے، اور یہ حاصل ہو گیا تو ہر چیز اپنے ٹھکانے پر فٹ ہو جائے گی۔ آپ کے ذاتی سال میں رات کا وقت ہے۔ اپنی باطنی قوتیں مجتمع کیجئے اور آنے والے وقت کے لئے منصوبہ بندی کیجئے۔ پیشہ ورانہ محاذ پر ہتھیار اٹھانے کا وقت جلد آئے گا۔ اس وقت اپنی حکمت عملی ترتیب دیجئے اور ذہنی طور پر خود کو اس پر عملدرآمد کے لئے تیار کیجئے۔

اس وقت آپ مالی اعتبار سے ایک سالانہ دورِ عروج کے وسط میں ہیں۔ آپ کا مالی امور کا سیارہ زحل 20 تاریخ تک نہایت سعد نظرات وصول کر رہا ہے۔ مالی معاملات میں آپ کا وجدان نہایت تیز ہوگا۔ جب وجدان متحرک ہوتا ہے تو مالی زندگی بوجھ کے بجائے بچوں کا کھیل معلوم ہونے لگتی ہے۔ پیسہ جاتا ہے، آتا ہے۔ آپ ایک کام ختم کرتے ہیں اور دوسرا قطار میں کھڑا ہوتا ہے۔ پیسہ عزت سے ملتا ہے اور آپ اسے حاصل کرنے میں ہونے والی محنت سے لطف بھی اٹھاتے ہیں۔ گزشتہ چند سالوں میں آپ دولت کے روحانی پہلو کی تفہیم حاصل کر رہے تھے۔ یہ عمل اس ماہ بھی جاری رہے گا۔

8 تاریخ تک معاملاتِ محبت کا سیارہ عطارد اپنی حدود سے باہر رہے گا۔ آپ کی سماجی زندگی اور روحانی زندگی بھی آپ کو آپ کے عمومی حلقے سے باہر لے جائے گی۔ قوس افراد کے لئے ایسی صورتِ حال کو سنبھالنا بہت آسان ہوتا ہے کیونکہ سفر کرنے اور جس جگہ ٹھہر جائیں، اسے گھر بنا لینے میں انہیں کوئی مشکل پیش نہیں آتی۔ 11 تاریخ کے بعد عطارد آپ کے تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ اس وقت محبت کے حوالے سے آپ کا رویہ اور ضروریات تبدیل ہو جائیں گے۔ اس سے پہلے آپ کے نزدیک محبت میں دولت کو ایک خاص طرح کی اہمیت حاصل تھی۔ اب وہ اہمیت کم ہو جائے گی اور آپ ذہنی ہم آہنگی کو زیادہ ترجیح دینے لگیں گے۔

## فروری

سعد تواریخ: 3, 4, 13, 14, 22, 23

دشوار تواریخ: 1, 2, 8, 9, 15, 16, 17, 28

محبت کیلئے بہترین دن: 1,5,6,7,8,9,10,16,17,19,24,25,26,27

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 12, 20, 21, 24, 25, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 10, 15, 16, 17, 19, 26, 27

اس ماہ صحت مجموعی طور پر اچھی رہے گی تاہم 18 تاریخ کے بعد آپ کو اس طرف توجہ دینا ہوگی۔ کوئی خاص پریشانی کی بات نہیں، محض قلیل المدت سیاروں کی مخالفانہ نظر ہے جو کچھ عرصے بعد ختم ہو جائے گی۔ سب سے اہم بات یہ ہے کہ آپ آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالیں۔ ریڑھ کی ہڈی، گھٹنوں، دانتوں، ہڈیوں اور جلد کو زیادہ توجہ دے کر آپ اپنی صحت مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ کمر اور گھٹنوں کا باقاعدگی سے مساج بہت فائدہ مند ہوگا۔

مالی حوالے سے آپ کا سال مجموعی طور پر خوشحال ہوگا لیکن اس وقت (18 تاریخ سے پہلے) آمدن میں تھوڑی بہت کمی نظر آ رہی ہے۔ اس تاریخ کے بعد یہ صورتِ حال بھی ختم ہو جائے گی۔ مالی امور میں آپ کا وجدان گزشتہ ماہ سے بھی تیز ہو جائے گا۔ اگر یہ کہا جائے تو غلط نہ ہوگا کہ آپ مالی حوالے سے ایک اور دورِ عروج میں داخل ہو چکے ہیں۔

گزشتہ چند ماہ سے آپ کے زائچے میں آبی بروج قوت میں ہیں اور 18 تاریخ کو ان کی قوت میں اور بھی اضافہ ہو جائے گا۔ پانی کا تعلق محسوسات اور جذبات سے ہوتا ہے۔ آپ کا ذاتی

عنصر آتش ہے جو کہ پانی کی ضد ہے۔ اس لئے آبی بروج کی قوت آپ کو کچھ زیادہ راس نہیں آتی۔ ایسے وقت میں لوگوں کی حساسیت پہلے سے بڑھ جاتی ہے اور وہ معمولی، نادانستہ باتوں پر بھی بھڑک اٹھتے ہیں۔ آپ کو بات کرتے وقت اپنی آواز کے لہجے اور اپنے چہرے کے تاثرات پر بھی قابو رکھنا پڑتا ہے۔ جس چیز کو آپ "دیانتدارانہ" رائے سمجھتے ہیں، لوگوں کی نگاہ میں وہ "بے رحم" تبصرہ بن جاتا ہے۔ اپنے مزاج کو مدنظر رکھتے ہوئے، ان دنوں آپ کو خصوصی احتیاط سے کام لینا چاہئے کیونکہ قوس افراد کو سوچنے سے پہلے بول دینے کی عادت ہوتی ہے۔ اس وقت تھوڑی سی احتیاط اور موقع شناسی آپ کو کئی بڑے مسائل سے بچا سکتی ہے۔

معاملات محبت بھی اس ماہ پیچیدہ رہیں گے۔ 6 تاریخ کو عطارد تنزل میں چلا گیا اور آپ کو یوں لگے گا جیسے آپ کی رومانی زندگی کو ریورس گیئر لگ گیا ہے لیکن یہ محض آپ کا احساس ہے۔ حقیقت میں ایسا کچھ نہیں ہوا۔ آپ کو صرف اتنا کرنا ہے کہ اپنے معاملاتِ محبت کا جائزہ لیں اور دیکھیں کہ کس جگہ پر اصلاح کی گنجائش موجود ہے۔ ان معاملات میں کوئی بڑا فیصلہ کرنے سے اس وقت گریز کریں۔ مشتری بھی اس وقت تنزل کی حالت میں ہے، اس لئے آپ کی سوچ واضح نہیں ہو پا رہی۔ کچھ یہی کیفیت آپ کے محبوب پر بھی طاری ہوگی۔ آپ دونوں کو یوں لگے گا جیسے آپ محبت کسی سمت آگے نہیں بڑھ رہی۔ یاد رکھنے کی بات یہ ہے کہ محبت کے مضبوط اور مخلصانہ ہونے کے لئے اس کا کسی سمت میں آگے بڑھنا ضروری نہیں ہوتا۔ اسے قدرتی انداز میں نمو پانے دیجئے۔ مسئلے خود بخود حل ہو جائیں گے۔

عطارد آپ کا کریئر کا سیارہ بھی ہے۔ اس شعبے میں عطارد کا تنزل آپ کو فائدہ پہنچائے گا۔ اس وقت آپ کا چوتھا یعنی گھر اور خاندان کا خانہ قوت میں ہے اور آپ کو اسی طرف توجہ دینی چاہئے۔ کریئر پر بعد میں بھی توجہ دی جا سکتی ہے۔

مہینے کے اواخر میں سورج کی طرف سے مشتری کو نہایت سعد نظرات موصول ہوں گی۔ اس کے نتیجے میں سفر کے خوش کن مواقع میسر آئیں گے۔ طلبہ کے لئے بھی یہ ایک سعد وقت ہوگا اور وہ تعلیمی میدان میں کامیابیاں حاصل کریں گے۔

## مارچ

سعد تواریخ: 3, 4, 12, 13, 22, 23, 30, 31

دشوار تواریخ: 1, 2, 7, 8, 15, 16, 28, 29

محبت کے لئے بہترین دن: 7, 8, 17, 18, 19, 26, 27, 28, 29

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 19, 20, 24, 25, 28, 29

کریئر کے لئے بہترین دن: 7, 8, 15, 16, 19, 28, 29

بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ اپنی شخصی آزادی وخودمختاری کے دورِ عروج سے کوئی خاص فائدہ نہیں اٹھا سکے۔ سال کے ابتدا سے ہی مشتری تنزل کی حالت میں تھا لہٰذا آپ حالات کو اس انداز میں تشکیل وترتیب نہیں دے سکے، جو کہ آپ کی خواہش تھی۔ مسئلہ یہی تھا کہ آپ کی سوچ واضح نہیں تھی۔ 6 تاریخ کو مشتری تنزل کی کیفیت سے باہر نکل آئے گا لیکن اب سیاروں کی قوت زائچے کے مغربی یعنی سماجی تعلقات وانحصار کے حصے میں منتقل ہو رہی ہے۔ اب آپ کی سوچ تو واضح ہوگئی ہے لیکن اختیار استعمال کرنے کا وقت نکل گیا ہے۔ زندگی میں کبھی کبھی ایسا بھی ہو جاتا ہے۔ پریشان نہ ہوئیے۔ ستمبر میں آپ کی شخصی آزادی وخودمختاری کا دور پھر آئے گا اور اس وقت آپ کی سوچ بھی واضح ہوگی۔ اس وقت آپ جو کرنا چاہیں کر لیجئے گا۔ اس وقت آپ کو چاہئے کہ دل نوازی اور "ٹیم ورک" کے اصولوں پر عمل کرتے ہوئے دوسروں کو اپنے ساتھ لیں اور ان کے تعاون سے آگے بڑھیں۔

اس وقت زائچے کے نچلے حصے میں سیاروں کی قوت اپنے عروج کو پہنچ چکی ہے۔ اس عمل کا آغاز گزشتہ ماہ کی 18 تاریخ کو ہوا تھا اور یہ اس ماہ کی 20 تاریخ تک جاری رہے گا۔ آپ کے ذاتی سال میں آدھی رات طاری ہو چکی ہے۔ اب جو کچھ ہو رہا ہے، سطح کے نیچے ہو رہا ہے۔ باہر سے سب کچھ پرسکون لگ رہا ہے۔ آپ کو صرف اتنا کرنا ہے کہ اپنی باطنی قوتوں کو مجتمع ہونے کی اجازت دیں۔ پریشان ہو کر یا تشاویش پال کر اس خوبصورت عمل میں مداخلت نہ کریں۔ خاطر جمع رکھئے۔ اندر خانے جو کچھ چل رہا ہے، اس کا مثبت نتیجہ جلد ہی باہر بھی نکل آئے گا۔ قدرت اسی انداز میں کام کرتی ہے۔

اس مہینے آپ نفسیاتی سطح پر نمو کے کئی مراحل طے کرینگے اور اپنے جذبات ومحسوسات اور اپنے ماضی کو زیادہ بہتر انداز میں سمجھ سکیں گے۔ یہ تفہیم آپ کو جذباتی سطح پر کئی پرانی تکلیفوں سے پیچھا چھڑانے میں مدد دے گی۔ آپ اپنے ماضی کو ایک نئے نکتہ نظر سے دیکھیں گے اور کئی معاملات میں آپکی رائے تبدیل ہو جائیگی۔ حقائق تو تبدیل نہیں ہوتے لیکن آپکی نظر میں ان کی تشریح ومفہوم

ضرور تبدیل ہو جاتے ہیں۔ اس تبدیلی کا نتیجہ اکثر آپ کے حق میں نکلتا ہے۔

اس وقت آپ کو چاہئے کہ گھر اور خاندان کے معاملات کو منظم کریں۔ مالی امور اب بھی نہایت عمدہ انداز میں چل رہے ہیں۔ مسئلہ صرف اس وقت آئے گا جب 2 تاریخ کو زحل تنزل کا شکار ہوگا لیکن اس سے آمدن رکے گی نہیں، فقط اس کی رفتار میں کسی قدر کمی آ جائے گی۔ زحل آئندہ کئی ماہ تک تنزل کی کیفیت میں رہے گا اس لئے ضرورت ہوگی کہ آپ اپنے مالی امور کو نمٹانے میں زیادہ احتیاط اور غور و فکر سے کام لیں۔ شارٹ کٹ استعمال کرنے سے گریز کریں اور دوسروں کو اپنی بات سمجھنے میں زیادہ کوشش اور وقت سے کام لیں۔

20 تاریخ تک صحت آپ کی توجہ کی طالب رہے گی۔ اس ماہ آپ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں پر عمل کر کے اپنی صحت کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ 6 تاریخ کے بعد اپنے ٹخنوں اور پنڈلیوں کو زیادہ توجہ دیجئے۔ ان کا باقاعدہ مساج بہت فائدہ دے گا۔ ورزش وغیرہ کے دوران ٹخنوں کو اضافی سپورٹ فراہم کیجئے۔

## اپریل

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 8, 9, 10, 18, 19, 26, 27 |
| دشوار تواریخ: | 3, 4, 5, 11, 12, 24, 25 |
| محبت کیلئے بہتر دن: | 3,4,5,6,7,8,16,17,18,19,24,25,29,30 |
| مالی معاملات کے لئے بہترین دن: | 6, 7, 16, 17, 20, 21, 24, 25 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 7, 8, 11, 12, 18, 19, 29, 30 |

یہ مہینہ مجموعی طور پر خوشگوار رہے گا۔ گزشتہ ماہ کی 20 تاریخ کو آپ تفریح و تلذذ کے ایک دور عروج میں داخل ہوئے تھے جو کہ اس ماہ کی 20 تک جاری رہے گا۔ صحت بھی پہلے سے بہت بہتر ہوگی۔ 6 تاریخ کے بعد اپنے پیروں کو زیادہ توجہ دے کر آپ صحت کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ ان کا باقاعدگی سے مساج آپ کو بہت فائدہ دے گا۔

اگر اس ماہ دو گرہن نہ لگ رہے ہوتے تو ہم کہتے کہ مہینہ جنت کی طرح ہوگا۔ یہ گرہن عمومی طور پر پوری دنیا میں اور ذاتی سطح پر آپ کی زندگی میں خاصی اتھل پتھل پیدا کریں گے اور آپ کو معاملات میں چند ضروری تبدیلیاں لانا پڑیں گی۔

15 تاریخ کا چاند گرہن آپ کے گیارہویں گھر میں لگے گا۔اس کے اثرات کے تحت آپ کی دوستیوں کی آزمائش ہوگی۔آپ کے دوستوں کی زندگیوں میں ڈرامائی واقعات ہوں گے۔اگر آپ کمپیوٹر یا کوئی دیگر ہائی ٹیک سامان استعمال کرتے ہیں، تو اس میں بھی کوئی مسئلہ پیدا ہو سکتا ہے۔ ہر چاند گرہن آپ کو نفسیاتی سطح پر موت کے روبرو لاتا ہے۔ یہ وقت ہے کہ آپ موت کے حوالے سے ایک ایسا رویہ اپنائیں جو صحتمندانہ ہو اور جس میں خوف کا عنصر کم سے کم ہو۔ان ایام میں گاڑی احتیاط سے چلائیں اور پُرخطر کاموں سے گریز کریں۔ بچوں کو بھی خطرات سے دور رکھیں اور محتاط رہنے کی تلقین کریں۔

29 تاریخ کو سورج گرہن آپ کے چھٹے یعنی صحت اور کام کے گھر میں لگے گا۔اس کے نتیجے میں آپ کو اپنی ملازمت تبدیل کرنے کی ضرورت پیش آسکتی ہے۔ جائے کار پر عمومی طور پر عدم استحکام رہے گا، خواہ آپ آجر ہوں یا اجیر۔صحت کے حوالے سے خدشات ابھر سکتے ہیں لیکن زیادہ امکان یہی ہے کہ یہ حقیقت کا روپ نہیں دھارنے پائیں گے۔ تاہم آپ اپنی صحت کے معمولات اور خوراک میں اہم تبدیلیاں کر سکتے ہیں۔ یہ تبدیلیاں راتوں رات نہیں بلکہ چھ ماہ پر محیط ایک عمل کے ذریعے ظہور پذیر ہوں گی۔ طلبہ اپنے تعلیمی منصوبوں میں اہم تبدیلیاں کر سکتے ہیں۔عموماً سورج گرہن آپ کے عقائد کی آزمائش بھی کرتا ہے۔ یہ ایک اچھی بات ہے کیونکہ اس آزمائش کے نتائج میں ہمارے عقائد کے نقائص اجاگر ہو جاتے ہیں اور تب ان کی اصلاح کی جاسکتی ہے۔اگرچہ قوس افراد سفر کے بڑے شوقین ہوتے ہیں لیکن ہمارا مشورہ یہی ہوگا کہ ان ایام میں غیرضروری غیرملکی سفر سے گریز کریں۔

## مئی

سعد تواریخ: 6, 7, 15, 16, 24, 25

دشوار تواریخ: 1, 2, 8, 9, 10, 21, 22, 28, 29

محبت کیلئے بہتر دن: 1,2,6,11,12,13,14,19,20,24,25,28,29,30

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3, 4, 5, 13, 14, 17, 18, 21, 22, 31

کریئر کے لئے بہترین دن: 8, 9, 10, 11, 12, 19, 20, 29, 30

اس ماہ قلیل المدت سیارے مغربی حصے میں اپنی انتہائی قوت کو پہنچ جائیں گے۔ذاتی صلاحیت

کی اہمیت ہمیشہ برقرار رہتی ہے لیکن اس وقت زیادہ اہمیت اس بات کی ہے کہ دوسرے آپ کو پسند کریں یعنی ان کے ساتھ آپ اچھے طریقے سے معاملت کریں۔ ویسے دیکھا جائے تو ان دونوں پہلوؤں کی یکساں اہمیت ہوتی ہے۔ ہمارے دین میں بھی جہاں اپنے ذاتی جوہر کو بڑھاوا دینے پر زور دیا گیا ہے، وہیں دوسروں کے ساتھ حسنِ اخلاق اور حسنِ سلوک کی پرزور تلقین کی گئی ہے۔ علم نجوم کی مدد سے ہم صرف اتنا کہہ سکتے ہیں کہ کسی ایک وقت میں کون سا پہلو زیادہ نمایاں ہو رہا ہے۔ اس کے معنی یہ نہیں کہ ایک پر توجہ دینے کی کوشش میں دوسرے کو بالکل نظر انداز کر دیا جائے۔

21 تاریخ کو سورج آپ کے ساتویں گھر میں داخل ہوگا اور آپ کے لئے محبت اور سماجی تعلقات کے ایک سالانہ دورِ عروج کا آغاز کرے گا۔ آپ کی سماجی مصروفیات بڑھ جائیں گی، اور معاملاتِ محبت میں بھی تیزی آ جائے گی۔

اس ماہ آپ کا محبت کا سیارہ عطارد تیزی سے سفر کرتا ہوا تین برجوں اور گھروں میں سے گزر جائے گا۔ آپ کا سماجی اعتماد عروج پر ہوگا اور آپ اپنے سماجی اہداف کی جانب تیزی سے پیش قدمی کریں گے۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ محبت کے حوالے سے آپ کے رویئے اور ضروریات میں بھی تبدیلی آئے گی۔ آپ کے محبوب کیلئے آپ کو سمجھنا ذرا دشوار ہو جائیگا۔ 7 تاریخ تک آپکی توجہ ایسے افراد کی طرف ہوگی جو آپ کے مفادات کی نگہبانی کر سکیں۔ آپ اسی انداز کی محبت چاہیں گے اور اسی انداز کی محبت کا اظہار کریں گے۔ آپ کی محبت عملی قسم کی ہوگی یعنی دونوں فریق ایک دوسرے کے کام آئیں۔ 7 تاریخ کو عطارد آپ کے ساتویں گھر میں داخل ہوگا جس کا تعلق ہی رومانس کے ساتھ ہے۔ اب آپ محبت میں رومانس کو زیادہ اہمیت دینے لگیں گے۔ چاندنی میں سمندر کے ساحل پر چہل قدمی کرنا، پھولوں کے نذرانے بھیجنا، تخلیقی انداز میں محبت کا اظہار کرنا، یہ چیزیں آپ کے لئے زیادہ اہمیت اختیار کر جائیں گی۔ 29 تاریخ کو عطارد آپ کے آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ اب جنسی کشش آپ کے لئے زیادہ اہمیت اختیار کر جائے گی۔ غرض اس ماہ محبت کے معاملوں میں آپ بار بار رنگ بدلتے ہوئے نظر آئیں گے۔

12 سے 31 تاریخ کے درمیان عطارد اپنی حدود سے باہر ہوگا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ محبت کی تلاش میں اپنی عمومی حدود سے باہر نکل کر بھی اِدھر اُدھر بھٹکیں گے۔ بعض اوقات ایسا کرنا ضروری بھی ہوتا ہے کیونکہ ہماری حدود ہمارے لئے قید خانہ بن جاتی ہیں۔

21 تاریخ کے بعد سے صحت کو مزید توجہ کی ضرورت ہوگی۔ ہمیشہ کی طرح، اور سب سے اہم

میں کوئی خاص کردار ادا نہیں کر سکتے۔ اب آپ کو چاہئے کہ گھر سے باہر کی زندگی اور کریئر پر زیادہ توجہ دیں۔ عطارد آپ کا کریئر کا سیارہ بھی ہے یعنی آپ کے زائچے میں یہ ڈبل ڈیوٹی کرتا ہے۔ اس تنزل سے پیغام ملتا ہے کہ آپ کو اپنے کریئر کا بڑی احتیاط اور غور سے مطالعہ کرنا چاہئے۔ اس وقت توجہ کریئر پر رکھئے لیکن آگے بڑھنے میں عجلت اور لاپرواہی کا مظاہرہ نہ کیجئے۔

21 تاریخ کو سورج برج سرطان یعنی آپ کے آٹھویں گھر میں داخل ہوگا جس سے آپ کی جنسی زندگی میں اور تیزی آنے کا امکان ہے۔ اس تاریخ کے بعد مالی خوشحالی میں بھی اضافہ ہوگا کیونکہ آپ کے مالی امور کے سیارے زحل کو نہایت سعد نظرات ملنا شروع ہو جائیں گی۔ مالی اعتبار سے صرف ایک مسئلہ ہے، وہ یہ کہ زحل ابھی تک تنزل کی حالت میں ہے۔ آمدن میں اضافہ ہو رہا ہے لیکن ادائیگیوں میں تاخیر بھی ہو رہی ہے۔ صبر سے کام لیجئے۔ جو سودا ہونا ہے، وہ ہو ہی جائے۔ جو آپ کو ملنا ہے وہ مل ہی جائے گا۔ بے صبرے ہونے سے کوئی فائدہ نہیں۔

21 تاریخ کے بعد صحت و توانائی کی صورتِ حال بھی بہت بہتر ہو جائے گی۔

21 سے 26 تاریخ تک کے ایام میں اپنی مصروفیات کم کر دیجئے۔ گاڑی چلاتے وقت احتیاط برتنے اور پرخطر کاموں سے گریز کیجئے۔ آپ کے زائچے کا حکمران مشتری ان دنوں میں ایک پرانے گرہن کے مقام سے گزر رہا ہوگا۔

اسی طرح 5 اور 6 تاریخ کو زہرہ بھی ایک پرانے گرہن کے مقام سے گزرے گا، جس سے پیشہ ورانہ سطح پر اتھل پتھل کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ بعض اوقات صحت کے خدشات بھی سامنے آ جاتے ہیں لیکن گھبرانے کی کوئی ضرورت نہیں۔

## جولائی

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 1, 9, 10, 17, 18, 27, 28 |
| دشوار تواریخ: | 2, 3, 15, 16, 22, 23, 29, 30, 31 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 4, 5, 6, 13, 14, 22, 23, 24, 25 |
| مالی معاملات کے لئے بہترین دن: | 7, 8, 11, 12, 15, 16, 17, 24, 25, 27 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 2, 3, 5, 6, 13, 14, 24, 25, 29, 30, 31 |

اس ماہ آپ کے زائچے میں کئی مثبت اور اہم تبدیلیاں ہو رہی ہیں جن کے اثرات آپ کی

زندگی میں بھی نظر آ رہے ہیں۔ آپ کے زائچے کا حکمران مشتری برج سرطان سے نکل کر برج اسد میں داخل ہوا اور آپ پر اس کی بے حد سعد نظرات قائم ہوئیں۔ سفر کرنا ہمیشہ سے آپ کے مزاج میں رہا ہے لیکن اب پہلے سے زیادہ۔ اس ماہ (اور اس سال) آپ کے غیر ملکی سفروں کے امکانات بہت زیادہ ہیں۔

آپ کا مالی امور کا سیارہ زحل 20 تاریخ کے بعد کئی ماہ کے تنزل سے نکل کر آگے بڑھنا شروع کر دے گا۔ اسے اب بھی بے حد سعد نظرات مل رہی ہیں، اس لئے یہ مہینہ خوشحالی سے عبارت ہوگا۔ رکے ہوئے معاملات چلنا شروع ہو جائیں گے۔ مالیاتی اعتماد واپس لوٹ آئے گا۔ امید ہے کہ گزشتہ چند ماہ میں آپ نے اپنے مالی اہداف کا تعین کر لیا ہوگا اور منصوبے بنا لئے ہوں گے۔ اب آپ انہیں بروئے عمل لا سکتے ہیں۔ 24 سے 27 تاریخ تک سورج مشتری کے ساتھ متصل ہوگا لہٰذا یہ دور نمایاں طور پر زیادہ خوشحال ہوگا۔ 26 تاریخ کو طلوع ہونے والا نیا چاند مزید بہتری پیدا کرے گا۔

دین و مذہب، سفر اور حصول علم سے تعلق رکھنے والا نواں گھر آپ کا قدرتی گھر ہے۔ 23 تاریخ کے بعد یہ گھر قوت میں آ جائے گا جس سے آپ کو بے حد سہولت حاصل ہوگی۔ آپ کو ان کاموں میں شریک ہونے کا موقع ملے گا جو آپ کو سب سے زیادہ پسند ہیں یعنی سفر، تعلیم اور دین و مذہب کے سمندر میں شناوری۔

صحت اس ماہ اچھی ہے لیکن 23 تاریخ کے بعد آپ کو اس میں نمایاں بہتری محسوس ہوگی۔ صحت کے پہلے سے موجود مسائل کے متعلق بھی اچھی خبر سننے کو ملے گی۔ 18 تاریخ تک اپنے بازوؤں، کندھوں، پھیپھڑوں اور نظامِ تنفس کو مزید توجہ دے کر آپ صحت کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ اس تاریخ کے بعد اپنے معدے کو زیادہ توجہ دیجئے۔ عورتوں کو اپنے سینے کا خیال رکھنا چاہئے۔ صحت کے لئے خوراک کی اہمیت بھی بہت زیادہ بڑھ جائے گی۔

معاملاتِ محبت میں گزشتہ مہینوں جیسی تیزی نہیں رہے گی لیکن اب بھی ان کی کیفیت بہت اچھی ہے۔ عطارد اب دوبارہ سے آگے بڑھ رہا ہے، اس لئے ان امور میں آپ کی سوچ بھی واضح ہوگئی ہے۔ سماجی حوالے سے آپ بہتر فیصلے کریں گے۔ 13 تاریخ تک رومان اور اس کے بعد جنسی کشش کو محبت میں اولین ترجیح حاصل رہے گی۔

## اگست

سعد تواریخ: 5, 6, 13, 14, 23, 24

دشوار تواریخ: 11, 12, 18, 19, 25, 26, 27

محبت کیلئے بہتر دن: 3,4,5,6,12,13,14,15,18,19,23,24,25,26

مالیات کیلئے بہتر دن: 3,4,5,7,8,11,12,13,14,20,21,22,23,24,30,

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 5, 14, 15, 25, 26, 27

گزشتہ ماہ آپ کا نواں گھر بہت طاقتور ہو گیا۔ اس ماہ یہ اور بھی طاقتور نظر آئے گا، خصوصاً 23 تاریخ تک۔ نواں گھر (جو کہ قوس کا برج بھی ہے) معانی کی تین سطحات رکھتا ہے۔ سب سے بنیادی سطح مسافر کی ہے۔ دوسری سطح طالب علم (اور عالم) کی ہے۔ یہ پہلو بڑی اہمیت رکھتا ہے۔ تیسری سطح دین و مذہب کی ہے۔ قوس افراد ان تینوں شعبوں سے ایک قلبی و فطری تعلق رکھتے ہیں۔

چنانچہ مسافرت سے ہٹ کر آپ اعلیٰ تعلیم اور دین و مذہب میں گہری دلچسپی لیں گے۔ مذہبی مطالعے کے لئے یہ بہت اچھا وقت ہے۔ آپ کو ایسی باتوں کی بھی سمجھ آئے گی جو اس سے پہلے آپ کی نگاہ سے اوجھل تھیں۔ تعلیم کے بھی اچھے مواقع ملیں گے۔ یونیورسٹی کے طلبہ اچھی کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے اور تعلیمی اداروں میں داخلہ لینے کی کوشش کرنے والوں کو بھی اچھی خبر ملے گی۔ اس ماہ کی دوسری بڑی خبر کریئر کے حوالے سے آپ کے سالانہ دور عروج کا آغاز ہے۔ یہ دور 23 تاریخ سے شروع ہوگا۔ سفر یہاں بھی شامل حال نظر آتا ہے۔ بلکہ یوں کہا جائے تو غلط نہ ہوگا کہ سفر کرنا اور اپنے ماتحتوں کی سرپرستی کرنا آپ کی کامیابی کی بڑی وجہ بنیں گے۔ اچھے سے لوگوں سے ملنا اور اچھی تقریبات میں شرکت کرنا بھی آپ کے لئے وسیلۂ ظفر ہوگا، خصوصاً 15 تاریخ کے بعد۔

23 تاریخ تک مالی امور کسی قدر دباؤ میں رہیں گے۔ کوئی بڑا مسئلہ تو نہیں ہے لیکن اپنے مالی اہداف حاصل کرنے کے لئے آپ کو معمول سے زیادہ محنت کرنا ہوگی۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ سفر اور دین و مذہب کے مطالعے پر توجہ دینے کی وجہ سے آپ مالی امور کو مناسب توجہ نہ دے سکیں۔ تاہم 23 تاریخ کے بعد یہاں نمایاں بہتری دیکھنے میں آئے گی۔

اس تاریخ کے بعد صحت کو بھی مزید توجہ کی ضرورت ہوگی۔ 12 تاریخ تک اپنے معدے اور خوراک پر توجہ دے کر اپنی صحت کو بہتر بنائیں۔ اس تاریخ کے بعد دل اور دورانِ خون کا نظام آپ

کی توجہ کا مرکز ہونے چاہئیں۔

## ستمبر

سعد تواریخ: 2, 3, 10, 11, 19, 20, 29, 30

دشوار تواریخ: 8, 9, 14, 15, 22, 23

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 4, 12, 13, 14, 15, 20, 21, 23, 28

مالیات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,4,5,8,9,10,11,17,18,19,20,27,28,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 12, 20, 21, 22, 23, 28

جولائی اور اگست میں ذہنی اور فلسفیانہ حل سے آپ کے ذہنی افق میں بے پناہ وسعت پیدا ہوئی۔ نویں گھر میں سیاروں کی بہت سی قوت مرتکز تھی۔ اسکے نتیجے میں آپ کو کریئر کی کامیابی میسر آئی جس کا آغاز 23 اگست سے ہوا۔ یہ سلسلہ اس ماہ بھی جاری رہے گا۔ کریئر کا سالانہ دورِ عروج اب بھی جاری ہے۔ آپکا گھر اور خاندان کا سیارہ نپ چون اب بھی تنزلی کی کیفیت میں ہے۔ اسلئے بہتر ہوگا کہ کچھ عرصے کیلئے خاندانی امور سے توجہ ہٹا کر اپنے کریئر پر مرکوز کیجئے۔

گزشتہ ماہ کی طرح اس ماہ بھی آپ کی صحت کو توجہ کی ضرورت ہے۔ آرام کے لئے وقت ضرور نکالئے۔ قوس افراد اپنی صحت اور قوت کے بارے میں عموماً خوش فہمی میں مبتلا رہتے ہیں اور خود پر حد سے زیادہ بوجھ ڈال دیتے ہیں۔ ایسا رویہ کسی بھی وقت نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ 5 تاریخ تک اپنے دل، نظامِ دورانِ خون اور چھاتی پر توجہ دے کر اپنی صحت کو مزید بہتر بنائیے۔ چھاتی کے مساج سے بہت فائدہ ہوگا۔ اس کے بعد چھوٹی آنت پر توجہ دیجئے۔ اچھی خبر یہ ہے کہ آپ کا صحت کا سیارہ زہرہ 5 تاریخ کو نصف النہار سے گزر جائے گا اور اس کی پوزیشن کا اثر آپ کو صحت پر زیادہ توجہ دینے پر آمادہ کرے گا۔ اس تاریخ کے بعد پیشہ ورانہ مسائل آپ کی صحت کو متاثر کر سکتے ہیں۔ اگر ایسے مسائل کھڑے ہوں تو حالات کو سازگار بنانے اور ہم آہنگی پیدا کرنے کی بھرپور کوشش کیجئے۔ اچھی بات یہ ہے کہ آپ کا کریئر اچھا چل رہا ہے اور صحت پر اس کا عمدہ اثر پڑے گا۔ 23 تاریخ کے بعد صحت و توانائی میں بہتری آ جائے گی۔

معاملاتِ محبت بھی اس ماہ اچھے معلوم ہوتے ہیں۔ محبت کا سیارہ عطارد تیزی سے آگے بڑھ رہا ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کے سماجی اعتماد میں بہت اضافہ ہوگا اور آپ کا موجودہ رومانی

تعلق تیزی سے پیش رفت کرے گا۔ عطارد اس ماہ تین برجوں اور گھروں سے گزرے گا لیکن اس کا زیادہ تر وقت (2 سے 28 تاریخ تک) برج میزان میں گزرے گا جو کہ آپ کا گیارہواں گھر ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ اگر آپ محبت کی تلاش میں ہیں تو اسے گروہوں اور اجتماعی سرگرمیوں میں ڈھونڈا جا سکتا ہے۔

اِس ماہ کی 5 تاریخ کو سیاروں کی قوت زائچے کے مشرقی یعنی آزادی وخودمختاری کے حصے کی طرف منتقل ہونا شروع ہو جائے گی۔ اب آپ شخصی آزادی کے دور میں داخل ہو رہے ہیں۔ آپ کے زائچے کا حکمران سیارہ مشتری بھی آگے بڑھ رہا ہے۔ لہٰذا اب سال میں پہلی مرتبہ آپ کے پاس حالات تبدیل کرنے کا اختیار بھی ہوگا اور آپ کی سوچ بھی واضح ہوگی۔ آپ کو یہ بھی معلوم ہے کہ تبدیلی کی ضرورت کہاں کہاں ہے، لہٰذا آپ اس حوالے سے اپنے منصوبوں کو عملی جامہ پہنا سکتے ہیں۔

## اکتوبر

سعد تواریخ: 7, 8, 16, 17, 18, 26, 27

دشوار تواریخ: 5, 6, 12, 13, 19, 20

محبت کے لئے بہترین دن: 3, 5, 6, 12, 13, 22, 23, 31

مالیات کیلئے بہترین دن: 1,2,5,6,7,8,14,15,17,18,24,25,26,27,28,29

کریئر کے لئے بہترین دن: 5, 6, 13, 19, 20, 22, 23, 31

گزشتہ ماہ کی 23 تاریخ کو آپ کا گیارہواں یعنی دوستیوں کا گھر قوت میں آ گیا اور اس ماہ کی 23 تاریخ تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ اس سے سماجی مصروفیات میں اضافے کا اشارہ ملتا ہے۔ کریئر کی کامیابی کے نتیجے میں سماجی مصروفیات یقیناً بڑھ جاتی ہیں۔ آپ کی ملاقات نئے لوگوں سے ہوتی ہیں، ایسے لوگ جو آپ سے اونچا رتبہ رکھتے ہیں اور ایسے لوگ بھی جو ذہن اور مشاغل کے اعتبار سے آپ سے مماثلت رکھتے ہیں۔ آپ کو دوستی اور تعلق بنانے کی اہمیت سمجھ آتی ہے۔ اب آپ کو ایسے دوست مل سکتے ہیں جو آپ کی امیدوں اور خواہشات کو سپورٹ کرتے ہیں۔ علم نجوم کی نگاہ میں آپ کے حقیقی دوست ایسے ہی لوگ ہوتے ہیں۔ جو لوگ آپ سے اچھی اچھی باتیں کرتے ہیں اور آپ کو دیکھ کر مسکراتے ہیں لیکن آپ کی امیدوں اور خواہشوں کو سپورٹ نہیں کرتے،

وہ آپ کے دوست نہیں ہوتے۔

23 تاریخ کو سورج آپ کے بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ اب آپ کی زندگی میں روحانیت کا عمل دخل پہلے سے زیادہ ہو جائے گا۔ کسی نہ کسی وقت میں تقریباً نصف سیارے اس گھر میں قیام کریں گے یا یہاں سے گزر رہے ہوں گے۔ مگر اس ماہ کی بڑی خبر دو گرہنوں کا وقوع ہیں۔ گرہن ہمیشہ تلاطم خیز ہوتے ہیں۔

8 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ کے پانچویں گھر میں لگے گا جس کا تعلق تفریح، تخلیق اور بچوں سے ہے۔ لہٰذا آپ کے بچے اس کے اثرات کی زد میں آئیں گے، اور اگلے چھ ماہ کے دوران اپنی زندگی میں اہم تبدیلیاں لائیں گے۔ اس دوران آپ کے کرنے کا کام ہوگا کہ انہیں خطرات سے دور رکھیں اور جہاں تک ہو سکے ان کی حفاظت کریں۔ یہ گرہن ابلاغ و مواصلات کے اسباب پر بھی اثر ڈالے گا۔ ان ایام میں گاڑی احتیاط سے چلائیں۔ پلوٹو پر اس گرہن کے اثرات کے تحت آپ کی روحانی زندگی میں تبدیلیاں آئیں گی۔ آپ کے رویے، سوچ، اعمال اور تعلیمات کی آزمائش ہو سکتی ہے۔ ہر چاند گرہن کی طرح یہ بھی موت کو جسمانی یا نفسیاتی سطح پر آپ کے سامنے لائے گا۔

23 تاریخ کو لگنے والا سورج گرہن آپ کے بارہویں گھر میں لگے گا جس کا تعلق روحانیت سے ہے۔ چاند گرہن کے تحت آپ کے روحانی معمولات پر جو اثرات پڑے تھے، اس گرہن سے انہیں مزید تقویت حاصل ہوگی۔ ہر سورج گرہن آپ کے دینی و مذہبی عقائد کی آزمائش کرتا ہے۔ اچھی بات ہے کہ سال میں دو مرتبہ آپ کو اپنی زندگی کے اس حصے پر نظر ڈالنے اور اسے بہتر بنانے کا موقع ملتا ہے۔ جس عقیدے کی بنیاد مضبوط ہوتی ہے، وہ باقی رہ جاتا ہے اور کمزور بنیاد پر استوار عقیدوں کی عمارت ڈھے جاتی ہے۔ یونیورسٹی کے طلبہ اس گرہن کے اثرات کے تحت اپنے تعلیمی منصوبوں میں اہم تبدیلیاں کریں گے۔ اس گرہن کے ایام میں غیر ضروری غیر ملکی سفر سے گریز کریں۔

## نومبر

سعد تواریخ: 4, 5, 13, 14, 22, 23

دشوار تواریخ: 2, 3, 8, 9, 15, 16, 17, 29, 30

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 3, 8, 9, 10, 11, 12, 20, 21, 22, 23

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3, 4, 5, 11, 12, 14, 21, 23, 25, 26, 30

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 10, 11, 15, 16, 17, 20, 21

اس ماہ بھی آپ کا بارھواں یعنی روحانیت کا گھر بہت قوت میں رہے گا اور آپ کو کئی طرح کے روحانی انکشافات سے پالا پڑے گا۔ یوں سمجھیے کہ غیب کی دنیا سے آپ کا براہِ راست، ذاتی طور پر واسطہ پڑے گا۔ مراقبہ، روحانی مطالعہ اور حصولِ علم کے لئے یہ بہت اچھا مہینہ ہے۔ اگر ایسے میں آپ کو تنہائی کی خواہش محسوس ہو تو پریشان نہ ہوئیے۔ اس قسم کے ایام تنہائی کے طلب گار ہوا ہی کرتے ہیں۔ روحانی منازل ہمیشہ تنہائی کے عالم میں بہتر طور پر طے ہوتی ہیں۔

مالی امور میں روحانیت کو گزشتہ چند سالوں سے خاص اہمیت حاصل ہے اور اب پہلے سے زیادہ۔ اپنے وجدان، خوابوں اور جبلی اشاروں پر توجہ دیجئے۔ 8 تاریخ کو آپ کا محبت کا سیارہ بھی بارھویں گھر میں داخل ہو جائے گا، لہٰذا محبت میں روحانیت کو بھی ایک خاص اہمیت حاصل ہو جائے گی۔ یہ مہینہ مسرتوں سے بھرپور نظر آتا ہے۔ 22 تاریخ کو آپ کے لئے تفریح و تلذذ کے سالانہ دورِ عروج کا آغاز ہوگا۔ زائچے کے مشرقی حصے میں سیاروں کی قوت بھی اپنے عروج پر ہوگی۔ بہترین وقت ہوگا کہ آپ حالات کو اپنی مرضی کے مطابق تبدیل کریں اور اپنے اہداف کی طرف تیزی سے پیش قدمی کریں۔

23 تاریخ کو مشتری طالع سے گزر کر آپ کے پہلے گھر میں داخل ہو جائے گا۔ معاملاتِ محبت کے لئے یہ بہت اچھا وقت ہوگا۔ یوں سمجھئے کہ محبت آپ کے تعاقب میں ہوگی۔ جن کی زندگی میں اس وقت کوئی نہیں، ان کو بھی بغیر زیادہ تردد کے کسی نہ کسی کا ساتھ میسر آ جائے گا۔ انہیں صرف آنکھیں کھلی رکھنا ہوں گی۔

روحانی شفا کی گہری تفہیم حاصل کرنے کے لئے بھی یہ ایک اچھا وقت ہے خصوصاً 17 تاریخ تک۔ ملازمت کے متلاشیوں کو بھی اس تاریخ کے بعد اچھے مواقع میسر ہوں گے۔

## دسمبر

سعد تواریخ: 1, 2, 10, 11, 20, 21, 28, 29

دشوار تواریخ: 5, 6, 13, 14, 26, 27

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 5, 6, 10, 11, 12, 13, 21, 22, 30, 31

مالیات کیلئے بہتر دن: 1, 2, 8, 9, 10, 11, 19, 20, 21, 22, 23, 28, 29

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 13, 14, 21, 22, 30, 31

اگرچہ اس مہینے میں چند جھٹکے پوشیدہ ہیں لیکن مجموعی طور پر یہ خوشی اور خوشحالی سے معمور رہے گا۔ تفریح وتلذذ کا سالانہ دور عروج اب بھی جاری ہے۔ صحت وتوانائی کی حالت بھی اچھی ہے۔ آپ کے پہلے گھر میں کئی سیارے موجود ہیں جس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کی ذاتی کشش اور دلکشی میں نمایاں اضافہ ہوا ہے۔ صنف مخالف کو آپ میں کشش محسوس ہوگی۔ آپ اب بھی اپنی شرائط پر محبت میں پیش قدمی کر رہے ہیں۔ اگر حالات میں کسی تبدیلی کی خواہش ہو تو 8 تاریخ سے پہلے کر ڈالئے کیونکہ اس تاریخ کو مشتری تنزل کا شکار ہو جائے گا۔

اس ماہ خوشحالی بھی شباب پر رہے گی۔ اس ضمن میں دو اہم پیش رفتیں ہوں گی۔ 22 تاریخ کو مالی حوالے سے آپ کا سالانہ دور عروج شروع ہوگا اور آپ کی آمدنی میں معتدبہ اضافہ دیکھنے میں آئے گا۔ 60 سے 70 فیصد سیارے آپ کے دولت کے گھر کا دورہ کریں گے جس سے آپ کی مالی قوت میں بے پناہ اضافہ ہوگا۔ 24 تاریخ کو آپ کا مالی امور کا سیارہ زحل آپ کے اپنے برج میں آ جائے گا۔ یہ غیر متوقع طور پر پیسہ ملنے کی نشاندہی کرتا ہے۔ خصوصاً ان افراد کے لئے جو قوس کی ابتدائی تواریخ میں پیدا ہوئے ہیں۔

صحت اس وقت شاندار ہے (اگرچہ اگلے دو سالوں میں آپ کو زیادہ محتاط رویہ اختیار کرنا پڑے گا۔) 10 تاریخ تک جگر اور رانوں کو، اور اس کے بعد ریڑھ کی ہڈی، گھٹنوں، دانتوں، ہڈیوں اور جلد کو خصوصی توجہ دے کر آپ صحت مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ کمر اور گھٹنوں کا باقاعدگی سے مساج آپ کو بہت فائدہ دے گا۔

قوس افراد زندگی "گج دج" کے گزارتے ہیں، اس لئے ان کے وزن میں اکثر اضافہ ہو جاتا ہے، لیکن اب، 24 تاریخ کے بعد (اور اگلے دو تین سالوں کے لئے) وزن گھٹانے کے پروگرام اچھے نتائج دیں گے۔

یورینس اکتوبر سے ایک پرانے گرہن کے مقام پر ٹکا ہوا ہے۔ اس ماہ بھی یہی کیفیت رہے گی۔ نتیجتاً آپ کو ابلاغ و مواصلات میں دشواریاں پیش آ رہی ہیں۔ آپ کے بہن بھائیوں کی زندگیوں میں بھی اتھل پتھل ہو رہی ہے۔ آپ کو چاہئے کہ گاڑی چلاتے وقت ہمیشہ محتاط رہیں اور

آس پاس کا خیال رکھیں۔

4 سے 7 تاریخ کے درمیان مریخ ایک پرانے گرہن کے مقام سے گزرے گا۔ ایسے میں اپنے بچوں کا خاص خیال رکھیں۔ انہیں خطرات سے دور رکھیں اور اگر وہ گاڑی چلانے کی عمر کو پہنچ چکے ہیں، تو انہیں بھی محتاط رہنے کی تلقین کیجیے۔

زہرہ 21 سے 23 تاریخ کے درمیان ایک پرانے گرہن کے مقام سے گزرے گا۔ اس کی بدولت آپ کی پیشہ ورانہ زندگی میں اتھل پتھل پیدا ہوسکتی ہے اور صحت کے خدشات بھی ابھر سکتے ہیں۔ تاہم آپ کی صحت مجموعی طور پر اچھی ہے اور انشاء اللہ خدشات حقیقت کا روپ نہیں دھاریں گے۔ اگر کسی ایک ڈاکٹر کی تشخیص سے اطمینان نہ ہو تو دوسرے ڈاکٹر سے مشورہ کر لینے میں کوئی ہرج نہیں۔





# برج جدی

## پیدائش 22 دسمبر تا 19 جنوری

### نمایاں رجحانات

محبت اور سماجی تعلقات کے حوالے سے آپ کا گزشتہ سال بڑا بھرپور رہا اور یہ رجحان اس سال بھی جاری رہے گا۔ بات صرف محبت تک محدود نہیں، دوستیوں کی بھی ہے۔

گزشتہ سال سے آپ اپنی ذات کو ایک نیا روپ دینے کے عمل سے گزر رہے ہیں، اور یہ رجحان اس سال بھی جاری رہے گا۔ دوست آپ کی مدد کر رہے ہیں، ٹیکنالوجی آپ کی مدد کر رہی ہے لیکن اس کے باوجود یہ محنت طلب کام ہے۔ 16 جولائی کے بعد آپ کے لئے اس معاملے میں خاصی آسانیاں پیدا ہو جائیں گی۔

سال کے پہلے نصف حصے میں مالی معاملات میں کوئی خاص اتار چڑھاؤ دیکھنے میں نہیں آئے گا، تاہم 16 جولائی کے بعد صورتِ حال میں مثبت تبدیلی آئے گی۔ سال کے پہلے نصف حصے میں کریئر کے حوالے سے آپ کا وقت خاصا سرگرم اور تلاطم خیز گزرے گا۔ کامیابی ملے گی لیکن خاصی محنت کے بعد۔ آپ کے لئے سب سے بڑا مسئلہ یہ ہے کہ گھر اور کام کے درمیان ایک صحتمند توازن کیسے پیدا کیا جائے۔

نپ چون فروری 2012ء سے آپ کے تیسرے یعنی ابلاغ و مواصلات کے گھر میں ہے۔ اس سے اشارہ ملتا ہے کہ آپکی سوچ اور گفتگو میں سلجھاؤ پیدا ہو رہا ہے۔ طلبہ کے لئے یہ کچھ کھٹا کچھ میٹھا والی صورتِ حال ہے۔ ایک طرف تو ان کے وجدان میں قوت آ رہی ہے، دوسری طرف بعض اوقات میں وہ بنیادی حقائق کو نظرانداز کرنے کا وطیرہ اپنا لیتے ہیں۔ انہیں بھی چاہئے کہ منطق اور وجدان کے درمیان ایک صحت مند توازن پیدا کریں۔ دونوں کی اپنی اپنی جگہ ہے۔ گھر کی صورتِ حال گزشتہ چند سال سے غیر مستحکم اور اتار چڑھاؤ سے عبارت ہے اور یہ رجحان اس سال بھی جاری رہے گا۔ گزشتہ سالوں کی طرح، اس سال بھی آپ کی کوشش یہی ہوگی کہ کسی طرح جذباتی توازن

حاصل کیا جائے۔

اس سال آپ کی توجہ کے مراکز میں جسم، شخصی تاثر اور تفریح و تلذذ، ابلاغ و مواصلات اور ذہنی مشاغل، گھر اور خاندان، محبت اور رومان (16 جولائی تک)، ذات کی تشکیل تو (16 جولائی کے بعد)، اور دوست اور اجتماعی سرگرمیاں شامل رہیں گے۔

## صحت

(یاد رہے کہ ہم علم طب کے حوالہ سے نہیں بلکہ علم نجوم کے حوالہ سے بات کر رہے ہیں۔ ماضی قدیم میں یہ دونوں نکات ہائے نظر ایک ہی تھے مگر اب ان میں خاصا فرق پیدا ہو گیا ہے۔ لہٰذا طبی نکتہ نظر حاصل کرنے کیلئے اپنے ڈاکٹر سے رجوع کیجئے۔)

صحت کو اس سال توجہ کی ضرورت ہے خصوصاً سال کے پہلے نصف حصے میں۔ اگرچہ 2011ء اور 2012ء میں حالات اس سے زیادہ کٹھن تھے۔ مگر اب بھی ان میں خاطر خواہ آسانی پیدا نہیں ہوئی۔ تین طویل المدت سیارے 16 جولائی تک آپ کی مخالفت پر کمربستہ رہیں گے۔ اس مسئلے میں اضافے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ آپ کا صحت کا گھر زیادہ تر خالی رہے گا اور محض قلیل المدت سیارے اس میں قیام کریں گے۔ نتیجتاً آپ اپنی صحت پر اتنی توجہ نہیں دیں گے جتنی آپ کو دینی چاہئے۔ صحت کو بہتر بنانے کے لئے آپ کو شعوری کوشش کرنا پڑے گی۔

تین سیاروں کی مخالفانہ نظر ہی حالات مشکل کرنے کے لئے کافی ہے لیکن وقتاً فوقتاً قلیل المدت سیارے بھی ان کے ساتھ شامل ہو جائیں گے۔ ایسے ایام میں آپ کو بہت زیادہ احتیاط برتنے کی ضرورت ہوگی۔ اس سال یہ ادوار 21 مارچ سے 19 اپریل تک اور 21 جون سے 16 جولائی تک ہوں گے۔ ان ایام میں آرام کے لئے زیادہ سے زیادہ وقت نکالیں اور اگر باقاعدگی سے مساج کروا سکیں تو بہت فائدہ ہوگا۔ اگر یہ نہیں تو کسی پر فضا مقام پر چلے جائیں۔ سال کے پہلے نصف حصے میں، اور خصوصاً متذکرہ ایام میں، آپ کو ایسے اقدامات کی بہت ضرورت پڑے گی۔

صحت کی حفاظت کی پہلی تدبیر یہی ہوتی ہے کہ خاطر خواہ آرام کیا جائے اور اپنی توانائی کی سطح گرنے نہ دی جائے۔ اس کے علاوہ اپنے دل پر توجہ دیں۔ فکر و تشویش سے بچیں کیونکہ دل کے تمام عوارض کی جڑیں انہی سے نکلتی ہیں۔ اگر آپ کسی مسئلے کے حل کے لئے کوئی مثبت قدم اٹھا سکتے ہیں تو ضرور اٹھایئے ورنہ اس کی فکر کرنا چھوڑ دیجئے۔ جب کچھ کیا ہی نہیں جا سکتا تو خواہ مخواہ پریشان ہونے

سے کیا فائدہ۔ ریڑھ کی ہڈی، گھٹنوں، دانتوں، ہڈیوں اور جلد پر بھی خاص توجہ دیجئے۔ کمر اور گھٹنوں کا باقاعدہ مساج بہت فائدہ دے گا۔ ورزش کرتے وقت گھٹنوں کو زیادہ سپورٹ فراہم کیجئے۔ ان کے علاوہ پھیپھڑوں، چھوٹی آنت، بازوؤں، کندھوں اور نظامِ تنفس کو بھی توجہ کی ضرورت رہے گی۔ بازوؤں اور کندھوں کا مساج کروائیں۔ اعصابی کشیدگی کندھوں میں جمع ہوتی ہے اور اسے خارج کرنے کے لئے مساج بہت مفید ہوتا ہے۔

آپ کا صحت کا سیارہ عطارد بڑی تیز رفتار پر سفر کرتا ہے۔ چاند کے علاوہ اور کوئی سیارہ اس رفتار سے سفر نہیں کرسکتا۔ ایک سال میں یہ آپ کے زائچے کے تمام گھروں اور برجوں سے گزر جاتا ہے، اس لئے معاملاتِ صحت میں قلیل المدت رجحان پیدا ہوتے رہتے ہیں۔ ان پر ماہ بہ ماہ رپورٹوں میں گفتگو کرنا مناسب رہے گا۔

اس سال عطارد تین مرتبہ تنزل کی کیفیت سے دوچار ہوگا: 6 سے 28 فروری تک، 7 جون سے 2 جولائی تک، اور 4 سے 25 اکتوبر تک۔ ان ایام میں اپنی صحت کے اہداف کا جائزہ لیں اور دیکھیں کہ کہاں کہاں بہتری پیدا کی جاسکتی ہے۔ کوئی بڑا فیصلہ کرنے سے گریز کریں۔

## گھر اور گھرانہ

آپ کا چوتھا گھر جس کا تعلق آپ کے گھر اور خاندان سے ہے، 2011ء سے قوت میں ہے، اس سال بھی رہے گا اور آنے والے چند سالوں میں بھی۔ اس وقت آپ کی زندگی کا یہ شعبہ بہت سی طغیانیوں سے دوچار ہے۔ خاندان میں گزشتہ چند سال سے عدم استحکام دیکھنے میں آرہا ہے۔ جذبات اپنے عروج پر ہیں۔ آپ کو اور آپ کے گھر والوں کو پہلے سے زیادہ آزادی کی ضرورت ہے۔ جب یورینس چوتھے گھر میں داخل ہوتا ہے تو اکثر تعلقات ختم کرا دینے کا موجب بنتا ہے۔ میاں بیوی میں طلاق ہو جاتی ہے یا بھائی بہن آپس میں بات کرنا چھوڑ دیتے ہیں۔ حالات کو ایسی صورت اختیار کرنے سے روکنے کے لئے بہت محنت کرنا پڑتی ہے۔

یورینس کی یہاں موجودگی موڈ اور جذبات پر بھی اثرانداز ہوتی ہے اور صرف گھر والے ہی نہیں آپ بھی اس کی زد میں آتے ہیں۔ موڈ پل میں تولہ پل میں ماشہ ہو جاتے ہیں جس سے حالات کو سنبھالنے میں مشکل پیش آتی ہے۔ آپ کی سمجھ میں ہی نہیں آتا کہ اگلے موڑ پر گھر والوں کا کون سا روپ سامنے آئے گا (یہی مشکل انہیں بھی درپیش ہوتی ہے)۔

معلوم ہوتا ہے کہ آپ گھر والوں میں "ٹیم سپرٹ" پیدا کرنے کی کوشش کر رہے ہیں لیکن ایسا کرنے کے لئے بہت محنت درکار ہے۔ آپ کے ارادے نیک ہیں لیکن انہیں عملی جامہ پہنانا اتنا آسان نہیں۔ یورینس آپ کا مالی امور کا سیارہ ہے۔ چوتھے گھر میں اس کے قیام سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ اپنے گھر اور خاندان پر پہلے سے زیادہ پیسہ خرچ کر رہے ہیں، اور آپ یہاں سے پیسہ کما بھی سکتے ہیں۔ اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ اپنی کئی پیشہ ورانہ ذمہ داریاں گھر بیٹھ کر انجام دے رہے ہیں۔

چوتھے گھر میں یورینس کی موجودی آپ کو گھر تبدیل کرنے پر بھی مجبور کر سکتی ہے اور ممکن ہے کہ ایسا ہو چکا ہو۔ بعض اوقات گھر تبدیل کرنے کے بجائے انسان اپنے پرانے گھر کی تزئین و آرائش ہی کچھ ایسے انداز میں کر لیتا ہے کہ گھر کی صورت بدل جاتی ہے۔

## کریئر اور مالی معاملات

آپ کا دولت کا گھر اس سال قوت میں نہیں ہوگا اور غالباً مالی امور سے اس سال آپ کی سب سے بڑی کمزوری یہی ہے۔ آپ کی توجہ دولت کی طرف مرکوز ہی نہیں ہوگی۔ شاید اس کی وجہ آپ کی بڑھی ہوئی سماجی مصروفیات ہوں یا پھر آپ کے گھریلو حالات۔ جدی افراد اپنے مالی امور کو بڑے احسن طریقے سے نمٹاتے ہیں لیکن اس سال اس طرف آنے کے لئے انہیں شعوری کوشش کرنا ہوگی۔

اگرچہ خاندانی تعلقات میں عدم استحکام ہے تاہم گھر والوں کی طرف آپ کو عمدہ مالی سپورٹ ملتی نظر آ رہی ہے (اور آپ بھی انہیں اچھی سپورٹ فراہم کر رہے ہیں)۔ خاندانی تعلقات آپ کے مالی امور کے لئے بھی ایک خاص طرح کی اہمیت رکھتے ہیں۔

مالی امور کے سیارے کی چوتھے گھر میں موجودی سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کو رہائشی املاک میں سرمایہ کاری کرنی چاہئے۔ اس کے علاوہ ریستوران، فوڈ بزنس، ہوٹل اور گھر اور خاندان کی ضروریات کی اشیاء بنانے والی کوئی صنعت سرمایہ کاری کے لئے اچھے رہیں گے۔

آپ کا روحانیت کا سیارہ مشتری سال کا زیادہ تر حصہ یورینس کے ساتھ تربیع کی حالت میں گزارے گا۔ ایسے میں مالی امور میں اپنے وجدان پر بھروسہ کرنے کے بجائے پہلے ہر چیز اچھی طرح چیک کر لیں تو بہتر ہوگا۔ وجدان پر بھروسہ کیا جا سکتا ہے لیکن بعض اوقات انسان اس کی طرف سے

ملنے والے اشاروں کی غلط تشریح کر لیتا ہے۔ آپ کے مالی امور کے سیارے کے ساتھ مشتری کی تربیع عموماً آپ کو اسراف کی طرف مائل کر دیتی ہے۔ ویسے جدی افراد میں اسراف کا رجحان دوسروں سے کم ہوتا ہے۔

مشتری 16 جولائی کے آپ کے آٹھویں گھر یعنی برج اسد میں داخل ہوگا جس سے آپ کے مالی امور میں نمایاں تبدیلی آئے گی۔ یورینس کے ساتھ اس کی نہایت سعد نظرات قائم ہوں گی۔ اس سے نہ صرف خوشحالی میں اضافہ ہوگا بلکہ آپ اپنے وجدان پر بھی پہلے سے زیادہ بھروسہ کر سکیں گے۔ آپ پہلے سے زیادہ خرچ کریں گے لیکن پہلے سے زیادہ کمائیں گے بھی۔

آٹھویں گھر میں مشتری کی موجودی سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کے رفیق حیات کی خوشحالی میں بھی اضافہ ہوگا اور آپ کے دوستوں کی بھی۔ ان کی خوشحالی کا فائدہ آپ کو بھی پہنچے گا۔ آپ کو اپنے منصوبوں کے لئے سرمایہ کاری بھی میسر آئے گی۔ قرضے حاصل کرنے یا اتارنے کے لئے یہ وقت بہت اچھا ہوگا۔

26 جولائی تک کریئر تلاطم خیز بھی رہے گا اور متحرک بھی۔ مریخ آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں قریباً سات ماہ گزارے گا۔ آپ اپنے حریفوں کا مقابلہ کریں گے (یہ حریف آپ کے ذاتی بھی ہو سکتے ہیں اور آپ کے کاروباری ادارے کے بھی)، اور اپنے کریئر میں جارح مزاجی کا مظاہرہ کریں گے۔

مریخ آپ کا گھر اور خاندان کا سیارہ ہے۔ آپ کے کریئر کے گھر میں اس کی موجودی ظاہر کرتی ہے. آپ کا حقیقی کریئر یعنی کرنے کا کام آپ کے خاندان اور گھر کی بہتری ہی ہے۔ گھر والے آپ کے پیشہ ورانہ اہداف کو سپورٹ بھی کرینگے اور انہیں حاصل کرنے میں آپ کی بھرپور مدد بھی۔ آپ اپنے گھر اور دفتر کے درمیان ایک توازن قائم کرنے اور انہیں ایک دوسرے کے نزدیک لانیکی کوششیں کرینگے، مالی امور اور کریئر میں خاندانی تعلقات اہم کردار ادا کریں گے۔

## محبت اور معاشرت

گزشتہ سال مشتری آپ کے ساتویں گھر میں داخل ہوا جس سے رومانی محبت کے ایک نہایت خوش کن اور طاقتور سلسلے کا آغاز ہوا جو کہ اس سال 16 جولائی تک جاری رہے گا۔ آپ کی سماجی زندگی بھی نہایت بھرپور ہے۔ راہ میں چند مشکل مقامات بھی ہیں۔ آپ کا محبت کا سیارہ، چاند،

ملنے والے اشاروں کی غلط تشریح کر لیتا ہے۔ آپ کے مالی امور کے سیارے کے ساتھ مشتری کی تربیع عموماً آپ کو اسراف کی طرف مائل کر دیتی ہے۔ ویسے جدی افراد میں اسراف کا رجحان دوسروں سے کم ہوتا ہے۔

مشتری 16 جولائی کے آپ کے آٹھویں گھر یعنی برج اسد میں داخل ہوگا جس سے آپ کے مالی امور میں نمایاں تبدیلی آئے گی۔ یورینس کے ساتھ اس کی نہایت سعد نظرات قائم ہوں گی۔ اس سے نہ صرف خوشحالی میں اضافہ ہوگا بلکہ آپ اپنے وجدان پر بھی پہلے سے زیادہ بھروسہ کر سکیں گے۔ آپ پہلے سے زیادہ خرچ کریں گے لیکن پہلے سے زیادہ کمائیں گے بھی۔

آٹھویں گھر میں مشتری کی موجودی سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کے رفیق حیات کی خوشحالی میں بھی اضافہ ہوگا اور آپ کے دوستوں کی بھی۔ ان کی خوشحالی کا فائدہ آپ کو بھی پہنچے گا۔ آپ کو اپنے منصوبوں کے لئے سرمایہ کاری بھی میسر آئے گی۔ قرضے حاصل کرنے یا اتارنے کے لئے یہ وقت بہت اچھا ہوگا۔

26 جولائی تک کریئر تلاطم خیز بھی رہے گا اور متحرک بھی۔ مریخ آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں قریباً سات ماہ گزارے گا۔ آپ اپنے حریفوں کا مقابلہ کریں گے (یہ حریف آپ کے ذاتی بھی ہو سکتے ہیں اور آپ کے کاروباری ادارے کے بھی)، اور اپنے کریئر میں جارح مزاجی کا مظاہرہ کریں گے۔

مریخ آپ کا گھر اور خاندان کا سیارہ ہے۔ آپ کے کریئر کے گھر میں اس کی موجودی ظاہر کرتی ہے. آپ کا حقیقی کریئر یعنی کرنے کا کام آپ کے خاندان اور گھر کی بہتری ہی ہے۔ گھر والے آپ کے پیشہ ورانہ اہداف کو سپورٹ بھی کرینگے اور انہیں حاصل کرنے میں آپ کی بھرپور مدد بھی۔ آپ اپنے گھر اور دفتر کے درمیان ایک توازن قائم کرنے اور انہیں ایک دوسرے کے نزدیک لانیکی کوششیں کرینگے، مالی امور اور کریئر میں خاندانی تعلقات اہم کردار ادا کریں گے۔

## محبت اور معاشرت

گزشتہ سال مشتری آپ کے ساتویں گھر میں داخل ہوا جس سے رومانی محبت کے ایک نہایت خوش کن اور طاقتور سلسلے کا آغاز ہوا جو کہ اس سال 16 جولائی تک جاری رہے گا۔ آپ کی سماجی زندگی بھی نہایت بھرپور ہے۔ راہ میں چند مشکل مقامات بھی ہیں۔ آپ کا محبت کا سیارہ، چاند،

تمام سیاروں سے تیز رفتار پر سفر کرتا ہے۔ ایک مہینے میں یہ آپ کے زائچے کے تمام گھروں اور برجوں سے گزر جاتا ہے۔ ہر ماہ یہ گھٹتا اور بڑھتا ہے اور کسی وقت سعد اور کسی وقت مخالف نظرات وصول کرتا ہے چنانچہ بہت سے رجحانات پیدا ہوتے ہیں۔ تاہم یہ رجحانات نہایت مختصر مدت کیلئے ہوتے ہیں، اسلئے ان پر بہتر گفتگو بعد میں ہی کی جاسکتی ہے

ساتویں گھر میں مشتری کی موجودی اس بات کا واضح اشارہ ہے کہ محبت، رومان یا ازدواجی تعلقات کو آپ کی زندگی میں ایک خاص مقام حاصل رہے گا۔ اس کی موجودی میں سنجیدہ تعلقات یا شادی وغیرہ کا وقوع پذیر ہو جانا کوئی بڑی بات نہیں ہوتی۔ اس کے علاوہ یہ کاروباری شراکتوں اور مشترکہ منصوبوں کی طرف بھی اشارہ کرتا ہے۔

مشتری کی یہاں موجودی کی بدولت آپ کے حلقہ احباب میں وسعت آئیگی۔ نئے اور اچھے دوست بنیں گے۔ آپ پہلے سے زیادہ سماجی تقریبات میں شرکت کرینگے۔ جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، آپ کی سماجی مصروفیات آپ کو مالی امور کی طرف سے غافل بنا سکتی ہیں، اور ان دونوں میں ایک توازن قائم کرنا کوئی آسان کام نہیں۔ بہرحال، یہ رجحان بھی زیادہ عرصہ برقرار نہیں رہیگا۔ 16 جولائی کیبعد، آپ ان دونوں شعبوں کو باہم مربوط کرنے میں کامیاب ہو جائینگے۔

مشتری آپ کا روحانیت کا سیارہ ہے۔ آپ کے محبت و رومان کے گھر میں اس کی موجودی ہمیں کئی پیغامات دیتی ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کے حلقہ احباب میں شامل ہونے والے لوگ زیادہ سلجھے ہوئے اور روحانیت کا رجحان رکھنے والے ہیں۔ محبت میں بھی اور دوستی میں بھی آپ روحانی اور دینی ہم آہنگی کو ترجیح دے رہے ہیں۔ محبت کا جسمانی پہلو ہمیشہ اہم ہوتا ہے، لیکن اگر آپ کو دینی و روحانی ہم آہنگی نہیں ملے گی تو آپ اس تعلق کو زیادہ دیر برقرار نہیں رکھ پائیں گے۔

کہتے ہیں کہ ہمارے تعلق ہمیں بالغ ہونے میں مدد دیتے ہیں، اور اس سال آپ کے ساتھ بھی کچھ ایسا ہی معاملہ پیش آئے گا۔ آپ کے تعلق آپ کو روحانی سطح پر ایک نئی تفہیم اور نئی بالیدگی سے آشنا کریں گے۔ آپ میں سے جن افراد کی شادیاں ہو چکی ہیں، ان کی شادیاں انشاء اللہ برقرار رہیں گی۔ جو افراد دوسری شادی کے خواہشمند ہیں، ان کی سماجی زندگی بھرپور اور سرگرم ہوگی لیکن شادی شاید نہ ہو سکے۔

## شخصی اصلاح

ذاتی قلب ماہیت یعنی شخصیت کا نیا روپ حاصل کرنا، اپنے آپ میں ایک نیا جنم لینا، اس سال آپ کی توجہ کا ایک خاص مرکز رہے گا۔ 16 جولائی کے بعد جب مشتری آپ کے آٹھویں گھر میں داخل ہوگا تو اس رجحان میں اور بھی شدت آ جائے گی۔ قلب ماہیت میں ذہنی، جذباتی اور (اکثر) جسمانی تطہیر کی بڑی اہمیت ہوتی ہے۔ جس قسم کی شخصیت آپ بننا چاہتے ہیں، وہ آپ میں پہلے سے ہی موجود ہے لیکن غلط سوچ، احساس اور منفی جذبات اور یادوں نے اسے دبا رکھا ہے۔ یوں سمجھئے کہ کسی بہت ہی خوبصورت تصویر پر ایک بچے نے پنسل سے لکیریں ڈال دی ہیں۔ ان لکیروں کو مٹانے میں وقت لگ سکتا ہے اور یقیناً خاصی محنت بھی درکار ہوگی لیکن اگر ہمت نہ ہاری جائے تو کامیابی مل ہی جاتی ہے۔ نئی شخصیت کی تشکیل کا عمل کبھی خوشگوار نہیں ہوتا لیکن اس کا نتیجہ ہمیشہ اچھا نکلتا ہے۔ اس عمل سے گزرتے ہوئے انسان کو بڑے مضبوط اعصاب کا مظاہرہ کرنا پڑتا ہے۔ یہ سوچ کر دل کو تسلی دیجئے کہ آپ جتنی زیادہ جذباتی اور ذہنی تکلیف محسوس کریں گے، اتنا ہی کوڑا کرکٹ آپ کے وجود سے صاف ہو جائے گا، اور حتمی نتیجہ اتنا ہی بہتر ہوگا۔ یہ ناگواری عارضی ہے، مگر اس کے بعد ملنے والا پھل ہمیشہ آپ کے ساتھ رہے گا (بشرطیکہ آپ نے پرانی عادتوں کو دوبارہ نہ اپنا لیا)۔

گزشتہ سال کی طرح یہ سال بھی طلبہ کے لئے بہت اچھا رہے گا۔ پڑھائی میں کامیابی ملے گی۔ ذہن مستعد اور بیدار ہوگا اور وجدان بھی سرگرم عمل ہوگا۔ اچھی کتابیں، اچھے اساتذہ اور اچھی محفلیں آپ کو معمول سے کہیں زیادہ فائدہ پہنچائیں گی۔ یوں سمجھئے کہ آپ علم حاصل نہیں کریں گے بلکہ علم آپ کے وجود میں جذب ہوگا۔ اگر آپ کل وقتی طالب علم نہیں ہیں تو بھی ذہن اور علم کو وسعت دینے کے لئے یہ سال بہت اچھا ہے۔ جن موضوعات میں آپ کو دلچسپی ہے، ان کے لئے کورسز میں داخلہ لینا آپ کو بہت فائدہ دے گا۔

گزشتہ چند سال آپ اپنے جذباتی توازن کو برقرار رکھنے کی کوششیں کرتے آ رہے ہیں۔ جب یورینس چوتھے گھر میں ہوتا ہے تو جذباتی زندگی میں انتہا پسندی کا عنصر در آتا ہے۔ آپ پر سرخوشی کا عالم طاری ہوتا ہے یا آپ ڈپریشن میں غرق ہو جاتے ہیں۔ بعض لوگ دوا میں اس کا حل ڈھونڈتے ہیں مگر دوا مستقل حل فراہم نہیں کرتی۔ بہترین طریقہ دعا ہے، عبادت ہے، مراقبہ ہے۔

روحانی طریق علاج کے نتائج ہمیشہ مستقل اور دائمی ہوتے ہیں۔

# ماہ بہ ماہ پیش گوئیاں

## جنوری

سعد تواریخ: 1, 2, 9, 10, 19, 20, 28, 29

دشوار تواریخ: 7, 8, 14, 15, 22, 23

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 9, 10, 14, 15, 19, 20, 21, 22, 28, 29, 30, 31

مالیات کیلئے بہترین دن: 3,4,5,6,7,8,14,15,17,18,24,25,26,27,30,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 9, 10, 19, 20, 22, 23, 28, 29

آپ کے سال کا آغاز تفریح و تلذذ کے دور عروج کے وسط میں ہوگا اور 40 (بعض اوقات 50) فیصد سیارے آپ کے پہلے گھر سے گزر رہے ہوں گے۔ اس اعتبار سے اسے ایک خوشیوں بھرا مہینہ کہا جا سکتا ہے۔ صحت و توانائی کی صورت حال اچھی ہوگی۔ احترام ذات اور خود اعتمادی شباب پر ہوں گے۔ آپ دیکھنے میں بھی اچھے لگیں اور اچھا محسوس بھی کریں گے۔

اس وقت زائچے کے مشرقی حصے میں سیاروں کی قوت شباب پر ہے۔ گویا آپ کی شخصی آزادی و خود مختاری کا دور بھی شباب پر ہے۔ اس وقت آپ معاملات کو اپنی مرضی کے مطابق ترتیب دے سکتے ہیں اور آپ کو ایسا کرنا بھی چاہئے۔ اس وقت دوسروں کو خوش کرنے کی کوئی ضرورت نہیں (لیکن اس کا مطلب یہ بھی نہیں کہ آپ ان کا احترام کرنا ہی چھوڑ دیں)۔ راحت اور آہنگ سے معمور حالات پیدا کرنے کے لئے درکار اقدامات کیجئے۔

گزشتہ ماہ سیاروں کی قوت زائچے کے بالائی حصے سے زیریں حصے کی طرف منتقل ہوگئی۔ آپ کی تاریخ پیدائش کے حساب سے یہ آپ کا ذاتی نیا سال ہے لیکن اس سال پر اس وقت رات کا عالم طاری ہے۔ کریئر وقت مانگ رہا ہے اور آپ کی پیشہ ورانہ مصروفیات بھی خاصی بڑھتی ہوئی نظر آتی ہیں لیکن اپنے گھر، خاندان اور جذباتی ضروریات کی طرف توجہ دینا شروع کر دیجئے۔ چھ ماہ بعد کریئر اور خارجی سرگرمیوں کے لئے مناسب وقت آئے گا۔ تب آپ کو اگلے ہلے کے لئے توانائی کی ضرورت ہوگی۔۔ اس وقت آپ کو یہی توانائی مجتمع کرنے کا کام کرنا ہے۔

چونکہ مریخ آپ کے دسویں گھر میں ہے، اس لئے آپ اپنے کریئر میں سرگرم ضرور رہیں

گے، جو کرنے کے کام ہیں، ضرور کیجئے۔ لیکن زیادہ توجہ اندر کی دنیا پر دیجئے۔ آپ کا کریئر کا سیارہ زہرہ اس وقت تنزل میں ہے، اس سے ہمارے بات کو اور بھی تقویت ملتی ہے۔

مالی اعتبار سے یہ مہینہ خوشحال ہوگا۔ 20 تاریخ کو آپ مالی حوالے سے سالانہ دورِ عروج میں داخل ہوں گے، اور کئی اطراف سے پیسہ آنے کے امکانات پیدا ہو جائیں گے۔

معاملاتِ محبت گزشتہ کئی ماہ سے خوشگوار چل رہے ہیں اور اس ماہ بھی خوشگوار رہیں گے۔ آپ میں سے کئی ایک نے گزشتہ سال شادی کر لی اور کئی اس سال کر لیں گے، اگرچہ یہ مہینہ شادی کے لئے مناسب نہیں ہے۔ زہرہ تنزل کی کیفیت میں ہے اور آپ کے ساتویں یعنی رومان کے گھر میں مقیم مشتری پر بھی یہی عالم طاری ہے۔

اس ماہ کم و بیش 80 فیصد سیارے آگے بڑھ رہے ہوں گے۔ صرف یہی نہیں کہ آپ کا ذاتی مدار (جس کا آغاز آپ کی تاریخ پیدائش سے ہوتا ہے) اور عالمی سطح پر شمسی مدار (جس کا آغاز نئے سال سے ہوتا ہے) بھی وسعت پا رہے ہیں۔ نئے منصوبے شروع کرنے کے لئے یہ ایک بہت اچھا وقت ہے۔ آپ میں سے جن کی سالگرہ پچھلے ماہ تھی، ان کے لئے یکم سے 16 جنوری اور 30 اور 31 تاریخ اس کام کے لئے بہترین ہیں۔ جن کی سالگرہ اس ماہ ہے، ان کے لئے اپنی سالگرہ کے دن سے لے کر 16 جنوری اور 30 اور 31 تاریخ موزوں ہیں۔

## فروری

سعد تواریخ: 5, 6, 7, 15, 16, 17, 24, 25

دشوار تواریخ: 3, 4, 10, 11, 12, 18, 19

محبت کیلئے بہترین دن: 1, 2, 5, 6, 7, 8, 9, 10, 11, 12, 16, 17, 20, 24, 25, 28

مالیات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,4,10,11,12,13,14,20,21,22,23,26,27,28

کریئر کے لئے بہترین دن: 5, 6, 7, 16, 17, 18, 19, 24, 25

گزشتہ مہینہ نئے منصوبوں کے آغاز کے لئے بہت اچھا تھا، اور یہ مہینہ اس سے بھی بہتر ہے۔ 6 تاریخ تک 90 فیصد سیارے آگے بڑھ رہے ہوں گے۔ یکم سے 6 فروری تک کے ایام بہترین ہیں کیونکہ ان دنوں چاند بڑھ رہا ہوگا۔ اس کے بعد عطارد تنزل میں چلا جائے گا اور آگے بڑھنے والے سیاروں کی شرح میں تھوڑی کمی آ جائے گی۔ نئے منصوبوں کے لئے یہ بھی اچھا وقت ہوگا، لیکن

اتنا اچھا نہیں۔

معاملات محبت اس ماہ بھی شاندار رہیں گے بلکہ پچھلے ماہ سے بھی بڑھ کر کیونکہ سب کا محبت کا سیارہ زہرہ سارا مہینہ آگے بڑھتا رہے گا اور آپ کے ساتویں گھر میں موجود مشتری کو 18 تاریخ کے بعد سعد نظرات ملنا شروع ہو جائیں گی۔ اگرچہ حالات سارا ماہ اچھے رہیں گے تاہم یکم سے 14 تاریخ تک خصوصی طور پر کیونکہ ان دنوں آپ کا ذاتی محبت کا سیارہ قمر، بڑھ رہا ہوگا۔ محبت میں ان دنوں روحانیت کا عنصر بھی زیادہ ہوگا۔

زائچے کا مشرقی حصہ اب بھی غالب قوت رکھتا ہے اور زیادہ تر سیارے بھی آگے بڑھ رہے ہیں۔ لہٰذا ضروری تبدیلیاں کرنے کا عمل جاری رکھئے۔ اپنی زندگی اپنی خواہشات کے مطابق تشکیل دیجئے۔ آپ کو یہاں تیز پیش رفت دیکھنے کو ملے گی۔

مالی آسودگی اس ماہ بھی جاری رہے گی، خصوصاً 18 تاریخ تک۔ آپ کا مالی دور عروج اب بھی جاری ہے۔ آپ کے اپنے برج میں زہرہ کی موجودی سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کو خوش کن پیشہ ورانہ مواقع میسر آئیں گے، اور ان میں سے اپنی مرضی کا انتخاب کر سکیں گے۔ کسی ایسے موقعے کا انتخاب کیجئے جو آپ کے جذباتی آہنگ سے چھیڑ چھاڑ نہ کرتا ہو۔

6 تاریخ کے بعد عطارد تنزل کی کیفیت میں ہوگا۔ اس سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کو اپنی خوراک اور صحت کے معمولات میں کوئی بڑی تبدیلی نہیں لانی چاہئے۔ آپ اپنی صحت کی صورت حال کا جائزہ لے رہے ہیں۔ عطارد کے تنزل میں ہونے سے اس کے لئے ایک اچھا موقع پیدا ہوگیا ہے۔ ہر چیز کا اچھی طرح مطالعہ کیجئے اور حقائق جمع کیجئے، تاکہ آگے چل کر جب فیصلہ کرنا ہو تو ہر چیز آپ کی نگاہوں کے سامنے ہو۔ ملازمت کے متلاشیوں کو بھی زیادہ محتاط رہنا چاہئے کیونکہ یہاں ''ہیں کواکب کچھ نظر آتے ہیں کچھ'' والا معاملہ درپیش ہے۔ جو بھی قدم اٹھانا ہو سوچ سمجھ کر اور حالات کا اچھی طرح جائزہ لے کر اٹھایئے گا۔ غیر ضروری غیر ملکی سفر سے احتراز ہی بہتر رہے گا، اور اگر سفر کرنا پڑ ہی جائے تو تمام جزئیات کا اچھی طرح خیال رکھئے گا۔

صحت و توانائی کی صورت حال مجموعی طور پر بہتر رہے گی۔ 13 تاریخ تک اپنے پیروں پر زیادہ توجہ دے کر آپ اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ اس تاریخ کے بعد زیادہ توجہ اپنے ٹخنوں اور پنڈلیوں کو دیجئے۔ ان سب کا باقاعدگی سے مساج ہونا چاہئے۔ ورزش کرتے وقت ٹخنوں کو اضافی سپورٹ فراہم کیجئے۔

## مارچ

سعد تواریخ: 5, 6, 15, 16, 24, 25

دشوار تواریخ: 3, 4, 10, 11, 17, 18, 30, 31

محبت کیلئے بہترین دن: 1, 2, 7, 10, 11, 17, 18, 21, 22, 26, 27, 30, 31

مالیات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,4,10,11,12,13,19,20,22,23,26,27,28,29,30,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 7, 17, 18, 26, 27

عطارد اور مشتری، آپ کے زائچے کے دو ایسے سیارے جو آپ کے غیر ملکی سفر پر حکمرانی کرتے ہیں، اس ماہ آگے بڑھنا شروع کر دیں گے۔ عطارد یکم کو اور مشتری 6 تاریخ کو۔ چنانچہ اگر غیر ملکی سفر کرنا ہو تو 6 تاریخ کے بعد کیجئے۔

آپ کے زائچے میں پانی کا عنصر سارا سال طاقتور رہا ہے اور اس ماہ بھی یہی صورت حال رہے گی۔ مجموعی طور پر یہ ایک آسودہ وقت ہوگا لیکن بعض باتوں کو اچھی طرح سمجھ لینا چاہئے۔ اس وقت لوگ جذباتی طور پر زیادہ حساس ہیں۔ چھوٹی چھوٹی چیزیں، لہجے کا خفیف سا اتار چڑھاؤ، چہرے کے تاثرات میں ہلکی سی تبدیلی، انہیں شدید انداز میں (مثبت یا منفی طور پر) متاثر کر سکتی ہے۔ جن باتوں کو عام حالات میں توجہ کے قابل بھی نہیں سمجھا جاتا، وہ ایسے دنوں میں بڑے بڑے ایشوز کی شکل اختیار کر جاتی ہیں۔ لہٰذا دوسروں سے معاملت کرتے وقت اس بات کا خیال رکھئے۔

اگرچہ روحانی اعتبار سے آپ کا سالانہ دورِ عروج شروع نہیں ہوا تاہم اگلا مہینہ اس حوالے سے خاصا بھرپور ہوگا۔ جو لوگ اس راہ کے مسافر ہیں، وہ خاصی پیش رفت کریں گے اور روحانی انکشافات سے مستفید ہوں گے۔ غیر معمولی اور حیران کن واقعات کے پیش آنے کی شرح بھی بڑھ جائے گی۔

80 فیصد سیارے اس وقت بھی آگے بڑھ رہے ہیں اور 20 تاریخ کو نئے منصوبے شروع کرنے کے حوالے سے آپ سال کے بہترین دور میں داخل ہو جائیں گے کیونکہ اس روز سورج برج حمل میں داخل ہوگا۔ 30 تاریخ کو نیا چاند طلوع ہونے کے بعد، اس دور کی شدت میں اور بھی اضافہ ہو جائے گا۔

آپ کے گھریلو معاملات گزشتہ چند سال سے عدم استحکام کے شکار چلے آ رہے ہیں۔ اس ماہ

بھی یہی صورت حال رہے گی۔ معاملات غیر مستحکم بھی ہیں اور نہایت پیچیدہ بھی۔ اچھی بات یہ ہے کہ آپ اس طرف توجہ دے رہے ہیں۔ آپ کا چوتھا گھر جس کا تعلق گھر اور خاندان سے ہے، 20 تاریخ کو قوت میں آ گیا تھا۔ اس وقت آپ کے اندر غیر معمولی تبدیلیاں اور فیصلے کرنے کی خواہش بیدار ہوگی لیکن آپ کا گھریلو امور کا سیارہ مریخ سارا مہینہ تنزل کی کیفیت میں رہے گا، اس لئے کوئی بڑا فیصلہ کرنے یا قدم اٹھانے سے گریز کیجئے۔ حالات وہ نہیں ہیں جو بظاہر نظر آ رہے ہیں۔ ہر چیز کا اچھی طرح جائزہ لیجئے اور حقائق جمع کیجئے۔ اپنے جذباتی توازن کو محفوظ رکھنے کی پوری کوشش کیجئے۔

20 تاریخ کے بعد صحت کو بھی آپ کی توجہ درکار ہوگی۔ ہمیشہ کی طرح سب سے ضروری بات یہی ہے کہ آپ اپنی توانائی کو گرنے نہ دیں۔ سالانہ رپورٹ میں متذکرہ مشوروں پر عمل کر کے صحت بہتر بنائی جا سکتی ہے لیکن اس کے اور طریقے بھی ہیں۔ 17 تاریخ تک اپنے ٹخنوں اور پنڈلیوں پر خصوصی توجہ دینا جاری رکھئے۔ ان کا باقاعدگی سے مساج کیجئے۔ اس تاریخ کے بعد زیادہ توجہ اپنے پیروں پر دیجئے۔

## اپریل

سعد تواریخ: 1, 2, 11, 12, 20, 21, 29, 30

دشوار تواریخ: 6, 7, 13, 14, 15, 26, 27

محبت کیلئے بہترین دن: 4, 5, 6, 7, 9, 10, 16, 17, 18, 19, 22, 23, 24, 25, 29, 30

مالیات کیلئے بہترین دن: 6,7,9,10,16,17,18,19,22,23,24,25,26,27

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 13, 14, 15, 16, 17, 24, 25

صحت کو اس ماہ کی 20 تاریخ تک توجہ کی ضرورت ہوگی۔ اس حوالے سے گزشتہ ماہ کی گفتگو پر ایک بار پھر نظر ڈال لیجئے۔ 7 تاریخ کو اپنے پیروں پر توجہ دیجئے۔ ان کا مساج آپ کو بہت فائدہ دے گا۔ اس کے بعد زیادہ توجہ اپنے سر، چہرے اور تالو کو دیجئے۔ تالو کا باقاعدگی سے مساج نہایت موثر ثابت ہوگا۔ جسمانی ورزش پر زیادہ توجہ دینا بھی مفید رہے گا کیونکہ اپنے عضلات کو کساوٹ کی ضرورت ہے۔

اس ماہ کی بڑی خبر دو گرہنوں کا وقوع ہے۔

15 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ پر گہرا اثر ڈالے گا، اس لئے گرہن کے دنوں کے آس

پاس اپنی مصروفیات گھٹا دیں۔ یہ گرہن آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر لگے گا۔ نتیجتاً آپ کے کریئر میں بہت سی تبدیلیاں رونما ہوں گی اور اس حوالے سے آپ کا رویہ اور طرزِ فکر بدل جائے گا۔ شاید کریئر کے حوالے سے آپ کی سوچ بہت زیادہ حقیقت پسندانہ نہیں تھی، اور گرہن کے اثرات اسی خامی کی طرف آپ کی توجہ مبذول کرائیں گے۔ چونکہ یہ گرہن مریخ کو بھی متاثر کرے گا اس لئے گھریلو امور میں اتھل پتھل ہوگی۔ ہر چاند گرہن محبت کی آزمائش کرتا ہے اور چاند آپ کا محبت کا سیارہ بھی ہے۔ اس گرہن کے اثرات کے تحت غالب امکان ہے کہ آپ کی محبت میں تیزی سے پیش رفت ہوگی۔ شادی ہونے کا قوی امکان موجود ہے۔ اچھی چیزیں بھی اکثر بری چیزوں کے جتنا ہی دباؤ ڈالتی ہیں اور وقت بھی خرچ کراتی ہیں۔

29 تاریخ کا سورج گرہن آپ پر ذرا کم اثرات ڈالے گا۔ بہرحال اپنی مصروفیات گھٹا دینے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ اچھی خبر یہ ہے کہ آپ کی صحت و توانائی کی مجموعی صورتِ حال پہلے سے بہتر ہوگی۔ یہ گرہن آپ کے پانچویں گھر میں لگے گا جس کا تعلق تفریح، تخلیق اور بچوں سے ہے، چنانچہ آپ کے بچوں کی زندگی پر بھی اس کے اثرات مرتب ہوں گے۔ انہیں ان ایام میں پُرخطر کاموں سے گریز کرنا چاہئے۔ آپ میں سے جن کا تعلق تخلیقی فنون سے ہے وہ اپنے کام میں اہم تبدیلیاں لائیں گے۔ دوستیوں کی آزمائش سارا سال ہوتی رہی ہے، لیکن اس بار ازدواجی اور رومانی تعلقات کی آزمائش بھی ہوگی۔

چونکہ سورج آپ کے آٹھویں یعنی قلبِ ماہیت کے گھر کا حکمران ہے، اس لئے ہر سورج گرہن کے اثرات کے تحت کسی نہ کسی سطح پر آپ کا سامنا موت سے ضرور ہوتا ہے۔ یہ ٹکراؤ زندگی اور موت کے متعلق آپ کے رویے اور سوچ میں اہم تبدیلی پیدا کرتا ہے۔

## مئی

سعد تواریخ: 8, 9 10, 17, 18, 26, 27

دشوار تواریخ: 3, 4, 5, 11, 12, 24, 25, 31

محبت کیلئے بہترین دن: 3,4,5,6,8,9,10,13,14,17,18,24,25,28,29,31

مالیات کیلئے بہتر دن 3,4,5,6,7,13,14,15,16,19.20,21,22,24,25,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 6, 11, 12, 13, 14, 24, 25

20 مارچ سے آپ کے زائچے کے مغربی حصے کی قوت میں مسلسل اضافہ ہو رہا ہے، اس ماہ کی 3 تاریخ کو جب زہرہ یہاں پہنچے گا تو اسکی قوت مشرقی حصے کی قوت پر غالب آ جائے گی۔ مطلب یہ کہ آپ کی شخصی آزادی وخودمختاری کا دور ختم ہوا اور اب آپ کو دوسروں کے مطابق اپنے آپ کو ایڈجسٹ کرنا پڑے گا۔ حالات اب بھی تبدیل کئے جا سکتے ہیں، لیکن اس کے لئے بہت زور لگانا پڑے گا اور اتنی محنت کرنے کی ضرورت کیا ہے۔ اپنا اتنا عرصہ اپنی مرضی چلالی۔ اب تھوڑا دم لیجئے اور کچھ وقت کیلئے فیصلوں کا اختیار دوسروں کے ہاتھ میں دے دیجئے۔ خوش اخلاقی اور حسن سلوک کے اوصاف کو مزید بڑھاوا دیجئے تاکہ آپ لوگوں کے دلوں میں جگہ بنا سکیں۔

گزشتہ ماہ کی 20 تاریخ کو ایک بار پھر تفریح وتلذذ کا ایک دور عروج شروع ہوا تھا۔ آپ نے اس سال بہت محنت کی ہے اور اب تفریح کے ذریعے خود کو تازہ دم کرنے کا وقت ہے۔ اس کا مطلب یہ نہیں کہ آپ اپنی ذمہ داریوں سے غافل ہو جائیں (جدی افراد ایسا کرتے بھی نہیں ہیں)۔ ذمہ داریاں ضرور نپٹایئے تاہم تفریح اور کھیل کود کے لئے بھی وقت نکالئے۔ اگر آپ کی سوچ خوشگوار ہو تو کام سے بھی لطف اٹھایا جا سکتا ہے۔

اس ماہ کی 21 تاریخ کو اس دور کی شدت میں کمی آ جائے گی اور آپ پر کام کا موڈ طاری ہو جائے گا۔ ملازمت کے متلاشیوں کے لئے یہ ایک اچھی چیز ہوگی کیونکہ ملازمت دینے والے ایسی باتوں کو محسوس کر لیتے ہیں۔ یہ ان کاموں کے لئے بھی اچھا وقت ہے جن میں آپ کا بوریت محسوس ہوتی ہے اور آپ انہیں ٹالتے رہتے ہیں۔ اگر آپ اپنے ادارے کے لئے ملازم رکھنا چاہتے ہیں تو ان کے انٹرویو وغیرہ کرنے کے لئے یہ بھی ایک اچھا وقت ہے۔

صحت مجموعی طور پر اچھی ہے اور 17 تاریخ تک اپنی گردن اور حلق کو توجہ دے کر آپ اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ اس تاریخ کے بعد پھیپھڑے، کندھے اور بازو آپ کی توجہ کے طالب ہوں گے۔ گردن اور کندھوں کا مساج آپ کو بہت فائدہ دے گا۔ اگر طبیعت میں گراوٹ محسوس ہو تو کھلی ہوا میں نکل کر چند گہرے سانس لیجئے، انشاءاللہ افاقہ محسوس ہوگا۔

مالی امور اچھے رہیں گے لیکن اس سال آپ کو کئی چیلنجز کا سامنا بھی کرنا پڑ رہا ہے۔ اپنے مالی اہداف حاصل کرنے کے لئے آپ کو زیادہ محنت کرنا پڑے گی۔ 14 اور 15 تاریخ کو زہرہ آپ کے مالیاتی امور کے سیارے یورینس کے ساتھ مل کر سفر کرے گا جس کے نتیجے میں آمدن میں غیر متوقع اضافہ ہوگا۔

پاس اپنی مصروفیات گھٹا دیں۔ یہ گرہن آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر لگے گا۔ نتیجتاً آپ کے کریئر میں بہت سی تبدیلیاں رونما ہوں گی اور اس حوالے سے آپ کا رویہ اور طرزِ فکر بدل جائے گا۔ شاید کریئر کے حوالے سے آپ کی سوچ بہت زیادہ حقیقت پسندانہ نہیں تھی، اور گرہن کے اثرات اسی خامی کی طرف آپ کی توجہ مبذول کرائیں گے۔ چونکہ یہ گرہن مریخ کو بھی متاثر کرے گا اس لئے گھریلو امور میں اتھل پتھل ہوگی۔ ہر چاند گرہن محبت کی آزمائش کرتا ہے اور چاند آپ کا محبت کا سیارہ بھی ہے۔ اس گرہن کے اثرات کے تحت غالب امکان ہے کہ آپ کی محبت میں تیزی سے پیش رفت ہوگی۔ شادی ہونے کا قوی امکان موجود ہے۔ اچھی چیزیں بھی اکثر بری چیزوں کے جتنا ہی دباؤ ڈالتی ہیں اور وقت بھی خرچ کراتی ہیں۔

29 تاریخ کا سورج گرہن آپ پر ذرا کم اثرات ڈالے گا۔ بہرحال اپنی مصروفیات گھٹا دینے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ اچھی خبر یہ ہے کہ آپ کی صحت و توانائی کی مجموعی صورت حال پہلے سے بہتر ہوگی۔ یہ گرہن آپ کے پانچویں گھر میں لگے گا جس کا تعلق تفریح، تخلیق اور بچوں سے ہے، چنانچہ آپ کے بچوں کی زندگی پر بھی اس کے اثرات مرتب ہوں گے۔ انہیں ان ایام میں پُرخطر کاموں سے گریز کرنا چاہئے۔ آپ میں سے جن کا تعلق تخلیقی فنون سے ہے وہ اپنے کام میں اہم تبدیلیاں لائیں گے۔ دوستیوں کی آزمائش سارا سال ہوتی رہی ہے، لیکن اس بار ازدواجی اور رومانی تعلقات کی آزمائش بھی ہوگی۔

چونکہ سورج آپ کے آٹھویں یعنی قلب ماہیت کے گھر کا حکمران ہے، اس لئے ہر سورج گرہن کے اثرات کے تحت کسی نہ کسی سطح پر آپ کا سامنا موت سے ضرور ہوتا ہے۔ یہ ٹکراؤ زندگی اور موت کے متعلق آپ کے رویئے اور سوچ میں اہم تبدیلی پیدا کرتا ہے۔

## مئی

سعد تواریخ: 8, 9 10, 17, 18, 26, 27

دشوار تواریخ: 3, 4, 5, 11, 12, 24, 25, 31

محبت کیلئے بہترین دن: 3,4,5,6,8,9,10,13,14,17,18,24,25,28,29,31

مالیات کیلئے بہتر دن 3,4,5,6,7,13,14,15,16,19,20,21,22,24,25,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 6, 11, 12, 13, 14, 24, 25

20 مارچ سے آپ کے زائچے کے مغربی حصے کی قوت میں مسلسل اضافہ ہو رہا ہے، اس ماہ کی 3 تاریخ کو جب زہرہ یہاں پہنچے گا تو اسکی قوت مشرقی حصے کی قوت پر غالب آ جائے گی۔ مطلب یہ کہ آپ کی شخصی آزادی وخود مختاری کا دور ختم ہوا اور اب آپ کو دوسروں کے مطابق اپنے آپ کو ایڈجسٹ کرنا پڑے گا۔ حالات اب بھی تبدیل کئے جا سکتے ہیں، لیکن اس کے لئے بہت زور لگانا پڑے گا اور اتنی محنت کرنے کی ضرورت کیا ہے۔ اپنا اتنا عرصہ اپنی مرضی چلالی۔ اب تھوڑا دم لیجئے اور کچھ وقت کیلئے فیصلوں کا اختیار دوسروں کے ہاتھ میں دے دیجئے۔ خوش اخلاقی اور حسنِ سلوک کے اوصاف کو مزید بڑھاوا دیجئے تا کہ آپ لوگوں کے دلوں میں جگہ بنا سکیں۔

گزشتہ ماہ کی 20 تاریخ کو ایک بار پھر تفریح وتلذذ کا ایک دور عروج شروع ہوا تھا۔ آپ نے اس سال بہت محنت کی ہے اور اب تفریح کے ذریعے خود کو تازہ دم کرنے کا وقت ہے۔ اس کا مطلب یہ نہیں کہ آپ اپنی ذمہ داریوں سے غافل ہو جائیں (جدی افراد ایسا کرتے بھی نہیں ہیں)۔ ذمہ داریاں ضرور نبٹایئے تاہم تفریح اور کھیل کود کے لئے بھی وقت نکالئے۔ اگر آپ کی سوچ خوشگوار ہو تو کام سے بھی لطف اٹھایا جا سکتا ہے۔

اس ماہ کی 21 تاریخ کو اس دور کی شدت میں کمی آ جائے گی اور آپ پر کام کا موڈ طاری ہو جائے گا۔ ملازمت کے متلاشیوں کے لئے یہ ایک اچھی چیز ہوگی کیونکہ ملازمت دینے والے ایسی باتوں کو محسوس کر لیتے ہیں۔ یہ ان کاموں کے لئے بھی اچھا وقت ہے جن میں آپ کا بوریت محسوس ہوتی ہے اور آپ انہیں ٹالتے رہتے ہیں۔ اگر آپ اپنے ادارے کے لئے ملازم رکھنا چاہتے ہیں تو ان کے انٹرویو وغیرہ کرنے کے لئے یہ بھی ایک اچھا وقت ہے۔

صحت مجموعی طور پر اچھی ہے اور 17 تاریخ تک اپنی گردن اور حلق کو توجہ دے کر آپ اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ اس تاریخ کے بعد پھیپھڑے، کندھے اور بازو آپ کی توجہ کے طالب ہوں گے۔ گردن اور کندھوں کا مساج آپ کو بہت فائدہ دے گا۔ اگر طبیعت میں گراوٹ محسوس ہو تو کھلی ہوا میں نکل کر چند گہرے سانس لیجئے، انشاء اللہ افاقہ محسوس ہوگا۔

مالی امور اچھے رہیں گے لیکن اس سال آپ کو کئی چیلنجز کا سامنا بھی کرنا پڑ رہا ہے۔ اپنے مالی اہداف حاصل کرنے کے لئے آپ کو زیادہ محنت کرنا پڑے گی۔ 14 اور 15 تاریخ کو زہرہ آپ کے مالیاتی امور کے سیارے یورینس کے ساتھ مل کر سفر کرے گا جس کے نتیجے میں آمدن میں غیر متوقع اضافہ ہوگا۔

معاملاتِ محبت اب بھی خوشگوار ہیں اور اگلے ماہ اور بہتر ہو جائیں گے۔ خصوصاً چاند کے بڑھنے کے دنوں میں آپ کی شخصی مقناطیسیت پہلے سے کہیں بہتر ہوگی۔

## جون

سعد تواریخ: 5, 6, 14, 15, 22, 23

دشوار تواریخ: 1, 7, 8, 20, 21, 27, 28

محبت کیلئے بہترین دن: 1,5,6,7,8,14,15,16,17,23,24,25,26,27,28

مالیات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,10,11,12,13,16,17,18,19,20,21,27,28,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 5, 6, 7, 8, 14, 15, 23, 24

آپ کا کام کا سیارہ عطارد 12 مئی سے حدود سے باہر ہے اور اس ماہ کی 5 تاریخ تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ ملازمت کے متلاشی کام کی تلاش میں اپنی عمومی حدود سے باہر جا رہے ہیں۔ جو برسرِروزگار ہیں، انہیں ان کے عام کام سے ہٹ کر ذمہ داریاں دی جا رہی ہیں۔ سفر کے حوالے سے بھی کچھ ایسی ہی صورتِ حال ہے اور صحت کے معمولات کے حوالے سے بھی۔ آپ اپنی نارمل روٹین سے ہٹ کر کچھ کرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔

اس ماہ اور اگلے ماہ زائچے کے مغربی حصے میں سیاروں کی قوت اپنے انتہائی نکتے پر ہوگی۔ آپ کی سماجی مصروفیات میں مزید اضافہ ہوگا۔ اپنے ذاتی مفادات اور دلچسپیوں کو ذرا ایک طرف رکھ دیجئے۔ یوں سمجھئے کہ آپ نے اپنی ذات سے چند ماہ کی رخصت لے لی ہے۔ سب سے بالاتر ہونے کی کوشش کرنے یا اس بارے میں متردد رہنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ اپنی توجہ دوسروں کے مفادات اور ان کی ذات پر رکھئے، بالاتری خود بخود حاصل ہو جائے گی۔

21 تاریخ کو آپ محبت اور سماجی تعلقات کے حوالے سے ایک سالانہ دورِ عروج میں داخل ہونگے۔ اب شادی ہونے یا سنجیدہ تعلقات استوار ہونےکا نہایت قوی امکان ہے۔ محبت کے مواقع کثرت سے دستیاب ہونگے۔ آپکی جاذبیت میں اضافہ ہوگا اور چاند کے عروج میں اس میں مزید شدت آئیگی۔ آپ محبت کے حوالے سے بہتر فیصلے کرنے کے قابل ہو سکیں گے۔

21 تاریخ کے بعد صحت کو آپ کی زیادہ توجہ کی ضرورت ہوگی۔ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں پر عمل کیجئے تاہم اس دوران اپنے معدے اور خوراک پر (18 تاریخ تک) اور اس تاریخ

کے بعد اپنے بازوؤں، کندھوں، پھیپھڑوں اور نظامِ تنفس پر خصوصی توجہ دیجئے۔ اچھی بات یہ ہے کہ 21 تاریخ کے بعد بھی آپ کا صحت کا گھر قوت میں رہے گا اور آپ اس طرف خاطر خواہ توجہ دیں گے۔

عطارد 7 تاریخ کو تنزل میں چلا جائے گا۔ ملازمت کے متلاشیوں کو ایسے میں زیادہ محتاط ہونا پڑے گا۔ مواقع بہت ملیں گے لیکن کوئی بھی فیصلہ کرنے سے پہلے ہر چیز کو اچھی طرح دیکھ بھال لیجئے گا۔ اگر غیر ملکی سفر کرنا ہو تو بہتر ہوگا کہ اس تاریخ سے پہلے کر لیجئے۔ اگر اس تاریخ کے بعد کوئی طبی ٹسٹ وغیرہ کرایا ہو تو اس کی اچھی طرح تصدیق کروا لیجئے گا کیونکہ کسی ایک ڈاکٹر کی تشخیص میں غلطی بھی ہو سکتی ہے۔

## جولائی

سعد تواریخ: 2, 3, 11, 12, 19, 20, 21, 29, 30, 31

دشوار تواریخ: 4, 5, 6, 17, 18, 24, 25

محبت کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 7, 8, 13, 14, 15, 16, 24, 25, 27

مالیات کیلئے بہترین دن: 1, 7, 8, 9, 10, 13, 14, 16, 17, 18, 27, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 5, 6, 13, 14, 24

22 تاریخ تک صحت پر توجہ دینے کا عمل جاری رکھئے۔ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں پر عمل کرتے رہیئے لیکن 13 تاریخ تک بازوؤں اور کندھوں کے مساج اور اس تاریخ کے بعد خوراک پر خصوصی توجہ دیجئے۔ عورتوں کو اس تاریخ کے بعد اپنے سینے اور معدے پر زیادہ توجہ دینی چاہیئے۔ 13 تاریخ سے پہلے اپنی ذہنی صحت کا بھی خاص خیال رکھئے۔ اگر آپ کے خیالات درست نہج پر ہوں گے تو کریئر اور صحت کے حوالے سے اچھے فیصلے کرنے میں آسانی ہوگی۔ اس تاریخ کے بعد جذباتی ہم آہنگی زیادہ اہمیت اختیار کر جائے گی۔ 22 تاریخ کے بعد صحت میں نمایاں بہتری آئے گی۔ 17 تاریخ کو مشتری آپ پر سے اپنی مخالفانہ نظر ختم کر دے گا اور اسی طرح 18 تاریخ کو مریخ بھی۔ یہ دونوں سیارے سال کی ابتداء سے آپ کی مخالفت پر کمربستہ تھے۔ اس کے علاوہ 23 تاریخ کو سورج بھی آپ کی مخالفت سے ہاتھ اٹھا لے گا۔ اس دوران اگر آپ کو صحت کا کوئی مسئلہ درپیش تھا تو اب اس حوالے سے اچھی خبریں ملیں گی۔

محبت اور معاشرت کا سالانہ دورِ عروج اب بھی جاری ہے۔ آپ میں سے بعض کے لئے یہ دور زندگی بھر کے لئے کافی ہوگا۔ محبت و رومان کے حوالے سے اس سے اچھی نظرات آپ کو مل ہی نہیں سکتیں۔ 22 تاریخ کے بعد سماجی مصروفیات میں کمی آنا شروع ہو جائے گی۔ آپ محبت اور معاشرت کے حوالے سے اپنے زیادہ تر اہداف حاصل کر چکے ہیں اور اب آپ دوسری چیزوں کی طرف توجہ دے سکتے ہیں۔

18 تاریخ تک سیاروں کی قوت زائچہ کے بالائی حصے میں ہوگی۔ گھر اور خاندان اب بھی اہم ہیں (اور اگلے کئی سالوں تک رہینگے) لیکن اب آپ گھر سے باہر کی زندگی پر توجہ مرکوز کر سکتے ہیں۔ اب آپ کے سال میں سورج طلوع ہو چکا ہے۔ رات ختم ہوگئی ہے اور یہ دن کے کاموں میں مصروف ہو جانیکا وقت ہے۔ اگر آپ نے رات کو اچھے طریقے سے استعمال کیا ہے تو دن کی مصروفیات سنبھالنے اور نمٹانے میں آپ کو کوئی دقت پیش نہیں آئے گی۔

مشتری اس ماہ برج سرطان سے نکل کر برج اسد یعنی آپ کے ساتویں سے آٹھویں گھر میں داخل ہو جائے گا۔ آپ کے رفیق حیات پر اس کے نہایت مثبت اثرات مرتب ہوں گے خصوصاً مالی حوالے سے۔ 18 تاریخ کے بعد پیشہ ورانہ امور میں نظر آنے والی کشیدگی میں نمایاں کمی آ جائے گی۔ آپ کی اچھی پیشہ ورانہ عادات آپ کو اس وقت بڑا فائدہ پہنچائیں گی اور آپ کے حکام اس بنا پر آپ کو سراہیں گے۔

## اگست

سعد تواریخ: 8, 16, 17, 25, 26, 27

دشوار تواریخ: 1, 2, 13, 14, 20, 21, 22, 28, 29

محبت کیلئے بہترین دن: 3, 4, 5, 6, 12, 13, 14, 20, 21,22,23,24,25

مالیات کیلئے بہترین دن: 5, 6, 9, 10, 13, 14, 23, 24

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 3, 4, 12, 13, 23, 24, 28, 29

قلب ماہیت اور تشکیلِ ذات کا سیارہ پلوٹو کئی سال سے آپ کے برج میں ہے اور بہت سے جدی افراد اپنی شخصیت کو ایک نیا روپ دینے کی کوششوں میں مگن ہیں۔ ایسے کام راتوں رات نہیں ہوتے۔ ان میں کئی کئی سال لگ جاتے ہیں۔ اس ماہ آپ کا آٹھواں یعنی قلب ماہیت کا گھر

غیر معمولی قوت کا حامل ہے لہٰذا یہ کام آپ کے لئے اور بھی دلچسپی حاصل کر گیا ہے اور آپ کو کامیابی بھی مل رہی ہے۔

آٹھویں گھر کی قوت کے نتیجے میں جسمانی، جذباتی اور ذہنی تطہیر کا عمل بہت طاقتور ہوگا، خصوصاً 15 تاریخ تک۔ صحت اس ماہ اچھی رہے گی اور آپ 15 تاریخ تک چھاتی اور اس کے بعد چھوٹی آنت پر توجہ دے کر اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔

آپ کا مالی امور کا سیارہ یورینس گزشتہ ماہ کی 22 تاریخ کو تنزل کا شکار ہوا اور آئندہ کئی ماہ تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ اس سے آپکی آمدن میں کمی نہیں آئے گی البتہ اس کی رفتار کسی قدر سست پڑ جائے گی۔ آپ کو بھی اپنے مالی امور سنبھالنے میں زیادہ احتیاط، دقت اور ہوشمندی سے کام لینا ہوگا۔ یورینس کے تنزل میں ہونے کا مطلب یہ نہیں کہ آپ سارے مالیاتی امور یکسر بند کر دیں لیکن جو بھی کام کریں، اچھی طرح جائزہ لے کر، سوچ سمجھ کر اور جزیات کو مدنظر رکھ کر کریں۔ اس حوالے سے کسی شارٹ کٹ کی کوشش ہرگز نہ کریں۔ مختصر الفاظ میں یہ کہ مالی امور میں اپنی حقیقی جدی شخصیت کو ابھر کر سامنے آنےکا موقع دیجئے۔ 7 تا 10 تاریخ تک سورج یورینس کے ساتھ تثلیث میں ہوگا، جسکے نتیجے میں کسی طرف سے غیر متوقع آمدن ہو سکتی ہے۔

پہلی اور دوسری تاریخ اور 10 سے 14 تاریخ تک کے ایام میں اپنی مصروفیات گھٹا دیجئے۔ ان ایام میں سورج اور مریخ پرانے گرہن کے مقامات سے گزریں گے۔ 24 سے 31 تاریخ کے درمیان آپ جو خواب دیکھیں، ان کی تشریح و تعبیر میں زیادہ احتیاط اور دقت سے کام لیجئے۔ ان خوابوں کا پیغام درست ہو سکتا ہے لیکن آپ کی تشریح میں غلطی کا امکان موجود ہے۔

معاملاتِ محبت اس ماہ مستحکم رہیں گے۔ ان کی وہ اہمیت نہیں ہوگی جو گزشتہ دو ماہ کے دوران تھی۔ ہمارے نزدیک اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ محبت سے مطمئن ہیں اور کسی بڑی تبدیلی کی ضرورت محسوس نہیں کرتے۔

## ستمبر

سعد تواریخ: 4, 5, 12, 13, 22, 23

دشوار تواریخ: 10, 11, 17, 18, 24, 25

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 4, 5, 12, 13, 17, 18, 23, 24

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 2, 3, 6, 7, 10, 11, 19, 20, 29, 30

کریئر کے لئے بہترین دن: 2, 3, 12, 13, 23, 24, 25

اس ماہ سیاروں کی قوت اپنی جگہ تبدیل کرے گی اور زائچے کا مشرقی یعنی شخصی آزادی و خودمختاری کا حصہ طاقتور ہو جائے گا۔ آپ کو اس کے اثرات 23 تاریخ سے محسوس ہونا شروع ہو جائیں گے اور مہینے کے آخر تک اس میں مزید شدت آ جائے گی۔ شخصی آزادی کا ایک اور دور شروع ہونے والا ہے۔ اچھے تعلقات، خوش اخلاقی اور دوسروں کے ساتھ حسنِ سلوک میں کوئی مضائقہ نہیں (بلکہ فائدہ ہی ہے) لیکن اب آپ اپنی ذات کو بھی مقدم رکھ سکتے ہیں۔ شخصی آزادی کا مطلب صرف اپنی مرضی چلانا نہیں ہوتا بلکہ اپنے فیصلوں کی ذمہ داری لینا اور اپنے قدموں پر کھڑا ہونا بھی ہوتا ہے۔ قریباً چھ ماہ تک مغربی حصہ قوت میں رہا ہے اور آپ جان چکے ہیں کہ کون سی چیزیں آپ کو تنگ کرتی ہیں اور کن چیزوں سے آپ کو راحت ملتی ہے۔ اب وہ دور آ رہا ہے جب آپ اس حوالے سے ضروری تبدیلیاں کر سکیں گے۔

اس ماہ کی 23 تاریخ تک آپ کا نواں گھر غیر معمولی قوت کا حامل رہے گا۔ غیر ملکی سفر کے موقعے ملیں گے اور آپ ان سے فائدہ بھی اٹھانا چاہیں گے۔ طلبہ کے لئے بھی یہ ایک بہت اچھا وقت ہے اور ان لوگوں کیلئے بھی جو دینی و فلسفیانہ تعلیم میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ اس ماہ سب سے زیادہ اہمیت کریئر کو حاصل رہیگی۔ 60 فیصد (اور بعض اوقات 70 فیصد) سیارے زائچے کے بالائی حصے میں ہوں گے اور 23 تاریخ کو آپ کا کریئر کا گھر طاقتور ہوگا جس سے پیشہ ورانہ حوالے سے آپ کے سالانہ دورِ عروج کا آغاز ہوگا۔ اب آپ گھر اور خاندان کے معاملات سے توجہ کم بھی کر دیں گے تو کوئی نقصان نہیں ہوگا۔ آپ اپنے سے بڑوں کے لئے شاگرد اور چھوٹوں کے لئے استاد کا رول ادا کریں گے جس سے آپ کے کریئر کو مزید ترقی ملے گی۔

23 تاریخ کے بعد صحت کے امور حساس صورتِ حال اختیار کر جائیں گے۔ ہمیشہ کی طرح، آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالتے رہیں تاکہ آپ کی توانائی روبہ زوال نہ ہو۔ آپ کا صحت کا سیارہ عطارد تیزی سے سفر کرتا ہے لیکن اس ماہ کا زیادہ تر حصہ وہ آپ کے دسویں گھر یعنی برج میزان میں گزارے گا۔ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں کے علاوہ گردوں اور کولہوں کو زیادہ توجہ دے کر آپ اپنی صحت کو بہتر بنا سکتے ہیں۔ دسویں گھر میں صحت کے سیارے کے قیام سے یہ فائدہ ہوگا کہ آپ اپنی صحت پر خاطر خواہ توجہ دیں گے۔ محبت کے مسائل اس دوران آپ کی جسمانی صحت پر

اثر انداز ہو سکتے ہیں، اس لئے اگر خدانخواستہ کوئی ایسا مسئلہ پیدا ہو تو جلد از جلد اسے حل کریں۔

مالی امور کی صورت حال ملی جلی رہے گی۔ ایک طرف تو مشتری سارا مہینہ آپ کے مالیاتی امور کے سیارے یورینس کے ساتھ نہایت سعد نظرات قائم کرے گا لیکن دوسری طرف 23 تاریخ کے بعد قلیل المدت سیارے اس کے مخالف نظر آئیں گے۔ ہمارے نزدیک اس کے معنی یہ ہیں کہ آپ کو خوشحالی ملے گی لیکن اس کے لئے آپ کو معمول سے زیادہ محنت کرنا پڑے گی۔

## اکتوبر

سعد تواریخ: 1, 2, 9, 10, 19, 20, 28, 29

دشوار تواریخ: 7, 8, 14, 15, 21, 22, 23

محبت کے لئے بہترین دن: 3, 4, 12, 13, 14, 15, 22, 23

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3, 4, 7, 8, 16, 17, 18, 26, 27, 31

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 12, 13, 21, 22, 23

اس ماہ کی دو بڑی خبریں ہیں۔ پہلی یہ کہ آپ کے کریئر کا دورِ عروج 23 تاریخ تک پوری آب و تاب سے جاری رہے گا۔ دوسری یہ کہ اس ماہ دو گرہن وقوع پذیر ہوں گے۔ 8 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ کو خصوصی طور پر متاثر کرے گا۔

چونکہ صحت کے معاملات بھی حساس ہیں، اس لئے بہتر ہوگا کہ آپ 23 تاریخ تک اپنی مصروفیات کم کر دیں۔ ایسے کاموں سے گریز کریں جن میں ذہن اور جسم پر دباؤ پڑتا ہو یا جن میں خطرے کا عنصر موجود ہو۔ یہ چاند گرہن آپ کے چوتھے یعنی گھر اور خاندان کے خانے میں لگے گا اور یورینس اور پلوٹو دونوں پر اثر ڈالے گا (خاص طور پر یورینس پر)۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ گھر اور خاندان میں چند غیر معمولی واقعات کے ظہور کا امکان بڑھ جائے گا۔ والدین اور بزرگ بھی اس مناقشے میں شامل ہو سکتے ہیں۔ گھر والوں کے مزاج میں معمول سے زیادہ تنک مزاجی نظر آئیگی۔

چونکہ چاند کا آپکا محبت کا سیارہ بھی ہے، لہٰذا اس حوالے سے بھی آپکی آزمائش ہوگی۔ ایسے ایشوز ابھر کر سامنے آئیں گے جنکے بارے میں آپ نے پہلے سوچا نہ تھا لیکن اب انہیں سلجھانا ضروری ہوگا۔ ایسی آزمائشیں عموماً تعلق کو پہلے سے زیادہ مضبوط کر دیا کرتی ہیں۔

یورینس پر ہونے والے اثر کے تحت آپ اپنے مالی امور میں ڈرامائی تبدیلیاں لا سکتے ہیں یا

آپ کو غیر معمولی حالات سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ زیادہ امکان اس بات کا ہے کہ مالی امور میں آپ کی سوچ اور منصوبہ بندی حقیقت سے میل نہیں کھاتے تھے اور اب آپ کو اس نقص کی اصلاح کرنا پڑے گی۔ یہ عمل آخر میں آپ ہی کو فائدہ دے گا لیکن اس سے گزرنا آپ کے لئے خاصا تلخ تجربہ ثابت ہو سکتا ہے۔ پلوٹو پر پڑنے والے اثرات کے تحت آپ کے دوستوں کی زندگیوں میں غیر معمولی حالات پیدا ہوں گے اور آپ کے دوستانہ تعلقات کی آزمائش ہوگی۔ جو تعلقات مضبوط بنیادوں پر استوار ہوں گے، وہ اور مستحکم ہو جائیں گے، اس کے برعکس تعلقات ختم ہو جائیں گے۔ تمام جدی افراد اس گرہن سے متاثر ہوں گے لیکن 4 سے 7 جنوری کے درمیان پیدا ہونے والوں پر اس کا خصوصی اثر پڑے گا۔

23 تاریخ کا سورج گرہن اتنا شدید نہیں ہوگا لیکن اس کے ایام میں اپنی مصروفیات کم کر دینے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ یہ گرہن آپ کے گیارہویں یعنی دوستیوں کے گھر میں لگے گا اور آپ کی دوستیوں کی ایک بار پھر آزمائش ہوگی۔ اگر کمپیوٹر یا ہائی ٹیک اشیاء استعمال کرتے ہیں تو ان میں بھی مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ ایسے مسائل بعض اوقات بہت تنگ کرتے ہیں۔ اس سلسلے میں پہلے سے احتیاطی تدابیر اختیار کر لی جائیں تو آپ کسی غیر متوقع نقصان سے بچ سکتے ہیں۔ چونکہ سورج آپ کے آٹھویں گھر کا حکمران ہے، اس لئے ہر سورج گرہن کسی نہ کسی انداز میں موت سے آپ کا آمنا سامنا کراتا ہے۔ جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، ایسے ٹکراؤ آپ کو زندگی اور موت کو بہتر انداز میں سمجھنے میں مدد دیتے ہیں۔

**نومبر**

سعد تواریخ: 6, 7, 15, 16, 17, 25, 26

دشوار تواریخ: 4, 5, 10, 11, 18, 19

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 10, 11, 12, 21, 22, 23

مالی معاملات کے لئے بہترین دن: 4, 5, 13, 14, 22, 23, 27, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 2, 3, 11, 12, 18, 19, 22, 23

ویسے کہنے کو چاند گرہن اور سورج گرہن گزشتہ ماہ وقوع پذیر ہوئے تھے لیکن ان کے کچھ مابعد اثرات آپ کو (اور دنیا کو) اس ماہ میں محسوس ہوں گے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ کچھ سیارے ان

گرہنوں کے مقامات سے گزرتے ہوئے انہیں پھر سے متحرک کریں گے۔

یورینس پورا مہینہ (بلکہ سال) ایک گرہن کے مقام پر موجود رہے گا۔ نتیجتاً مالی امور میں غیر معمولی تبدیلیاں آئیں گی اور عدم استحکام پیدا ہوگا۔ آپ کی خوشحالی پر لیکن کوئی خاص اثر نہیں پڑیگا (خصوصاً 22 تاریخ کے بعد)، بس اتنا ہوگا کہ راستے میں چند غیر متوقع رکاوٹیں آ جائیں گی۔ ان کیلئے ذہنی طور پر تیار رہئے۔ کمپیوٹر اور ہائی ٹیک مصنوعات بھی مسائل پیدا کرسکتی ہیں۔

مریخ 14 سے 17 تاریخ کے درمیان ایک گرہن کے مقام کو دوبارہ متحرک کرے گا جس کے نتیجے میں گھر اور خاندان کے محاذ پر غیر معمولی حالات پیدا ہوں گے۔ ان ایام میں ڈرائیونگ کرتے وقت بھی محتاط رہئے۔ مریخ 30 ستمبر سے حدود سے باہر ہے اور 21 تاریخ تک رہے گا۔ ان دنوں خاندان کے اراکین اپنی عمومی سرحدوں سے باہر نکل رہے ہیں اور ان کے مسائل کے حل بھی ''آؤٹ آف دا باکس'' تلاش کرنا پڑیں گے۔

عطارد 8 سے 10 تاریخ تک ایک گرہن کے مقام کو دوبارہ متحرک کرے گا۔ ان ایام میں غیر ضروری غیر ملکی سفر سے پرہیز کریں۔ یہ واقعہ آپ کی جائے کار میں اتھل پتھل پیدا کرسکتا ہے اور آپ کو صحت کے معمولات میں تبدیلیاں لانے پر مجبور کرسکتا ہے۔

صحت کے معاملات اس ماہ بہت بہتر ہوں گے۔ عطارد اپنی مخصوص تیز رفتار پر سفر کرے گا لیکن اس ماہ کا زیادہ تر حصہ برج عقرب میں گزارے گا یعنی 8 سے 28 تاریخ تک۔ جسمانی، ذہنی اور جذباتی تطہیر کے عمل نہایت کامیاب رہیں گے۔ 8 تاریخ سے پہلے گردوں اور کولہوں پر توجہ دے کر اور 28 تاریخ کے بعد روحانی شفا کے طریقوں سے رجوع کر کے آپ بہت فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔

معاملاتِ محبت میں استحکام رہے گا۔ چاند کے بڑھنے کے دنوں میں آپ کی شخصی کشش میں اضافہ دیکھنے میں آئے گا۔ 8 سے 14 تاریخ تک گاڑی احتیاط سے چلایئے اور گھر والوں کے ساتھ معاملت میں صبر و تحمل کا مظاہرہ کیجئے۔ انہیں بھی ہدایت کیجئے کہ وہ ان دنوں میں خطرات مول لینے سے گریز کریں۔

## دسمبر

سعد تواریخ: 3, 4, 13, 14, 22, 23, 30, 31

دشوار تواریخ: 1, 2, 8, 9, 15, 16, 28, 29

محبت کیلئے بہترین دن: 1, 2, 8, 9, 10, 11, 12, 13, 20, 21, 22, 30, 31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 20, 21, 24, 25, 28, 29

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 12, 13, 15, 16, 21, 22, 30, 31

دسمبر میں حالات مجموعی طور پر خوشگوار رہیں گے تاہم معاملات بڑی تبدیلیوں کی طرف بڑھ رہے ہیں۔ آپ کے زائچے کا حکمران زحل برج عقرب سے نکل کر برج قوس میں یعنی گیارہویں گھر سے نکل کر بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہاں یہ ڈھائی سال گزارے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آنے والے سالوں میں آپ کی زندگی میں روحانیت کا عنصر غیر معمولی اہمیت حاصل کر جائے گا۔ آپ کا بارہواں یعنی روحانیت کا گھر گزشتہ ماہ کے آخر میں قوت میں آیا اور اس ماہ کی 22 تاریخ تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ چنانچہ روحانی اعتبار سے آپ ایک غیر معمولی دور میں ہیں اور آپ کو اس کے اثرات محسوس ہو رہے ہیں (یہ سلسلہ آئندہ چند سال تک جاری رہے گا)۔ خوابوں کی دنیا پہلے سے زیادہ متحرک اور پیش بین ہو جائے گی۔ غیر معمولی اور مافوق الفطرت واقعات سے سابقہ پڑنے کا امکان بڑھ جائے گا۔ راہ سلوک کے مسافروں پر نئے انکشافات ہوں گے اور انہیں کامیابیاں نصیب ہوں گی۔ اگر آپ اس راہ پر گامزن نہیں تو عین ممکن ہے کہ آنے والے سالوں میں ہو جائیں۔

جدی بڑے عملی اور حقیقت پسند لوگ ہوتے ہیں۔ ان دیکھی چیزوں پر ایمان لانا ان کیلئے بہت مشکل ہوتا ہے۔ جبکہ روحانیت کی دنیا میں اس سے بالکل مختلف رویہ اپنانا پڑتا ہے۔ یہاں کے لوگوں کا کہنا ہے کہ مادی دنیا حقیقت کا بہت چھوٹا سا حصہ ہے بلکہ اس کی حیثیت ایک سراب سے زیادہ کچھ نہیں۔ جدی افراد اپنے مقاصد زیادہ تر مالی وسائل سے حاصل کرتے ہیں جبکہ روحانی دنیا میں غیبی وسائل پر بھروسہ کیا جاتا ہے۔ چنانچہ جب جدی افراد کی زندگی میں روحانیت داخل ہوتی ہے تو انہیں سنبھلنے کیلئے اپنے رویے، سوچ اور عمل میں بہت سی تبدیلیاں کرنا پڑتی ہیں۔ تاہم ایک مرتبہ جب وہ اس طرف راغب ہو جاتے ہیں تو عموماً کامیاب رہتے ہیں۔

صحت اس ماہ اچھی رہے گی خصوصاً 22 تاریخ کے بعد۔ کئی سیارے آپ کے برج میں قیام پذیر ہیں یا یہاں سے گزر رہے ہیں۔ آپ کو قدرت کی پشت پناہی حاصل ہے۔ آپ زیادہ اعتماد اور احترام الذات محسوس کرتے ہیں۔ آپ کی شخصی کشش میں بھی اضافہ ہوا ہے۔ 17 تاریخ تک جگر

اور رانوں اور اس کے بعد ریڑھ کی ہڈی، گھٹنوں، دانتوں، ہڈیوں اور جلد پر توجہ دے کر آپ اپنی صحت کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔

یورینس اس ماہ بھی گرہن کے پرانے مقام پر موجود ہے لہٰذا مالی امور میں بہت سی تبدیلیاں آ رہی ہیں اور عدم استحکام کا سا عالم ہے۔ 22 تاریخ تک آمدن سہولت سے حاصل ہو گی لیکن اس کے بعد اسے برقرار رکھنے کے لئے آپ کو پہلے سے زیادہ محنت کرنا پڑے گی۔ 21 تاریخ کو یورینس تنزل میں چلا جائے گا۔ مالی امور میں اعتماد پہلے جیسا نہیں رہے گا اور یہ زحمت کے بھیس میں رحمت ہو گی۔ اس کے نتیجے میں آپ مالی حوالے سے کوئی بھی فیصلہ کرنے سے پہلے زیادہ توجہ، احتیاط اور وقت سے کام لیں گے اور یوں غلط فیصلوں کا امکان کم ہو جائے گا۔ 22 تاریخ کے بعد آمدن کی رفتار کسی قدر سست پڑ جائے گی۔





# برج دلو

## پیدائش 20 جنوری تا 18 فروری

### نمایاں رجحانات

زحل اکتوبر 2012ء سے آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں مقیم ہے اور اگلا تقریباً پورا سال (24 دسمبر تک) یہیں گزارے گا۔ اس کے اثرات کریئر میں رکاوٹیں پیدا کریں گے لیکن اگر ان سے مناسب انداز میں نمٹا گیا تو حاصل ہونے والی کامیابی دیرپا ہوگی۔ جون 2013ء میں مشتری کی برج سرطان میں آمد کے بعد آپ خوشحالی کے ایک دور میں داخل ہوئے جو اگلے سال کے ایک نمایاں حصے تک جاری رہے گا۔ آپ میں سے کئی ایک پسندیدہ ملازمتیں مل گئیں اور اگر نہیں ملیں، تو اس سال ملنے کا امکان قوی ہے۔

نپ چون فروری 2012ء سے آپ کے دولت کے گھر میں موجود ہے اور کئی سال تک وہاں رہے گا۔ اس کے اثرات کے تحت مالی معاملات میں آپ کا وجدان بہت تیز ہو گیا ہے اور آپ دولت کے روحانی پہلو کی گہری تفہیم حاصل کر رہے ہیں۔ یہ ایک طویل المدت رجحان ہے جو اگلے کئی سال تک جاری رہے گا۔ 16 جولائی کو مشتری آپ کے ساتویں یعنی محبت، ازدواجی تعلقات اور سماجی مصروفیات کے گھر میں داخل ہوگا۔ اس سے معاملاتِ محبت میں بہتری اور وسعت آئے گی اور یہ سلسلہ اگلے سال تک جاری رہے گا۔ یوں سمجھئے کہ محبت آپ کے تعاقب میں ہے اور آپ کو اس کے لئے تیار کیا جا رہا ہے۔

اس سال صحت مجموعی طور پر اچھی رہے گی تاہم 16 جولائی کے بعد دو طویل المدت سیارے آپ پر مخالفانہ نظر ڈالیں گے، اس لئے آپ کو اس طرف زیادہ توجہ دینا پڑے گی۔

آپ کا حکمران سیارہ یورینس 26 جولائی تک ایک بڑی تربیع میں شامل رہے گا جو کہ ایک غیر معمولی بات ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ آپ ذاتی سطح پر کسی بہت بڑے منصوبے کا حصہ ہیں۔ یہ ایک ایسا کام ہے جو آپ خود اپنے لئے کر رہے ہیں۔ اس سال آپ کی دلچسپی کے مراکز میں 16 جولائی

تک مالیات، ابلاغ و مواصلات اور ذہنی مشاغل، صحت اور کام، اور اس تاریخ کے بعد محبت اور رومانس، کریئر اور روحانیت شامل رہیں گے۔

## صحت

(یاد رہے کہ ہم علم طب کے حوالہ سے نہیں بلکہ علم نجوم کے حوالہ سے بات کر رہے ہیں۔ ماضی قدیم میں یہ دونوں نکات ہائے نظر ایک ہی تھے مگر اب ان میں خاصا فرق پیدا ہو گیا ہے۔ لہٰذا طبی نکتہ نظر حاصل کرنے کیلئے اپنے ڈاکٹر سے رجوع کیجئے۔)

صحت و توانائی کے معاملات آگے چل کر یعنی 16 جولائی کے بعد پیچیدہ ہو جائیں گے لیکن مجموعی طور پر آپ کی صحت اچھی نظر آتی ہے۔ آپ کا چھٹا یعنی صحت کا گھر جولائی تک قوت میں رہے گا یعنی آپ ان معاملات پر خاطر خواہ توجہ دیں گے۔ یہ اضافی توجہ آگے چل کر آپ کے کام آئے گی۔

جیسا کہ آپ جانتے ہیں کہ صحت کو بہتر بنانے اور مسائل کو بڑھنے سے روکنے کے لئے آپ بہت کچھ کر سکتے ہیں۔ اس سال آپ کو ان اعضاء پر زیادہ توجہ دینی چاہئے: دل (پورا سال لیکن خصوصاً 16 جولائی کے بعد)۔ فکر و تشویش سے بچیے، دل کے تمام عوارض انہی کی وجہ سے پیدا ہوتے ہیں۔ تھوڑی سی مشق کر لیجئے تو تشویش زدہ ہوئے بغیر بھی معاملات کو سلجھایا جا سکتا ہے۔ فکرمند رہنا محض ایک ذہنی عادت ہوتی ہے جس سے پیچھا چھڑایا جا سکتا ہے۔ دنیا والے اسے ''نارمل'' سمجھتے ہیں لیکن روحانیت کے نکتہ نظر سے یہ ایک عارضہ ہے۔

اپنے ٹخنوں اور پنڈلیوں پر بھی توجہ دیجئے۔ یہ آپ کے لئے ہمیشہ اہم رہیں گے۔ ان کا باقاعدگی سے مساج کیجئے اور ورزش کرتے وقت ٹخنوں کو زیادہ سپورٹ فراہم کیجئے۔ سینہ اور معدہ بھی ہمیشہ اہمیت کے حامل رہتے ہیں۔ اپنے لئے اچھی خوراک کا انتخاب کرنا بھی آپ کے لئے اتنا ہی اہم ہے جتنا کہ خوراک کو اچھے طریقے سے کھانا۔ کبھی عجلت اور جلد بازی میں کھانا مت کھایئے ورنہ یہ اچھی طرح سے ہضم نہیں ہوگا اور اگر اچھی طرح سے ہضم نہیں ہوگا تو آپ کو خاطر خواہ توانائی حاصل نہیں ہوگی۔

16 جولائی تک جگر اور رانیں بھی اہمیت کی حامل رہیں گی۔ رانوں کا باقاعدگی سے مساج کیجئے اور ایسی خوراک کھایئے جو جگر کی تطہیر میں معاون ثابت ہو سکے۔

صحت برقرار رکھنے کے لئے یہ بہت ضروری ہے کہ آپ ذہنی طور پر پُرسکون اور خوش رہیں۔ ایسا کہنا آسان ہے اور کرنا مشکل لیکن اگر مسلسل پریکٹس کی جائے تو اس کٹھن مرحلے کو بتدریج عبور کیا جا سکتا ہے۔ جذباتی انتشار آپ کے لئے جسمانی تکلیف کا پیش خیمہ ہوتا ہے، اس لئے اپنے محسوسات پر نظر رکھیے اور کوئی منفی بات محسوس ہو تو فوراً اس کا تدارک کیجئے۔

اچھے گھریلو تعلقات اور ہم آہنگی آپ کے لئے ہمیشہ اہم رہے ہیں۔ یہاں کھڑے ہونے والے مسائل آپ کی جسمانی صحت کو بڑی تیزی سے متاثر کر سکتے ہیں۔ یہاں بھی ہمارا وہی مشورہ ہے کہ کوئی مسئلہ پیدا ہوتا نظر آئے تو جلد از جلد اس کا تدارک کیجئے۔

چاند آپ کا صحت کا سیارہ ہے اور اس کی رفتار باقی سب سے سیاروں سے کہیں زیادہ تیز ہوتی ہے۔ ایک مہینے میں یہ آپ کے زائچے کے تمام برجوں اور گھروں سے گزر جاتا ہے۔ یہ گھٹتا اور بڑھتا بھی ہے۔ ان خصوصیات کی بدولت یہ بڑی تیزی سے سعد و مخالف نظرات وصول کرتا اور دیتا ہے۔ نتیجتاً آپ کی صحت کے معاملات میں کئی قلیل المدت رجحانات نمودار ہوتے رہتے ہیں جن پر ماہ بہ ماہ رپورٹوں میں گفتگو کرنا ہی مناسب رہے گا۔

صحت کے حوالے سے سعد اعداد 2، 4، 7 اور 9 ہیں۔

## گھر اور گھرانہ

آپ کا چوتھا یعنی گھر اور خاندان کا خانہ اس سال طاقتور نہیں ہوگا۔ صرف قلیل المدت سیارے اس میں سے گزریں گے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ اس سال یہ معاملا مستحکم رہیں گے۔ ہمارے نزدیک یہ ایک اچھی بات ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ اپنے موجودہ گھریلو حالات سے مطمئن ہیں اور کسی بڑی تبدیلی کی ضرورت محسوس نہیں کرتے۔ آپ چاہیں تو تبدیلی لا سکتے ہیں۔ قدرت نے اس معاملے میں اختیار آپ کے ہاتھ میں دیا ہے مگر ضرورت نظر نہیں آ رہی۔ اگر کوئی بڑی تبدیلی ہونا تھی تو 2011ء یا 2012ء میں ہوگئی۔ اب حالات پُرسکون نظر آتے ہیں۔

29 اپریل کو لگنے والا ایک سورج گرہن آپ کے چوتھے گھر میں وقوع پذیر ہوگا اور حالات میں تھوڑا بہت تلاطم پیدا کرے گا۔ اگر گھر میں یا گھریلو تعلقات میں کوئی نقص ہوگا تو ابھر کر سامنے آ جائے گا اور اس کی اصلاح کی جا سکے گی۔ تاہم اس کے نتیجے میں کوئی دیرپا تبدیلی پیدا ہونے کا امکان بہت کم ہے کیونکہ کسی دوسرے سیارے کی سپورٹ اسے حاصل نہیں۔

صحت برقرار رکھنے کے لئے یہ بہت ضروری ہے کہ آپ ذہنی طور پر پُرسکون اور خوش رہیں۔ ایسا کہنا آسان ہے اور کرنا مشکل لیکن اگر مسلسل پریکٹس کی جائے تو اس کٹھن مرحلے کو بتدریج عبور کیا جا سکتا ہے۔ جذباتی انتشار آپ کے لئے جسمانی تکلیف کا پیش خیمہ ہوتا ہے، اس لئے اپنے محسوسات پر نظر رکھیے اور کوئی منفی بات محسوس ہو تو فوراً اس کا تدارک کیجئے۔

اچھے گھریلو تعلقات اور ہم آہنگی آپ کے لئے ہمیشہ اہم رہے ہیں۔ یہاں کھڑے ہونے والے مسائل آپ کی جسمانی صحت کو بڑی تیزی سے متاثر کر سکتے ہیں۔ یہاں بھی ہمارا وہی مشورہ ہے کہ کوئی مسئلہ پیدا ہوتا نظر آئے تو جلد از جلد اس کا تدارک کیجئے۔

چاند آپ کا صحت کا سیارہ ہے اور اس کی رفتار باقی سب سے سیاروں سے کہیں زیادہ تیز ہوتی ہے۔ ایک مہینے میں یہ آپ کے زائچے کے تمام برجوں اور گھروں سے گزر جاتا ہے۔ یہ گھٹتا اور بڑھتا بھی ہے۔ ان خصوصیات کی بدولت یہ بڑی تیزی سے سعد و مخالف نظرات وصول کرتا اور دیتا ہے۔ نتیجتاً آپ کی صحت کے معاملات میں کئی قلیل المدت رجحانات نموودار ہوتے رہتے ہیں جن پر ماہ بہ ماہ رپورٹوں میں گفتگو کرنا ہی مناسب رہے گا۔

صحت کے حوالے سے سعد اعداد 2، 4، 7 اور 9 ہیں۔

## گھر اور گھرانہ

آپ کا چوتھا یعنی گھر اور خاندان کا خانہ اس سال طاقتور نہیں ہوگا۔ صرف قلیل المدت سیارے اس میں سے گزریں گے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ اس سال یہ معاملات مستحکم رہیں گے۔ ہمارے نزدیک یہ ایک اچھی بات ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ اپنے موجودہ گھریلو حالات سے مطمئن ہیں اور کسی بڑی تبدیلی کی ضرورت محسوس نہیں کرتے۔ آپ چاہیں تو تبدیلی لا سکتے ہیں۔ قدرت نے اس معاملے میں اختیار آپ کے ہاتھ میں دیا ہے مگر ضرورت نظر نہیں آ رہی۔ اگر کوئی بڑی تبدیلی ہونا تھی تو 2011ء یا 2012ء میں ہوگئی۔ اب حالات پُرسکون نظر آتے ہیں۔

29 اپریل کو لگنے والا ایک سورج گرہن آپ کے چوتھے گھر میں وقوع پذیر ہوگا اور حالات میں تھوڑا بہت تلاطم پیدا کرے گا۔ اگر گھر میں یا گھریلو تعلقات میں کوئی نقص ہوگا تو ابھر کر سامنے آ جائے گا اور اس کی اصلاح کی جا سکے گی۔ تاہم اس کے نتیجے میں کوئی دیرپا تبدیلی پیدا ہونے کا امکان بہت کم ہے کیونکہ کسی دوسرے سیارے کی سپورٹ اسے حاصل نہیں۔

زہرہ آپکا خاندانی امور کا سیارہ ہے۔ اسکی رفتار بھی تیز ہوتی ہے اور ایک سال کے دوران یہ آپ کے پورے زائچے میں سے گزر جاتا ہے۔ اسلئے گھریلو معاملات میں بھی کئی قلیل المدت رجحانات زہرہ کی پوزیشن کے حساب سے پیدا ہونگے۔ ان پر بہتر گفتگو بعد میں کی جاسکتی ہے۔

جنوری کا پورا مہینہ زہرہ تنزلی کے عالم میں گزارے گا۔ اس لئے ان دنوں گھر یا خاندان کے بارے میں کوئی اہم فیصلہ کرنے سے گریز کریں۔ اس کے بجائے حقائق جمع کریں، حالات کا اچھی طرح سے جائزہ لیں اور اپنی سوچ واضح کریں۔ جب یہ کام ہو جائے گا تو زہرہ کے تنزل سے نکلنے کے بعد آپ اس سلسلے میں کوئی بہتر اقدام کرنے کی پوزیشن میں ہوں گے۔

آپ کے والدین کی شادی (اور کاروباری شراکتیں) اس سال سخت آزمائش سے گزر رہی ہے۔ کچھ ایسی ہی کیفیت گزشتہ سال بھی تھی۔ ان رفاقتوں کو جانبر ہونے کے لئے بہت سی محنت اور کوشش درکار ہوگی۔ بہن بھائی بھی بے چین اور بغاوت پر آمادہ نظر آتے ہیں۔

## کریئر اور مالی معاملات

آپ کا دولت کا گھر گزشتہ چند سال سے قوت میں ہے اور آئندہ کئی سال تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ مالی امور پر آپ کا موجودہ فوکس آپ کی کامیابی کی ضمانت ہے۔ ہمارے نزدیک سعد نظرات اتنی اہم نہیں ہوتیں جتنا کہ فوکس اور دلچسپی ہوتے ہیں۔ جب دلچسپی ہوتی ہے تو کام کرنے کی تحریک ہوتی ہے اور جب تحریک ہوتی ہے تو انسان مشکل حالات میں بھی کامیابی حاصل کر لیتا ہے۔

گزشتہ سال آپ کو سعد نظرات بھی حاصل تھیں اور کام کرنے کی تحریک بھی۔ اس لئے خوشحالی آپ کی زندگی میں چھائی رہی۔ اس سال 16 جولائی تک یہی حالات رہیں گے۔ آپ کے اخراجات میں اضافہ یقیناً ہوا ہے لیکن اس کے ساتھ آمدن میں بھی ہوا ہے۔

نپ چون آپ کا مالی امور کا سیارہ ہے جو دیگر تمام سیاروں سے بڑھ کر روحانیت کا عنصر رکھتا ہے، اس لئے دولت کا روحانی پہلو ہمیشہ آپ کے لئے اہمیت کا حامل رہا ہے۔ فروری 2012ء میں نپ چون اپنے برج یعنی حوت میں داخل ہوا، اس کے بعد سے دولت کے روحانی پہلو میں آپ کی دلچسپی اور بھی بڑھ گئی ہے، اور غالباً آپ کو روحانی طریقوں پر عمل کرنے سے اچھے نتائج بھی حاصل ہو رہے ہیں۔ آپ کا وجدان ہمیشہ اچھا رہا ہے (نپ چون وجدان کا سیارہ بھی ہے) لیکن اس سال

اس میں غیر معمولی شدت ہوگی۔ آپ کے روحانی سیارے زحل اور نپ چون کے درمیان اکتوبر 2012ء سے سعد نظرات کا تبادلہ ہو رہا ہے۔

مالی امور میں آپ کے کام کرنے کا انداز دوسروں سے مختلف ہے لیکن کامیاب بھی ہے۔ آپ کے ساتھی آپ کے طریقوں پر حیران بھی ہوتے ہیں اور آپ کی کامیابی پر سر بھی کھجاتے ہیں۔ آپ ''نارمل'' قسم کے طریقوں میں دلچسپی نہیں رکھتے، اس کے باوجود کامیاب رہتے ہیں۔ جب انسان کا وجدان اچھا ہوتا ہے تو وہ ایک لمحے میں وہ کامیابی حاصل کر لیتا ہے جس کے لئے دوسروں کو کئی سال محنت اور منصوبہ بندی کرنا پڑتی ہے۔

مشتری گزشتہ سال جون سے آپ کے چھٹے یعنی صحت اور کام کے گھر میں ہے اور اس سال جولائی تک یہاں رہے گا۔ اس سے ملازمت کے اچھے مواقع پیدا ہونے کا اشارہ ملتا ہے۔ آپ میں سے کئی ایک گزشتہ سال اچھی ملازمتیں حاصل کرنے میں کامیاب رہے اور اگر نہیں، تو اس سال ہو جائیں گے۔ آپ میں سے جو خود آجر ہیں، وہ اپنی افرادی قوت کو وسعت دے رہے ہیں۔ دوست اور سماجی تعلقات مالی امور میں خاصے اہم نظر آتے ہیں اور ان کی طرف سپورٹ بھی مل رہی ہے۔

زحل اکتوبر 2012ء سے آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں ہے۔ اس کے نتیجے میں کریئر میں رکاوٹیں پیدا ہوتی ہیں لیکن اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ کو کریئر میں جو بھی کامیابی حاصل ہوئی وہ خالصتاً آپ کی اہلیت اور محنت کا نتیجہ ہے۔ آپ کے تعلقات آپ کے لئے دروازے کھول سکتے ہیں لیکن آخر میں آپ کو کام کر کے دکھانا پڑتا ہے۔ میرٹ کامیاب ہوتا ہے، اور اس سال خاص طور پر۔

زحل آپ کا روحانی امور کا سیارہ ہے اور اس وقت آپ کے کریئر پر اثر انداز ہو رہا ہے۔ روحانیت کا عمومی حکمران سیارہ نپ چون آپ کے مالی امور پر حکمران ہے۔ لہٰذا مالی امور کے ساتھ ساتھ کریئر میں بھی روحانی جہت کو ایک خاص اہمیت حاصل ہے۔ اگر آپ اپنے کام کو بہت زیادہ ''دنیاوی'' سمجھتے ہیں تو پھر فلاحی کاموں میں زیادہ سے زیادہ حصہ لیجئے۔ اس سے آپکے کریئر پر نہایت صحتمند اثر پڑیگا۔ مالی امور کے حوالے سے سعد اعداد 1، 12 اور 18 ہیں۔

## محبت اور معاشرت

اس سال ان معاملات کا آغاز سست رفتاری سے ہوگا۔ کوئی آفت نہیں آئے گی لیکن کوئی

جنت بھی نازل نہیں ہوگی۔ معاملات محبت مستحکم رہیں گے۔ یہ دراصل تیاری کا وقت ہے۔ 16 جولائی کو مشتری آپ کے ساتویں یعنی محبت اور رومان کے گھر میں رہے گا اور بقیہ پورا سال وہاں گزارے گا۔ نہ صرف یہ بلکہ یہ یورینس کے ساتھ نہایت سعد نظرات بھی قائم کرے گا جو کہ آپ کے زائچے کا حکمران ہے۔ چنانچہ محبت کی راہیں کھلیں گی۔ شادیاں ہوں گی، سنجیدہ تعلق بنیں گے۔ رومان کے رنگ ہر طرف اڑیں گے۔

مشتری آپ کا دوستیوں کا سیارہ ہے۔ ساتویں گھر میں اس کی آمد سے ہمیں کئی پیغام ملتے ہیں۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ رومانی مواقع دوستوں کے ذریعے مل سکتے ہیں (جو اس وقت کیوپڈ جیسا کردار ادا کرتے نظر آتے ہیں)۔ بعض اوقات اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ کوئی موجودہ دوستی آگے چل کر محبت میں تبدیل ہوسکتی ہے۔

اجتماعی سرگرمیوں کے دوران بھی محبت سے آپ کا واسطہ پڑ سکتا ہے۔ ایسی سرگرمیاں آپ کو ویسے بھی بہت پسند ہیں۔ اس سے ہمیں جو اشارہ ملتا ہے وہ یہ ہے کہ آپ کو اپنے چہرے پر کوئی ماسک چڑھانے کی ضرورت نہیں۔ جو ہیں، بس وہی رہیں۔ اپنا کام کریں اور دیکھیں کہ بغیر کسی منصوبہ بندی کے محبت کیسے آپ کی زندگی میں گھس آتی ہے۔

ساتویں گھر میں مشتری کی موجودی محبت کے حوالے سے آپ کے رویئے اور ضرورتوں کو ظاہر کرتی ہے۔ یہاں رہ کر مشتری آپ کے فطری رویئوں کو تقویت دے گا۔ آپ کو محبت میں دوستی بھی چاہئے۔ خالی رومان کافی نہیں ہوگا۔ آپ چاہتے ہیں کہ آپ اور آپ کا محبوب محض ''روح کے ساتھی'' نہیں بلکہ ''ٹیم کے ساتھی'' بھی ہیں۔ یعنی آپ دونوں ایک دوسرے کے ہم پلہ ہیں۔

آپ کی محبت پر مشتری کا اثر آپ کو ایسے افراد کی طرف راغب ہونے پر مجبور کرے گا جو پڑھے لکھے، سلجھے ہوئے اور دانش رکھنے والے ہیں۔ ایسی محبت آپ کو کسی غیر ملکی سرزمین میں بھی میسر آسکتی ہے۔ سورج آپ کا محبت کا سیارہ ہے۔ اس کی رفتار تیز ہے اور سال کے دوران یہ آپ کے زائچے کے ہر گھر اور ہر برج کا دورہ کرتا ہے۔ اس لئے محبت میں کئی قلیل المدت رجحانات پیدا ہوں گے جن کا انحصار سورج کی پوزیشن اور اسے ملنے والی نظرات پر ہوگا۔ ان پر بہتر گفتگو بعد میں کی جاسکے گی۔ محبت کے حوالے سے سعد اعداد 5، 6، 8 اور 19 ہیں۔

## شخصی اصلاح

اس سال دو حوالوں سے آپ کے وجدان کی تربیت ہو رہی ہے۔ ایک مالی حوالے سے اور دوسرا کریئر کے حوالے سے۔ آپ کے زائچے کے دو روحانی سیارے ان دونوں شعبوں میں اثر دکھا رہے ہیں۔

جب وجدان (جسے الوہی رہنمائی بھی کہا جاتا ہے) کسی معاملے میں شامل ہوتا ہے تو مادی دنیا کے اصول اور حقائق بے معنی ہو جاتے ہیں۔ وجدان اکثر ایسے راستوں کی طرف آپ کی رہنمائی کرتا ہے جو نام نہاد حقائق یا موجود حالات کے برعکس ہوتے ہیں۔ آپ کوئی گھٹیا یا دوسروں کو نقصان پہنچانے والی حرکت نہیں کریں گے لیکن ''منڈی کے حالات'' کو نظرانداز کر دیں گے۔ بے روزگاری کی صورتِ حال، حصص کا بھاؤ اور روایتی دانش جیسی چیزوں کی آپ کے نزدیک کوئی اہمیت نہیں ہوگی۔ یہ کام اتنا آسان نہیں۔ وجدان کے کہے پر چلنے کے لئے بڑے اعتماد اور یقین کی ضرورت ہوتی ہے۔ اکثر ہمیں ظاہری حالات اور ذاتی اندازوں سے ہٹ کر عمل کرنا پڑتا ہے۔ وجدان آپ کی رہنمائی کرتا ہے تو عقل کا ایک بڑا حصہ احتجاج میں چیخ پڑتا ہے۔ لیکن بعد میں پتہ چلتا ہے کہ وجدان کی کہی بات درست تھی اور مکمل ہو جانے کے بعد نہایت منطقی بھی نظر آنے لگتی ہے۔

اکثر لوگ دنیاوی عملی معاملات میں مثالیت پسندی کو جگہ دینے کے روادار نہیں ہوتے۔ اس کا احترام کیا جاتا ہے مگر یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اس کا کوئی ''فائدہ'' نہیں ہوتا۔ آپ ایسا رویہ نہیں رکھتے۔ آپ کے نزدیک مثالی راستہ ہی عملی راستہ ہوتا ہے۔ اب بھی یہی رویہ رکھے گا۔

دسویں یعنی کریئر کے گھر میں زحل کی موجودگی ظاہر کرتی ہے کہ اس حوالے سے زیادہ ذمہ داریاں لے رہے ہیں۔ زیادہ بوجھ اٹھا رہے ہیں۔ عام طور پر ہم نئی ذمہ داریوں سے گھبراتے ہیں اور ان سے بچنے کی کوشش کرتے ہیں لیکن اب ایسا کرنے کا وقت نہیں۔ جائز ذمہ داریوں کو قبول کیجئے اور نبھائیے۔ اس سے نہ صرف آپ کے کریئر کو فائدہ ہوگا بلکہ آپ کی شخصی نمو بھی ہوگی۔ آپ کو پتہ چلے گا کہ آپ کی قوت اور صلاحیت کی حد آپ کی سوچ سے بھی زیادہ ہے۔ آپ کی شخصیت کا دائرہ اور وسیع ہو جائے گا۔ قدرت کا منشا بھی یہی ہے۔ اگر کبھی ایسا لگے کہ ذمہ داریوں کا بوجھ بہت زیادہ ہو گیا ہے تو پھر ہر چیز خدا پر چھوڑ دیجئے۔ اگر آپ خلوصِ دل سے ایسا کریں گے اور ذہن میں کسی شک و شبے کو جگہ نہیں دیں گے تو آپ پُرسکون ہو جائیں گے اور آپ کے کریئر کے مسائل عجیب و غریب اور انوکھے طریقوں سے حل ہو جائیں گے۔ اس اصول کا اطلاق مالی امور پر بھی ہوتا ہے۔ ایک بار اللہ سے مدد مانگ کر تو دیکھئے، اگر آپ کے مسائل دیکھتے ہی دیکھتے حل نہ ہو گئے تو

پھر کہے گا۔

# ماہ بہ ماہ پیش گوئیاں

## جنوری

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 3, 4, 12, 13, 22, 23, 30, 31 |
| دشوار تواریخ: | 9, 10, 17, 18, 24, 25 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 1, 2, 9, 10, 17, 18, 19, 20, 28, 29 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 5, 6, 14, 15, 24, 25 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 1, 2, 9, 10, 19, 20, 24, 25 |

آپ کے سال کا آغاز کچھ یوں ہوگا کہ زائچے کے مشرقی حصے میں سیاروں کی قوت شباب پر ہوگی، اور یہ کیفیت اگلے ماہ تک جاری رہے گی۔ آپ شخصی آزادی و خودمختاری کے دورِ عروج میں ہیں۔ آپ کے پاس زندگی کے حالات و معاملات کو اپنی مرضی کے مطابق ترتیب دینے اور بنانے کا اختیار موجود ہے۔ اس ماہ زیادہ تر سیارے آگے کو سفر کر رہے ہیں، اس لئے آپ اپنے اہداف کی جانب تیزی سے پیش رفت کریں گے۔ اس وقت آپ کو دوسروں کی ضرورت بہت کم ہے، آپ کی ذاتی پہل کاری زیادہ اہمیت رکھتی ہے۔ ابھی دوسروں کے تعاون سے زیادہ اہمیت آپ کی ذاتی صلاحیت اور اہلیت کی ہے۔ خوش اخلاقی اور دوسروں کو ساتھ لے کر چلنا ہمیشہ اچھی بات ہوتی ہے لیکن اس وقت آپ کی ذاتی صلاحیتیں زیادہ اہم ہیں۔

اس ماہ کی 20 تاریخ کو سیاروں کی قوت زائچے کے بالائی حصے سے زیریں حصے کی طرف منتقل ہو جائے گی۔ خارجی مصروفیات اور کریئر پر سے آپ کا فوکس کم ہو جائے گا۔ اب آپ کی توجہ اپنی توانائیوں کو مجتمع کرنے اور خود کو تازہ دم کرنے پر مرکوز ہونی چاہئے تاکہ کریئر کے اگلے مرحلے کی تیاری کی جا سکے۔ یہ مرحلہ چھ ماہ کے بعد شروع ہوگا۔ 20 تاریخ کے بعد آپ کو چاہئے کہ اپنے گھر، خاندان اور جذباتی صحت کی طرف زیادہ توجہ دیں۔ آپ کا خاندانی امور کا سیارہ زہرہ سارا ماہ تنزل کی کیفیت میں رہے گا اس لئے اہم فیصلے یا تبدیلیاں کرنے کے لئے یہ کوئی موزوں وقت نہیں۔ مجموعی طور پر یہ مہینہ آسودگی سے عبارت ہوگا۔ 20 تاریخ کو ہی آپ تفریح و تلذذ کے دورِ عروج میں داخل ہوں گے تاکہ آپ کے جسم کی ضروریات پوری ہو سکیں۔

معاملاتِ محبت اس ماہ بہت اچھے رہیں گے۔ محبت آپ کے تعاقب میں ہے اور 20 تاریخ کے بعد آپ تک آ پہنچے گی۔ آپ کو اس سلسلے میں کوئی خاص کام کرنے کی ضرورت نہیں۔ ساتویں یعنی محبت اور رومانس کے گھر کا حکمران سیارہ اور پانچویں یعنی تفریح و تخلیق کے گھر کا حکمران سیارہ دونوں آپ کے اپنے برج میں ہیں۔ غیر شادی شدہ افراد کو رومانی مواقع میسر آئیں گے جن میں سے کوئی سنجیدہ نوعیت بھی اختیار کر سکتا ہے۔ جو لوگ پہلے سے کسی سنجیدہ تعلق میں ہیں، ان کے تعلق میں زیادہ مضبوطی پیدا ہوگی۔

آپ کی سالگرہ کے دن کے بعد سے نئے منصوبے شروع کرنے کے لئے وقت بہت سعد ہوگا خصوصاً 30 اور 31 تاریخ۔ صحت اس وقت بہت اچھی ہے۔ زیادہ تر سیارے آپ پر سعد نظرات ڈال رہے ہیں یا آپ سے لاتعلق ہیں۔ آپ کے اندر اتنی توانائی موجود ہے کہ اپنی مرضی کے کاموں کو مکمل کر سکیں۔ صحت کے معمولات بھی اچھے طریقے سے جاری رہیں گے۔

مالی امور اچھے انداز میں چلتے رہیں گے مگر ان میں کوئی خاص مثبت یا منفی بات وقوع پذیر نہیں ہوگی۔ یوں سمجھ لیجئے کہ حالات میں کوئی تبدیلی نہیں آئے گی۔

## فروری

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 8, 9, 18, 19, 26, 27 |
| دشوار تواریخ: | 5, 6, 7, 13, 14, 20, 21 |
| محبت کیلئے بہترین دن: | 5, 6, 7, 8, 9, 13, 14, 16, 17, 20, 24, 25, 28 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 1, 2, 10, 11, 12, 20, 21, 28 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 5, 6, 7, 15, 16, 20, 21, 24, 25 |

یہ مہینہ بھی آسودگی اور خوشحالی سے عبارت ہوگا۔ آپ کا تفریح و تلذذ کا دور 18 تاریخ تک جاری رہے گا۔ اسی تاریخ کو سورج آپ کے دوسرے یعنی دولت کے گھر میں داخل ہوگا اور مالی حوالے سے آپ کے سالانہ دورِ عروج کو شروع کرے گا۔ مالی امور گزشتہ چند ماہ سے اچھے انداز میں چل رہے ہیں اور اگرچہ پچھلا مہینہ کسی قدر سست رہا لیکن اب آپ اس محاذ پر پیش قدمی کر رہے ہیں۔ 22 سے 24 تاریخ تک سورج آپ کے مالی امور کے سیارے نپ چون کے ساتھ مل کر سفر کرے گا جس کے نتیجے میں آپ کو اپنے رفیقِ حیات اور دوستوں کی جانب سے مالی اعانت میسر

آئے گی۔ 18 تاریخ کے بعد سماجی تعلقات مالی امور میں آپ کے کام آئیں گے خصوصاً ان تواریخ میں جب نپ چون اور سورج ساتھ ساتھ ہوں گے۔ کاروباری شراکتیں شروع ہونے کا قوی امکان ہے۔ آپ کا مالی وجدان بہت تیز ہوگا۔

18 تاریخ تک غیر شادی شدہ افراد کو رومانی مواقع حاصل کرنے کے لئے کوئی خاص کوشش کرنے کی ضرورت نہیں۔ محبت خود ان کے پاس آئے گی۔ اس تاریخ کے بعد رومانی مواقع مالی امور کی انجام دہی کے دوران میسر آئیں گے۔ دونوں طرف سے محبت کا اظہار بھی مادی طریقوں سے ہوگا۔ تاہم اس محبت میں روحانیت کا عنصر بھی نمایاں ہوگا جس کے نتیجے میں معاملات پیچیدہ ہو جائیں گے۔ دولت کی اہمیت اپنی جگہ لیکن آپ کسی ایسے ساتھی کے خواہش مند بھی ہیں جو آپ کے ساتھ روحانی سطح پر ہم آہنگ ہو۔ یوں سمجھئے کہ آپ کو ایسے کروڑ پتی کی تلاش ہے جو شاعر بھی ہو۔ ایسے لوگ بہت کم ہوتے ہیں۔

6 تاریخ کو عطارد تنزل میں چلا جائے گا، ایسے میں قسمت آزمائی کے کھیلوں سے گریز کریں۔ مالی امور میں کوئی اہم فیصلہ کرنا ہو تو اس تاریخ سے پہلے کر لیں ورنہ اگلے ماہ کا انتظار کریں جب عطارد تنزل کی کیفیت سے نکل چکا ہوگا۔

صحت مجموعی طور پر اچھی رہے گی۔ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں پر عمل کر کے آپ اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ یکم سے 14 تاریخ تک یعنی چاند کے بڑھنے کے دنوں میں صحت و توانائی کی صورتِ حال بہت اچھی رہے گی۔ ملازمت کے متلاشیوں کو بھی ان دنوں میں اچھے مواقع میسر آئیں گے۔

## مارچ

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 7, 8, 17, 18, 26, 27 |
| دشوار تواریخ: | 5, 6, 12, 13, 19, 20 |
| محبت کیلئے بہتر دن: | 1, 2,7,10,11,12,13,17,18,21,22,26,27,30,31 |
| مالیات کیلئے بہترین دن: | 1, 2, 10, 11, 19, 20, 28, 29 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 5, 6, 15, 16, 19, 20, 24, 25 |

6 تاریخ کو زہرہ بھی زائچے کے زیریں حصے میں داخل ہو جائے گا چنانچہ اس حصے کی قوت میں

اور بھی اضافہ ہو جائے گا۔ اس حوالے سے کی جانے والی گزشتہ گفتگو کو ذہن میں رکھئے۔ کریئر کی اہمیت اپنی جگہ لیکن اس وقت جذباتی ہم آہنگی زیادہ ضروری ہے۔ اگر آپ کی جذباتی بنیاد کمزور ہوگی تو آپ کریئر میں بڑی کامیابیاں حاصل نہیں کر پائیں گے۔

6 تاریخ کو زہرہ آپ کے اپنے برج میں داخل ہوگا جو کہ معاملاتِ محبت کے لئے سعد اشارہ ہے۔ زہرہ کے اثرات کے تحت لباس وغیرہ میں آپ کا ذوق بہت اچھا ہو جائے گا اور آپ کے اندر ایک خاص طرح کا وقار پیدا ہوگا۔ زہرہ کی آمد اپنے ساتھ غیر ملکی سفر اور اچھے تعلیمی مواقع بھی لائے گی۔ مالی امور اس ماہ بھی اچھے رہیں گے کیونکہ اس حوالے سے آپ کا سالانہ دورِ عروج 20 تاریخ تک جاری رہے گا۔ آپ کو دوستوں اور رفیقِ حیات کی طرف سے بھرپور مالی سپورٹ ملے گی۔ مالی وجدان اب بھی بہت اچھا ہے۔

عطارد 21 سے 23 تاریخ تک آپ کے مالی امور کے سیارے کے ساتھ مل کر سفر کرے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ مالی امور کے متعلق اہم معلومات حاصل کریں گے اور آپ کو نت نئے آئیڈیاز سوجھیں گے۔ آپ کے بچے بھی اس ضمن میں آپ کی مدد کریں گے۔

محبت کا سیارہ 20 تاریخ تک آپ کے دولت کے گھر میں رہے گا۔ اس حوالے سے ہم نے گزشتہ ماہ جو گفتگو کی، اس پر دوبارہ ایک نظر ڈال لیجئے۔ اس تاریخ کے بعد یہ آپ کے تیسرے یعنی ابلاغ و مواصلات کے گھر میں داخل ہو جائے گا اور محبت کے حوالے سے آپ کے رویئے اور طرزِ فکر میں تبدیلی آ جائے گی۔ اب آپ کو کسی ایسے فرد کی تلاش ہوگی جس کے ساتھ اچھی گفتگو اور خیالات کا تبادلہ کیا جا سکے۔ دانشور ٹائپ لوگ، لکھاری، صحافی اور اساتذہ آپ کو زیادہ پسند آئیں گے۔ صحت اس ماہ بھی اچھی رہے گی خصوصاً کیم سے 16 تاریخ تک اور 30 اور 31 تاریخ کو صحت و توانائی کی صورتِ حال بہت اچھی ہوگی۔ ملازمت کے متلاشیوں کو بھی ان ایام میں اچھے مواقع میسر آئیں گے۔

30 تاریخ کو طلوع ہونے والا نیا چاند آپ کے تیسرے گھر میں ظاہر ہوگا اور آپ کے زائچے کے حکمران یورینس کے بہت نزدیک ہوگا۔ اس کے اثرات کے تحت طالب علم اپنی تعلیمی منصوبہ بندی کے متعلق زیادہ واضح انداز میں سوچ سکیں گے۔ اس کے علاوہ تفریح و تلذذ کا ایک مختصر سا دورِ عروج بھی آئے گا۔

## اپریل

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ | 3, 4, 5, 13, 14, 15, 22, 23 |
| دشوار تواریخ: | 1, 2, 8, 9, 10, 16, 17, 29, 30 |
| محبت کیلئے بہترین دن: | 4, 5, 6, 8, 9, 10, 16, 17,19,20,24,25,29, 30 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 6, 7, 16, 17, 24, 25 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 1, 2, 11, 12, 16, 17, 20, 21, 29, 30 |

20 اپریل کے بعد سے آپ کا چوتھا یعنی گھر اور خاندان کا خانہ بہت طاقتور ہو جائے گا۔ یہ نفسیاتی پیش رفت اور تفہیم حاصل کرنے کا وقت ہے اور 29 اپریل کو آپ کے چوتھے گھر میں لگنے والا سورج گرہن اس عمل کو مزید تیز کر دے گا۔ اس کے اثرات کے تحت ماضی کی تلخ یادیں ابھر کر سامنے آئیں گی تاکہ آپ ان کا سامنا کر کے ان کے زہریلے اثرات سے نجات حاصل کر سکیں۔ اس ماہ دو گرہن لگیں گے۔ 15 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ پر اتنا اثر نہیں ڈالے گا۔ یہ آپ کے نویں گھر میں لگے گا اور آپ کے دینی و مذہبی عقائد کی آزمائش کرے گا۔ بعض اوقات ان عقائد کو اصلاح کی ضرورت ہوتی ہے اور چاند گرہن ایسے ہی اصلاح طلب پہلوؤں کو سامنے لاتا ہے۔ یہ عمل چند دن میں نہیں بلکہ چند ماہ میں مکمل ہوتا ہے اور اس کے اثرات آپ کی پوری زندگی پر پڑتے ہیں۔

مریخ بھی اس گرہن سے متاثر ہوگا لہٰذا ابلاغ و مواصلات کے ذرائع میں مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ گرہن کے ایام میں گاڑی احتیاط سے چلائیں۔ چاند گرہن آپ کی جائے کار کو بھی متاثر کرتے ہیں اور بعض اوقات صحت کے حوالے سے خدشات پیدا کرتے ہیں۔ ان کے نتیجے میں آپ کے صحت کے معمولات اور خوراک میں بھی تبدیلیاں پیدا ہوتی ہیں۔

29 تاریخ کا سورج گرہن آپ کو زیادہ گہرے انداز میں متاثر کرے گا۔ 20 تاریخ کے بعد سے آپ کو ویسے بھی اپنی مصروفیات کم کر دینی چاہئیں، لیکن گرہن کے ایام میں خاص طور پر۔ جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، یہ گرہن آپ کے چوتھے گھر میں لگے گا اور آپ کے گھر اور خاندان کو متاثر کرے گا۔ ممکن ہے گھر میں کسی جگہ تعمیر و مرمت کی ضرورت پیش آ جائے۔ آپ کے گھر والوں خصوصاً بزرگوں کی زندگیوں میں غیر معمولی واقعات رونما ہوں گے اور حالات ان کے لئے خاصے کٹھن ہو

جائیں گے، اس لئے ان کے ساتھ معاملت کرنے میں معمول سے زیادہ تحمل و برداشت کا مظاہرہ کریں۔ ممکن ہے کہ ان ایام میں آپ کو خاصے خوفناک خواب آئیں لیکن ان پر زیادہ توجہ کی ضرورت نہیں۔ ہر سورج گرہن محبت کو متاثر کرتا ہے۔ ایسے میں جو تعلق مضبوط ہوتا ہے وہ قائم رہتا ہے اور جس کی بنیاد کمزور ہوتی ہے، وہ ختم ہو جاتا ہے۔

20 تاریخ کے بعد آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالیں۔ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں پر عمل کر کے اپنی صحت مزید بہتر بنائیں۔ یکم سے 15 تاریخ تک صحت و توانائی کی صورتِ حال بہت بہتر ہو گی۔

## مئی

سعد تواریخ: 1, 2, 11, 12, 19, 20, 28, 29

دشوار تواریخ: 5. 6, 13, 14, 26, 27

محبت کیلئے بہترین دن: 6, 7, 8, 9, 10, 13, 14, 17, 18, 24, 25,28,29

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3, 4, 5, 13, 14, 21, 22, 31

کریئر کے لئے بہترین دن: 8, 9, 13, 14, 17, 18, 26, 27

اس ماہ سیاروں کی قوت شخصی آزادی و خودمختاری کے مشرقی حصے سے نکل کر زائچے کے مغربی حصے کی طرف منتقل ہونا شروع ہو جائے گی جو سماجی تعلقات اور انحصار کا حصہ ہے۔ آپ کی شخصی آزادی اور خودانحصاری کا دور فی الوقت ختم ہوا۔ اب آپ کو دوسروں کو ساتھ لے کر چلنا ہو گا۔ اب تک آپ ذاتی صلاحیتوں کو اولیت دیتے چلے آ رہے تھے، لیکن اب حسن سلوک اور حسن اخلاق کو زیادہ اہمیت حاصل ہو گی۔

جب آپ تھیٹر میں کوئی ڈرامہ دیکھنے جاتے ہیں تو آپ کے سامنے وہاں کی سرگرمی کا صرف وہی حصہ آتا ہے جو سٹیج پر پیش کیا جا رہا ہوتا ہے۔ سٹیج کے پیچھے کیا کچھ ہو رہا ہوتا ہے، آپ اس سے بے خبر رہتے ہیں۔ جو ڈرامہ آپ دیکھ رہے ہوتے ہیں، وہ اسی ''پس پردہ'' کارروائی کا نتیجہ ہوتا ہے۔ اگر علم نجوم کی اصطلاح میں بات کی جائے تو اب آپ پس منظر میں رہ کر کام کریں گے۔ اس عمل کی اہمیت کو کمتر نہ سمجھئے۔ خارجی سرگرمیوں اور کریئر کا دور آنے ہی والا ہے۔ یہ اندرونی کام اسی کی تیاری ہے۔ اس کے بغیر آپ اپنی پیشہ ورانہ سرگرمیوں کو انجام نہیں دے پائیں گے۔ اس وقت

زائچے کے زیریں حصے میں سیاروں کی قوت شباب پر ہے۔ جو جذباتی آہنگ آپ اس وقت حاصل کر رہے ہیں، وہ آپ کے بہت کام آئے گا۔ اس وقت آپ کی ساری توجہ اسی پر مرکوز ہونی چاہئے۔

21 تاریخ صحت کے معاملات کو توجہ کی ضرورت رہے گی۔ اس کے بعد آپ کو اس میں نمایاں بہتری نظر آئے گی۔ اس سے پہلے آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالتے رہیں اور سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں پر عمل جاری رکھیں۔ معاملاتِ محبت اس ماہ کسی قدر حساس ہیں تاہم 21 تاریخ کے بعد ان میں بہتری آ جائے گی۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت آپ پر یا آپ کے محبوب پر ''موڈی'' کیفیت طاری ہے۔ جب موڈ خراب ہو تو انسان کو ہر تعلق برا معلوم ہوتا ہے، اور اچھے موڈ میں ہر تعلق اچھا لگتا ہے۔ حالانکہ دونوں باتیں درست نہیں۔ کوئی بھی تعلق مکمل طور پر اچھا نہیں ہو سکتا اور اگر مکمل طور پر خراب ہوتا تو اس وقت تک قائم نہ رہتا۔ غالباً ماضی کی کچھ باتیں سامنے آ کر آپ کو تنگ کر رہی ہیں۔ آپ کو چاہئے کہ حال میں زندہ رہیں۔ جب یہ بات آپ دونوں کی سمجھ میں آ جائے گی تو آپ کے مسائل خود بخود ختم ہو جائیں گے۔

## جون

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 7, 8, 16, 17, 24, 25, 26 |
| دشوار تواریخ: | 2, 3, 9, 10, 22, 23, 29, 30 |
| محبت کیلئے بہتر دن: | 2,3,5,6,7,8,14,15,16,17,23,24,27,28,29,30 |
| مالی معاملات کے لئے بہترین دن: | 1, 9, 10, 11, 18, 19, 27, 28 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 1, 9, 10, 18, 19, 27, 28 |

اس ماہ سیاروں کے تنزل کی شرح میں اضافہ ہو جائے گا۔ 9 تاریخ کے بعد 40 فیصد سیارے اس کیفیت میں ہوں گے۔ اس دور کو بھی ''پس منظر'' کی کارروائی کا دور سمجھا جانا چاہئے۔ اس کے بغیر کھیل آگے نہیں بڑھ سکتا۔ مجموعی طور پر دنیا میں بھی واقعات کی رفتار سست پڑ رہی ہے، اس لئے آپ کو بھی سکون کے اس وقفے سے لطف اٹھانا چاہئے۔ گزشتہ ماہ کی 21 تاریخ کو تفریح و تلذذ کا ایک اور دورِ عروج شروع ہوا تھا، جو کہ اس ماہ کی 21 تک جاری رہے گا۔ چنانچہ فکر و تشویش کو ذہن سے جھٹک دیجئے اور زندگی کا مزا لیجئے۔

معاملاتِ محبت اس ماہ خوشگوار رہیں گے۔ ان میں سنجیدگی کا عنصر کم نظر آئے گا۔ آپ طبعاً ان لوگوں کی طرف راغب ہوں گے جو زندگی سے لطف اٹھانا جانتے ہیں۔ لیکن 21 تاریخ کے بعد محبت کے حوالے سے آپ کے رویئے میں تبدیلی آ جائے گی اور آپ عملیت پسندی کی طرف راغب ہوں گے۔ اب آپ محبت میں خدمت کو زیادہ ترجیح دیں گے اور یہ ٹریفک دوطرفہ ہوگی۔

آپ کا یہ سال مجموعی طور پر مالی خوشحالی سے عبارت ہے لیکن خوشحالی کے دوران بھی نشیب و فراز آتے رہتے ہیں۔ آپ کا مالی سیارہ نپ چون 9 تاریخ کو تنزل میں چلا جائے گا۔ اس سے آمدن میں کوئی فرق نہیں پڑے گا لیکن ادائیگیوں میں تاخیر ہونے کا امکان بڑھ جائے گا۔ البتہ 27 سے 30 تاریخ تک کا وقت بہت مثبت ہوگا۔ ملازمت کے متلاشیوں کے لئے یہ سال بہت اچھا رہا ہے اور 21 تاریخ کو اس میں مزید بہتری آئے گی۔

مریخ پورا مہینہ یورینس کے مخالف رہا ہے لیکن 22 سے 26 تاریخ کے دوران یہ نظر زیادہ شدید ہوگی۔ ان ایام میں گاڑی احتیاط سے چلائیں۔ ابلاغ و مواصلات کے ذرائع میں مسائل سامنے آ سکتے ہیں۔ بہن بھائیوں اور پڑوسیوں کے ساتھ معاملت میں صبر و تحمل کا وطیرہ اپنائیں۔ ان کے ساتھ اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ 5 اور 6 تاریخ کو زہرہ ایک پرانے گرہن کے مقام کو متحرک کرے گا۔ ان دنوں میں غیر ضروری غیر ملکی سفر سے پرہیز کریں اور گھر میں اپنے غصے پر قابو رکھیں۔ اسی طرح 21 سے 26 تاریخ کے درمیان ایک گرہن کے پرانے مقام کو دوبارہ متحرک کرے گا۔ ان ایام میں دوستوں کے ساتھ بحث و تکرار سے گریز کریں۔

## جولائی

سعد تواریخ: 4, 5, 6, 13, 14, 22, 23

دشوار تواریخ: 1, 7, 8, 19, 20, 21, 27, 28

محبت کیلئے بہترین دن: 1, 4, 5, 6, 7, 8, 13, 14, 15, 16, 24, 27, 28

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 7, 8, 15, 16, 17, 24, 25; 27

کریئر کے لئے بہترین دن: 2, 3, 7, 8, 11, 12, 19, 20, 29, 30

اگرچہ آپ کی صحت و توانائی کی مجموعی صورتِ حال بہتر ہو سکتی ہے تاہم اس کے باوجود آپ کا یہ مہینہ کئی خوشگوار تبدیلیوں کو ساتھ لے کر آ رہا ہے۔

اس ماہ سیارے زائچے کے مغربی حصے میں اپنی قوت کے عروج کو پہنچ جائیں گے۔ 22 تاریخ کو آپ کا ساتواں یعنی محبت کا گھر قوت میں آجائے گا اور محبت اور سماجی تعلقات کے سالانہ دور عروج کا آغاز ہوگا۔ 17 تاریخ کو مشتری بھی آپ کے ساتویں گھر میں داخل ہوگا اور سارا سال بلکہ اگلے سال کا بڑا حصہ بھی یہیں گزارے گا۔ آپ میں سے بعض لوگوں کے لئے یہ محبت کا سالانہ دور عروج نہیں بلکہ زندگی بھر کا دور عروج ہوگا کیونکہ وہ شادی کر کے اس عروج و زوال کے کھیل کو خیر باد کہہ جائیں گے۔

زائچے کے مطالعے سے کئی مختلف مناظر سامنے آتے ہیں۔ مثال کے طور پر یہ کہ کسی سے دوستانہ تعلق، اس سے ایک قدم آگے بڑھ کر محبت میں تبدیل ہو سکتا ہے۔ دوست آپ کے لئے کیوپڈ کا کردار ادا کر سکتے ہیں۔ اجتماعی سرگرمیوں میں حصہ لینے کے دوران بھی یہ حسین اتفاق پیش آ سکتا ہے۔ جیسا کہ ہم نے پہلے کہا صحت کی مجموعی صورت حال اس سے بہتر ہو سکتی تھی۔ اچھی خبر یہ ہے کہ اس ماہ آپ کی توجہ اس پر مرکوز رہے گی اس لئے مسائل کا بروقت تدارک ہو جائے گا۔ یکم، 6، 7، 18، 19، 24 اور 27 تاریخ کے دنوں میں خصوصی احتیاط برتئے۔ اس کے علاوہ سالانہ رپورٹ میں دیئے گئے مشوروں پر عمل جاری رکھئے۔

22 تاریخ کو یورینس تنزل میں چلا جائے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کے ذاتی اہداف، شخصی امیج، اور ایسے دیگر معاملات جائزے کی زد میں ہیں۔ آپ کا شخصی اعتماد پہلے جیسے بلند نہیں اور غالباً یہ ایک اچھی بات ہے۔ کیونکہ اس وقت حالات ایسے نہیں کہ آپ کی خود اعتمادی کسی کام آ سکے۔ اس وقت دوسروں پر توجہ دینے کا وقت ہے۔ اس وقت ان کی کہی ہوئی بات مان لینے میں زیادہ فائدہ ہے۔

## اگست

سعد تواریخ: 1, 2, 10, 18, 19, 28, 29

دشوار تواریخ: 3, 4, 16, 17, 23, 24, 30, 31

محبت کیلئے بہترین دن: 3, 4, 5, 6, 12, 13, 14, 23, 24, 25

مالیات کیلئے بہترین دن: 3,4,5,11,12,13,14,20,21,23,24,30,31

کریئر کیلئے بہترین دن: 3, 4, 7, 8, 16, 17, 25, 26, 30, 31

گزشتہ ماہ کی 18 تاریخ کو مریخ نصف النہار سے گزر کر آپ کے دسویں گھر میں داخل ہو گیا اور یہ پورا مہینہ وہیں گزارے گا۔ صرف یہی نہیں، سیاروں کی قوت بھی زائچے کے زیریں حصے سے بالائی حصے کی طرف منتقل ہو جائے گی۔ اب آپ خارجی سرگرمیوں میں حصہ لینے کے لئے تیار ہیں۔ گھریلو امور کی اہمیت اپنی جگہ، لیکن اب انہیں اب فوکس میں رکھنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ اب باہر کی دنیا میں کامیابی حاصل کرنے کا وقت ہے۔ اگر آپ نے گزشتہ چند ماہ کا دورانیہ اچھے طریقے سے گزارا ہے تو آپ کو اس میں کوئی مشکل پیش نہیں آئے گی۔

دسویں گھر میں مریخ کی موجودی سے پتہ چلتا ہے کہ کریئر کے محاذ پر حالات تلاطم خیز اور سرگرم ہوں گے۔ بہت سی مسابقت اور مخالفت سے واسطہ پڑے گا۔ اچھے تعلقاتِ عامہ اور تشہیر کے ذریعے آپ اپنے کریئر کو بہتر بنا سکتے ہیں، اور جیسا کہ سالانہ رپورٹ میں ذکر ہوا، فلاحی کاموں میں حصہ لینے سے آپ کے کریئر کو بہت فائدہ ملے گا۔

تاہم کریئر کے معاملات اس ماہ پیچیدہ رہیں گے۔ اس کی وجہ آپ کی رومانی و سماجی مصروفیات ہوں گی جن کی دل فریبی آپ کی توجہ کریئر سے ہٹا دے گی۔ محبت اور سماجی تعلقات کا دورِ عروج اب بھی جاری ہے۔ آپ کا ساتواں یعنی محبت کا گھر گزشتہ ماہ سے بھی زیادہ طاقتور ہے۔ کم از کم 50 فیصد سیارے اس میں مقیم ہیں یا اس میں سے گزر رہے ہیں۔

تلاطم خیز سماجی زندگی اور تلاطم خیز پیشہ ورانہ زندگی آپ کی صحت پر خاصا بوجھ ڈالیں گے، اس لئے کم از کم 23 تاریخ تک صحت کو نگرانی کی ضرورت ہوگی۔ آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالیں۔ مسئلہ اس لئے پیدا ہو رہا ہے کہ اس ماہ آپ کی توجہ صحت کے ایشوز پر نہیں ہوگی۔ بہتر ہوگا کہ آپ اس طرف توجہ دینے کے لئے خود پر جبر کریں۔

محبت اور کریئر کی وجہ سے مالی امور اس ماہ بیک سیٹ پر چلے جائیں گے۔ آپ کا مالی امور کا سیارہ نپ چون اب بھی تنزل کی کیفیت میں ہے اس لئے آمدن کی رفتار سست پڑ گئی ہوگی۔ فوکس کی کمی بھی ایک مسئلہ ہے۔ آپ اس طرف بھی خاطر خواہ توجہ نہیں دے رہے۔ چونکہ یہ مالی امور کا جائزہ لینے کا وقت ہے، اس لئے دیکھئے کہ کس کس جگہ اصلاح کی گنجائش موجود ہے۔ جتنے حقائق اکٹھا ہو سکتے ہیں، کیجئے اور منصوبہ بندی کیجئے۔ جب نپ چون تنزل کی کیفیت سے باہر نکلے گا تو آپ اپنے منصوبوں کو عملی جامہ پہنانے کی پوزیشن میں ہوں گے۔

مالی امور کے سیارے کے تنزل میں ہونے کا مطلب یہ نہیں کہ آپ اپنی تمام مالیاتی

سرگرمیاں روک دیں۔ ایسا کرنا ویسے بھی ناممکن ہوگا کیونکہ نپ چون کی یہ کیفیت آئندہ کئی ماہ تک جاری رہے گی۔ بہرحال، پوری کوشش کیجئے کہ اس دوران آپ کو کوئی بڑا فیصلہ نہ کرنا پڑے اور اگر کوئی فیصلہ کرنا پڑ ہی جائے تو پہلے ہر پہلو کا اچھی طرح جائزہ لے لیجئے۔

## ستمبر

سعد تواریخ: 6, 7, 14, 15, 24, 25

دشوار تواریخ: 12, 13, 19, 20, 27, 28

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 4, 5, 12, 13, 19, 20, 23, 24

مالیات کیلئے بہتر دن: 1,2,3,8,9,10,11,16,17,19,20,26,27,29,30

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 5, 12, 13, 22, 23, 27, 28

معاملاتِ محبت بہت اچھے بھی چل رہے ہوں تو ان میں نشیب و فراز آتے رہتے ہیں۔ آپ کے ساتھ بھی ایسا ہی ہوگا کہ بہت اچھے ماحول کے باوجود اس حوالے سے آپ کے جوش و خروش میں کمی آنا شروع ہو جائے گی۔ یہ آپ کے فائدے میں ہے۔ اتنی زیادہ شدت اتنے طویل عرصے کے لئے کوئی بھی برداشت نہیں کرسکتا۔ گزشتہ ماہ کی 23 تاریخ کو آپ کا آٹھواں یعنی قلب ماہیت کا گھر قوت میں آ گیا اور اس ماہ کی 23 تاریخ تک اس کی قوت میں مزید اضافہ ہوگا۔ جب آپ کا ساتواں گھر قوت میں تھا رومان زیادہ اہم تھا، جب آٹھواں گھر قوت میں ہوتا ہے تو جنسی کشش کی اہمیت زیادہ ہو جاتی ہے۔ عمر سے اس پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔

آٹھویں گھر کی قوت آپ کے رفیقِ حیات یا محبوب کے لئے مالی خوش حالی کا پیغام بھی لاتی ہے۔ یہ بھی آپ کے فائدے میں ہے کیونکہ نپ چون کے تنزل کی وجہ سے آپ کی اپنی آمدنی پہلے جیسی نہیں رہی (تاہم 23 تاریخ کے بعد اس میں بہتری آ جائے گی)۔

آٹھویں گھر کی قوت جسمانی، جذباتی، ذہنی اور مالی تطہیر کی کوششوں کے لئے بھی بہت مفید ہوتی ہے۔ آپ کو چاہئے کہ اس کا فائدہ اٹھاتے ہوئے ایسی چیزوں سے پیچھا چھڑا لیں جو خواہ مخواہ آپ پر بوجھ بنی ہوئی ہیں۔ فضول خیالات، فضول سامان، فضول اخراجات سب کو جھٹک دیں کیونکہ ایسی چیزوں کا کوئی نقصان نہ بھی ہو رہا ہو پھر بھی یہ زندگی کے ہجوم میں اضافہ کر کے مسائل کا سبب بنتی ہیں۔

جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، آپ کے ذاتی مالی امور میں 23 تاریخ کے بعد بہتری آ جائے گی۔ اس تاریخ سے لے کر 30 تاریخ تک افراط کا سیارہ مشتری آپ کے زائچے کے حکمران سیارے کے ساتھ نہایت سعد نظرات قائم کرے گا۔ آپ کو مالی امور میں دوستوں کی طرف سے اعانت میسر آئے گی۔ سورج آپ کے کریئر کے سیارے پلوٹو کے ساتھ 2 سے 4 تاریخ کے درمیان نہایت سعد نظرات قائم کرے گا۔ اس سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کی ملاقات ایسے صاحب اختیار لوگوں سے ہوگی جو آپ کے کریئر کو آگے بڑھانے میں معاونت کریں گے۔ اپنے رفیق حیات یا محبوب کی طرف سے بھی اس ضمن میں آپ کو سپورٹ میسر آئے گی۔

صحت اس ماہ اچھی ہے اور 23 تاریخ کے بعد مزید بہتر ہو جائے گی بلکہ 14 تاریخ کے بعد جب مریخ کی مخالفانہ نظر ختم ہو جائے گی تو آپ کو سکھ کا سانس اسی وقت مل جائے گا۔ صحت کے حوالے سے جن مشکل دنوں کی نشاندہی شروع میں کی گئی ہے، ان پر آرام کے لئے زیادہ وقت نکالیں اور مصروفیات کم کر دیں۔

## اکتوبر

سعد تواریخ: 3, 4, 12, 13, 21, 22, 23, 31

دشوار تواریخ: 9, 10, 16, 17, 18, 24, 25

محبت کے لئے بہترین دن: 3, 4, 12, 13, 16, 17, 18, 22, 23

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 5, 6, 7, 8, 14, 17, 18, 23, 24, 26, 27

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 9, 10, 19, 20, 24, 25, 28, 29

آپ اپنے سال کے کامیاب ترین ادوار میں سے ایک میں داخل ہو رہے ہیں۔ 23 تاریخ کو کریئر کا دورِ عروج شروع ہوگا جو اگلے ماہ تک جاری رہے گا۔ اس وقت آپ کی توجہ اسی طرف مرکوز رہنی چاہئے۔ گھریلو اور خاندانی امور تھوڑا انتظار کر سکتے ہیں۔

کامیابی تو مل رہی ہے لیکن راہ میں چند رکاوٹیں بھی ہیں۔ اس ماہ دو گرہن لگیں گے۔ دونوں آپ پر اثر ڈالیں گے لیکن اس کے ساتھ ساتھ کئی آنے والی رکاوٹوں کو ختم بھی کر دیں گے۔ بہرحال، اس عمل سے گزرتے ہوئے آپ کو تھوڑی بہت تکلیف تو اٹھانا پڑے گی۔

8 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن بظاہر آپ کے لئے خاصا بے ضرر ہوگا لیکن آپ کے زائچے

کے حکمران یورینس پر اس کا براہِ راست اثر پڑے گا۔ لہٰذا گرہن کے ایام میں آپ کو اپنی مصروفیات کم کر دینی چاہئیں اور پُر خطر کاموں سے گریز کرنا چاہئے۔ اس وقت اپنی جسمانی حدود کو آزمانے کی کوئی ضرورت نہیں۔ یہ گرہن آپ کے تیسرے گھر میں لگے گا جس کے نتیجے میں ابلاغ و مواصلات کے ذرائع متاثر ہوں گے۔ ان ایام میں گاڑی احتیاط سے چلائیں اور اگر آپ کمپیوٹر استعمال کرتے ہیں تو اپنے ڈیٹا کا بیک اپ ضرور بنالیں۔

یورینس پر پڑنے والے اثرات کے تحت آپ اپنے تصورِ ذات اور شخصی تاثر کی نئی تشکیل کریں گے۔ یہ عمل اگلے چھ ماہ میں مکمل ہوگا۔ اگر آپ خوراک کے معاملات میں بے احتیاطی برتتے رہے ہیں تو یہ گرہن جسمانی تطہیر کے اسباب بھی پیدا کرے گا۔ یوں سمجھئے کہ آپ کی شخصیت بدل کر رہ جائے گی۔ 23 تاریخ کا سورج گرہن بھی آپ پر گہرے اثرات ڈالے گا خصوصاً ان افراد پر جن کی تاریخ پیدائش 19 سے 22 جنوری کے درمیان آتی ہے۔ ان ایام میں اپنی مصروفیات گھٹا دیں اور پُر خطر کاموں سے گریز کریں۔ زیادہ وقت گھر پر گزاریں۔ یہ گرہن زائچے کے عین وسط میں وقوع پذیر ہوگا لہٰذا آپ کے کریئر پر بھی اس کے اثرات پڑیں گے۔ بعض افراد کے لئے کریئر تبدیل کرنے کی نوبت آسکتی ہے لیکن زیادہ تر کو کریئر کے حوالے سے اپنی سوچ اور طرزِ عمل میں تبدیلی لانا ہوگی۔ یہ عمل بھی چھ ماہ میں مکمل ہوگا۔

ہر سورج گرہن محبت کی آزمائش کرتا ہے۔ آپ کے سماجی حلقے میں حالیہ دنوں میں خاصا اضافہ ہوا ہے اور ایسے میں آزمائش مفید ثابت ہوتی ہے کیونکہ آپ کو پتہ چل جاتا ہے کہ کون سا تعلق دیرپا ثابت ہوگا اور کون سا محض عارضی۔ جن احساسات کو آپ نے کسی نہ کسی وجہ سے دبا رکھا تھا، وہ ابھر کر سامنے آجائیں گے اور آپ ان کا سامنا کر کے ان کے زہریلے اثرات سے چھٹکارا حاصل کر سکیں گے۔

گرہنوں سے قطع نظر، آپ کی صحت کو 23 تاریخ کے بعد زیادہ توجہ کی ضرورت ہے۔ آپ کریئر میں بہت مصروف ہیں لیکن آرام کے لئے زیادہ وقت نکالنے کی کوشش کیجئے۔ شروع میں صحت کے حوالے سے جن دشوار تواریخ کی نشاندہی کی گئی ہے، ان پر خصوصی احتیاط برتئے۔

## نومبر

سعد تواریخ: 8, 9, 18, 19, 27, 28

دشوار تواریخ: 6, 7, 13, 14, 20, 21

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 10, 11, 12, 13, 14, 21, 22, 23

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 2, 3, 4, 5, 10, 11, 14, 20, 23, 29, 30

کریئر کے لئے بہترین دن: 6, 7, 15, 16, 17, 20, 21, 25, 26

اگست میں محبت آپ کی توجہ پیشہ ورانہ ذمہ داریوں سے بھٹکانے کی کوشش کر رہی تھی۔ اب وہ کیفیت ختم ہوگئی ہے۔ اب ان دونوں شعبوں کے درمیان ایک عمدہ توازن قائم ہوگیا ہے لہٰذا آپ کو دونوں طرف کامیابیاں نصیب ہوں گی۔ آپ کے رفیق حیات یا محبوب کو بھی کریئر میں کامیابی نصیب ہوگی اور اس کی کامیابی آپ کی کامیابی میں معاونت کرے گی۔ یہ عمل گزشتہ ماہ کی 23 تاریخ سے جاری ہے۔

اگر آپ میں سے کوئی ابھی تک کسی سنجیدہ تعلق میں بندھنے سے محفوظ رہ گیا ہے (حالانکہ اس کا امکان بہت کم ہے) تو اس ماہ پیشہ ورانہ امور کی انجام دہی کے دوران اسے کئی رومانی مواقع میسر آ سکتے ہیں۔ ویسے بھی اس وقت اختیار اور عہدہ آپ کے لئے خاصی کشش کا باعث ہیں۔ سماجی تعلقات آپ کی کامیابی میں ان دنوں بڑا اہم کردار ادا کریں گے۔ صحیح لوگوں سے جان پہچان، ان کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا اور ان کی پسندیدگی حاصل کرنا، آپ کے لئے کئی در وا کر دے گا۔ آپ کے زائچے میں محبت کے دونوں سیارے یعنی زہرہ (جو محبت کا عمومی حکمران ہے) اور سورج (جو آپ کے معاملاتِ محبت کا حکمران ہے) آپ کے دسویں گھر سے گزر رہے ہیں۔ اس وقت تو گھر والے بھی آپ کے کریئر کو سپورٹ کرتے ہوئے نظر آ رہے ہیں۔

صحت کو 22 تاریخ تک آپ کی نگرانی کی ضرورت رہے گی۔ ہمیشہ کی طرح آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالنے کی کوشش کیجئے، خصوصاً شروع میں بتائے گئے دشوار دنوں پر۔

گزشتہ ماہ کے اواخر سے آپ کے مالی امور میں خاصی بہتری آئی ہے اور یہ سلسلہ اس ماہ کی 22 تاریخ تک جاری رہے گا۔ اس کے بعد آپ کو اپنے مالی اہداف حاصل کرنے کے لئے زیادہ محنت کرنا پڑے گی۔ اچھی خبر یہ ہے کہ 16 تاریخ کو آپ کا مالی امور کا سیارہ نپ چون تنزل سے نکل آئے گا۔ تب تک مالی حوالے سے آپ کی سوچ واضح ہو چکی ہوگی اور آپ بہتر فیصلے کرنے کے قابل ہوں گے۔

مریخ 5 تاریخ کو آپ کے اپنے برج میں آ جائے گا۔ اس سے آپ کی توانائی میں اضافہ ہوگا۔ آپ پہلے سے زیادہ متحرک اور پُر جوش نظر آئیں گے۔ کھیلوں اور ورزش میں بھی آپ شاندار کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ 4 سے 7 تاریخ کے درمیان مریخ ایک گرہن کے مقام سے گزرے گا لہٰذا ان دنوں میں گاڑی احتیاط سے چلائیں، اپنے غصے پر قابو رکھیں اور کسی معاملے میں عجلت کا مظاہرہ نہ کریں۔

اس وقت 90 فیصد سے زیادہ سیارے زائچے کے مشرقی یعنی شخصی آزادی وخودمختاری کے حصے میں پہنچ چکے ہیں اور مریخ آپ کے اپنے برج میں ہے۔ اس وقت آپ کی ذاتی خودمختاری شباب پر ہے۔ اب وقت ہے کہ آپ اپنے اعمال وافعال کی ذمہ داری لیں اور دوسروں کا سہارا ترک کر کے اپنے پیروں پر کھڑے ہوں۔ اب آپ حالات کو اپنی مرضی کے مطابق تبدیل کر سکتے ہیں۔ بس خیال رکھیں کہ آپ کی مرضی کسی دوسرے کی بربادی کا باعث نہ بن جائے۔ وہ راہ چنئے جو خوشی کی طرف لے کر جاتی ہے۔ سیاروں کی غالب تعداد اس ماہ آگے کو بڑھ رہی ہے، اس لئے آپ اپنے اہداف کی طرف تیزی سے بڑھ سکیں گے۔

آپ کا گیارہواں یعنی دوستیوں کا گھر 22 نومبر کو قوت میں آ گیا اور اس ماہ کی 22 تاریخ تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ دلو افراد کے لئے یہ بہت اچھا وقت ہے۔ نت نئے دوست بنانا اور اپنے سماجی حلقے کو وسعت دینا آپ کو فطری طور پر بہت پسند ہے اور اب قدرت بھی اس کام میں آپ کی معاونت کر رہی ہے۔ معاملات محبت اس ماہ خوشگوار رہیں گے خصوصاً 22 تاریخ تک۔ موجودہ تعلق میں زیادہ ہم آہنگی اور موافقت پیدا ہوگی۔ جن کی زندگی میں کوئی نہیں، ان کی زندگی میں کسی غیر معمولی ہستی کی آمد کے امکانات قوی ہیں۔

آپ کے زائچے کا حکمران یورینس اب بھی گرہن کے مقام کے نزدیک ہے اس لئے خطرات مول لینے سے گریز کرتے رہئے اور اپنے جسم پر بساط سے زیادہ بوجھ نہ ڈالئے۔ آپ کی نئی شخصیت کی تشکیل کا مرحلہ اب بھی جاری ہے۔ یوں سمجھئے کہ آپ ایک نئے روپ میں نیا جنم لے رہے ہیں۔





# برج حوت

## پیدائش 19 فروری تا 20 مارچ

### نمایاں رجحانات

حوت افراد عموماً مادی دنیا سے زیادہ وقت روحانی دنیا میں گزارتے ہیں۔ یہ ان کی فطرت کا حصہ ہے۔ لیکن جب نپ چون، ان کے زائچے کا حکمران، اس سال خود برج حوت میں ہو تو یہ رجحان کو بھی شدت اختیار کر جاتا ہے۔ یہ چیز حوت افراد کے لئے بڑی قابلِ اطمینان ہوتی ہے لیکن ہمارا مشورہ ہے کہ انہیں خود کو روزمرہ کی عملی حقیقتوں سے نمٹنے پر بھی آمادہ کرنا چاہئے۔ مان لیا کہ آپ کا گھر آسمانوں میں ہے لیکن فی الوقت تو آپ کو زمین پر رہنا ہے، بہتر ہوگا کہ ادھر تھوڑی زیادہ توجہ دیں۔ آپ کا گزشتہ سال خوشی اور خوشحالی سے عبارت تھا اور یہی رجحان اس سال بھی جاری رہے گا۔ مزید گفتگو آئندہ سطور میں۔

گزشتہ سال جولائی میں مشتری آپ کے پانچویں یعنی تفریح اور تخلیق کے گھر میں داخل ہوا اور اس سال جولائی تک وہاں رہے گا۔ اس سے بھی ایک خوشیوں بھرے وقت کا اشارہ ملتا ہے۔ آپ کے وقت کا زیادہ تر حصہ تفریح اور تخلیق میں صرف ہوگا۔ 16 جولائی کو مشتری آپ کے چھٹے یعنی کام کے گھر میں داخل ہو جائے گا اور آپ اپنی پیشہ ورانہ ذمہ داریوں کے حوالے سے زیادہ سنجیدہ ہو جائیں گے۔ ملازمت کے متلاشیوں کے لئے یہ ایک اچھی بات ہے۔

بہت سے حوت افراد تخلیق کے میدان میں مصروفِ عمل ہوتے ہیں اور ان کے لئے یہ ایک اچھا وقت ہے (گزشتہ سال بھی یہی صورتِ حال تھی)۔ آپ کی ذاتی تخلیقی قوت اس وقت زوروں پر ہے۔ طلبہ گزشتہ چند سالوں سے اپنے تعلیمی منصوبوں میں نمایاں تبدیلیاں کر رہے ہیں اور یہ رجحان اس سال بھی جاری رہے گا۔ گزشتہ سال میں سنجیدہ محبت کے لئے کوئی جگہ نہ تھی۔ یہی رجحان اس سال بھی رہے گا۔ اس سال آپ کی دلچسپی کے مراکز کچھ یوں ہوں گے: 16 جولائی تک، جسم، شخصی تاثر اور تفریح و تلذذ، مالی امور، بچے اور تفریح و تخلیق۔ 16 جولائی کے بعد دین و مذہب، اعلیٰ

تعلیم اور غیر ملکی سفر، اور دوست اور اجتماعی سرگرمیاں۔

## صحت

(یاد رہے کہ ہم علم طب کے حوالہ سے نہیں بلکہ علم نجوم کے حوالہ سے بات کر رہے ہیں۔ ماضی قدیم میں یہ دونوں نکات ہائے نظر ایک ہی تھے مگر اب ان میں خاصا فرق پیدا ہوگیا ہے۔ لہٰذا طبی نکتہ نظر حاصل کرنے کیلئے اپنے ڈاکٹر سے رجوع کیجئے۔)

صحت اس سال مجموعی طور پر اچھی رہے گی۔ سارے طویل المدت سیارے آپ پر سعد نظرات ڈال رہے ہیں یا آپ سے لاتعلق ہیں۔ ایسے دن یقیناً آئیں گے جب صحت وتوانائی کی صورتِ حال معمول سے زیادہ حساس ہوگی لیکن چونکہ ان کا سبب بننے والے سیارے قلیل المدت دورانیہ رکھتے ہیں، اس لئے ان کے اثرات بھی عارضی ہوں گے۔ سیارہ آگے نکل جائے تو آپ کی قوت وتوانائی بھی پلٹ آئے گی۔

آپ کا چھٹا یعنی صحت کا گھر 16 جولائی تک قوت میں نہیں آئے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ چونکہ صحت مجموعی طور پر اچھی ہے، اس لئے اس طرف زیادہ توجہ دینے کی ضرورت نہیں۔ تاہم 16 جولائی کے بعد آپ اس طرف زیادہ توجہ دینا شروع کر دیں گے۔ ہمارے نزدیک اس کے معنی یہ ہیں کہ قدرت آپ کو اگلے سال کے لئے تیار کر رہی ہے۔ اس سال 24 دسمبر کو زحل آپ کی مخالفت پر کمر بستہ ہوگا اور اس سے آپ کی صحت پر منفی اثر پڑے گا۔ بہرحال، اس معاملے کا زیادہ تعلق اگلے سال سے ہے اور اگر آپ اپنی صحت کے معمولات پر مناسب توجہ دیں گے تو وقت آنے پر کسی بڑے مسئلے سے محفوظ رہیں گے۔

اگرچہ آپ کی صحت اچھی ہے تاہم آپ اسے مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ اپنے دل پر توجہ دیجئے۔ فکروتشویش سے بچئے کیونکہ دل کے تمام عوارض کی جڑیں یہیں سے پھوٹتی ہیں۔ عام طور پر فکرمندی کو نارمل سمجھا جاتا ہے لیکن روحانی دنیا میں اسے ایک عارضے کا حصہ تصور کیا جاتا ہے۔ اس سے فائدہ تو کچھ نہیں ہوتا البتہ نقصان بہت ہو جاتا ہے۔ اگر آپ کسی مسئلے کو سلجھانے کے لئے کوئی مثبت قدم اٹھا سکتے ہیں تو ضرور اٹھائیے لیکن اگر نہیں تو پھر خواہ مخواہ خود کو پریشان کرنے سے فائدہ؟ اللہ سے دعا کیجئے اور معاملات اس پر چھوڑ دیجئے۔ اب کیا سوچیں کیا ہونا ہے، جو ہوگا اچھا ہوگا۔ وقت آئے گا تو آپ کو بھی پتہ چل جائے گا۔

پھر بھی ہمیشہ آپ کے لئے اہم رہے ہیں۔ ان کے مساج کا فائدہ آپ کو دوسروں کی نسبت زیادہ ہوتا ہے۔ ایسے جوتے پہنئے جو آپ کو اچھی طرح فٹ ہوں اور آپ کا توازن نہ بگاڑتے ہوں۔ فیشن پر نہ جایئے، اپنی سہولت اور آرام کو دیکھئے۔ 16 جولائی کے بعد جب مشتری آپ کے چھٹے یعنی صحت کے گھر میں داخل ہوگا تو جگر اور رانیں بھی اہمیت اختیار کر جائیں گی۔ رانوں کا باقاعدگی سے مساج ہونا چاہئے اور جگر کی تطہیر کی جانی چاہئے۔ (اس کیلئے کسی اچھے حکیم سے رجوع کیجئے)۔

نپ چون فروری 2012ء سے آپ کے برج میں ہے اور آئندہ کئی سال تک یہیں رہے گا۔ اس سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کے جسم کی تطہیر ہو رہی ہے اور روحانیت کی طرف آپ کی توجہ بڑھ رہی ہے۔ جسمانی نظام ایسے وقت میں بہت حساس ہو جاتا ہے اور کسی بھی طرح کی نشہ آور چیز کا استعمال بہت خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ سورج آپ کی صحت کا حکمران ہے۔ اس کی رفتار تیز ہوتی ہے۔ ہر ماہ یہ اپنا برج اور گھر بدل لیتا ہے، اس لئے صحت کے امور میں کئی قلیل المدت رجحان ابھرتے اور دم توڑتے رہتے ہیں۔ ان پر تفصیلی گفتگو ماہ بہ ماہ رپورٹوں میں ہی بہتر رہے گی۔ صحت کے حوالے سے سعد اعداد 5، 6، 8 اور 19 ہیں۔

## گھر اور گھرانہ

آپ کا چوتھا خانہ جس کا تعلق گھر اور خاندان سے ہے، اس سال قوت میں نہیں ہوگا۔ عام طور پر اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ آپ موجودہ حالات سے مطمئن رہیں گے اور کسی بڑی تبدیلی کی ضرورت نہیں۔ آپ کرنا چاہیں تو کر سکتے ہیں لیکن ہمارے خیال میں آپ جو کرنا چاہتے تھے، گزشتہ دو سال میں کر چکے ہیں۔

اگرچہ آپ کا چوتھا گھر مجموعی طور پر خالی رہے گا (صرف قلیل المدت سیارے یہاں سے گزریں گے) تاہم آپ کا پانچواں گھر جس کا تعلق بچوں سے ہے، بہت طاقتور ہے۔ اس لئے بچوں پر آپ کا فوکس رہے گا، بھلے خاندان مجموعی طور پر اس توجہ کا حصہ نہ بنے۔

مشتری آپ کا کریئر کا سیارہ ہے اور 16 جولائی تک آپ کے پانچویں گھر میں اس کی موجودگی سے پتہ چلتا ہے کہ اس وقت آپ بچوں کو ہی اپنا کریئر سمجھتے ہیں اور وہی آپ کی اولین ترجیح ہیں۔ یہ صورتِ حال 16 جولائی کے بعد بدل جائے گی۔

آپ کے بچوں کی زندگی اس وقت خوش حال نظر آتی ہے۔ ان کی عمر خواہ کچھ بھی ہو، معلوم

ہوتا ہے کہ انہیں بیش قیمت تحائف مل رہے ہیں اور وہ ایک اچھی زندگی گزار رہے ہیں۔ اگر وہ ملازمت کی عمر کو پہنچ چکے ہیں تو ان کے لئے بہترین مواقع بھی دستیاب ہیں۔

والدین اور بزرگ بھی مالی طور پر خوش حال نظر آتے ہیں اور ان کی خوشحالی کا آپ پر بھی مثبت اثر پڑ رہا ہے۔ کچھ ایسی ہی صورتِ حال بہن بھائیوں کی بھی ہے۔

## کریئر اور مالی معاملات

آپ کا دولت کا گھر 2011ء سے قوت میں ہے اور آنے والے کئی سال تک اسی کیفیت میں رہے گا۔ آپ کی توجہ اس طرف ہے اور یہاں حالات بھی تلاطم اور جوش و خروش سے بھرپور ہیں۔ گزشتہ سال، خصوصاً دوسرا نصف حصہ، خوشحالی سے عبارت تھا اور یہ رجحان اس سال بھی جاری رہے گا، خصوصاً 16 جولائی تک۔ مشتری اور سورج کے درمیان نہایت سعد نظرات کا تبادلہ ہو رہا ہے۔

آپ کے دولت کے گھر میں یورینس کی موجودگی سے نئی ایجادات اور نئی ٹیکنالوجی کا اشارہ ملتا ہے۔ اس سے کئی مطلب نکالے جا سکتے ہیں۔ ایک مطلب یہ ہو سکتا ہے کہ آپ ٹیکنالوجی کی بدولت کما رہے ہیں یا یہ کہ آپ جس کسی شعبے میں کام کر رہے ہیں، وہاں ٹیکنالوجی بڑی اہمیت رکھتی ہے۔ جدید ترین ٹیکنالوجی میں سرمایہ کاری سے فائدہ ہوگا کیونکہ "اپ ٹو ڈیٹ" رہنا بہت ضروری ہوتا ہے۔

دولت کے گھر میں یورینس کی موجودگی نئے منصوبوں اور نئے خیالات کے بھی حق میں جاتی ہے۔ یورینس نئی باتوں سے گھبراتا نہیں چنانچہ نئے تجربات کرنے اور خطرات مول لینے میں آپ کو بھی مزا آ رہا ہے۔

مشتری جون 2013ء سے آپ کے پانچویں گھر میں ہے اور 16 جولائی تک وہاں رہے گا۔ یہ قسمت آزمائی کے کھیلوں میں کامیابی کا ایک اشارہ ہے۔ ویسے تو ایسے کھیلوں سے گریز کرنا چاہیے لیکن اگر ہاتھ پیر بچا کر آپ کچھ عرصہ لاٹری وغیرہ میں قسمت آزما لیں تو کوئی مضائقہ نہیں۔ تاہم آنکھیں بند کر کے داؤ نہ لگائیے گا۔ کریئر کے حوالے سے گزشتہ سال اچھا رہا اور یہ رجحان اس سال بھی جاری رہے گا۔ آپ کا کریئر کا سیارہ مشتری آپ کے زائچے کے حکمران نپ چون کے ساتھ سعد نظرات قائم کئے ہوئے ہے۔ چنانچہ آپ کی آمدن اور مرتبے میں اضافہ ہو چکا ہے یا ہونے والا ہے۔ سب سے خوش کن بات یہ ہے کہ آپ اپنے کریئر سے لطف اندوز بھی ہو رہے ہیں۔ تاہم 16 جولائی کے بعد کریئر میں کامیابی کے لئے آپ کو زیادہ محنت کرنا ہوگی۔ آپ کے کام کو حکام کی طرف سے سراہا بھی جائے گا۔

آپ کا مالی امور کا سیارہ مریخ آپ کے آٹھویں یعنی قلب ماہیئت کے گھر، برج میزان، میں غیر معمولی طور پر طویل عرصہ گزارے گا یعنی یکم جنوری سے 26 جولائی تک یہاں رہے گا۔ عام طور پر مریخ کسی برج میں ڈیڑھ دو ماہ سے زیادہ کا عرصہ نہیں گزارتا لیکن اس وقت یہ میزان میں قریباً سات ماہ گزار رہا ہے۔ اس کے کئی مطلب نکالے جاسکتے ہیں۔ یہ ترکہ ملنے کا اشارہ بھی دیتا ہے اور غیر منقولہ جائیداد کی خرید و فروخت میں حصہ لینے کا بھی۔ اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ آپ کو دوسروں کے مالی مفاد کو اپنے مالی مفاد پر ترجیح دینی چاہئے، اور یہ پتہ بھی چلتا ہے کہ آپ قرضہ حاصل کرنا چاہیں یا قرضہ اتارنا چاہیں، دونوں صورتوں میں آپ کو آسانی میسر ہوگی۔ اپنی مالی زندگی سے کاٹھ کباڑ ختم کرنے کے لئے بھی یہ ایک اچھا وقت ہوگا۔

جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، 16 جولائی کو جب مشتری آپ کے چھٹے یعنی کام اور صحت کے گھر میں داخل ہوگا تو ملازمت کے متلاشیوں کو نہایت اچھے مواقع میسر آنے لگیں گے۔

مالی حوالے سے سعد اعداد 1، 4، 5 اور 16 ہیں۔

## محبت اور معاشرت

آپ کا ساتواں یعنی محبت اور رومان کا گھر اس سال قوت میں نہیں ہے۔ آپ کی زیادہ تر توجہ دوستیوں اور اجتماعی سرگرمیوں کی طرف مبذول رہے گی۔ بعض سال ہوتے ہی ایسے ہیں۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ محبت وغیرہ کے حوالے سے موجودہ حالات سے مطمئن ہیں اور یہاں کسی بڑی تبدیلی کی ضرورت محسوس نہیں کرتے۔ (اگلا سال اس سے بہت مختلف ہوگا۔ آپ کا ساتواں گھر قوت میں ہوگا اور معاملاتِ محبت میں تیزی آ جائے گی۔ غیر شادی شدہ افراد کی شادی ہونے کے امکانات قوی ہوں گے۔ اس سال، بہرحال، آپ محض اگلے سال کی تیاری کرتے نظر آ رہے ہیں۔)

اگرچہ اس سال شادی ہونے کا کوئی اشارہ نہیں ہے البتہ رومانی تعلقات چلتے رہیں گے۔ 16 جولائی تک مشتری آپ کے پانچویں یعنی تفریح اور محبت کے گھر میں ہے۔ اس وقت آپ محبت سے محض لطف کشید کرنا چاہتے ہیں، سنجیدگی کی طرف آپ کا دھیان نہیں۔ عطارد آپ کا محبت کا سیارہ ہے۔ چاند کے علاوہ، اس کی رفتار باقی سب سیاروں سے تیز ہوتی ہے۔ ایک سال میں یہ آپ کے زائچے کے تمام گھروں اور برجوں سے گزر جاتا ہے، اور بعض اوقات ایک سے زیادہ مرتبہ (سال میں تین مرتبہ اس پر تنزل کی کیفیت طاری ہوتی ہے)۔ عطارد کی رفتار کی بدولت معاملاتِ محبت میں کئی مختصر المدت رجحانات پیدا ہوں گے جن پر بہتر گفتگو ماہ بہ ماہ رپورٹوں میں کی جاسکتی ہے۔

عطارد جیسے تیز رفتار سیارے کی آپ کی محبت پر حکمرانی سے پتہ چلتا ہے کہ اس معاملے میں آپ کی ضروریات اکثر تبدیل ہوتی رہتی ہیں۔ شاید اسی وجہ سے لوگ محبت کے معاملے میں آپ کو متلون مزاج سمجھتے ہیں۔ اللہ نے آپ کو بنایا ہی ایسا ہے۔ تاہم، بہت سے لوگوں کو یہ پل پل بدلتا مزاج راس نہیں آتا۔ آپ کا بہترین تعلق اسی سے بنتا ہے جو ان تغیر پذیر ضروریات کو پورا بھی کر سکے اور برداشت بھی کر سکے۔ محبت کے حوالے سے سعد اعداد 1، 6، 8 اور 9 ہیں۔

## شخصی اصلاح

1998ء سے آپ غایت درجے کی روحانی توانائی کی زد میں ہیں اور 2012ء سے اس کی شدت میں اور بھی اضافہ ہوگیا ہے۔ آپ باقاعدہ (یا بے قاعدہ) طور پر روحانیت کی راہ پر گامزن ہیں اور اس راہ میں پیش آنے والے چند واقعات و تجربات کو سمجھنا ازبس ضروری ہے۔ ہماری اپنی معلومات اس ضمن میں محدود ہیں، اس لئے ہم اسی وضاحت تک محدود رہیں گے جو ہمارے دائرۂ علم میں آتی ہے۔ اولاً، جیسا کہ پہلے ذکر ہوا، آپ کے جسم کی تطہیر ہورہی ہے اور آپ کا نظام حساس ہوتا جارہا ہے۔ جو کھانے آپ چند سال پہلے آسانی سے ہضم کر لیتے تھے اب ان کی طرف دیکھنا مشکل ہوتا جارہا ہے۔ اب آپ کو زیادہ احتیاط سے یہ فیصلہ کرنا ہوگا کہ کون سی خوراک آپ پر کیسا اثر مرتب کرتی ہے۔ اس ضمن میں کسی پروفیشنل کی خدمات حاصل کر لی جائیں تو اور بھی اچھا ہوگا۔

جب جسم کی تطہیر ہوتی ہے تو یہ مافوق الفطرت اثرات کے ضمن میں بھی زیادہ حساس ہو جاتا ہے۔ آپ کو یہ اثرات جسمانی طور پر محسوس ہوں گے۔ ضروری نہیں کہ آپ یہ تجربہ خواب کے عالم میں کریں یا محض محسوسات کی سطح پر۔ آپ کو اس کا اچھا یہ برا اثر باقاعدہ اپنے جسم پر نظر آئے گا۔ اگر آپ منفی قسم کے لوگوں کے آس پاس ہوں گے تو آپ کو تکلیف محسوس ہوگی۔ اس کا علاج یہ ہے کہ ایسے لوگوں کے ساتھ رہیں جو مثبت سوچ اور رویہ رکھتے ہیں۔ اگر ایسے لوگ نہیں ملتے تو تنہا رہنا زیادہ بہتر ہے۔ جسم کی تطہیر کے نتیجے میں روح کی قوت آپ کے جسم پر زیادہ براہِ راست انداز میں اثرانداز ہو سکے گی۔ تب آپ دیکھیں گے کہ کئی جسمانی عوارض اور تکالیف محض ایک لفظ کہہ دینے یا مختصر سا مراقبہ کر لینے سے ختم ہو جائیں گے۔

روحانیت آپ کو آمادہ کرتی ہے کہ آپ بالاتر چیزوں کو حاصل کرنے کے لئے کمتر چیزوں کو خیرباد کہہ دیں۔ یہ عمل ایک دم سے نہیں ہوتا۔ دنیاوی علائق سے پیچھا چھڑانے میں بعض اوقات

برسوں بیت جاتے ہیں، اور ان میں سے بہت سے ایسے بھی ہوتے ہیں جن میں بجائے خود کوئی خرابی مضمر نہیں ہوتی۔ اس کی مثال آپ یوں لے لیجئے کہ میٹھا کھانے میں کوئی برائی نہیں، لیکن اگر آپ وزن گھٹانا چاہتے ہیں تو میٹھا چھوڑنا یا کم از کم گھٹانا پڑے گا۔ زندگی میں بعض اوقات ہمیں بعض چیزوں پر بڑا جائز غصہ آتا ہے لیکن اگر آپ کو روحانیت کی منازل طے کرنا ہیں تو اس جائز غصے سے بھی دستبردار ہونا ہوگا۔ یہ فہرست بہت لمبی ہے۔ اتنا یاد رکھیئے کہ ان چیزوں سے دستبردار ہونے کا عمل بڑا پُرلطف ہوتا ہے اور اس میں مہارت دنیا کے اعلیٰ ترین فنون میں مہارت حاصل کرنے کے مترادف ہے۔

روحانیت کا ایک مطلب یہ بھی ہوتا ہے کہ انجان چیزیں جانی پہچانی معلوم ہونے لگتی ہیں۔ دراصل ہماری روح تو ان باتوں سے پہلے ہی واقف ہوتی ہے لیکن ہم شعوری سطح پر ان سے بے خبر ہوتے ہیں۔ جب روحانیت میں اضافہ ہوتا ہے تو ان نامعلوم چیزوں کا شعوری سطح پر ادراک ہونے لگتا ہے۔ اس منزل کو طے کرنے کے لئے "نامعلوم" کے خوف سے نجات حاصل کرنا ضروری ہے۔ اس خوف کو فتح کرلیا جائے تو خیر و کرم کے نئے در وا ہو جاتے ہیں۔

روحانی قوت اور انکشافات کی یہ برسات آپ کے پرانے عقائد کی آزمائش کر رہی ہے۔ زحل اکتوبر 2012ء سے آپ کے نویں گھر میں ہے۔ ممکن ہے کہ آپ نے اپنے عقائد کی بنیاد چند تجربات پر رکھی ہو۔ ممکن ہے آپ نے محض اپنے آباء کے دین کو اپنا رکھا ہو۔ ممکن ہے کہ ان کی تعلیم آپ نے مدرسے میں حاصل کی ہو۔ ذریعہ حصول خواہ کوئی بھی ہو، اب آپ کے عقائد کی آزمائش ہو رہی ہے اور اگر اس عمارت کی بنیاد ناقص ہے تو پھر اسے منہدم ہونے سے کوئی نہیں روک سکتا۔ ممکن ہے کہ آپ کو پتہ چلے کہ آپ کے عقائد محض جزوی طور پر سچے تھا یا یہ کہ آپ نے ان کی تشریح غلط کی تھی۔ اب آپ کو نئی حقیقتوں سے عہدہ برآ ہونا ہوگا۔ یہ کام آسان نہیں ہوتا اور آپ کو یہ کٹھن مرحلہ عبور کرنا ہوگا۔

## ماہ بہ ماہ پیش گوئیاں

### جنوری

سعد تواریخ: 5, 6, 14, 15, 24, 25

دشوار تواریخ: 12, 13, 19, 20, 26, 27

محبت کیلئے بہترین دن: 1,2,9,10,11,19,20,22,23,28,29,30,31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 3,4,5,6,7,8,12,13,14,15,22,23,24,25,30,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 5, 6, 14, 15, 24, 25, 26, 27

سورج کی گردش کا دورانیہ بڑھ رہا ہے (دن لمبے ہوتے جا رہے ہیں) اور زیادہ تر سیارے آگے بڑھ رہے ہیں (اس وقت 80 فیصد سیارے اس کیفیت میں ہیں)۔ زائچے کا مشرقی یعنی شخصی آزادی وخودمختاری کا حصہ قوت میں ہے۔ عام طور پر نئے منصوبے شروع کرنے کے لئے یہ ایک بہترین وقت ہوتا ہے لیکن آپ کا اپنا شمسی دورانیہ اس وقت گھٹ رہا ہے (آپ کی سالگرہ کے دن تک)، اس لئے بہتر ہوگا کہ ایسا کوئی کام کرنے سے پہلے اپنی سالگرہ کا انتظار کرلیا جائے۔ اگرچہ آپ کے کریئر کا سالانہ دورِ عروج حال ہی میں ختم ہوا ہے (اگلا دور نومبر میں آئے گا) مگر کریئر اب بھی اہمیت رکھتا ہے۔ آپ اس وقت اپنے پیشہ ورانہ منصوبے ختم کر رہے ہیں۔ اس وقت زائچے کا بالائی حصہ غالب قوت میں ہے، اس لئے توجہ کریئر پر ہی رکھئے۔ گھر اور خاندان کے امور کو بھی بیک سیٹ پر رکھا جاسکتا ہے۔

صحت وتوانائی کی صورتِ حال شاندار ہے۔ کوئی طویل المدت سیارہ آپ پر مخالفانہ نظر نہیں ڈال رہا (صرف چاند مختصر سی مدت کیلئے مسائل پیدا کریگا)۔ اپنے کام انجام دینے کیلئے آپ کے پاس خاصی توانائی موجود ہے۔ اگر آپ چاہیں تو ریڑھ کی ہڈی، گھٹنوں، دانتوں، ہڈیوں اور جلد پر توجہ دے کر صحت کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں (20 تاریخ تک)۔ کمر اور گھٹنوں کا مساج بہت فائدہ مند ہوگا۔ اس تاریخ کے بعد ٹخنوں اور پنڈلیوں کو زیادہ توجہ دیجئے اور ان کا باقاعدگی سے مساج کیجئے۔ 8 تاریخ تک آپ کا محبت کا سیارہ عطارد حدود سے باہر رہے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ محبت کی تلاش میں آپ اپنی عمومی حدود سے باہر نکل رہے ہیں۔ یا یہ بھی ممکن ہے کہ آپ کی سماجی زندگی یا آپ کا محبوب آپ کو ان حدود سے باہر لے جا رہا ہو۔

20 تاریخ تک مالی امور کسی حد تک دباؤ کی زد میں رہیں گے۔ آمدن ہوگی لیکن آپ کو محنت زیادہ کرنا پڑے گی۔ اچھی بات یہ ہے کہ آپ کے پاس محنت کے لئے درکار توانائی موجود ہے۔ 20 تاریخ کے بعد صورتِ حال بہتر ہو جائے گی کیونکہ قلیل المدت سیارے آپ کے مالیاتی امور کے سیارے مریخ کے ساتھ سعد نظرات قائم کرنا شروع کر دیں گے۔ تب تک صبر سے کام لیجئے۔ مدد پہنچنے ہی والی ہے۔

اس ماہ کوئی گرہن نہیں لگے گا تاہم گزشتہ گرہنوں کے مابعد اثرات سامنے آئیں گے۔ 14 سے 19 تاریخ تک سورج ایک پرانے گرہن کو دوبارہ متحرک کرے گا۔ اس کے نتیجے میں پیشہ ورانہ زندگی میں اتھل پتھل پیدا ہوسکتی ہے۔ اسی طرح یکم سے 7 تاریخ تک زہرہ ایک پرانے گرہن کو متحرک کرے گا۔ ان ایام میں گاڑی چلاتے ہوئے محتاط رہئے کیونکہ ابلاغ و مواصلات کے ذرائع میں مسائل پیدا ہوسکتے ہیں۔ عطارد بھی 8 سے 10 تاریخ تک اور 18 اور 19 تاریخ کو اسی عمل سے گزرے گا۔ ان ایام میں اپنے محبوب کے ساتھ معاملت میں صبر و تحمل سے کام لیجئے کیونکہ اس کے مزاج میں خواہ مخواہ کا چڑچڑا پن نظر آئے گا۔

## فروری

سعد تواریخ: 1, 2, 10, 11, 12, 20, 21, 28

دشوار تواریخ: 8, 9, 15, 16, 17, 22, 23

محبت کیلئے بہتر دن: 1, 5, 6, 7, 10, 15, 16, 17, 19, 24, 25, 26, 27

مالیات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,4,8,9,10,11,12,18,19,20,21,26,27,28

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 12, 20, 21, 28

اس ماہ سیاروں کی قوت زائچے کے بالائی (معروضی) حصے سے زیریں (داخلی) حصے کی طرف منتقل ہونا شروع ہو جائے گی۔ اس پر مستزاد یہ کہ آپ کا کریئر کا سیارہ تنزل میں ہوگا۔ یہ نفسیاتی گیئر تبدیل کرنے کا وقت ہے۔ کریئر کے مسائل حل کرنے سے پہلے آپ کو اپنی سوچ واضح کرنا ہوگی۔ اس کے لئے وقت درکار ہے۔ 18 تاریخ کے بعد سے توجہ گھر، خاندان اور اپنی جذباتی صحت کی طرف منتقل کرنا شروع کر دیجئے۔

یہاں ایک دلچسپ بات یہ ہے کہ 18 تاریخ کے بعد کریئر میں پس پردہ کئی خوش کن تبدیلیاں آنا شروع ہو جائیں گی لیکن ان کا ظہور کچھ عرصہ بعد ہوگا۔ پیشہ ورانہ موقع ملیں گے تاہم آپ کے پاس انتخاب کی گنجائش بھی ہوگی۔ اگر ان کی وجہ سے آپ کی جذباتی صحت یا خاندانی امور پر کوئی اثر پڑتا ہے تو بے شک ان سے فائدہ نہ اٹھائیے۔

حوت افراد عموماً روحانی لوگ ہوتے ہیں۔ نپ چون آئندہ کئی سال تک آپ کے اپنے برج میں رہے گا لہٰذا اس رجحان میں اور بھی شدت آ جائے گی، اور چونکہ آپ کا بارھواں یعنی روحانیت کا گھر گزشتہ ماہ کی 20 تاریخ سے قوت میں ہے، اس شدت میں اور بھی اضافہ ہوگا۔ آپ کے کرنے

کا کام یہ ہوگا کہ اپنے قدم مضبوطی سے زمین پر جمائے رکھیں اور خیالی دنیا میں پرواز کرتے رہنے سے بچیں۔ کبھی کبھی یہ عیاشی کر لینے میں کوئی ہرج نہیں لیکن ہمیشہ اس میں مگن رہنا نقصان دہ ہوتا ہے۔ خواب اتنے اچھے آئیں گے کہ آپ کا صبح اٹھنے کو جی نہیں چاہے گا لیکن آپ کو اس دنیا میں کوئی کام کرنے بھیجا گیا ہے، سوئے رہنے کے لئے نہیں۔ یہ بات ہمیشہ ذہن میں رکھیں۔

اس پورے مہینے میں آپ کا واسطہ روحانی اور مافوق الفطرت تجربات اور انکشافات سے پڑتا رہے گا۔ 18 تاریخ کو سورج آپ کے بارہویں گھر سے رخصت ہو جائے گا تب بھی، کیونکہ اس وقت یہ آپ کے اپنے برج میں داخل ہو جائے گا۔ یہ مہینہ خوشی سے عبارت ہے۔ 18 تاریخ تک آپ ایسے کاموں میں مصروف رہیں گے جن سے آپ بے حد محظوظ ہوتے ہیں (روحانی کام) اور اس کے بعد آپ کے لئے تفریح و تلذذ کا سالانہ دور شروع ہو جائے گا۔ روحانی تجربات کا براہِ راست نتیجہ جسمانی صحت کی بہتری کی شکل میں نکلتا ہے۔

18 تاریخ کے بعد ملازمت کے متلاشیوں کو اچھے مواقع میسر آئیں گے۔ روزگار خود چل کر آپ کے پاس آئے گا۔ یہی صورتِ حال معاملاتِ محبت میں بھی درپیش رہے گی۔ محبت خود چل کر آپ کے پاس آئے گی لیکن تھوڑی سی پیچیدگی بھی ساتھ لائے گی کیونکہ آپ کا محبت کا سیارہ 6 تاریخ کے بعد سے تنزل میں ہے۔ خیر، یہ صورتِ حال اگلے ماہ واضح ہو جائے گی۔ صحت اب بھی اچھی ہے۔

## مارچ

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 1, 2, 10, 11, 19, 20, 28, 29 |
| دشوار تواریخ: | 7, 8, 15, 16, 17, 18, 19, 26, 27, 28, 29 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 7, 8, 15, 16, 17, 18, 19, 26, 27, 28, 29 |
| مالی معاملات کیلئے بہترین دن: | 1,2,3,4,7,8,10,11,17,18,19,20,26,27,28,29,30,31 - |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 1, 2, 10, 11, 19, 20, 22, 23, 28, 29 |

گزشتہ ماہ کی طرح اس ماہ بھی، زائچے کے مشرقی حصے میں سیاروں کی قوت شباب پر نظر آ رہی ہے۔ اس وقت آپ شخصی آزادی و خود انحصاری کے بھرپور دور سے گزر رہے ہیں۔ سیاروں کی قوت کا رخ آپ کی طرف ہے۔ آپ حالات کو اپنی مرضی کے مطابق تشکیل دے سکتے ہیں اور آپ کو دینا بھی چاہئے۔ جن چیزوں سے آپ کو تکلیف اٹھانا پڑتی ہے، ان کی اصلاح کیجئے۔ نئے منصوبے شروع کرنے کے لئے بھی یہ ایک بہترین وقت ہے خصوصاً آپ کی سالگرہ کے دن کے بعد سے۔

سیارے آگے بڑھ رہے ہیں، سورج کی گردش کا دورانیہ بڑھ رہا ہے اور آپ کی سالگرہ کے بعد سے آپ کی سطح پر بھی شمسی دورانئے میں اضافہ ہو جائے گا۔ اپنے نئے اہداف کی جانب بلاخوف پیش قدمی کیجئے۔

اب جبکہ آپ کا محبت کا سیارہ عطارد زوال سے نکل آیا ہے، معاملات محبت میں خاصی بہتری آ گئی ہوگی۔ آپ کا پہلا گھر 20 تاریخ تک قوت میں رہے گا چنانچہ آپ کی شخصی کشش میں بھی نمایاں اضافہ ہوگا۔ آپ کے شخصی اعتماد میں بھی بہتری آئے گی اور ان باتوں کو صنف مخالف کی طرف سے محسوس کیا جائے گا۔ 17 تاریخ کے بعد، جب عطارد طالع سے گزر کر پہلے گھر میں داخل ہو جائے گا تو محبت خود چل کر آپ کے پاس آئے گی۔ جو لوگ پہلے سے کسی ڈور میں بندھے ہیں، انہیں اپنے تعلق میں رومان کا عنصر بڑھتا ہوا نظر آئے گا۔

مارچ مالی آسودگی کا مہینہ بھی ہے۔ ملازمت کے متلاشیوں کے لئے اب بھی اچھے مواقع موجود ہیں۔ 20 تاریخ کو مالی حوالے سے آپ کا سالانہ دور عروج شروع ہوگا۔ 30 تاریخ کا نیا چاند آپ کی آمدن میں اور بھی اضافہ کرے گا۔ اس کے علاوہ یہ مالی امور میں آپ کی سوچ واضح کر دے گا۔ چونکہ آپ کا اپنا مالی امور کا سیارہ سارا ماہ تنزل کی کیفیت میں رہے گا، اس لئے چاند کی طرف سے ملنے والی یہ مدد آپ کے بہت کام آئے گی۔ مریخ 11 سے 18 تاریخ تک ایک پرانے گرہن کو متحرک کرے گا جس سے مالی امور میں تھوڑی بہت اتھل پتھل پیدا ہوگی۔ شاید کوئی غیر متوقع خرچہ نکل آئے۔ آپ کا جی چاہے گا کہ مالی معاملات میں کوئی بڑی تبدیلی کی جائے لیکن محتاط رہئے گا۔ اگر تبدیلی ناگزیر ہو تو پہلے معاملات کا ہر پہلو سے اچھی طرح جائزہ لے لیجئے گا۔

صحت اب بھی بہت اچھی ہے۔ آپ کے اندر اتنی توانائی ہے کہ آپ اپنی تمام ذمہ داریاں بحسن و خوبی انجام دے سکتے ہیں۔

## اپریل

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 6, 7, 16, 17, 24, 25 |
| دشوار تواریخ: | 3, 4, 5, 11, 12, 18, 19 |
| محبت کیلئے بہترین دن: | 4,5,6,7,8,11,12,16,17,18,19,24,25,29,30 |
| مالیات کیلئے بہتر دن: | 3,4,5,6,7,13,14,15,16,17,22,23,24,25,27 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 6, 7, 16, 17, 18, 19, 24, 25 |

اس ماہ کی بڑی خبر دو گرہنوں کا وقوع ہے۔ گرہن ہر ایک کو متاثر کرتے ہیں۔ ہر فرد پر ان کے منفرد اثرات ہوتے ہیں۔ اہمیت اس بات کی نہیں کہ آپ پر اثر پڑتا ہے یا نہیں، اہمیت اس بات کی ہے کہ کتنا اثر پڑتا ہے۔ جہاں تک آپ کا سوال ہے، آپ کے لئے یہ گرہن نسبتاً بے ضرر رہیں گے۔ 15 تاریخ کو لگنے والا چاند گرہن آپ کے آٹھویں یعنی قلب ماہیت کے گھر میں وقوع پذیر ہوگا۔ اس کے نتیجے میں نفسیاتی سطح پر (یا مادی سطح پر) آپ کا سامنا موت سے ہو سکتا ہے۔ ویسے اگر کوئی فرد زندگی اور موت کی کشمکش کے درمیان پھنسا ہو تو ایسا گرہن اسے موت کی طرف دھکیل سکتا ہے۔ گرہن کے ایام میں اپنی مصروفیات کم کر دیں کیونکہ ایسے مواقع پر خواہ مخواہ قسمت آزمانا اچھی بات نہیں۔

اس گرہن کے نتیجے میں آپ کے رفیق حیات یا محبوب کی زندگی میں مالی حوالے سے اتھل پتھل ہو سکتی ہے۔ انہیں اپنے امور میں تبدیلیاں لانا پڑیں گی۔ غالب امکان اس بات کا ہے کہ مالیات کے بارے میں ان کی سوچ اور حکمت عملی حقیقت پسندانہ نہیں تھی اور گرہن اس چیز کو واضح کر دیتا ہے۔ ایسی ہی اتھل پتھل آپ کے مالی معاملات میں بھی نظر آئے گی کیونکہ آپ کا مالی امور کا سیارہ مریخ اس کی زد میں آئے گا۔ ہر چاند گرہن بچوں کو بھی متاثر کرتا ہے، اس لئے ان ایام میں انہیں خطرات سے دور رکھیں۔

29 تاریخ کو لگنے والا سورج گرہن آپ کے تیسرے یعنی ابلاغ و مواصلات کے گھر میں واقع ہوگا۔ لہٰذا ابلاغ و مواصلات کے ذرائع میں مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ لوگ سوال کرتے ہیں کہ ایک گرہن، ایک سیارے کی قوت ایسی مادی اور ٹھوس چیزوں کو کیسے متاثر کر سکتی ہے؟ اس کا کیا جواب دیا جائے۔ بس یہی کہ جس چیز کو آپ غیر مادی سمجھ رہے ہیں، وہ اتنی بھی غیر مادی نہیں ہے، اسی لئے آپ کی زندگی میں موجود مادی چیزوں کو متاثر کر سکتی ہے۔ جن چیزوں کو آپ ٹھوس سمجھتے ہیں، وہ بھی کسی نہ کسی سطح پر توانائی کی ہی ایک شکل ہوتی ہیں۔ جب یہ توانائی متاثر ہوتی ہے، تو ان کا ظاہری مظہر، یعنی وہ ٹھوس چیزیں بھی متاثر ہو جاتی ہیں۔ چیز جتنی نازک اور اعلیٰ ہوگی، اس کے متاثر ہونے کا امکان اتنا ہی زیادہ ہوگا۔

یہ گرہن آپ کے بھائی بہنوں پر بھی اثر انداز ہوگا اور پڑوسیوں پر بھی۔ ان کی زندگی میں غیر معمولی واقعات ہو سکتے ہیں (یہ عمل چھ ماہ پر محیط ہوگا)۔ ان ایام میں گاڑی احتیاط سے چلائیں۔ ہر سورج گرہن صحت اور صحت کے معمولات کو متاثر کرتا ہے اور صحت کے حوالے سے خدشات بھی

پیدا کرتا ہے۔ لیکن چونکہ آپ کی صحت ان دنوں اچھی ہے، اس لئے زیادہ امکان اسی بات ہے کہ یہ خدشات محض خدشات ہی رہیں گے۔ ایک ڈاکٹر مرض کی تشخیص کرے تو کسی ڈاکٹر کی رائے لے لینے میں کوئی ہرج نہیں۔ صحت کے معمولات میں مزید بہتری آئے گی۔

## مئی

سعد تواریخ: 3, 4, 5, 13, 14, 21, 22, 31

دشوار تواریخ: 1, 2, 8, 9, 10, 15, 16, 28, 29

محبت کیلئے بہترین دن: 6,8,9,10,11,12,13,14,19,20,24,25,29,30

مالیات کیلئے بہترین دن: 1,2,3,4,5,11,12,13,14,19,20,21,22,24,25,28,29,31

کریئر کے لئے بہترین دن: 3, 4, 5, 13, 14, 15, 16, 21, 22, 31

اس وقت زائچے کے زیریں حصے میں سیاروں کی قوت عروج پہ پہنچ رہی ہے۔ ویسے تو آپ کے سال میں بہار کا موسم آنے والا ہے (21 تاریخ کو) لیکن رات بھی چھا چکی ہے۔ پیش رفت کا عمل جاری ہے لیکن ابھی سامنے نہیں آیا۔ اب گھر، خاندان اور جذباتی صحت پر توجہ مرکوز رکھئے۔ اگر گھریلو امور میں استحکام ہوگا اور آپ جذباتی طور پر متوازن ہوں گے تو کریئر کے اگلے دور کے لئے بہتر طور پر تیار ہوسکیں گے۔ جذباتی توازن کے معنی یہ ہیں کہ آپ کے باطن کے اتار چڑھاؤ آپ کی زندگی کے اتار چڑھاؤ سے ہم آہنگ ہوں۔

آپ کی شخصی آزادی وخود انحصاری کا دور اب بھی جاری ہے لیکن جلد ہی اختتام کو پہنچ جائے گا۔ اگر کوئی کام کرنے والا رہ گیا ہے تو ابھی کر لیجئے۔ بعد میں مشکل پیش آئے گی۔

21 تاریخ کے بعد صحت کو مزید توجہ کی ضرورت ہوگی۔ مجموعی طور پر صحت اب بھی اچھی ہے لیکن یہ آپ کے کم بہتر ادوار میں سے ایک ہے۔ اس تاریخ کے بعد آرام کے لئے زیادہ وقت نکالئے تاکہ آپ کی توانائی ضائع نہ ہو۔ 21 تاریخ تک گردن اور حلق کو اور اس کے بعد بازوؤں، کندھوں، پھیپھڑوں اور نظام تنفس کو زیادہ توجہ دے کر آپ اپنی صحت کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ 21 تاریخ تک گردن کا مساج فائدہ مند ہوگا اور اس کے بعد بازوؤں اور کندھوں کا۔ ذہن کی صحت سب سے زیادہ ضروری ہے۔ اپنے ذہن میں منفی خیالات کو رستہ نہ پانے دیجئے، اچھی کتابیں پڑھئے اور مثبت لوگوں کی صحبت میں بیٹھئے تاکہ آپ کی سوچ بھی مثبت رہے۔

مالی خوشحالی کا دور اس ماہ بھی جاری رہے گا۔ 3 تاریخ کو زہرہ آپ کے دولت کے گھر میں داخل ہوگا اور 29 تاریخ تک وہاں رہے گا۔ اس سے اشارہ ملتا ہے کہ آپ کی آمدن کا زیادہ تر انحصار سیلز، مارکیٹنگ، تشہیر اور اچھے تعلقاتِ عامہ پر ہوگا۔ سماجی پہلو بھی مالی امور میں اہم کردار ادا کرے گا۔12 سے 31 تاریخ تک آپ کا محبت کا سیارہ ایک بار پھر حدود سے باہر نکل جائے گا۔ ایسا سال میں دوسری مرتبہ ہو رہا ہے۔ اس ''تجاوز'' سے کئی منظرنامے وجود پا سکتے ہیں۔ آپ اپنی حدود سے باہر نکل کر محبت تلاش کریں گے اور ممکن ہے کسی ایسے محلے میں جا گھسیں جہاں آپ کی آمد پر پابندی لگی ہوئی ہے۔ ممکن ہے کہ محبوب یا آپ کے دوست آپ کو آپ کی عمومی حدود سے باہر کھینچ لے جائیں۔ محبت کے اظہار کے کئی طریقے ہوتے ہیں اور اس ماہ آپ اس حقیقت سے اچھی طرح روشناس ہوں گے۔

محبت کا سیارہ مہینے کا زیادہ تر حصہ (7 سے 29 تاریخ تک) آپ کے چوتھے یعنی گھر اور خاندان کے خانے میں گزارے گا۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کی سماجی مصروفیات کی زیادہ تر انجام وہی گھر میں ہوگی۔ محبت میں جذباتی قربت اور اچھے ذہنی رابطے کی موجودی بہت ضروری ہے۔ ان دونوں میں چولی دامن کا ساتھ ہے۔ کوئی پرانی محبت آپ کے سامنے آ سکتی ہے اور آپ کی پل پل بدلتی مزاجی کیفیت معاملاتِ محبت میں مسائل کھڑے کر سکتی ہے۔

## جون

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 1, 9, 10, 18, 19, 27, 28 |
| دشوار تواریخ: | 5, 6, 12, 13, 24, 25, 26 |
| محبت کے لئے بہترین دن: | 1, 5, 6, 9, 10, 14, 15, 17, 23, 24, 25, 26 |
| مالیات کیلئے بہترین دن: | 1.7,8,10.11,16,17,18,19,20,21,25,26,27. 28 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 1, 10, 11, 12, 13, 18, 19, 27, 28 |

21 تاریخ تک اپنی صحت کو ضروری توجہ دیتے رہیے۔ اس کے بعد آپ کو نمایاں بہتری محسوس ہوگی۔ اس تاریخ تک صحت کو بہتر بنانے کیلئے ان طریقوں پر عمل کرتے رہیے جو گزشتہ ماہ درج کیے گئے تھے۔ بازوؤں اور کندھوں کے مساج سے فائدہ اٹھائیے۔ اس طرح کھلی ہوا میں [illegible] گہری سانسیں لینے سے بھی۔ اگر طبیعت میں گراوٹ کے آثار نمایاں ہوں تو فوراً باہر نکل آیئے اور

گہری سانسیں لیجئے۔ 21 تاریخ کے بعد معدے پر زیادہ توجہ دیجئے اور اپنے معدے کا خیال رکھئے۔ خواتین کو اپنے سینے پر بھی توجہ دینی چاہئے۔ اپنا موڈ ہمیشہ مثبت اور تعمیری رکھئے۔ خوش رہئے۔ اگر طبیعت گری گری سی محسوس ہو (خصوصاً 21 تاریخ کے بعد) تو فوراً کوئی ایسا کام کیجئے جس میں آپ کو خوشی ملتی ہو۔ ہنسی علاج غم ہی نہیں علاج مرض بھی ہے۔

اس ماہ سیاروں کی قوت مشرقی یعنی آزادی وخودانحصاری کے حصے سے نکل کر مغربی یعنی سماجی تعلقات اور انحصار بر دیگراں کے حصے میں منتقل ہو جائے گا۔ سال کے شروع سے آپ اپنی مرضی چلاتے آرہے ہیں۔ اب کچھ موقع دوسروں کو بھی دیجئے۔ اور دل چھوٹا نہ کیجئے کیونکہ اس وقت ان کی بات ماننے میں ہی آپ کا فائدہ ہے۔ جب دوسروں کی بات مانی جائے گی تو پھر ذمہ داری بھی تو انہی کی ہوگی۔ آپ نے اپنا بوجھ کافی دن تک خود اٹھایا، اب دوسروں کو اٹھانے دیجئے۔ انہیں مقدم رکھئے، آپ کی ضروریات خود بخود پوری ہو جائیں گی۔

چونکہ سیاروں کی قوت اب مغربی حصے کی طرف منتقل ہو رہی ہے، اس لئے حالات و معاملات کو اپنی مرضی کے مطابق چلانے کے لئے بڑی قوت اور محنت درکار ہوگی۔ آپ نے پہلے حالات کو جو نئی شکل دی تھی، اس کے اچھے یا برے نتائج سے عہدہ برآ ہونے کا وقت آگیا ہے۔ اگر آپ کی تعمیر اچھی تھی تو فائدہ آپ کو ہوگا۔ اگر کہیں کوئی غلطی ہوگئی تو اسے نوٹ کر لیجئے تاکہ اگلی مرتبہ جب یہ دور آئے تو اس کی اصلاح کر دی جائے۔

21 تاریخ کے بعد تفریح و تلذذ کا ایک اور دورِ عروج شروع ہوگا۔ یہ دور ایک اچھے وقت پر شروع ہو رہا ہے۔ قریباً نصف سیارے اس وقت تنزل کی کیفیت میں ہیں۔ ہر طرف معاملات کی رفتار سست پڑ رہی ہے تو ایسے میں یہی بہتر ہوگا کہ پیشہ ورانہ اہداف کے پیچھے بھاگنے کے بجائے کچھ دیر زندگی سے لطف اٹھا لیا جائے۔

عطارد 5 تاریخ تک حدود سے باہر رہے گا۔ آپ محبت میں جو نئے تجربات کرنا چاہتے تھے، کر چکے، اب ''نارمل محبت'' کی طرف واپس آنے کا وقت ہے۔ پیچیدگی صرف ایک ہے، وہ یہ کہ 6 تاریخ کو آپ کا محبت کا سیارہ تنزل کی کیفیت میں چلا جائے گا۔ اس سے محبت کی راہ تو مسدود نہیں ہوگی البتہ معاملات کی رفتار قدرے سست پڑ جائے گی۔ یہ اچھا وقت ہے کہ آپ اپنے موجودہ تعلق کا اچھی طرح جائزہ لیں اور دیکھیں کہ کس کس جگہ بہتری کی گنجائش موجود ہے۔ منصوبہ بندی ابھی کر لیں۔ بعدازاں جب اگلے ماہ عطارد آگے بڑھنا شروع ہوگا تو ان منصوبوں کو عملی شکل دے لیجئے گا۔

مدار، پیچھے ہٹا ہوا 18 تاریخ کو دوبارہ چوتھے گھر میں واپس آ جائے گا۔ ایسے میں آپ کا موڈ محبت میں مسائل پیدا کر سکتا ہے۔ کوئی پرانی محبت دوبارہ سامنے آ سکتی ہے، اور دل میں پرانے تجربوں کو دہرانے کی خواہش پیدا ہو سکتی ہے۔ لیکن یہ محض سراب ہے۔ ماضی میں جو ہوا، وہ اس وقت کے لئے ٹھیک تھا۔ اب اسے دہرانے کی کوشش نہ کیجئے۔ حال میں زندہ رہیے کیونکہ حال ہمیشہ نیا اور منفرد ہوتا ہے۔

## جولائی

سعد تواریخ: 7, 8, 15, 16, 24, 25

دشوار تواریخ: 2, 3, 9, 10, 22, 23, 29, 30, 31

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 4, 5, 6, 13, 14, 24, 25, 29, 30, 31

مالیات کیلئے بہترین دن: 4,5,6,7,8,13,14,16,17,18,24,25,27

کریئر کے لئے بہترین دن: 7, 8, 9, 10, 16, 17, 27

یہ ایک خوش باش مہینہ ہے۔ مزے اڑانے کا مہینہ ہے۔ آپ کا تفریح و تلذذ کا دور عروج 22 تاریخ تک جاری رہے گا۔ اتنی لمبی ''پارٹی'' کے بعد آپ کا بھی جی چاہے گا کہ کوئی سنجیدہ کام کیا جائے۔

دلچسپ بات یہ ہے کہ آپ کا کریئر بھی پُرلطف طریقوں سے آگے بڑھے گا۔ آپ لطف کی تلاش میں نکلیں گے اور آپ کو کریئر کے لئے مواقع میسر آ جائیں گے۔ کسی سینما میں، کسی دعوت پر، کسی ہوٹل میں (یا کسی کلب میں)۔ بہرحال یہ دور زیادہ عرصہ نہیں رہے گا۔ 17 تاریخ کو آپ کا کریئر کا سیارہ برج سرطان سے نکل کر برج اسد میں داخل ہو جائے گا۔ یعنی ملے گلے کے پانچویں گھر سے نکل کر کام کے چھٹے گھر میں آ جائے گا۔ لہٰذا آپ کی کام کی عادات اہمیت اختیار کر جائیں گی اور یہ رجحان سارا سال جاری رہے گا۔ اچھے تعلقات آپ کے لئے نئے دروازے ضرور کھولیں گے لیکن آخری نتیجہ آپ کی کارکردگی پر منحصر ہوگا۔

ملازمت کے متلاشیوں کو 24 سے 27 تاریخ کے درمیان نہایت شاندار مواقع میسر آئیں گے۔ مواقع اس کے بعد بھی ملتے رہیں گے (بلکہ یہ پورا سال ہی مواقع سے بھرپور ہے)۔ اس سال کے آخر تک حوت افراد میں صرف وہی بے روزگار رہ گیا ہوگا، جو خود بے روزگار رہنا چاہتا ہے یا

جس کی ابھی روزگار ڈھونڈنے کی عمر نہیں آئی (یا گزر چکی)۔

صحت اس ماہ اچھی رہے گی۔ 18 تاریخ تک آپ پر سے تمام مخالفانہ نظریں ختم ہو چکی ہوں گی۔ صرف چاند چند دنوں کے لئے آپ کو تنگ کرے گا۔ 17 تاریخ کے بعد صحت کی اہمیت ویسے بڑھ جائے گی لیکن اسے سر پر چڑھانے کی ضرورت نہیں۔ اہمیت ضرور دیں لیکن ہر چھوٹی موٹی چیز کو بیماری نہ سمجھ لیں۔ معاملات محبت اس ماہ خوشگوار رہیں گے، خصوصاً 13 تاریخ کے بعد۔ محبت کا سیارہ 17 سے 20 تاریخ کے درمیان آپ کے زائچے کے حکمران سیارے کے ساتھ تثلیث میں شامل ہوگا جس کے نتیجے میں رومانی مواقع بکثرت سامنے آئیں گے۔ آپ کی توجہ ایسے لوگوں کی طرف ہوگی جو زندگی سے لطف اٹھانا جانتے ہوں۔ ابھی آپ محبت کے معاملے میں کوئی ذمہ داری اٹھانے کو تیار نہیں۔ یہ چیز آگے چل کر مسئلہ پیدا کرسکتی ہے۔

آپ کا مالی امور کا سیارہ سارا سال برج میزان میں رہا ہے۔ تاہم اس ماہ کی 18 تاریخ کو مریخ یہاں سے نکل کر برج عقرب میں منتقل ہو جائے گا۔ مالی امور کے لئے یہ ایک مثبت پیش رفت ہے۔ مریخ آپ پر سعد نظر ڈال رہا ہے جس سے 18 تاریخ کے بعد آمدن میں اضافہ ہوگا۔ تاہم فضول خرچی آپ کے لئے مسائل کھڑے کرسکتی ہے۔

## اگست

| | |
|---|---|
| سعد تواریخ: | 3, 4, 11, 12, 20, 21, 22, 30, 31 |
| دشوار تواریخ: | 5, 6, 18, 19, 25, 26, 27 |
| محبت کیلئے بہترین دن: | 3, 4, 5, 6, 12, 13,14,15, 23, 24, 25, 26, 27 |
| مالیات کیلئے بہتر دن: | 3,4,5,11,12,13,14,20,21,23,24,30,31 |
| کریئر کے لئے بہترین دن: | 5, 6, 13, 14, 23, 24 |

اس ماہ اور اس سے اگلے ماہ زائچے کے مغربی حصے میں سیاروں کی قوت شباب پر ہوگی۔ مزید برآں، آپ کا ساتواں یعنی محبت کا گھر 23 تاریخ کو انتہائی طاقتور ہوگا اور آپ محبت اور سماجی تعلقات کے حوالے سے سالانہ دورِ عروج میں داخل ہو جائیں گے۔ آپ کی ذاتی صلاحیت اور اہلیت اپنی جگہ لیکن اس وقت زیادہ اہمیت اس بات کی ہے کہ لوگ آپ کو پسند کریں۔ آپ سے بات کر کے خوش ہوں اور آپ کے اخلاق سے متاثر ہوں۔ پھر وہ آپ سے تعاون کرنے پر آمادہ

ہوں گے۔ جب آپ ذاتی صلاحیت کے ساتھ اس طرح کے رویئے کو بھی شامل کر دیتے ہیں تو آپ کی کامیابی کی شرح کئی گنا بڑھ سکتی ہے۔ جب آپ دوسروں کو اپنی ذات پر مقدم رکھتے ہیں تو قدرت بھی آپ پر مہربان ہو جاتی ہے اور اپنے خزانوں کے منہ آپ پر کھول دیتی ہے۔

23 تاریخ کے بعد صحت کو آپ کی توجہ کی ضرورت ہوگی۔ کوئی بڑا مسئلہ نہیں لیکن چند قلیل المدت سیارے آپ کے لئے پریشانیاں پیدا کر رہے ہیں۔ جس رفتار پر آپ گزشتہ چند ماہ سے آسانی سے کام کرتے چلے آ رہے ہیں، اب اسے برقرار رکھنا مشکل ہوگا۔ آرام کے لئے وقت ضرور نکالئے۔ اس تاریخ کے بعد سے دل اور چھوٹی آنت پر زیادہ توجہ دے کر آپ اپنی صحت کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ محبت یا دوستی میں بگاڑ آپ کی جسمانی صحت کو متاثر کر سکتا ہے، اس لئے اگر کوئی مسئلہ پیدا ہو تو فوراً اسے سلجھانے کی تدبیر کیجئے۔ اگر طبیعت میں ناسازی محسوس ہو تو کسی خوبصورت سے مقام پر چلے جایئے اور کچھ دیر وہاں چپ چاپ بیٹھے رہئے۔ یہ خوبصورت مقام کوئی باغ بھی ہو سکتا ہے اور کوئی اور جگہ بھی جو آپ کو اچھی لگتی ہو۔ خوبصورت موسیقی سننا یا خوبصورت فن پاروں کو دیکھنا بھی مفید ہوگا۔

پہلی اور دوسری تاریخ کو سورج ایک پرانے گرہن کے مقام سے گزرے گا یعنی اسے متحرک کرے گا جس کے نتیجے میں پیشہ ورانہ زندگی میں تلاطم پیدا ہو سکتا ہے، اسی طرح 5 اور 6 تاریخ کو عطارد ایک پرانے گرہن کے مقام سے گزرے گا۔ ان ایام میں اپنے محبوب اور اپنے گھر والوں کے ساتھ معاملات کے دوران صبر و تحمل سے کام لیجئے۔ 10 سے 14 تاریخ تک مریخ بھی ایک گرہن کو دوبارہ متحرک کرے گا جس کے نتیجے میں مالی امور میں اتھل پتھل ہوگی۔ 18 سے 20 تاریخ کے درمیان گاڑی احتیاط سے چلایئے کیونکہ زہرہ بھی ایک پرانے گرہن کو متحرک کر رہا ہوگا۔ سب سے آخر میں مشتری بھی 24 سے 31 تاریخ تک ایک گرہن کو متحرک کرے گا جس سے پیشہ ورانہ زندگی میں اکھاڑ پچھاڑ کا ماحول پیدا ہوگا۔

## ستمبر

سعد تواریخ:

دشوار تواریخ: 8, 9, 17, 18, 27, 28

محبت کے لئے بہترین دن: 2, 3, 14, 15, 22, 23, 29, 30

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 2, 3, 4, 12, 13, 20, 21, 22, 23, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 3, 10, 11, 19, 20, 29, 30

اس ماہ سیاروں کی قوت اپنی جگہ تبدیل کرے گی۔ 5 تاریخ زائچے کا بالائی حصہ قوت میں آنا شروع ہو جائے گا۔ آپ کے سال میں یوں تو گرما کا وسط چل رہا ہے لیکن سورج کا طلوع ابھی ابھی ہوا ہے۔ اب جو فصل آپ نے بوئی تھی، اس کے کاٹنے کا وقت آ گیا ہے۔ گھریلو امور پر سے توجہ ہٹائیں اور خارجی امور پر مرکوز کریں۔ روحانی سطح پر طاقت کی اس منتقلی کا مطلب یہ ہے کہ آپ اب وہ کام کریں جسے کرنے کے لئے آپ کو خاص طور پر دنیا میں بھیجا گیا ہے۔ جذباتی صحت ہمیشہ اہم ہوتی ہے اور اس وقت آپ کی صحت کے لئے ضروری ہے کہ آپ اچھا کام کریں، کامیابی حاصل کریں۔ کامیابی ہمیشہ جذباتی آہنگ ساتھ لے کر آتی ہے۔

معاملات محبت اب بھی سرگرم اور خوش باش ہیں۔ محبت اور سماجی تعلقات کا دور عروج اب بھی جاری ہے۔ چیلنج صرف یہ ہے کہ آپ محبوب کے اور اپنے مفادات کے درمیان حائل خلیج کو پاٹنے کی کوشش کریں۔ اس وقت نپ چون تنزل کے عالم میں ہے اور زائچے کا مغربی حصہ قوت میں ہے، اس لئے بہتر ہوگا کہ اس وقت محبوب کی بات پر صاد کر دیا جائے۔ دوسروں کو اپنی بات منوانے دیں۔ ابھی آپ کی مرضی شاید کوئی بہتر نتائج نہ دے سکے۔

صحت مجموعی طور پر اچھی ہے لیکن ابھی 23 تاریخ تک اسے توجہ کی ضرورت ہے۔ آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالتے رہیں۔ جب ایسا مشکل وقت آتا ہے تو پرانی رفتار پر کام کرنا مشکل ہوتا ہے۔ توانائی دستیاب نہیں ہوتی لہذا حادثات ہو سکتے ہیں۔ 23 تاریخ تک چھوٹی آنت پر اور اس کے بعد گردوں اور کولہوں پر توجہ دے کر آپ صحت کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ محبت اور دوستانہ تعلق میں ہم آہنگی ہمیشہ برقرار رکھیں۔ یہاں پیدا ہونے والے کوئی بگاڑ آپ کی جسمانی صحت کو متاثر کر سکتا ہے۔

مالی امور بھی اس ماہ اچھے نظر آتے ہیں۔ مریخ 14 تاریخ تک آپ کے نویں گھر میں رہے گا اور اس کا نتیجہ عموماً خوشحالی کی صورت میں نکلتا ہے (تاہم فضول خرچی سے بچیں، ضرورت سے زیادہ رجائیت پسندی نقصان دہ ثابت ہو سکتی ہے)۔ 14 تاریخ کو مریخ نصف النہار سے گزر کر آپ کے دسویں یعنی کریئر کے گھر میں داخل ہو جائے گا اور نتیجتاً پیشہ ورانہ مواقع پیدا ہوں گے۔ اس گھر میں مالی امور کے سیارے کی موجودگی عموماً آمدنی میں اضافہ لے کر آتی ہے۔ آپ کو حکام اور بزرگوں کی طرف سے مالی اعانت میسر آئے گی۔ آپ کی اچھی پیشہ ورانہ ساکھ بھی مالی وسائل میں اضافے کا

سبب بنے گی۔ 14 تاریخ کے بعد آپ کی ترجیحات میں مالی امور کو خاصا امتیازی مقام حاصل ہوگا اور اس کا نتیجہ عموماً کامیابی کی صورت میں نکلتا ہے۔ 23 تاریخ کے بعد آپ کا آٹھواں یعنی قلب ماہیت کا گھر قوت میں آ جائے گا جس سے آپ کی جنسی زندگی میں سرگرمی پیدا ہوگی۔ آپ کے محبوب یا رفیق حیات کی مالی زندگی بھی خوشحال ہے اور اس کے فوائد آپ تک بھی پہنچیں گے۔

23 سے 30 تاریخ تک کے دورانئے میں آپ روحانی تجربات وانکشافات سے روشناس ہوں گے اور آپ کے کریئر پر بھی ان کا مثبت اثر پڑے گا۔ فلاحی کاموں میں شمولیت اختیار کیجئے، اس سے آپ کے پیشہ ورانہ اہداف حاصل کرنے میں آسانی ہوگی۔

## اکتوبر

سعد تواریخ: 5, 6, 14, 15, 24, 25

دشوار تواریخ: 12, 13, 19, 20, 26, 27

محبت کے لئے بہترین دن: 3, 5, 6, 12, 13, 19, 20, 22, 23, 31

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 7, 8, 17, 18, 26, 27, 28

کریئر کے لئے بہترین دن: 7, 8, 17, 18, 26, 27

مریخ، آپ کا مالی امور کا سیارہ، اس مہینے کا زیادہ تر حصہ دسویں گھر میں گزارے گا۔ گزشتہ ماہ اس حوالے سے ہونے والی گفتگو پر نظر ڈال لیجئے۔ اس میں سے زیادہ تر کا اطلاق اب بھی ہوتا ہے۔ تاہم 30 ستمبر کو مریخ اپنی حدود سے باہر نکل جائے گا اور پورا مہینہ اسی عالم میں گزارے گا۔ اس عمل کے کئی مطلب نکالے جا سکتے ہیں۔ بنیادی بات یہ ہو سکتی ہے کہ آپ مالی مواقع کی تلاش میں اپنی عمومی حدود سے باہر نکلیں گے، نئی مارکیٹوں کو دیکھیں گے اور شاید چند نئے تجربات بھی کریں۔ بعض اوقات ایسا کرنا ضروری ہوتا ہے اور اس کی تحریک آپ کے حکام یا بزرگوں کی طرف سے بھی مل سکتی ہے۔ ویسے آپ یہ کام کچھ زیادہ خوشی سے نہیں کریں گے کیونکہ یہ آپ کی فطرت کے خلاف ہے۔

اس ماہ دو گرہن لگیں گے۔ دنیا میں خاصی اتھل پتھل ہوگی لیکن آپ پر اتنا اثر نہیں پڑے گا، مطلب یہ کہ اثر تو ضرور ہوگا لیکن اتنا نہیں جتنا کہ ہو سکتا ہے۔

8 تاریخ کا چاند گرہن آپ کے دولت کے گھر میں لگے گا۔ اس کے اثرات کے تحت آپ اپنے مالی امور میں تبدیلیاں کریں گے، حکمت عملی کی تبدیلی، سوچ کی تبدیلی اور سمت کی تبدیلی۔ یہ

بھی یاد رہے کہ اس وقت آپ کا مالی امور کا سیارہ حدود سے باہر ہوگا۔ یورینس پر اس گرہن کا براہ راست اثر پڑے گا، اس لئے روحانی حوالے سے بھی آپ کے معمولات اور رویئے میں اہم تبدیلیاں آئیں گی۔ ہر چاند گرہن بچوں پر اثر ڈالتا ہے۔ انہیں ان ایام میں اپنی مصروفیات گھٹا دینی چاہئیں اور خطرات سے بچنا چاہئے۔ تخلیقی میدانوں میں کام کرنے والے حوت افراد بھی اپنے کام میں اہم تبدیلیاں دیکھیں گے۔ ان کی تخلیق ایک نیا موڑ لے لے گی۔

23 تاریخ کا سورج گرہن آپ کے نویں گھر کی عین دہلیز پر وقوع پذیر ہوگا۔ ان ایام میں غیر ضروری غیر ملکی سفر سے گریز کریں۔ آپ کا نواں گھر اس ماہ قوت میں ہے، اس لئے سفر کے مواقع بہت پیدا ہوں گے لیکن کوشش کریں کہ ان کا وقت گرہن سے پہلے یا بعد میں رکھا جا سکے۔ یہ گرہن ان روحانی تبدیلیوں میں بھی اہم کردار ادا کرے گا جن کا ذکر چاند گرہن کے حوالے سے کیا جا چکا ہے۔ آپ کے دینی و مذہبی عقائد کی آزمائش ہوگی اور ممکن ہے کئی جگہ پر آپ کو اصلاح کی ضرورت محسوس ہو۔ یہ عمل چھ ماہ پر محیط ہوگا اور اس کے بعد شاید آپ کو اپنی پوری زندگی بدلی ہوئی محسوس ہو۔

ہر سورج گرہن صحت، کام اور جائے کار پر اثر ڈالتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ آپ کے زائچے میں سورج ان تمام شعبوں پر حکمرانی کرتا ہے۔ صحت اس وقت مجموعی طور پر اچھی ہے، اس لئے اگر کوئی خدشہ سامنے بھی آئے تو زیادہ امکان یہی ہے کہ یہ حقیقت کا روپ نہیں دھارے گا۔ تاہم جائے کار اور رفقائے کار کے معاملات میں عدم استحکام دیکھنے میں آئے گا۔

## نومبر

سعد تواریخ: 2, 3, 10, 11, 20, 21, 29, 30

دشوار تواریخ: 8, 9, 15, 16, 17, 22, 23

محبت کیلئے بہترین دن: 1,2,3,10,11,12,15,16,17,20,21,22,23

مالی معاملات کیلئے بہترین دن: 4, 5, 6, 7, 14 15, 16, 17, 23, 25, 26

کریئر کے لئے بہترین دن: 4, 5, 14, 22, 23

صحت اس ماہ مجموعی طور پر اچھی ہے۔ 17 تاریخ تک کوئی سیارہ آپ پر مخالفانہ نظر نہیں ڈالے گا (سوائے چاند کے جو کبھی کبھی ایسی حرکت کرے گا)، لہٰذا اپنے کام نمٹانے کے لئے درکار توانائی

وافر مقدار میں دستیاب ہوگی۔ بڑی آنت، مثانے اور اعضائے تولید و تناسل پر توجہ دے کر آپ اپنی صحت کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔ تاہم 22 تاریخ کے بعد آپ کو اپنی صحت کے طرف سے زیادہ محتاط رہنا ہوگا۔ جیسا کہ سارا سال ہوتا آیا ہے، آپ کو خدانخواستہ کوئی بڑا مسئلہ درپیش نہیں ہے، محض چند قلیل المدت سیارے آپ پر مخالفانہ نظر ڈال رہے ہیں۔ آپ پہلے جیسی رفتار پر کام نہیں کر سکیں گے، اور اگر کوشش کریں گے تو مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ آرام کے لئے خاطر خواہ وقت نکالیں اور جسم کی طرف سے ملنے والے اشاروں پر دھیان رکھیں۔ 22 تاریخ کے بعد جگر اور رانوں کو توجہ دے کر صحت بہتر بنائی جا سکتی ہے۔ جگر کی تطہیر اور رانوں کا باقاعدگی سے مساج بہت فائدہ مند ہوگا۔

اس سے قطع نظر، یہ مہینہ بہت کامیاب نظر آتا ہے۔ 22 تاریخ کو آپ کریئر کے سالانہ دورِ عروج میں داخل ہوں گے۔ آپ کے حکام آپ کے کام کو قدر کی نگاہ سے دیکھیں گے اور آپ کو نوازا جائے گا۔ آپ کا مالی امور کا سیارہ 21 تاریخ تک حدود سے باہر رہے گا۔ اس حوالے سے گزشتہ ماہ کی گفتگو پر نظر دوڑائیے۔ اجنبی سرزمینوں میں بھٹکنے کے کچھ نقصانات بھی ہوتے ہیں، یہ اس وقت سامنے آئینگے جب 14 تا 17 تاریخ کے درمیان مریخ ایک پرانے گرہن کو متحرک کریگا۔ آپ پر انکشاف ہوگا کہ حالات ویسے نہیں جیسے بظاہر نظر آتے ہیں اور آپ کو چند ایک مقامات پر تبدیلیاں کرنا پڑیں گی۔ تاہم، دوستوں کی طرف سے مالی امور میں اعانت ملے گی۔

معاملاتِ محبت اس ماہ اچھے نظر آتے ہیں۔ عطارد اس ماہ بڑی تیز رفتار پر سفر کرے گا لیکن زیادہ تر وقت (8 سے 28 تاریخ تک) آپ کے نویں گھر میں گزارے گا اور آپ پر سعد نظرات ڈالے گا۔ عطارد کی تیز رفتار سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ سماجی اعتماد سے مالا مال ہیں اور اپنے سماجی اہداف کی طرف تیزی سے پیش قدمی کریں گے۔ نویں گھر میں محبت کے سیارے کی موجودگی سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ غیر ملکیوں کی طرف مائل ہوں گے۔ غیر ملکی سفر کے دوران محبت کے مواقع میسر آ سکتے ہیں۔ موجودہ تعلق کو بھی سفر کے ذریعے بہتر بنایا جا سکتا ہے۔

28 تاریخ کو عطارد نصف النہار سے گزر کر آپ کے دسویں گھر میں داخل ہو جائے جو کہ محبت کے لئے ایک اور سعد نظر ہے۔ آپ کے رفیقِ حیات یا محبوب کو کامیابی ملے گی اور وہ آپ کے پیشہ ورانہ اہداف کے حصول میں معاونت فراہم کرے گا۔ کامیاب اور باعزت لوگوں کے ساتھ آپ کا میل جول شروع ہوگا۔ آپ کے سماجی تعلقات آپ کے کریئر کو آگے بڑھانے میں معاون ثابت ہوں گے۔

## دسمبر

سعد تواریخ: 8, 9, 18, 19, 26, 27

دشوار تواریخ: 5, 6, 13, 14, 20, 21

محبت کے لئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 12, 13, 14, 21, 22, 30, 31

مالیات کیلئے بہتر دن: 1,2,3,4,10,11,15,16,20,21,24,25,28,29

کریئر کے لئے بہترین دن: 1, 2, 10, 11, 20, 21, 28, 29

16 نومبر کو آپ کے زائچے کے حکمران نپ چون نے آگے بڑھنا شروع کر دیا۔ جون سے یہ تنزل کے عالم میں تھا۔ اس پر مستزاد یہ کہ 28 نومبر کو سیاروں کی قوت زائچے کے مغربی حصے سے مشرقی حصے کی طرف منتقل ہوگئی۔ یہ ایک نہایت عمدہ صورت حال ہے۔ اپنے ذاتی اہداف کے متعلق آپ اپنی سوچ واضح کر چکے ہیں۔ آپ آگے بڑھنے کے لئے تیار ہیں اور اب سیاروں کی قوت بھی آپ کو سپورٹ کر رہی ہے۔ دوسروں کے ساتھ چھ ماہ کام کر کے آپ نے اپنی سماجی ہنرمندی کو خوب صیقل کیا ہے۔ اب زندگی کے آہنگ کا تقاضا ہے کہ آپ دوبارہ ''نمبر ون'' کے بارے میں سوچنا شروع کر دیں۔ اب آپ کی خوشی آپ کے اپنے اختیار میں ہے۔ چھ ماہ سے آپ خود کو حالات کے مطابق ڈھال رہے تھے، اب حالات کو اپنے مطابق ڈھالنا شروع کیجئے۔ اب آپ کو پتہ چل چکا ہے کہ کون سی چیز آپ کو سہولت دیتی ہے اور کس بات سے آپ کو تنگی ہوتی ہے۔ اس علم کے مطابق حالات کو ترتیب دیجئے۔ آنے والے چند ماہ میں اس قوت میں اور بھی اضافہ ہوگا۔

آپ کے کریئر کا سالانہ دور عروج 22 تاریخ تک جاری رہے گا جس سے پتہ چلتا ہے کہ یہ مہینہ کامیابی سے عبارت ہوگا۔ آپ اپنے پیشہ ورانہ اہداف حاصل کر رہے ہیں۔ اگر اہداف بہت بڑے ہیں تو شاید پوری طرح حاصل نہ کیے جاسکیں لیکن آپ ان کی طرف اچھی خاصی پیش رفت کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ اسے بھی کامیابی سمجھا جانا چاہئے کیونکہ زیادہ تر لوگوں کے لئے کریئر ایک طویل سفر کی مانند ہوتا ہے۔ اگر آپ ابھی منزل تک نہیں پہنچے مگر آگے بڑھ رہے ہیں تو فکر کی کیا بات؟ ایک نہ ایک روز تو منزل آ ہی جائے گی۔ اہم بات تو آگے بڑھتے رہنا ہے۔

زحل 24 تاریخ کو برج عقرب سے نکل کر برج قوس میں داخل ہو جائے گا۔ ابھی آپ کو اس کا اثر زیادہ محسوس نہیں ہوگا (بشرطیکہ آپ حوت کے ابتدائی تین دنوں کے دوران پیدا نہ ہوئے

ہوں) تاہم آنے والے سالوں میں آپ کو اس کے اثرات محسوس ہوں گے۔ کریئر میں اب مصروفیت پہلے سے زیادہ ہوگی۔ آپ کو کام کر کے دکھانا ہوگا۔ آپ کو جو کامیابی بھی ملے گی، اپنی اہلیت کی بناء پر ملے گی۔ آپ کو ہر قدم پر بہترین کارکردگی کا مظاہرہ کرنا ہوگا۔ حکام آپ کے معاملے میں خاصی سختی سے کام لیں گے۔

زحل کی منتقلی آپ کی صحت پر بھی اثر ڈالے گی۔ صحت کے حوالے سے یہ سال بہت آسان گزرا ہے۔ زیادہ تر اوقات میں کوئی سیارہ آپ پر مخالفانہ نظر نہیں ڈال رہا تھا لیکن اب زحل کی مخالفانہ نظر قائم ہو رہی ہے اور یہ اگلے دو تین سال تک جاری رہے گی۔ حوت کی ابتدائی تواریخ میں پیدا ہونے والے افراد اسی ماہ سے اس کے اثرات محسوس کرنا شروع کر دیں گے۔ بعد کی تواریخ میں پیدا ہونے والوں کو آگے چل کر اس کا پتہ چلے گا۔ آپ زندگی کی گزشتہ رفتار کو غالباً برقرار نہیں رکھ پائیں گے۔ بعض غیر اہم ذمہ داریوں سے آپ کو دستکش ہونا پڑے گا اور اپنی ترجیحات کے متعلق چند کٹھن فیصلے کرنا پڑیں گے۔ یہی زحل کا مقصد ہے۔

عمومی سطح پر 22 تاریخ تک صحت کو آپ کی توجہ کی ضرورت ہوگی (اس کا اطلاق تمام حوت افراد پر ہوتا ہے)۔ جگر اور رانوں کو مزید توجہ دے کر صحت بہتر بنائی جا سکتی ہے۔ گزشتہ ماہ کی طرح جگر کی تطہیر اور رانوں کا مساج آپ کو بہت فائدہ دے گا۔

